# Strength of Materials.

by

A. MORLEY.

# مضبوطی اشیاء (حصہ اول)

ترجمہ

مولوی محمد ضیاء الدین انصاری، ایم اے، بی۔ ایس سی
(آنرز)۔




سلسلۂ نصابِ تعلیم جامعۂ عثمانیہ

# مضبوطیٔ اشیا

(حصۂ اوّل)

مُصنّفہٗ

آرتھر مارلے - ڈی - ایس سی، وغیرہ

مترجمہ

مولوی ضیاء الدین صاحب انصاری ایم - اے (عثمانیہ) بی ایس سی آنرز (مینچسٹر)

اسسٹنٹ انجینیر سررشتۂ تعمیرات سرکارِ عالی

۱۳۵۸ھ م ۱۳۴۸ف م ۱۹۳۹ء

دار الطبع جامعۂ عثمانیہ سرکارِ عالی حیدرآباد دکن

# فہرستِ مضامین

## مضبوطیٔ اشیاء

### حصۂ اول

## پہلا باب

صفحہ

# دوسرا باب

صفحہ

## دھاتوں کے میکانی خواص ۵۵



# تیسرا باب

## بازگشتگی اور متغیر زور ۱۱۶

صفحہ



## چوتھا باب



## پانچواں باب

صفحہ

## شہتیروں کے زور۔ ۲۲۱



# چھٹا باب

## شہتیروں کا انصراف ۲۹۴

# ساتواں باب

صفحہ

## دربستہ اور مسلسل شہتیر



# آٹھواں باب

## خماؤ کے ثانوی یا ذیلی اثرات

# نواں باب

صفحہ

## راست زور اور خماؤ کے زور



# مضبوطیٔ اشیاء

## پہلا باب

## لچکدار زور اور فساد



۱۔ اس مضمون میں جو عام طور پر مضبوطیٔ اشیاء کہلاتا ہے اندرونی قوتوں کی تقسیم، اور زور کے عمل کے تحت مشینوں اور تعمیروں کے مختلف حصوں کی قائمیت اور بگاڑ کا مطالعہ شامل ہے۔ یہ مضمون کچھ تو تجربات کے نتائج پر مبنی ہے اور کچھ اُن تجربات سے میکانیات اور ریاضیات کے اصولوں کے ذریعے حاصل شدہ نتائج پر مبنی ہے۔ بہت سادہ صورتوں کو چھوڑ کر اس کی بحث عام طور پر اتنی باقاعدہ نہیں ہوتی جتنی کہ لچک کے ریاضیاتی نظریے میں ہوتی ہے۔ لچک کا ریاضیاتی نظریہ ایک استدلالی علم ہے اور ان عملی مسائل میں سے اکثر کو حل کرنے سے قاصر ہے جو مشینوں اور تعمیروں کی تجویز میں انجینیر کو پیش آتے ہیں۔ اس فن کی نیم آزمایشی نوعیت کی وجہ سے مناسب یہ ہے کہ جہاں کہیں ممکن ہو اس کے ضابطوں کی تجربے سے تصدیق کرلی جائے اور ہر صورت میں وہ حدود اور قیود

زیر نظر رہیں جن کے اندر اس فن کے مختلف نظریات درست رہتے ہیں۔ مشینوں اور تعمیروں کے اجزاء میں تناسب قائم کرتے وقت مضبوطی اور صلابت کے علاوہ بہت سے دیگر لحاظات مثلاً لاگت، تزئین اور پائداری کی اہمیت کا بھی لحاظ رکھنا ہوتا ہے لیکن مضبوطیٔ اشیا کے ضابطے اگر معقول طور پر استعمال کیے جائیں تو مشینوں اور تعمیروں کی علمی تجویز کی بنا کا بڑا اہم حصہ ہوتے ہیں۔

**۲ - زور** —— دو اجسام یا ایک ہی جسم کے ایسے دو حصوں کے درمیان جو قوتوں کو منتقل کریں جو مساوی اور مقابل عمل اور ردِّ عمل ہوتے ہیں اُن سے زور پیدا ہوتا ہے۔ اگر ہم ایک جسم کو جو ایک قوت کو منتقل کر رہا ہو ایک خیالی سطح سے دو حصوں میں تقسیم کریں اور اس سطح کے آر پار تعامل ہو تو وہاں کے مادّے کو کہا جاتا ہے کہ زور کی حالت میں ہے۔ قوتوں کے اجزائے ترکیبی اور اس طرح خود زور، فاصل سطح پر یا تو یکساں منقسم ہونگے یا کسی اور طریقے پر۔ کسی سطح پر زور کی حدت، جس کو عام طور پر صحتِ بیان کا خیال کیے بغیر صرف زور کہا جاتا ہے، یکساں تقسیم کی صورت میں منتقل شدہ قوت فی اکائی رقبہ سے ناپی جاتی ہے۔ اس کو اکائی زور بھی کہا جاتا ہے۔ اگر تقسیم یکساں نہ ہو تو سطح کے کسی نقطے پر زور کی حدت سے مراد قوت کی اکائیوں اور رقبے کی اکائیوں کی نسبت ہے جب کہ رقبے کو بے حد کم کر دیا جائے۔

**۳ - سادہ زور** —— کسی جسم کے اندر پائے جانے والی زور کی حالتوں میں دو حالتیں خاص طور پر بہت سادہ ہیں۔ زیادہ پیچیدہ زوروں کو اُن کے اجزائے ترکیبی میں تقسیم کر لیا جا سکتا ہے۔ (نوٹ ۲)

(۱) تنشی زور کسی جسم کے دو حصوں کے درمیان اُس وقت پایا جاتا ہے جب کہ ایک دوسرے کو اپنی طرف کھینچے۔ تنشی زور کے زیرِ عمل آنے والی شے کی سادہ ترین مثال بندھن سلاخ ہے جو ایک کھینچ کو برداشت کرے۔ اگر بندھن سلاخ پر کھینچ د پونڈ ہے، اور ہم سلاخ کے محور کے علی القوائم کسی تراش a-a پر غور کریں جس کا رقبہ ر مربع انچ ہو اور جو سلاخ کو دو حصوں

ا اور ب میں تقسیم کرتی ہو (شکل ۱) تو تراش لا پر مادہ تننشی زور کے




شکل ۱

تحت ہوگا۔ حصہ ب، حصہ ا پر ایک کھینچ کا عمل کرتا ہے جو د کو عین توازن میں رکھتا ہے، اور اس طرح د کے مساوی اور مقابل ہے۔ اوسط قوت تراش کے فی مربع انچ

$$د = \frac{د}{ر}$$

اور یہ قیمت د اس تراشش پر تننشی زور کی اوسط حدت ہے۔

(۲) فشاری زور کسی جسم کے دو حصوں کے درمیان اُس وقت پایا جاتا ہے جب کہ وہ ایک دوسرے کو ڈھکیلیں۔

اگر ایک سلاخ (شکل ۲) دونوں سروں پر د ٹن کا ایک محوری ڈھکیل




شکل ۲

برداشت کر رہی ہو تو ایک عرضیؔ تراش لا پر جس کا رقبہ ر مربع انچ ہو اور جو سلاخ کو دو حصوں ا اور ب میں تقسیم کرے مادّہ فشاری زور کے تحت

ؔ Transverse

ہوگا - حصہ ا حصہ ب کو ایک قوت سے ڈھکیلیگا جو ب کے بعید سرے پر کے دھکیل کے مساوی اور مقابل ہوگی - تراش پر اوسط قوت فی مربع انچ

$$د = \frac{د}{ر}$$

ہوگی اور د کی یہ قیمت تراش ط لا پر رفتاری زور کی اوسط حدت ہے -

جزی زور کسی جسم کے دو متصل حصوں کے درمیان اُس وقت پایا جاتا ہے جب کہ دونوں حصے ایک دوسرے پر جانباً تماسی سطح پر مماسی سمت میں مساوی اور مقابل قوتوں کا عمل کریں - مثلاً (شکل ۳) میں جو کیل یا ریوٹ دکھایا گیا ہے اُس کی تراش لا ما پر جزی زور ہوگا جب دونوں تختیاں جو ریوٹ سے جکڑی ہوئی ہیں تراش لا ما کے مستوی میں ایک کھینچ د کو برداشت کریں - اگر تراش لا ما کا رقبہ ر مربع انچ ہو اور کھینچ د ٹن ہو تو تراش لا ما پر مجموعی جز د ٹن ہوگا، اور اوسط قوت فی مربع انچ

$$ق = \frac{د}{ر}$$

ہوگی - یہ قیمت ق تراش لا ما پر جزی زور کی اوسط حدت ہے -




شکل ۳

۴ - فساد ---- فساد شکل وصورت یا ابعاد کا تغیر ہے جو زور سے پیدا ہو -

(۱) تننشی فساد کھنچاؤ ہے اور اکثر ایک کھینچ سے پیدا ہوتا ہے جس سے تننشی زور کی حالت پیدا ہوتی ہے۔ یہ فساد، تننشی زور کی سمت میں ہوتا ہے اور کسری تطول سے ناپا جاتا ہے۔ مثلاً اگر طول ل اکائیاں بڑھ کر ل + مف ل ہو جائے تو فساد

$$\frac{\text{مف ل}}{\text{ل}}$$

ہوگا۔ ظاہر ہے کہ فساد عددی طور پر کھنچاؤ فی اکائی طول کے مساوی ہے۔

(۲) فشاری فساد سکڑاؤ ہے جو عموماً فشاری زور سے پیدا ہوتا ہے اور سکڑاؤ اور ابتدائی طول کی نسبت سے ناپا جاتا ہے۔ اگر طول ل سکڑ کر ل - مف ل ہو جائے تو فشاری فساد

$$\frac{\text{مف ل}}{\text{ل}}$$

ہوگا۔ تننشی زور سے اس کی سمت کے علی القوائم سکڑاؤ پیدا ہوتا ہے اور فشاری زور سے اس کے علی القوائم تطول۔

(۳) مسخ کا فساد یا جزی فساد زاویئی ہٹاؤ ہے جو جزی زور سے پیدا ہوتا ہے۔ اگر کسی شے پر ایک خاص مستوی میں خالص جزی زور عمل کرے تو اس مستوی کے اور ایک خط کے جو ابتداءً مستوی کے علی القوائم تھا درمیان کے زاویے کی تبدیلی نیم قطری پیمانے میں جزی فساد کا ناپ ہوگی (دیکھو دفعہ ۱۰)۔

**۵ - لچک کی حدود** ——— کسی مادے کے لیے زور کی وہ حدود جن کے اندر زور کے ہٹا لینے پر فساد بالکلیہ رفع ہو جائے لچک کی حدود کہلاتی ہیں۔ اگر لچک کی حد سے زیادہ زور لگایا جائے تو زور کے ہٹا لینے پر فساد کا کچھ حصہ باقی رہتا ہے۔ اس طرح باقی رہ جانے والا فساد مستقل فساد کہلاتا ہے۔ ظاہر ہے کہ لچک کی حد کی تعیین اس پر منحصر ہوگی کہ خفیف ترین مستقل فساد بھی مشاہدے سے بچ نہ جائے۔ بھدے طریقوں کے مقابلے میں صحت کے آلات سے اس کی قیمت پست تر حاصل ہوتی ہے۔ بعض مادوں میں حاصل شدہ نتیجہ اس پر بھی

منحصر ہوگا کہ فساد کو نشوونما پانے اور غائب ہونے کے لیے کتنا وقت دیا گیا۔

لچکدار فساد وہ فساد ہے جو لچک کی حدود کے اندر کسی زور سے پیدا ہو۔ لیکن یہی اصطلاح اکثر فساد کے اُس حصے کے لیے استعمال ہوتی ہے جو زور کے ہٹا لینے پر رفع ہو جائے خواہ یہ زور لچک کی حدود کے اندر ہو یا باہر۔

ھوک کا قانون یہ ہے کہ لچک کی حدود کے اندر پیدا شدہ فساد اُس کو پیدا کرنے والے زور کے متناسب ہوتا ہے۔ یہ قانون ہر قسم کے زور پر حاوی ہے۔

یہ قانون تمام اشیاء کے لیے پورا پورا صحیح نہیں لیکن بہت سی اشیاء کے لیے تقریباً صحیح ہے۔ اس سے خفیف انحرافات کے متعلق آیندہ توجہ مبذول کرائی جائیگی۔

**۶۔ لچک کا مقیاس** ـــــ ھوک کے قانون کی صحت کو تسلیم کر لیا جائے تو لکھا جا سکتا ہے:۔

زور کی حدت ∝ فساد

یا    زور کی حدت = فساد × مستقل

اس مساوات کے مستقل کو لچک کا مقیاس یا قدر کہتے ہیں اور اس کی مقدار زور اور فساد کی قسم پر منحصر ہوگی۔ زور کی ہر ایک قسم کے لیے ایک علیحدہ قسم کا مقیاس ہے۔ چونکہ فساد صرف ایک عدد ہے اور طول، وقت یا قوت کے لحاظ سے اس کے کوئی ابعاد نہیں، اس لیے یہ مستقل اسی نوعیت کا ہے جو زور کی حدت کی ہے یعنی قوت کی اکائیاں فی اکائی رقبہ مثلاً پونڈ یا ٹن فی مربع انچ۔ ہم لچک کے مقیاس کی تعریف یہ کر سکتے ہیں کہ اگر لچک کی کوئی حد نہ ہوتی یا اگر مادّہ اس حد کے باہر بھی اُس قانون کی پابندی کرتا جس کی اس حد کے اندر کرتا ہے تو لچک کا مقیاس زور کی وہ حدت ہے جس سے اکائی فساد پیدا ہوتا یا بالفاظِ دیگر زور کی حدت فی اکائی فساد ہے۔

**۷۔ ترچھے زوروں کے اجزا** ـــــ اگر کسی شے میں

کسی سطح پر زور نہ عمادی ہو اور نہ مماسی تو ہم آسانی کی خاطر اس کو علی القوائم اجزا میں تحلیل کر سکتے ہیں جو اس سطح پر عماد اور مماس ہوں ۔ عمادی زور اپنی سمت کی وجہ سے تننشی یا فشاری ہونگے اور مماسی اجزا ر جزی زور ہونگے ۔




شکل ۱۔۲

ایک سادہ مثال سے زور کی تحلیل کا طریقہ واضح ہو جائیگا ۔ اگر عمودی تراش ر مربع انچ کی ایک متوازی سلاخ پر د ٹن کی ایک کھینچ عمل کرے تو تننشی زور کی حدت $د = \frac{د}{ر}$ ہوگی اور سلاخ کے طول کی سمت میں ہوگی یا بالفاظ دیگر ایک سطح ا ب پر جو کھینچ کے خط کے علی القوائم ہے عمادی ہوگی ( شکل ۱۔۲ ) ۔

صفحہ ۵ فرض کرو کہ سطح ج س پر جو سطح ا ب سے زاویہ ط بناتی ہے زور کی حدتوں کے عمادی اور مماسی اجزا ر $ف_ع$ اور $ف_م$ ہیں ۔ ساری قوت ف کو ج س کے عماداً تحلیل کرنے سے

$$ف_ع = ف \text{ جم } ط$$

اور سطح ج س کا رقبہ = ر قط ط

اس لیے $$ف_ع = \frac{ف \text{ جم } ط}{ر \text{ قط } ط} = \frac{ف}{ر} \text{ جم}^2 ط$$

$$= ف \text{ جم}^2 ط$$

اور سطح ج س کے مماساً تحلیل کرنے سے

ف م = ف جب طہ

ف م = ف جب طہ / ر قط طہ = ف / ر جب طہ جم طہ

= ف جب طہ جم طہ ، یا ف/۲ جب ۲ طہ

ظاہر ہے کہ ف م اعظم قیمت ۱/۲ ف کو پہنچیگا جب کہ طہ = ۴۵° ، اس طرح وہ تمام سطحیں ، منحنی یا مستوی ، جو ا ب سے اور اس طرح کھینچ کے محور سے بھی ۴۵° پر ہوں اعظم جزی زور کے تحت ہوتی ہیں ۔ اشیاء کا تناؤ یا فشار میں امتحان کرتے وقت یہ اکثر ہوتا ہے کہ شکستگی کھینچ کے محور سے ۹۰° کی سطحوں پر نہیں بلکہ جزی کی وجہ سے مائل سطحوں پر واقع ہوتی ہے ۔

**مثال** ــــــ ایک بندھن سلاخ کے اندر ۵ ٹن فی مربع انچ کا یکساں تنشی زور ہے ۔ اس مستوی پر جزی زور کی حدت کیا ہوگی جس کا عماد سلاخ کے محور سے ۴۰° بنائے ۔ اس مستوی پر عمادی زور کی حدت اور زور کی حاصل حدت کیا ہے ۔

سلاخ کے ایسے حصے پر غور کرو جس کی تراش محور کے علی القوائم ایک مربع انچ ہو تو اس پر کھینچ ۵ ٹن ہے ۔ عمودی تراش سے جو سطح ۴۰° کا زاویہ بناتی ہے اس کا رقبہ جس پر بوجھ منقسم ہے

( ۱ × قط ۴۰° ) مربع انچ

ہے اور اس ترچھی سطح کے متوازی قوت کا جزوِ تحلیلی

(۵ × جب ۴۰°) ٹن

ہے ۔ اس لیے جزی زور کی حدت

= ۵ جب ۴۰° ÷ قط ۴۰° = ۵ جب ۴۰° جم ۴۰° = ۵ × ۰٫۶۴۲۸ × ۰٫۷۶۶۰

= ۲٫۴۶۲ ٹن فی مربع انچ

اس ترچھی سطح پر عمادی قوت = ۵ جم ۴۰°

اس لیے عمادی زور کی حدت

= ۵ جم ۳۰° ÷ قطع ۳۰° = ۵ جم۲ ۳۰° = ۵ × ۰٫۸۶۶ × ۰٫۸۶۶

= ۳۶۳۳٫۲ ٹن فی مربع انچ

حاصل زور سلاخ کے محور کی سمت میں ہے اور اس کی حدت

= ۵ ÷ قطع ۳۰° = ۵ جم ۳۰° = ۴٫۳۳ ٹن فی مربع انچ

صفحہ ۶

## ۸ - اتمامی جزی زور۔ سادہ جز کی حالت

ایک دی ہوئی سمت میں جزی زور اُس وقت تک واقع نہیں ہوسکتا جب تک اُس کے ساتھ اس کو متوازن کرنے کے لیے اس کے علی القوائم ایک مساوی حدت کا جز موجود نہ ہو۔

اگر ہم ایک بے انتہا چھوٹے مستطیلی کُندے ا ب ج د پر غور کریں[۱] (شکل ۵) جو حدت ق کے جزی زور کے تحت ہو تو ہم صرف متوازی چہروں ا ب اور ج د پر کی مساوی اور مقابل مماسی قوتوں سے تعادل حاصل نہیں کرسکتے۔ ان قوتوں سے ایک جفت پیدا ہوتا ہے اور صرف یہ قوتیں ہوں تو



شکل ۵



شکل ۶

[۱] محدود جسامت کے کُندے پر عمادی زور سے جو یکساں نہ ہو ایک جفت پیدا ہوسکتا ہے۔

گھماؤ کا ایک معیار پیدا ہوگا۔ تعادل کی سکونیات سے ظاہر ہے کہ اس صورت میں تعادل صرف اس طرح ہو سکتا ہے کہ قوتوں کا ایک اَور نظام ہو جو اس جفت کے مساوی اور مخالف جفت کے معادل ہو۔ اس لیے ا د اور ج ب پر بھی مماسی قوتیں ہونی چاہییں جن کا معیار اب اور ج د پر کی قوتوں کے معیار کا توازن کرے اور یہ ہر صورت میں صحیح ہے خواہ کوئی عمادی قوتیں ہوں یا نہ ہوں۔ اگر ا د اور ج ب پر ایک مماسی زور ہو جس کی حدت قَ ہو (شکل ۷) اور کندے اب ج د کی موٹائی شکل کے علی القوائم ل ہو تو اب، ب ج، ج د، د ا پر قوتیں حسب ذیل ہونگی :-

ا ب × ل × ق، ب ج × ل × قَ، ج د × ل × ق، د ا × ل × قَ

اور دونوں جفتوں کے معیاروں کو مساوی رکھنے سے

ا ب × ل × ق × ب ج = ب ج × ل × قَ × ا ب

یعنی

ق = قَ

یعنی جزی زوروں کی حدتیں دو علی القوائم مستویوں پر مساوی ہیں۔ یہ ہر صورت میں درست ہے خواہ عمادی زور کچھ ہی ہوں یا بالفاظِ دیگر ق اور قَ علی القوائم مستویوں پر زور کے اجزائے ترکیبی ہوں یا حاصل زور ہوں ہر صورت میں درست ہے۔

سادہ جز ــــــ شکل ۷ میں زور کی جو کیفیت دکھائی گئی ہے یعنی جہاں صرف جزی زور مساوی حدت ق کے ہوں اس کیفیت کو سادہ جز کہا جاتا ہے۔ دوسری سمتوں میں زور معلوم کرنے کے لیے ایک چھوٹا کندہ اب ج د (شکل ۸) لو۔ مربع چہرے اب ج د کے اضلاع ض ہیں اور کندے کا طول شکل کے علی القوائم ل ہے۔ حصہ ب ج د کے تعادل پر غور کرو قوتوں ق کو وتر ب د کے علی القوائم تحلیل کرو جس سے چہرے ب د پر عمل کرتی ہوئی قوت



شکل ۸

۲ × ق × ض × ل جم ۴۵° = ۲ ق ض ل / √۲ = √۲ ق ض ل

حاصل ہوگی۔

صفحہ [illegible]

ب د کا رقبہ = ب د × ل = √۲ ض ل

اس لیے اگر چہرے ب د پر عمادی زور کی حدت فع ہو تو

فع × √۲ ض ل = ۲/√۲ ق ض ل

یا

فع = ق

اور فع صریحاً فشاری ہے۔

اسی طرح ظاہر ہے کہ مستوی ا ج پر تنشی زور کی حدت ق ہوگی۔

وتروں ب د اور ا ج کے مماساً تحلیل کرنے سے دونوں پر مماسی زوروں کی حدت صفر آئیگی۔ اس سے معلوم ہوا کہ سادہ جز کی صورت میں خالص جز کے مستویوں سے ۴۵° بنانے والے مستویوں پر خالص تنشی اور فشاری زور پائے جاتے ہیں اور ان دونوں راست زوروں کی حدتیں اس خالص جزی زور کی حدت کے مساوی ہیں۔

## ۹ - لچک کے تین اہم مستقل

زور کی تین سادہ کیفیتیں ہیں اور ان کے متناظر لچک کے تین مقیاس (دفعہ ۶) ہیں جو اہم ہیں۔

### ینگ کا مقیاس جو کھنچاؤ کا یا راست مقیاس بھی کہلاتا ہے

خالص تناؤ کی صورت میں لچک کا مقیاس ہے جب کہ کوئی اور زور عمل نہ کر رہا ہو۔ اکثر اشیاء میں فشار کے لیے بھی اس کی یہی قیمت ہوتی ہے۔ اس کو ہمیشہ حرف مے سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ لچک کا یہ راست مقیاس تنشی (یا فشاری) زور فی اکائی طولی فساد کے مساوی ہے (دفعہ ۶)۔ اگر ایک تنشی زور ف ٹن فی مربع انچ سے تنشی فساد س پیدا ہو (دفعہ ۴) تو تنشی زور کی حدت = تنشی فساد × مے

یا
$$\text{ف} = \text{س} \times \text{مے}$$

اس لیے
$$\text{مے} = \frac{\text{ف}}{\text{س}} = \frac{\text{تنشی زور کی حدت}}{\text{تنشی فساد}}$$

اوراس کوان ہی اکائیوں میں بیان کیا جاتا ہے (یہاں ٹن فی مربع انچ) جو ف کی اکائی ہے۔

فولاد یا پٹوان لوہے کے لیے مے کی قیمت تقریباً ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ہے۔

مثال ۱ ــــ فولاد کی ایک بندھن سلاخ میں جس کا طول ۱۰ فٹ اور قطر ۱٫۵ انچ ہے ۱۲ ٹن کی کھینچ کے تحت تطول معلوم کرو۔

تراش کا رقبہ = ۱٫۵ × ۱٫۵ × ۰٫۷۸۵۴ = ۱٫۷۶۷ مربع انچ

$$\text{زور کی حدت} = \frac{۱۲}{۱٫۷۶۷} = ۶٫۷۹ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

$$\text{فساد} = \frac{۶٫۷۹}{۱۳۰۰۰}$$

$$\text{تطول} = \frac{۶٫۷۹}{۱۳۰۰۰} \times ۱۰ \times ۱۲ = ۰٫۰۶۲۷ \text{ انچ}$$

مثال ۲ ــــ تانبے کی ایک لمبی سلاخ جس کا قطر ۱ انچ ہے ایک فولادی نل کے اندر جو $\frac{۱}{۸}$ انچ موٹا ہے ڈھیلی پڑی ہوئی ہے اور سلاخ کے دونوں سرے نل کو استوارانہ ثابت ہیں۔ اب اس مرکب سلاخ کو ایک ۱۰ ٹن کی قوت سے کھینچا جاتا ہے۔ دونوں دھاتوں میں زور کی حدت معلوم کرو (مے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ فولاد کے لیے اور ۶۰۰۰ تانبے کے لیے)۔

فرض کرو کہ زور کی حدت فولاد میں $\text{ف}_1$ اور تانبے میں $\text{ف}_2$ ہے۔ چونکہ دونوں میں فساد ایک ہی ہے اس لیے

$$\frac{\text{ف}_1}{۱۳۰۰۰} = \frac{\text{ف}_2}{۶۰۰۰}$$

یا
$$\text{ف}_1 = \frac{۱۳}{۶}\,\text{ف}_2$$

تانبے کی تراش کا رقبہ ۴۸۵۷ء۰ مربع انچ ہے، اور فولاد کا ۷۱۴۴ء۰ مربع انچ۔ اس لیے مجموعی بوجھ

$$۱۰ \text{ ٹن} = ۷۱۴۴ء۰ \text{ ف}_۱ + ۴۸۵۷ء۰ \text{ ف}_۲$$

یا

$$۱۰ = \text{ف}_۲ (۷۱۴۴ء۰ \times \tfrac{۱۳}{۹} + ۴۸۵۷ء۰)$$

$$\text{ف}_۲ = \frac{۱۰}{۱ء۵۲۴۳} = ۵ء۴۷ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

اور

$$\text{ف}_۱ = ۹۴ء۱۲ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

## ۱۰۔ استواری کا مقیاس — عرضی لچک کا مقیاس

یا جزی مقیاس وہ مقیاس ہے جو جزی زور کی حدت اور جزی فساد کی مقدار کے ربط کو ظاہر کرتا ہے۔ اس کو حرف س سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اگر جزی فساد (دفعہ ۴) حدت ق کے جزی زور کی وجہ سے فہ نیم قطری ہو تو

جزی زور = جزی فساد × س

یا

$$\text{ق} = \text{فہ} \times \text{س}$$

$$\therefore \text{س (ٹن فی مربع انچ)} = \frac{\text{ق}}{\text{فہ}} = \frac{\text{جزی زور}}{\text{جزی فساد}}$$

فولاد کے لیے س کی قیمت ے کی تقریباً ۲/۵ ہے۔

سادہ جزسے فساد — ایک شے سادہ جزی زور کے تحت ہو، جیسا کہ دفعہ ۸ میں ہے، تو اس کے ایک مربع چہرے ا ب ج د (شکل ۵) میں جو فساد ہوگا اس کو نئی شکل اَ بَ جَ دَ سے ظاہر کیا جا سکتا ہے۔ فساد کو بیان کرنے کے لیے اس میں آسانی ہوگی کہ ایک ضلع مثلاً ا د کو ثابت سمجھا جائے اور نئی شکل کے طور پر شکل ۵ میں دکھائی ہوئی شکل ا بً جً د لی جائے۔ فساد بہت خفیف مقدار میں ہیں اس لیے خطِ مستقیم ب بً تقریباً ایک قوس پر منطبق ہوتا ہے جو ا کو مرکز مان کر کھینچی جا سکے۔ اسی طرح اجً پر عمود ج ع کھینچا جائے تو اس کو بھی

صفحہ ۵

ایک قوس سمجھا جا سکتا ہے جس کا مرکز ا ہے - جزی فساد ( دفعہ ۳) فہ




شکل ۹ شکل ۸

نیم قطری (شکل ۹) حسب ذیل کے مساوی ہے :

$\frac{ب بً}{ا ب}$ یا $\frac{ج جً}{ج د}$ اور مساوی ہے $\frac{ق}{س}$ کے -

وتر اج کا تطول ع جً ہے اور خطی فساد

$$\frac{ع جً}{ا ج} = \frac{\frac{1}{\sqrt{2}} \times ج جً}{\sqrt{2} \times ج د} = \frac{1}{2} \frac{ج جً}{ج د}$$

$$= \frac{1}{2} فہ \text{ یا } \frac{1}{2} \frac{ق}{س}$$

یعنی اس سمت میں فساد عدداً جزی فساد کا نصف ہے - اسی طرح سمت ب د میں فساد ½ فہ ہوگا ، لیکن اس سمت میں تطول نہیں بلکہ سکڑاؤ واقع ہوگا - یہ فساد اُن راست زوروں کے تناظر ہیں جو جزی زوروں کی وجہ سے دفعہ ۸ کی رُو سے ، وتری مستویوں پر مساوی حدت ق کے پیدا ہوتے ہیں ۔ دیکھو اج میں فساد صرف فہ/۲ نہیں کیونکہ تنشی زور فہ کے علاوہ اس کے

علی القوائم ایک مساوی حدت کا فشاری زور بھی ہے۔

**۱۱۔ حجمی مقیاس** وہ ہے جو تین باہم علی القوائم اور مساوی راست زوروں سے پیدا ہونے والے حجمی فساد کے متناظر ہے۔ مثلاً کوئی جسم ایک سیال کے اندر ڈبو دیا جائے جو دباؤ کے تحت ہو تو اس جسم کے حجم میں خفیف سی کمی واقع ہوگی۔ یہ مقیاس عموماً صرف ح سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اگر مساوی عمادی زوروں کی حدت ف ہو تو

$$\frac{ف}{ح} = \text{حجمی فساد} = \frac{\text{حجم کا تغیر}}{\text{ابتدائی حجم}}$$

حجمی فساد اس کے ساتھ کے طولی فساد کا ۳ گنا ہوگا، کیونکہ اگر ہم ضلع ا کے ایک مکعب پر غور کریں جس کا ہر ضلع فساد کے بعد ا ± مف ا ہو جائے جہاں مف ا بہت چھوٹا ہو تو طولی فساد

$$\frac{مف\,ا}{ا}$$

ہے اور حجمی تغیر $(ا \pm مف\,ا)^3 - ا^3$ یا چھوٹی مقداروں کے پہلے رتبے تک $\pm ۳\,ا^2\,مف\,ا$ ہوگا۔ اس طرح فساد

$$= \frac{۳\,ا^2\,مف\,ا}{ا^3} = ۳\,\frac{مف\,ا}{ا}$$

جو طولی فساد $\frac{مف\,ا}{ا}$ کا تین گنا ہے۔ یا بالفاظِ دیگر طولی فساد حجمی فساد کا ایک تہائی ہوتا ہے۔

**۱۲۔ پوائسن (Poisson) کی نسبت** —— صفحہ ۱۱

راست زور سے خود اس کی سمت میں ایک فساد اور اس کے علی القوائم ہر سمت میں ایک مخالف قسم کا فساد پیدا ہوتا ہے۔ چنانچہ ایک بندھن سلاخ تنشی زور کے تحت

طولاً پھیلیگی اور جانباً سکڑیگی - لچک کی حد کے اندر نسبت

$$\frac{\text{جانبی فساد}}{\text{طولی فساد}}$$

جس کو بالعموم $\frac{1}{م}$ سے تعبیر کیا جاتا ہے کسی دیئے ہوئے مادے کے لیے مستقل ہوتی ہے - م کی قیمت عموماً ۳ سے ۴ تک ہوتی ہے - نسبت $\frac{1}{م}$ اکثر دھاتوں کے لیے $\frac{1}{۴}$ ہوتی ہے - یہ نسبت جس کو پہلے تمام دھاتوں کے لیے $\frac{1}{۴}$ خیال کیا گیا تھا پوائی سن کی نسبت کہلاتی ہے۔

## ۱۳- لچک کے مستقلوں کے درمیان روابط

اوپر کی مقداروں ے، س، ح اور م کے درمیان چند روابط آسانی سے اخذ کیے جا سکتے ہیں۔ کسی شے کے ایک مربع گٹھے میں جو حدت کے سادہ جزق کے تحت ہو وتر کا فساد دفعہ ۱۰ کی رُو سے $\frac{1}{۲}\frac{ق}{س}$ ہوگا، جس کو دفعہ ۸ کی رُو سے $\frac{1}{۲}\frac{ف}{س}$ کے مساوی رکھا جا سکتا ہے جہاں ف وتری مستویوں پر کے مساوی اور مخالف قسم کے راست زوروں کی حدت ہے۔

ایک وتر کی سمت میں جو راست زور ف عمل (دفعہ ۸) کر رہا ہے اگر وہ اکیلا عمل کرے تو اُس سے اس وتر کی سمت فساد $\frac{ف}{ے}$ پیدا ہوگا اور دوسرے وتر کی سمت میں جو مخالف قسم کا راست زور ف عمل کر رہا ہے اگر وہ اکیلا عمل کرے تو اُس سے پہلے وتر کی سمت میں پہلی نوعیت ہی کا فساد $\frac{1}{م} \times \frac{ف}{ے}$ پیدا ہوگا -

اس لیے وتر کا مجموعی فساد

$$= \frac{1}{۲}\frac{ف}{س} = \frac{ف}{ے}\left(1 + \frac{1}{م}\right)$$

---

ب Lateral      ط Poissons Ratio

یا
$$\frac{1}{\text{۲س}} = \frac{1}{\text{ے}}\left(\text{۱} + \frac{1}{\text{م}}\right)$$

یا
$$\text{ے} = \text{۲س}\left(\text{۱} + \frac{1}{\text{م}}\right) \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (\text{۱})$$

دیکھو اگر م = ۴ تو $\frac{\text{ے}}{\text{س}} = \frac{\text{۵}}{\text{۲}}$

اب کسی شے کے ایک مکعب پر غور کرو جس کے کناروں کے متوازی تینوں علی القوائم سمتوں میں کوئی راست عادی زور مثلاً فشاری زور ف عمل کر رہا ہے (شکل ۱۰) - ہر ایک کنارہ اس کے متوازی قوتوں کے عمل سے سکڑیگا اور اس فساد کی مقدار

$$\frac{\text{ف}}{\text{ے}}$$

ہوگی۔ لیکن ساتھ ہی ہر کنارے کے علی القوائم جو قوتوں کے دو جوڑے عمل کر رہے ہیں اُس سے ہر کنارے کے طول میں اضافہ ہوگا اور اس فساد کی مقدار

صفحہ ۱۱

$$\text{۲} \times \frac{1}{\text{م}} \times \frac{\text{ف}}{\text{ے}}$$

ہوگی۔ اس طرح ہر کنارے کا مجموعی طولی فساد

$$= \frac{\text{ف}}{\text{ے}}\left(\text{۱} - \frac{\text{۲}}{\text{م}}\right)$$



شکل ۱۰

اس طرح حجمی فساد

$$= \text{۳} \times \frac{\text{ف}}{\text{ے}}\left(\text{۱} - \frac{\text{۲}}{\text{م}}\right) \quad (\text{دفعہ ۱۱})$$

اور یہ تعریف کی رُو سے $= \frac{\text{ف}}{\text{ح}}$

جہاں ح حجمی مقیاس ہے ۔

اس لیے $$\frac{\text{ف}}{\text{ح}} = \text{۳}\,\frac{\text{ف}}{\text{ے}}\left(\text{۱} - \frac{\text{۲}}{\text{م}}\right)$$

یا $$\frac{\text{۱}}{\text{ح}} = \frac{\text{۳}}{\text{ے}}\left(\text{۱} - \frac{\text{۲}}{\text{م}}\right)$$

یا $$\text{ے} = \text{۳ ح}\left(\text{۱} - \frac{\text{۲}}{\text{م}}\right) \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (\text{۲})$$

اس لیے (۱) اور (۲) سے

$$\text{ے} = \text{۲ س}\left(\text{۱} + \frac{\text{۱}}{\text{م}}\right) = \text{۳ ح}\left(\text{۱} - \frac{\text{۲}}{\text{م}}\right)$$

ے کو ساقط کرنے سے

$$\frac{\text{۱}}{\text{م}} = \frac{\text{۳ح} - \text{۲ س}}{\text{۶ح} + \text{۲ س}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (\text{۳})$$

یا م کو ساقط کرنے سے

$$\text{ے} = \frac{\text{۹ ح س}}{\text{س} + \text{۳ ح}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (\text{۴})$$

**متبادل طریقہ** ـــــ ہم ان نتائج کو ایک اور طریقے سے بھی حاصل کر سکتے ہیں جو کسی قدر مصنوعی ہے ۔

ایک مکعب ا ب ج .... ھ (شکل ۱۱) کو تصور کرو جس کا ضلع اکائی ہے اور جو ایسی شے کے اندرون میں سے کاٹ لیا گیا ہے جس میں سمت ا د کے متوازی حدت ف کا یکساں تناؤ ہے ۔ اب چہروں ا ب ف ع اور د ھ گ ج پر جو قوتیں ف عمل کر رہی ہیں اُن کو تین مساوی حصوں $\frac{\text{ف}}{\text{۳}}$ میں تقسیم سمجھو اور نیز مکعب کے ہر ایک جانبی چہرے پر

مساوی اور مخالف (متوازن) عمادی قوتیں ف/۳ عمل کرتی ہوئی سمجھو۔ یہ قوتیں ہر ایک چہرے پر تعدیل میں ہونگی اور ان کا کوئی اثر نہ ہوگا۔ قوتوں کی کیفیت شکل ۱۲ میں دکھائی گئی ہے۔ اب ہم یہ فرض کر سکتے ہیں کہ مکعب کے اوپر قوتوں کے تین نظام ایک ساتھ عمل کر رہے ہیں جو اشکال ۱۳ (ا) (ب) اور (ج) میں

صفحہ ۱۲



شکل ۱۱


شکل ۱۲

دکھائے گئے ہیں۔ یہ سب مل کر شکل ۱۲ کی قوتوں کے ٹھیک معادل ہیں۔
(ا) زور کی وہ کیفیت ظاہر کرتا ہے جو دفعہ ۱۱ میں بیان کی گئی ہے۔


(ا)


(ب)


(ج)

شکل ۱۳

(ب) اور (ج) سمت ا د سے ۴۵° بنانے والے مستویوں پر خالص جز کو

تعبیر کرتے ہیں جیسا کہ دفعات ۸ اور ۱۰ میں بیان ہوا ہے۔

(۱) کے نظام کی وجہ سے تمام کناروں میں تنشی فساد

$$\frac{۱}{۳} \times \frac{\text{ف}}{۳} \div \text{ح}$$

ہوگا۔ (ب) کی وجہ سے ابتدائی تنشی زور کے متوازی کناروں میں تنشی فساد

$$\frac{۱}{۲} \times \frac{\text{ف}}{۲} \div \text{س} \quad (\text{دفعہ ۱۰})$$

ہوگا۔ اور عرضیؔ کناروں اع، ب ف، ج گ، اور د ھ میں فساد

$$\frac{۱}{\text{م}} \times \frac{\text{ف}}{۳} \div \text{س}$$

کا سکڑاؤ پیدا ہوگا۔

صفحہ ۱۳

اسی طرح، نظام (ج) کی وجہ سے تمام طولی کناروں کا طول بڑھیگا، اور یہ طولی فساد $\frac{۱}{۲} \times \frac{\text{ف}}{۳} \div \text{س}$ ہوگا۔ اور باقی عرضیؔ کناروں اب، ع ف، د ج اور ھ گ میں فشاری فساد $\frac{۱}{\text{م}} \times \frac{\text{ف}}{۳} \div \text{س}$ ہوگا۔

اس طرح طولی فساد ہر بار ایک تطول ہے جس کی مقدار

$$= \frac{\text{ف}}{۹\text{ح}} + \frac{\text{ف}}{۶\text{س}} + \frac{\text{ف}}{۶\text{س}} = \frac{\text{ف}}{۹\text{ح}} + \frac{\text{ف}}{۳\text{س}}$$

اور عرضیؔ فشاری فساد

$$= \frac{\text{ف}}{۶\text{س}} - \frac{\text{ف}}{۹\text{ح}}$$

اس طرح

$$\frac{۱}{\text{م}} = \frac{\text{عرضی فساد}}{\text{طولی فساد}} = \frac{\frac{۱}{۶\text{س}} - \frac{۱}{۹\text{ح}}}{\frac{۱}{۳\text{س}} + \frac{۱}{۹\text{ح}}} = \frac{۳\text{ح} - ۲\text{س}}{۶\text{ح} + ۲\text{س}}$$

ہ Transverse

جو بالکل مساوات (۳) ہے۔

نیز طولی فساد $= \dfrac{\text{ف}}{\text{ے}}$

اس لیے $\dfrac{1}{\text{ے}} = \dfrac{1}{9\,\text{ح}} + \dfrac{1}{3\,\text{س}}$

یا $\text{ے} = \dfrac{9\,\text{ح}\,\text{س}}{\text{س} + 3\,\text{ح}}$

جو بالکل مساوات (۴) ہے۔

مثال — ایک دیے ہوئے مادّے کے لیے ینگ کا مقیاس ۶۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ہے اور اُستواری کا مقیاس ۲۳۰۰ ٹن فی مربع انچ۔ حجمی مقیاس اور ایک گول سلاخ کا عرضی[۵] سکڑاؤ معلوم کرو جس کا قطر ایک انچ اور طول ۱۰ فٹ ہو جب کہ اس میں ۰٫۱ انچ کا امتداد ہوا ہو۔

مساوات (۱) دفعہ ۱۳ سے

$$1 + \frac{1}{\text{م}} = \frac{\text{ے}}{2\,\text{س}} = \frac{6000}{4600} = 1\frac{7}{23}$$

$$\therefore \text{م} = \frac{23}{7}$$

مساوات (۲) دفعہ (۱۳) سے

$$\text{ح} = \frac{\text{ے}}{3\left(1 - \frac{2}{\text{م}}\right)} = \frac{6000}{3\left(1 - \frac{14}{23}\right)} = \frac{46000}{9}$$

= ۵۱۱۱ ٹن فی مربع انچ

عرضی فساد $= \dfrac{7}{23} \times \dfrac{0{\cdot}1}{10 \times 12}$

عرضی سکڑاؤ $= \dfrac{7}{27600} = 0{\cdot}000254$ انچ

۵ Lateral

۱۴۔ **مرکب زور** ـــــ اگر ایک جسم متعدد قوتوں کے زیر عمل ہو جن سے چند معلومہ سمتوں کے مستویوں پر خالص عمادی یا خالص مماسی زور پیدا ہو تو ہم دوسرے مستویوں پر زور کی کیفیت اس طرح معلوم کر سکتے ہیں کہ مماسی اور عمادی اجزا کو علٰحدہ علٰحدہ جبری طور پر جمع کر کے سکونیات کے اصولوں سے حاصل معلوم کیا جائے۔

اصلی مستوی ـــــ کسی شے کے اندر کسی نقطے میں سے گزرنے والے وہ مستوی جن پر حاصل زور خالص عمادی ہے اصلی مستوی کہلاتے ہیں، اور ان پر جو عمادی زور ہوتے ہیں وہ اس نقطہ پر کے اصلی زور کہلاتے ہیں۔ اصلی زوروں کی سمتیں زور کے محور کہلاتی ہیں۔

کسی جسم کے اندر کسی نقطے پر زور کی کیفیت کتنی ہی پیچیدہ کیوں نہ ہو تین باہم علی القوائم اصلی مستوی موجود ہونگے اور اس نقطہ پر کے زوروں کو ان مستویوں کے متناظر عمادی زوروں میں تحویل کر لیا جا سکتا ہے۔ نیز ان اصلی مستویوں میں سے ایک پر زور کی حدت اس نقطے پر دوسری تمام سمتوں کی حدتوں سے زیادہ ہوگی اور ایک پر تمام سمتوں سے کم ہوگی۔

اکثر عملی صورتوں میں ایک مستوی ایسا پایا جاتا ہے جس کے علی القوائم زور صفر ہوتا ہے یعنی ایک اصلی زور صفر یا قابل نظر اندازی ہوتا ہے۔ ان صورتوں میں زوروں کی تحلیل اور ترکیب دو ابعاد کا سوال رہ جاتا ہے۔ ہم اب چند سادہ صورتوں پر غور کرینگے۔

۱۵۔ **دو علی القوائم عمادی زور** ـــــ اگر دو باہم علی القوائم مستویوں پر معلومہ عمادی زور ہوں اور ان دونوں پر علی القوائم جو مستوی ہے اس پر زور نہ ہو تو اب کسی ترچھے مستوی پر زور معلوم کرنا ہے جو صفر زور کے مستوی پر علی القوائم ہو۔ فرض کرو کہ زور کی دی ہوئی عمادی حدتیں $ف_۱$ اور $ف_۲$ دو علی القوائم مستویوں پر سمتوں $و لا$ اور $و ما$ میں ہیں۔ اگر $ف_۱$ اور $ف_۲$ سمتوں $و لا$ اور $و ما$ میں متغیر ہوں تو شے کے ایک بے حد چھوٹے ٹکڑے پر

غور کرو۔ اگر تغیر نہ ہوں تو شکل کے علی القوائم اکائی موٹائی کا ٹکڑا ر ص س ط لیا جا سکتا ہے (شکل ۱۴)۔ اب مسئلہ یہ ہے کہ ایک مستوی سطح ر س پر




شکل ۱۴

حاصل زور کی مقدار اور سمت معلوم کی جائے۔ مستوی ر س اُن تمام مستویوں سے جو محور و لا پر علی القوائم ہیں زاویہ طہ بناتا ہے یعنی اُس کا عماد و ع محور و لا سے زاویہ طہ اور محور و ما سے ($\frac{\pi}{2}$ - طہ) بناتا ہے اور شکل کے مستوی کے اندر ہے جس مستوی کے علی القوائم زور صفر ہے۔ زور ف اور ف یہاں موافق دکھائے گئے ہیں لیکن مخالف زوروں کے لیے مسئلہ کچھ زیادہ مختلف نہیں ہوگا۔ صفحہ ۱۵

چہرہ س ص پر مجموعی عمادی قوت

= فا = ف × س ص

کیونکہ رقبہ = س ص × اکائی

ر ص پر مجموعی عمادی قوت

= فا = ف × ر ص

فرض کرو کہ مستوی س س پر عمادی اور مماسی زوروں کی حدت
ف$_{ع}$ اور ف$_{م}$ ہے جن کی مثبت سمت و ع اور و س ہے۔ تب فانہ
س ص س کے تعادل پر غور کرکے قوتوں کو سمت و ع میں تحلیل
کرنے سے

ف$_{ع}$ × س س = ف$_{۱}$ جم ط + ف$_{۲}$ جم $\left(\frac{\pi}{2}\right.$ - ط$\left.\right)$

= ف$_{۱}$ × س ص جم ط + ف$_{۲}$ × س ص جب ط

س س سے تقسیم کرنے سے

ف$_{ع}$ = ف$_{۱}$ جم$^{2}$ ط + ف$_{۲}$ جب$^{2}$ ط ......... (۱)

سمت و س میں تحلیل کرنے سے

ف$_{م}$ × س س = ف$_{۱}$ جب ط - ف$_{۲}$ جم ط

= ف$_{۱}$ × س ص جب ط - ف$_{۲}$ × س ص جم ط

س س سے تقسیم کرنے سے

ف$_{م}$ = (ف$_{۱}$ - ف$_{۲}$) جب ط جم ط = $\frac{\text{ف}_{۱} - \text{ف}_{۲}}{۲}$ جب ۲ ط ...... (۲)

اگر ط = ۴۵° تو جزی زور کی حدت

ف$_{م}$ = $\frac{\text{ف}_{۱} - \text{ف}_{۲}}{۲}$

اور یہ اعظم ہوگی۔

اس مستوی پر راست (تنفشی) زور کی حدت

= ف$_{ع}$ = ف$_{۱}$ جم$^{2}$ ۴۵° + ف$_{۲}$ جب$^{2}$ ۴۵° = $\frac{\text{ف}_{۱} + \text{ف}_{۲}}{۲}$

(۱) اور (۲) کو مرکب کرنے سے اگر حاصل زور کی حدت ف ہو،
تو چونکہ اس حاصل زور کے اجزائے ترکیبی ف$_{۱}$ اور ف$_{۲}$ ہیں
اس لیے

ف × س س = √(ف۲ + ف۲)

= √((ف × س ص)۲ + (ف × س ص)۲)

= س س √(ف۲ جم۲ طہ + ف۲ جب۲ طہ)

∴ ف = √(ف۲ جم۲ طہ + ف۲ جب۲ طہ) = √(ف۲ + ف۲) ......(۳)

صفحہ ۱۶

اور چونکہ مستوی س س کے اکائی رقبے پر قوت کے اجزائے تحلیلی سمتوں و لا اور و ما میں ف جم طہ اور ف جب طہ ہیں اس لیے ظاہر ہے کہ ف سمت و لا سے زاویہ عہ بنائیگا جہاں

مس عہ = ف جب طہ / ف جم طہ = ف / ف مس طہ ...... (۴)

اور ف مستوی س س سے جس کے زور کی وہ حدت ہے زاویہ بہ بنائیگا جہاں

مس بہ = ف / ف یا (ف جم۲ طہ + ف جب۲ طہ) / ((ف - ف) جب طہ جم طہ) = مم فہ ......... (۵)

جہاں فہ وہ زاویہ ہے جو حاصل زور مستوی س س کے عماد سے بناتا ہے۔

مثال ـــ وہ مستوی معلوم کرو جس کے زور کا عماد سے میلان اعظم ہو۔

فرض کرو کہ عماد سے اعظم میلان فہ ہے۔ تب

مس فہ = ف / ف = ((ف - ف) جم طہ جب طہ) / (ف جم۲ طہ + ف جب۲ طہ) ......... (۱)

فہ اعظم ہو تو مس فہ اعظم ہوگا اور اس صورت میں

فر (مس فہ) / فر طہ = ۰

اس لیے، تفرق کر کے مشترک اجزائے ضربی سے تقسیم کر دینے سے

(ف جم۲ طہ + ف جب۲ طہ) جم ۲ طہ + (ف - ف) جب طہ جم طہ × جب ۲ طہ = ۰

یا فع جم۲ طہ + فم جب ۲طہ = ۰

یا مس ۲ طہ = - فع / فم = - مم فہ = مس (π/۲ + فہ)

یا ۲طہ = π/۲ + فہ

یا طہ = π/۴ + فہ/۲ ............. (ب)

طہ کی اس قیمت کو مساوات (۱) میں مندرج کرنے سے

مس فہ = (ف۱ - ف۲) جم فہ / [ف۱ (۱ - جب فہ) + ف۲ (۱ + جب فہ)]

اس لیے ف۲ / ف۱ = (۱ - جب فہ) / (۱ + جب فہ)

یا جب فہ = (ف۱ - ف۲) / (ف۱ + ف۲) ................ (ج)

مساوات (ج) سے عماد سے اعظم میلان معلوم ہوتا ہے اور مساوات (ب) سے عماد کا میلان راست زور ف۱ کے محور سے معلوم ہوتا ہے۔

صفحہ ۱۷

**مخالف زور** — اگر دو دیے ہوئے زور ف۱ اور ف۲ مخالف ہوں، مثلاً ف۱ تنشی ہو اور ف۲ فشاری تو ذیل کی ترمیم یافتہ مساواتیں حاصل ہونگی۔

فع = ف۱ جم۲ طہ - ف۲ جب۲ طہ (تنشی)

فم = (ف۱ + ف۲) جم طہ جب طہ = ½ (ف۱ + ف۲) جب ۲ طہ

یہ نتائج محض ف۲ کی جگہ - ف۲ رکھنے سے حاصل ہوئے لیکن ان کو شکل ۱۵ کے ذریعے راست نکالا جا سکتا ہے۔ اعظم جز اب بھی طہ = ۴۵° کے لیے ہوگا، اور اس کی قیمت

= (ف۱ + ف۲) / ۲

شکل ۱۵

مخالف زوروں کی اس خاص صورت میں جب کہ ف۱ اور ف۲ عددی طور پر مساوی ہوں ط = ۴۵° کے لیے حسبِ ذیل قیمتیں حاصل ہونگی:-

ف م = (ف۱ + ف۲) / ۲ = ف۱ = ف

ف ع = ۰

یہ دفعہ ۸ کے خالص جزر کے بالکل متناظر ہے۔

**۱۶- زور کا ناقص** ——— دفعہ گزشتہ میں ہم نے دو اصلی زوروں ف۱ اور ف۲ کو دیا ہوا، اور تیسرے کو صفر مانا، یعنی اشکال ۱۴ اور ۱۵ کے علی القوائم صفر زور مانا۔ اس صورت کے لیے اوپر ہی کی ترقیم استعمال کرتے ہوئے اور زوروں کو موافق لیتے ہوئے کسی مستوی پر کے حاصل زور کی مقدار اور سمت ترسیماً حسبِ ذیل طریقہ سے آسانی سے معلوم ہوسکتی ہے:-

و کو مرکز مان کر (شکل ۱۶) دو دائرے ج ق د اور ا ک ب کھینچو جن کے نصف قطر علی الترتیب ف۱ اور ف۲ کے متناسب ہوں۔

مائل مستوی س س (دفعہ ۱۰) پر عماد وق کھینچو جو بڑے دائرے کو ق پر اور چھوٹے کو ک پر
ملے۔ ولا پر عمود ق ن اور وما پر ک ط کھینچو جو ق ن سے ط پر
ملے تب وط حاصل زور ف کو حدت کی مقدار اور سمت دونوں کے لحاظ سے
تعبیر کریگا۔ طہ کی مختلف قیمتوں کے لیے ط کا طریق صریحاً ایک ناقص ہوگا
کیونکہ محور ولا پر اس کا محدد و ن

= وق جم طہ = ف۱ جم طہ

اور وما پر محدد ط ن

= وک جب طہ = ف۲ جب طہ




شکل ۱۵ ۔ زور کا ناقص

ناقص کے محور زور کے محور ہیں (دفعہ ۱۴)

نیز ربط مس ص = ف۲ جب طہ / ف۱ جم طہ = ف۲ / ف۱ مس طہ

کی صحت شکل سے ظاہر ہے۔

دوسری صورت میں جب کہ ف۱ مثبت ہو اور ف۲ منفی تو زور کی

حدت کی مقدار اور سمت وطَ سے تعبیر ہوگی (شکل ۱۷)۔ یہاں مس مہ

شکل ۱۷

منفی ہوگا اور بہ کی قیمت شکل ۱۶ کے مقابلہ میں کم ہوگی۔

خاص صورت میں جب کہ $ف_۱$ اور $ف_۲$ مقداریں مساوی ہوں ناقص ایک دائرہ ہوگا (مثلاً دیکھو دفعہ ۱۲۱)۔ صفحہ ۱۹۷

مثال ـــــ ایک شے دو علی القوائم تنشی زوروں ۶ ٹن فی مربع انچ اور ۳ ٹن فی مربع انچ کے زیرِ عمل ہے۔ ایک ایسے مستوی پر کے زوروں کو پورے طور پر معلوم کرو جس کا عماد ۶ ٹن والے زور کے ساتھ ۳۰° کا زاویہ بناتا ہو۔

اِس مستوی پر عمادی زور کی حدّت

$$ف_ع = ۶\ جم^۲\ ۳۰° + ۳\ جب^۲\ ۳۰°$$

$$= ۶ \times \frac{۳}{۴} + ۳ \times \frac{۱}{۴} = ۴\frac{۱}{۲} + \frac{۳}{۴}$$

$$= ۵\frac{۱}{۴}\ ٹن\ فی\ مربع\ انچ$$

اور مماسی زور کی حدت

$$ف_م = ۶\ جب\ ۳۰°\ جم\ ۳۰° - ۳\ جب\ ۳۰°\ جم\ ۳۰°$$

$$= ٣ \times \tfrac{١}{٢} \times \tfrac{\sqrt{٣}}{٢} = \tfrac{٣\sqrt{٣}}{٤}$$

= ١٫٢٩٩ ٹن فی مربع انچ

اِس طرح حاصل زور کی حدت

$$\text{ف} = \sqrt{\left(\tfrac{٢١}{٤}\right)^٢ + \left(\tfrac{٣\sqrt{٣}}{٤}\right)^٢} = \tfrac{١}{٤}\sqrt{٤٤١ + ٢٧}$$

$$= \tfrac{١٠٫٨٢}{٢} = ٥٫٤١$$ ٹن فی مربع انچ

اور ۶ ٹن کے زور کی سمت سے زاویہ ع بناتا ہے جہاں

$$\text{مس ع} = \frac{٣ \text{ جب } ٣٠^\circ}{٦ \text{ جم } ٣٠^\circ} = \tfrac{١}{٢} \text{ مس } ٣٠^\circ = ٠٫٢٨٨$$

جو ١٦° ٤′ کا مماس ہے۔

یہ زاویہ حاصل زور ۶ ٹن کے زور سے بناتا ہے۔ اپنے مستوی کے عماد سے اس کا زاویہ

$$= ٣٠^\circ - ١٦^\circ\ ٤' = ١٣^\circ\ ٥٦'$$

اس کی صحت کو اس طرح جانچا جا سکتا ہے کہ حاصل زور اور عماد کے درمیان کے زاویہ کا مماس یا حاصل زور اور مستوی کے درمیان کے زاویہ کا مماس

$$= \frac{\text{ف}_\text{ع}}{\text{ف}_\text{م}} = \frac{٥٫٢٥}{١٫٢٩٩} = ٤٫٠٣٥$$

جو ٧٦° ٤′ کا مماس اور ١٣° ٥٦′ کا مماس التمام ہے۔

**١٦۔ زور کا دائری نقشہ** ——— دفعات ١٥ اور ١٦ میں دو العادی زور کی جو تحلیل دکھائی گئی ہے اُس کے صدر نکات کا خلاصہ ایک سادہ ہندسی ساخت کے ذریعے بیان کیا جا سکتا ہے جس کو بعض اوقات "موِر کا دائرہ یا "زور دائرہ" کہا جاتا ہے۔

شکل ١٤ پر غور کرو۔ ایسے مستوی پر جس کا عماد محور و لا سے زاویہ طہ بنائے، عمادی زور دفعہ ١٥ کی مساوات (١) کی مدد سے ایک دوسری شکل میں یوں لکھا جا سکتا ہے۔

$$\text{ف}_\text{ع} = \tfrac{١}{٢}(\text{ف}_\text{و} + \text{ف}_\text{م}) + \tfrac{١}{٢}(\text{ف}_\text{ل} - \text{ف}_\text{م}) \text{ جم } ٢\,\text{طہ} \quad \ldots\ldots\ldots (١)$$

نیز مساوات (٢) دفعہ ١٥ سے

$$\text{ف}_\text{م} = \tfrac{١}{٢}(\text{ف}_\text{ل} - \text{ف}_\text{م}) \text{ جب } ٢\,\text{طہ} \quad \ldots\ldots\ldots (٢)$$

دیکھو $ف_م$ کو اور $ف_ع$ کے اُس حصے کو جو زاویہ ط کے ساتھ بدلتا ہے ایک ایسے سمتی نیم قطر کے دو علی القوائم ظِلّوں سے تعبیر کیا جا سکتا ہے جس کا طول $\frac{1}{2}$ ($ف_۱$ - $ف_۲$) ہو اور جو و لا سے زاویہ ۲ ط بنائے ۔ اس سے فوراً زیرِ بحث مستوی پر (یعنی اُس مستوی پر جس کا عماد و لا سے زاویہ ط بنائے) حاصل زور اور اس کے اجزائے ترکیبی معلوم کرنے کی ایک سادہ ترسیمی ساخت سوجھتی ہے۔

صفحہ ۲۰

اگر شکل ۱۷-۱ میں ایک محور و لا پر ایک فاصلہ و ب لیا جائے جو پیمانے پر $ف_۱$ کی مقدار کو تعبیر کرے اور اسی طرح و ا جو $ف_۲$ کو تعبیر کرے۔ تب اگر ا ب کی نقطہ د پر تنصیف کی جائے تو و د = $\frac{1}{2}$ ($ف_۱$ + $ف_۲$) اور ا د = د ب = $\frac{1}{2}$ ($ف_۱$ - $ف_۲$)۔ اب اگر د کو مرکز اور ا د = د ب کو نصف قطر مان کر ایک دائرہ ا ج ب کھینچا جائے تو زیرِ بحث مستوی پر کا زور اس طرح حاصل ہوگا کہ د ب سے یعنی محور و لا سے، زاویہ ۲ ط پر سمتی نیم قطر د ج کھینچا جائے ۔ اب چونکہ د ع = د ج جم ۲ ط = $\frac{1}{2}$ ($ف_۱$ - $ف_۲$) جم ۲ ط، اس لیے

و ع = و د + د ع

= $\frac{1}{2}$ ($ف_۱$ + $ف_۲$) + $\frac{1}{2}$ ($ف_۱$ - $ف_۲$) جم ۲ ط ........ (۳)

اور اس طرح و ع زور $ف_ع$ کو تعبیر کرتا ہے ۔

اور ع ج = د ج جب ۲ ط = $\frac{1}{2}$ ($ف_۱$ - $ف_۲$) جب ۲ ط ...... (۴)

اور اس طرح ع ج زور $ف_م$ کو تعبیر کرتا ہے ۔

اس لیے و ج، جو علی القوائم اجزائے ترکیبی و ع اور ع ج کا سمتی مجموعہ ہے، حاصل زور ف کی مقدار کو تعبیر کریگا اور زاویہ فہ یا ج و ع عماد کے ساتھ حاصل زور کے میلان کو ظاہر کریگا۔

دائری زور نقشہ (شکل ۱۱ ا) کو دیکھنے سے چند باتیں فوراً واضح




شکل ۱۱ ا

ہو جاتی ہیں مثلاً یہ کہ فم کی اعظم قیمت $\frac{1}{2}$ (فلا − فا) اس وقت واقع ہوتی ہے جب کہ ۲ طہ = ۹۰° یا ۲۷۰° یعنی جب کہ طہ = ۴۵° یا ۱۳۵° اور یہ کہ عماد سے حاصل زور کے میلان فہ کی اعظم قیمت اُس وقت ہوتی ہے جب کہ وج زور دائرے کو مَس کرے یعنی جب کہ

جب فہ = (فلا − فا) / (فلا + فا) ..................(۵)

جو مساوات (ج) دفعہ ۱۵ کے مطابق ہے۔

شکل ۱۱ ا میں جو دائرہ کھینچا گیا ہے یہ دو موافق زوروں کی صورت کے لیے ہے اور اس میں و دائرے کے باہر واقع ہوتا ہے۔ لیکن ظاہر ہے کہ اگر مثلاً فا گھٹ کر صفر ہو جائے تو نقاط و اور ا ایک دوسرے کے قریب آ کر

منطبق ہو جائینگے اور جب فا کی علامت فب کے مخالف ہو جائے تو و دائرے کے اندر آجائیگا اور فا مقدار میں (بلا لحاظ علامت) فب سے بڑا ہو تو و نقاط ا اور د کے درمیان واقع ہوگا۔

دائری زور نقشے سے بعض ایسے مسائل کا حل آسانی سے نکل آتا ہے جو دوسرے طریقوں کی ریاضیاتی بحث سے مشکل سے نکلتے ہیں۔ اگر کافی معطیات دیے گئے ہوں تو دائرہ آسانی سے حاصل ہو جاتا ہے اور اس کی مدد سے کسی مستوی پر زور معلوم ہو جاتے ہیں۔ مثلاً اگر دو مستویوں پر کے عمادی اور مماسی زور دیے گئے ہوں تو ان زوروں کو محور و ی پر اور اس کے علی القوائم محدد ماننے سے دائرے کے دو نقاط حاصل ہو جائینگے۔ اب ان دو نقاط کو ملانے والے وتر کا منصف محور و ی کو جہاں ملے وہ دائرے کا مرکز د ہوگا۔ اب اس دائرے کو کھینچ لیا جا سکتا ہے۔ اس کے بعد صدر زور اور کسی اور مستوی پر کے زور آسانی سے معلوم ہو سکتے ہیں۔ بعض مسائل کا حل محض خطوط کو پیمانے پر کھینچنے سے یا نقشے سے مثلثی حسابات کے ذریعے حاصل ہو جاتا ہے۔

ایک اہم صورت یہ ہے کہ دو علی القوائم مستویوں کے عمادی اور مماسی زور معلوم ہوں۔ اگر ان مستویوں کے زاویے بڑے صدر زور فا کے مستوی سے طہ اور طہ + ۹۰° ہوں تو زور دائرے میں ان کے متناظر سمتی نیم قطر و ی سے زاویے ۲طہ اور ۲طہ + ۱۸۰° بنائینگے (شکل ۱-۱۷) یعنی ایک ہی خطِ مستقیم میں ہونگے اور اس طرح دائرے کا ایک قطر ہونگے۔ نقشے کو دیکھنے سے ظاہر ہے کہ نہ صرف دونوں مستویوں کے مماسی زور فم مساوی ہیں بلکہ و ی پر دونوں سمتی نیم قطروں کے ظل مساوی ہیں اس لیے ایک کا عمادی جزوِ ترکیبی یعنی فع کی ایک قیمت فہ مقدار ½ (فا + فب) سے اتنی ہی زیادہ ہے جتنی دوسری قیمت فہ اس مقدار سے کم ہے۔ یا بالفاظِ دیگر

فم + فن = فا + فب ............ (۶)

اور یہ ربط طہ = طہ اور طہ + ۹۰ رکھنے سے مساوات (۱) سے ظاہر ہوتا ہے۔

زور دائرے سے دفعہ ۱۸ میں کچھ مزید بحث کی گئی ہے[1]۔

صفحہ ۲۲

۱۷۔ صدر زور ——— جب اجسام چند خاص سمتوں میں معلومہ زوروں کے زیرِ عمل ہوں اور یہ سب عمادی زور نہ ہوں تو ہم مختلف مستویوں کے زور گزشتہ دو دفعات کی مدد سے معلوم کر سکتے ہیں بشرطیکہ پہلے صدر مستوی اور صدر زور معلوم کر لیں (دیکھو دفعہ ۱۴)۔ ایسی صورتوں میں اکثر صدر زوروں کو معلوم کرنا بجائے خود بھی اہم ہوتا ہے کیونکہ ہم بیان کر چکے ہیں کہ ان میں سے ایک اس شے کے اندر کا اعظم زور ہوتا ہے۔ ہم یہاں چند سادہ دو ابعادی صورتوں میں جہاں شکل کے علی القوائم زور صفر ہے صدر زور اور مستوی معلوم کرینگے۔

اس کی ایک بہت سادہ مثال دفعہ ۸ کی صورت ہے۔ اس میں یہ دکھایا گیا کہ دو علی القوائم مستویوں پر جو مساوی حدت کے جزی زور ہیں اُن سے اس کے

---

[1] اس سے بحث کا ایک اَور طریقہ اور چند استعمالات ڈاکٹر سُوِفٹ Dr. H. W. Swift کے مضمون "زور کی ایک ترسیمی تحلیل[2]" میں ملینگے جو رسالہ "انجینیر" ۲۶ اگست ۱۹۲۷ء میں شایع ہوا ہے۔

[2] A Graphical Analysis of Stress

مساوی حدت کے صدر زور پیدا ہوتے ہیں اور یہ ایسے مستویوں پر ہوتے ہیں جو خالص جز کے مستویوں سے $\frac{\pi}{4}$ کا زاویہ بناتے ہیں۔

ایک دوسری مثال کے طور پر فرض کرو کہ دو علی القوائم مستویوں پر مساوی حدت ق کے جزی زوروں کے علاوہ حدت $ف_۱$ اور $ف_۲$ کے عمادی زور بھی ہیں، دیکھو شکل ۱۸؎، جس میں اس شے کا ایک مستطیلی کندا دکھایا گیا ہے جس کی موٹائی شکل کے مستوی کے علی القوائم اکائی ہے۔ شکل کے مستوی کے متوازی تمام مستویوں پر زور صفر ہے۔ ہم کندے کو اتنا چھوٹا




شکل ۱۸؎ شکل ۱۹؎

لے سکتے ہیں کہ اس کی کسی مستوی تراش پر زور کی حدت کے تغیر کو نظر انداز کیا جا سکتا ہے۔ زوروں $ف_۱$، $ف_۲$، ق کو سمجھا جا سکتا ہے کہ معلومہ زور ہیں جو مختلف فسادی اثرات کے تحت پیدا ہو رہے ہیں اور ایک دوسرے پر غیر منحصر ہیں یا یہ کہ ترچھے زوروں کے اجزائے تحلیلی ہیں۔

اب صدر مستوی اور اُن پر (عمادی) صدر زوروں کی حدت معلوم کرنا مطلوب ہے۔ شکل ۱۹؎ میں دیئے ہوئے عمادی زور تناؤ

صفحہ ۴۳

دکھائے گئے ہیں ۔ لیکن اگر یہ فشاری ہوں یا ایک فشاری دوسرا تنشی ہو تو بھی عمل یہی رہیگا ۔

فرض کرو کہ ایک صدر مستوی کا میلان، چہرہ ب ج سے ط ہے۔ تب مستوی ا ب ایک صدر مستوی ہوگا اور اُس پر زور ف بالکل عمادی ہوگا۔ اس مستوی سے جو فانہ ا ب ج قطع ہوتا ہے اُس کے تعادل پر غور کرو (اشکال ۱۸، ۱۹)۔

قوتوں کو ا ج کے متوازی تحلیل کرنے سے

ف × ا ب × جم ط = ف۱ × ب ج + ق × ا ج

= ف۱ × ا ب جم ط + ق × ا ب جب ط

∴ (ف - ف۱) جم ط = ق جب ط

یا ف - ف۱ = ق مس ط ............(۱)

ب ج کے متوازی تحلیل کرنے سے

ف × ا ب × جب ط = ف۲ × ا ج + ق × ب ج

= ف۲ × ا ب جب ط + ق × ا ب جم ط

(ف - ف۲) جب ط = ق جم ط

یا ف - ف۲ = ق مم ط ..................(۲)

(۲) میں سے (۱) کو تفریق کرنے سے ——

ف۱ - ف۲ = ق (جم ط - مس ط) = ۲ق / مس ۲ط

مس ۲ط = ۲ق / (ف۱ - ف۲) ..................(۳)

اس سے ط کی دو قیمتیں حاصل ہونگی جن میں ایک زاویہ قائمہ کا فرق ہوگا - یعنی دو صدر مستوی ہونگے جو باہم علی القوائم ہونگے -

(۱) کو (۲) سے ضرب دینے سے

$$(\text{ف} - \text{ف}_1)(\text{ف} - \text{ف}_2) = \text{ق}^2 \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۴)$$

$$\text{ف}^2 - \text{ف}(\text{ف}_1 + \text{ف}_2) - (\text{ق}^2 - \text{ف}_1\text{ف}_2) = ۰$$

یا
$$\text{ف} = \tfrac{1}{2}(\text{ف}_1 + \text{ف}_2) \pm \sqrt{\tfrac{1}{4}(\text{ف}_1 + \text{ف}_2)^2 + (\text{ق}^2 - \text{ف}_1\text{ف}_2)} \quad \ldots\ldots (۵)$$

یا
$$= \tfrac{1}{2}(\text{ف}_1 + \text{ف}_2) \pm \sqrt{\tfrac{1}{4}(\text{ف}_1 - \text{ف}_2)^2 + \text{ق}^2}$$

ف کی یہ دو قیمتیں دونوں صدر مستویوں پر کے (عمادی) زوروں کی حدتیں ہیں - علامت اوپر کی لی جائے تو بڑی قیمت حاصل ہوگی اور یہ اس کے متناظر صدر مستوی مستوی اب کی طرح کا ہوگا (اشکال ۱۸، ۱۹) اور اس پر ف کی علامت وہی ہوگی جو $\text{ف}_1$ اور $\text{ف}_2$ کی ہے - چھوٹی قیمت $\text{ف}'$ کسی ایسے مستوی ع د پر کا زور ہوگا جو اب کے علی القوائم ہے (اشکال ۱۸، ۲۰) - اس قیمت $\text{ف}'$ کی علامت $\text{ف}_1$ اور $\text{ف}_2$ کے مخالف ہوگی اگر $\text{ق}^2$ بڑا ہو $\text{ف}_1\text{ف}_2$ سے -

شکل ۲۰

اعظم جزی مستوی ان صدر مستویوں سے ۴۵° کا زاویہ بنائینگے اور جزی زور کی اعظم حدت (دفعہ ۱۵) -

$$= \frac{\text{ف} - \text{ف}'}{2} = \sqrt{\tfrac{1}{4}(\text{ف}_1 + \text{ف}_2)^2 + \text{ق}^2 - \text{ف}_1\text{ف}_2}$$

$$= \sqrt{\tfrac{1}{4}(\text{ف}_1 - \text{ف}_2)^2 + \text{ق}^2}$$

اگر ف اور ف میں سے کسی کی علامت منفی ہو تو ظاہر ہے کہ نتائج (۳) اور (۴) میں کیا ترمیم کرنی چاہیے۔ اگر ف صفر ہو تو اس کو مندرج کرنے سے (۳) اور (۴) مختصر ہو جاتے ہیں۔ لیکن یہ صورت خاص اہمیت رکھتی ہے اس لیے عام صورت سے اخذ کرنے کی بجائے ہم اس پر آیندہ دفعہ میں علیحدہ غور کرینگے۔

۱۸ - صدر مستوی اور زور جب کہ اتمامی جزی زوروں کے ساتھ ایک جزی زور کے مستوی پر عمادی زور ہو۔ شکل ۲۱ میں ایک مستطیلی کنڈے گ ھ ج ف پر عمل کرنے والی قوتیں دکھائی گئی ہیں۔ کنڈے کی موٹائی شکل کے علی القوائم اکائی ہے اور شکل کے متوازی اس کے ابعاد بے انتہا چھوٹے ہیں الّا اس کے کہ زور یکساں ہوں۔ فرض کرو کہ ایک صدر مستوی ا ب کا میلان مستوی ب ج سے ، جس پر عمادی زور کی حدت ف ہے اور جزی زور کی حدت ق ہے، ط ہے اور فرض کرو کہ ا ب پر کے بالکل عمادی زور کی حدت ف ہے۔ چہرے ف ج پر صرف جزی زور ہے جس کی حدت ق ہے۔



شکل ۲۲



شکل ۲۱

فانہ ا ب ج کے تعادل پر غور کرو۔ قوتوں کو ا ج کے متوازی تحلیل کرنے سے (اشکال ۲۱، ۲۲) ـــ

ف × ا ب × جم ط = ف$_1$ × ب ج + ق × ا ج

= ف$_1$ × ا ب × جم ط + ق × ا ب × جب ط

(ف - ف$_1$) جم ط = ق جب ط

(ف - ف$_1$) = ق مس ط ................... (۱)

ب ج کے متوازی تحلیل کرنے سے —

ف × ا ب × جب ط = ق × ب ج = ق × ا ب × جم ط

مس ط = $\frac{ق}{ف}$ ................... (۲)

اس کو (۱) میں مس ط کی جگہ مندرج کرنے سے —

ف - ف$_1$ = $\frac{ق^2}{ف}$

ف$^2$ - ف$_1$ ف - ق$^2$ = ۰

یا ف = $\frac{1}{2}$ ف$_1$ ± $\frac{1}{2}\sqrt{ف_1^2 + ق^2}$ ................... (۳)

ف کی ان قیمتوں کو (۲) میں مندرج کرنے سے ط کی قیمتیں معلوم ہونگی۔ یہ قیمتیں بقدر ایک قائمہ کے مختلف ہونگی۔ یعنی صدر مستوی باہم علی القوائم ہونگے۔ صفحہ ۲۵

ا ب (شکل ۲۲) اعظم زور کا صدر مستوی ہے جس کے لیے

ف = $\frac{1}{2}$ ف$_1$ + $\frac{1}{2}\sqrt{ف_1^2 + ق^2}$

اور ع د (شکل ۲۳) دوسرا صدر مستوی ہے جس پر عمادی زور



شکل ۲۳

ث = $\frac{1}{2}$ ف$_1$ - $\frac{1}{2}\sqrt{ف_1^2 + ق^2}$

اس کی علامت ف کے مخالف ہے۔

اعظم جز کے مستوی صدر مستویوں سے ۴۵° کے زاویے پر ہونگے (دفعہ ۱۵) اور ان پر جزی زور کی حدت

$$= \frac{ف - فَ}{۲} = \sqrt{\frac{۱}{۴} ف_۱^۲ + ق^۲} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۴)$$

اگر ایک شے مرکب زور کے تحت ہو اور اس کے ایک نقطے سے ایک طریق کھینچا جائے (مثلاً ایسے مستوی میں جس پر زور صفر ہے اشکال ۱۸ تا ۲۳) جس کے ہر نقطے پر صدر زور کا محور طریق کا مماس ہو تو صدر زور کا منحنی حاصل ہوگا۔ یہ منحنی صدر زور کے منحنیوں کے ایک اور سلسلے کو علی القوائم قطع کریگا (دیکھو شکل ۱۰۵)۔ یہ زور کا خط عموماً منحنی ہوتا ہے کیونکہ کسی ثابت سمت میں متوازی مستویوں پر عمادی اور مماسی زور نقطہ بہ نقطہ بدلتے ہیں۔ بالفاظ دیگر کسی نقطے سے پاس کے نقطے تک صدر زور عموماً حدت اور سمت میں بدلتے ہیں۔

مثال — کسی شے کے اندر ایک نقطے پر ایک خاص مستوی پر حاصل زور کی حدت ۴ ٹن فی مربع انچ (تنشی) ہے اور اس مستوی کے عماد سے ۳۰° کا زاویہ بناتی ہے۔ اس کے علی القوائم مستوی پر زور کے عمادی جزو تحلیلی کی حدت ۲½ ٹن فی مربع انچ تنشی ہے۔ معلوم کرو (۱) دوسرے مستوی پر کا حاصل زور (۲) صدر مستوی اور زور۔

(۱) پہلے مستوی پر مماسی زور

$$ق = ۴ \text{ جب } ۳۰° = ۲ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

اس لیے دوسرے مستوی پر بھی مماسی زور ۲ ٹن فی مربع انچ ہوگا (دفعہ ۸)۔ اور حاصل زور

$$ف = \sqrt{(۲٫۵)^۲ + ۲^۲} = \frac{۱}{۲}\sqrt{۴۱} = ۳٫۲ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

(۲) پہلے مستوی پر عمادی زور کی حدت

$$= ۴ \text{ جم } ۳۰° = ۳٫۴۶۴ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

اس لیے صدر زور حسب ذیل ہونگے (دفعہ ۱۷(۵)) :-

$$ف = \frac{۲٫۵ + ۳٫۴۶۴}{۲} \pm \frac{۱}{۲}\sqrt{(۲٫۵ - ۳٫۴۶۴)^۲ + ۴^۲}$$

$$= ۲٫۹۸۲ \pm \sqrt{۴ + ۰٫۲۳}$$

$$= ۲٫۹۸۲ \pm ۲٫۰۶$$

= ۵٫۰۴۲ ٹن فی مربع انچ تناؤ اور ۹۲۲ء ٹن فی مربع انچ تناؤ۔

صفحہ ۲۶

اگر ایک صدر مستوی کا زاویہ پہلے مستوی سے طہ ہو تو دفعہ ۱۷(۳) سے

$$مس ۲ط = \frac{۲ \times ۲}{۲٫۵ - ۳٫۴۶۴} = \frac{۴}{۰٫۹۶۴} = ۴٫۱۴۹$$

$$۲ط = ۷۶° ۲۷'$$

$$ط = ۳۸° ۱۳٫۵'$$

اس لیے صدر مستوی اور زور یہ ہوئے کہ ایک صدر مستوی پہلے دیے ہوئے مستوی سے ۳۸° ۱۳٫۵' کے زاویے پر ہے اور اس پر تنشی زور ۵٫۰۴۲ ٹن فی مربع انچ ہے اور دوسرا اس کے علی القوائم یا پہلے مستوی سے ۵۱° ۴۶٫۵' کے زاویے پر ہے اور اس پر تنشی زور ۹۲۲ء ٹن فی مربع انچ ہے۔ یہ مستوی شکل ۱۱ میں دکھائے گئے ہیں۔




شکل ۱۱

۱۸ م - دائری زور نقشے کی زیادہ عام صورت ـــــ چونکہ

بعض طبائع کو ترسیمی طریقے زیادہ مرغوب ہوتے ہیں اس لیے گزشتہ تین دفعات کی تحلیل کا ایک تبادل طریقہ یہاں بتایا جاتا ہے۔ ایک شئے کے اندر جس میں ایک مستوی کے علی القوائم زور صفر ہوں یعنی زور صرف دو ابعادی ہوں کسی سمت میں زوروں کے اجزائے ترکیبی کو معلوم کرنے کے لیے فرض کرو کہ ا ب ج (شکل ۲۲-۱) ایک بے انتہا چھوٹے منشوری ٹکڑے کو تعبیر کرتا ہے جس کے دو علی القوائم چہروں ب ج اور ا ج پر زور کے عمادی اجزائے ترکیبی کی حدت $\text{ف}_{1}$ اور $\text{ف}_{2}$ ہیں۔ یہ دونوں چہرے شکل کے مستوی کے علی القوائم ہیں جس کے علی القوائم زور صفر ہے۔ اور فرض کرو کہ ان دونوں چہروں پر جزی زور کی حدت جو دونوں پر مساوی ہوگی ق ہے اور ان کی سمت وہ ہے جو شکل میں دکھائی گئی ہے۔

تب منشور کے چہروں کا طول شکل کے علی القوائم اکائی لینے سے اور چہرہ ا ب کے علی القوائم تحلیل کرنے سے

$$\text{ف}_{ع} \times \text{اب} = \text{ف}_{1} \times \text{ب ج جم ط} + \text{ف}_{2} \times \text{ا ج جب ط}$$
$$+ \text{ق} \times \text{ب ج جب ط} + \text{ق} \times \text{ا ج جم ط}$$

یا
$$\text{ف}_{ع} = \text{ف}_{1}\,\text{جم}^{2}\,\text{ط} + \text{ف}_{2}\,\text{جب}^{2}\,\text{ط} + 2\,\text{ق جب ط جم ط}$$

یا
$$\text{ف}_{ع} = \tfrac{1}{2}(\text{ف}_{1} + \text{ف}_{2}) + \tfrac{1}{2}(\text{ف}_{1} - \text{ف}_{2})\,\text{جم}\,2\text{ط} + \text{ق جب}\,2\text{ط} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots(1)$$

صفحہ ۲۲

اور چہرہ ا ب کے متوازی تحلیل کرنے سے

$$\text{ف}_{م} \times \text{اب} = \text{ف}_{1} \times \text{ب ج جب ط} - \text{ف}_{2} \times \text{ا ج جم ط} + \text{ق} \times \text{ا ج جب ط}$$
$$- \text{ق} \times \text{ب ج جم ط}$$

یا
$$\text{ف}_{م} = \text{ف}_{1}\,\text{جب ط جم ط} - \text{ف}_{2}\,\text{جب ط جم ط} + \text{ق}\,(\text{جب}^{2}\,\text{ط} - \text{جم}^{2}\,\text{ط})$$

یا
$$\text{ف}_{م} = \tfrac{1}{2}(\text{ف}_{1} - \text{ف}_{2})\,\text{جب}\,2\text{ط} - \text{ق جم}\,2\text{ط} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots(2)$$

زور کے ان دونوں اجزائے ترکیبی اور ان کے حاصل کو ایک سادہ نقشے سے



شکل ۲۳ ۱

تعبیر کیا جاسکتا ہے جس کو دائری زور نقشہ کہا جاتا ہے۔ اس کو کھینچنے کے لیے و سے (شکل ۲۳ ب) ایک اساسی خط و ب پر طول و ف۱ جو ف۱ کو پیمانے پر تعبیر کرے اور و ف۲ جو ف۲ کو تعبیر کرے۔ ف۱ سے اساسی خط کے



شکل ۲۳ ب

علی القوائم خط ف۱ ق کھینچو جس کا طول منتخبہ پیمانے پر ق کو تعبیر کرے۔ تب اگر ف۱ ف۲ کی ج پر تنصیف کی جائے تو ظاہر ہے کہ و ج مقدار ½ (ف۱ + ف۲) کو اور ج ف۱ = ج ف۲ مقدار ½ (ف۱ - ف۲) کو تعبیر کرینگے۔ شکل ۲۴

اب اگر ج کو مرکز مان کر ق۱ میں سے گزرنے والا دائرہ کھینچا جائے تو یہ زور کا دائرہ ہوگا جس کے ذریعے زیر بحث نقطے میں سے (جس پر دیے ہوئے زور ف۱، ف۲ اور ق عمل کرتے ہیں) شکل کے علی القوائم گزرنے والے کسی مستوی پر کے زور کے اجزائے ترکیبی اور حاصل زور معلوم کیے جا سکتے ہیں۔

ایک ایسے مستوی پر زور معلوم کرنے کے لیے جو شکل ۲۴ا کے مستوی کے علی القوائم ہو اور اس مستوی سے زاویہ طہ بنائے جس پر عمادی زور ف۱ ہے، ج پر ایک زاویہ ق۱ ج ق' = ۲طہ بناؤ یا قطر ق۱ ج ق۲ کے سرے ق۲ پر زاویہ ج ق۲ ق' = طہ بناؤ۔ اس سے محیط پر نقطہ ق' معین ہوگا۔ تب اگر ق' سے اساسی خط و ب پر عمود ق' ن کھینچا جائے تو طول

و ن = و ج + ج ن

= ½ (ف۱ + ف۲) + ½ (ف۱ - ف۲) جم ۲طہ + ق جب ۲طہ ......... (۳)

اور یہ فِ۳ کی قیمت ہے جو مساوات (۱) میں دی گئی ہے۔ اور طول

ق' ن = ½ (ف۱ - ف۲) جب ۲طہ - ق جم ۲طہ ......... (۴)

اور یہ فہ کی قیمت ہے جو (۲) میں دی گئی ہے۔

یہ دو ربط (۳) اور (۴) آسانی سے تصور میں آئینگے[1] اگر یہ تصور کیا

---

[1] یا متبادلاً اس طرح کہ اگر زور دائرے کا نصف قطر س ہو تو مساوات (۱) میں ج ف۱ یا ½ (ف۱ - ف۲) کی بجائے س جم بہ اور ف۱ ق۱ یا ق کی بجائے س جب بہ مندرج کرنے سے

فِ۳ = ½ (ف۱ + ف۲) + س جم ۲طہ جم بہ + س جب ۲طہ جب بہ

= و ج + س جم (۲طہ - بہ) = و ج + ج ن = و ن

اور مساوات (۲) سے

فہ = س جب ۲طہ جم بہ - س جم ۲طہ جب بہ

= س جب (۲طہ - بہ) = ق' ن

جائے کہ سمتی نیم قطر ج ق زاویہ ۲ طہ کے بقدر گھمایا گیا ہے اور وہ اپنے ساتھ ج ب اور ف ق کو نئی وضعوں ج بَ اور فَ قَ میں پہنچا دیتا ہے۔ اب ج فَ کو جو $\frac{1}{2}$ (ف₁ - ف₂) کو تعبیر کرتا ہے اور فَ قَ کو جو ق کو تعبیر کرتا ہے اساسی خط پر اور اس کے علی القوائم تحلیل کیا جائے۔ تب ظاہر ہے کہ ون اور ن قَ زیر بحث مستوی پر زور کے اجزائے ترکیبی فع اور فم کو تعبیر کریں گے اور وقَ حاصل زور ف کو تعبیر کریگا۔

شکل ۱۲ ب سے فع، فم اور ف کے تغیرات کا آسانی سے مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔ اس کو ذہن میں رکھتے ہوئے کہ دائرے کا نصف قطر

$$ر = \sqrt{ج ف_1^2 + ف_1 ق_1^2}$$

$$= \sqrt{\frac{1}{4}(ف_1 - ف_2)^2 + ق^2} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (7)$$

یہ ظاہر ہے کہ موجودہ صورت میں جب کہ ف₁ اور ف₂ مثبت ہیں :-

(۱) فع کی قیمت دو حدوں کے درمیان رہتی ہے۔ بالائی حد

$$= \frac{1}{2}(ف_1 + ف_2) + \sqrt{\frac{1}{4}(ف_1 - ف_2)^2 + ق^2}$$

اور یہ قیمت اُس وقت ہوتی ہے جب کہ

$$۲طہ = بہ \text{ یا } مس ۲طہ = \frac{۲ق}{ف_1 - ف_2}$$

یعنی جب کہ قَ نقطہ ب پر منطبق ہو۔ اور نچلی حد (جب کہ قَ نقطہ ا پر منطبق ہو)

$$= \frac{1}{2}(ف_1 + ف_2) - \sqrt{\frac{1}{4}(ف_1 - ف_2)^2 + ق^2}$$

اور یہ اس وقت واقع ہوتی ہے جب کہ

$$۲طہ = بہ + ۱۸۰° \text{ یا } طہ = \frac{1}{2} بہ + ۹۰°$$

یعنی اُس مستوی کے علی القوائم مستوی پر جس کے لئے فس بالائی حد کو پہنچتا ہے۔

صفحہ ۲۹

(ب) طہ کی ان دو قیمتوں کے لیے جو فس کی حدوں یا فاصل قیمتوں کے متناظر ہیں فم کی قیمت صفر ہوتی ہے۔

(ج) فم کی قیمت دو حدوں کے درمیان رہتی ہے - ایک حد

$$= \frac{1}{2}\sqrt{(ف_1 - ف_2)^2 + ق^2}$$

جو اس وقت واقع ہوتی ہے جب کہ

$$۲\,طہ = بہ + ۹۰^\circ \quad یا \quad طہ = \frac{1}{2}\,بہ + ۴۵^\circ$$

اور دوسری حد

$$= -\frac{1}{2}\sqrt{(ف_1 - ف_2)^2 + ق^2}$$

جو اس وقت واقع ہوتی ہے جب کہ

$$۲\,طہ = بہ + ۲۷۰^\circ \quad یا \quad طہ = \frac{1}{2}\,بہ + ۱۳۵^\circ$$

فم کی انتہائی قیمتیں دینے والے مستوی فس کی انتہائی قیمتوں کے مستویوں سے ۴۵° کے زاویے بناتے ہیں۔

(د) حاصل زور عادی زور فس کے ساتھ اپنی انتہاؤں کو پہنچتا ہے یعنی ۲ طہ = بہ اور ۲ طہ = بہ + ۱۸۰° کے لیے اور اس کی انتہائی قیمت وہی ہوتی ہے جو ان مستویوں پر فس کی ہوتی ہے کیونکہ وہاں فم صفر ہوتا ہے۔ اس طرح یہ قیمتیں صدر زور ہوئیں اور ان کو لکھا جا سکتا ہے:

$$ف_1 = \frac{1}{2}(ف_1 + ف_2) + \frac{1}{2}\sqrt{(ف_1 - ف_2)^2 + ق^2}$$

جو ۲ طہ = بہ کے لیے ہے۔ اور

$$ف_2 = \frac{1}{2}(ف_1 + ف_2) - \frac{1}{2}\sqrt{(ف_1 - ف_2)^2 + ق^2}$$

جو ۲ طہ = بہ + ۱۸۰° کے لیے ہے۔

(ر) چونکہ مس فہ = $\frac{\text{ف}_\text{م}}{\text{ف}_\text{ع}}$ اس لیے زاویہ فہ یا قَ وٗن سے حاصل زور (ف) کا میلان جس مستوی پر وہ عمل کرتا ہے اُس کے عاد کے ساتھ معلوم ہوگا۔ اور فہ کی قیمت اعظم اُس وقت ہوتی ہے جبکہ ف کو تعبیر کرنے والا سمتی و قَ زور دائرے کا مماس ہو اور اس وقت

$$\text{جب فہ} = \frac{2\sqrt{\frac{1}{4}(\text{ف}_1 - \text{ف}_2)^2 + \text{ق}^2}}{(\text{ف}_1 + \text{ف}_2)} \ \text{یا}\ \frac{\text{ف}_1 - \text{ف}_2}{\text{ف}_1 + \text{ف}_2}$$

اگر زور ف۱ اور ف۲ مختلف العلامت ہوں مثلاً ف۲ منفی ہو تو گزشتہ نتائج میں اس کی علامت کو تبدیل کردینا کافی ہے۔ لیکن اگر طلبہ اس صورت کے لیے زور دائرہ علیحدہ کھینچ لیں اور اہم نتائج کا اقتباس کریں تو ان کو مفید ہوگا۔ ظاہر ہے کہ اس صورت میں نقطہ و دائرے کے اندر نقاط ف۱ اور ف۲ کے درمیان واقع ہوگا اور ذیل کے نتائج اہمیت رکھینگے اور محض زور دائرے کا خاکہ کھینچ لینے سے واضح ہوجائینگے۔

(س) دو مستوی ہونگے جن پر عمادی زور صفر ہوگا اور اس طرح یہ خالص جزی زور کے تحت ہونگے (ان مستویوں کے لیے ن ثابت نقطہ و پر منطبق ہوگا)۔

(ص) ف۱ کی سمت میں سادہ تناؤ ہونے کی صورت میں ف۲ صفر ہوگا اور و اور ف۲ دونوں قطر ا ب کے سرے (ا) (شکل ۱۵ ب) پر منطبق ہونگے۔ اعظم جزی زور کی مقدار $\frac{1}{2}$ ف۱ ہوگی۔

(ط) اگر ف۲ = - ف۱ اور ق = ۰ یعنی ف۱ اور ف۲ صدر زور ہوں تو و نقطہ ج پر منطبق ہوگا اور اعظم جزی زور کی مقدار دائرے کے نصف قطر ف۱ کے مساوی ہوگی اور یہ اُن مستویوں پر ہوگی جو صدر مستویوں سے ۴۵° کے زاویے بنائیں (۲ طہ = ۹۰°)۔

**۱۹ — صدر فساد** ——— کسی شے کی ایک سلاخ میں کامل لچک کی حدود کے اندر کسی زور (مثلاً تنشی زور) ف ہے، اگر شے پر یہی ایک زور ہو اور عرضی سکڑاؤ کی آزادی ہو تو، اس زور کی سمت میں ایک فساد س، پیدا ہوگا جہاں

$$\text{س}_1 = \frac{\text{ف}_1}{\text{ے}}$$

جہاں ے ینگ کا لچک کا مقیاس یا کھنچاؤ کا مقیاس ہے۔ زور ف، کے محور کے علی القوائم ہر سمت میں سکڑاؤ کا فساد (نوٹ ۲)

$$\frac{\text{ف}_1}{\text{م ے}}$$

ہوگا جہاں $\frac{1}{\text{م}}$ پوائی سن (Poisson) کی نسبت ہے۔

مساوی السموت شے میں یعنی ایسی شے میں جس کے ہر سمت میں لچک کے خواص وہی ہوں ف، کی سمت کے علی القوائم ایک ہی زور ف۲ عمل کرے تو اس کے اثر سے خود اس کی سمت میں فساد

$$\text{س}_2 = \frac{\text{ف}_2}{\text{ے}}$$

پیدا ہوگا اور اس کے علی القوائم سمتوں میں جن میں سے ایک سمت فساد $\frac{\text{ف}_1}{\text{ے}}$ کی بھی ہے، سکڑاؤ کا فساد

$$\frac{\text{ف}_2}{\text{م ے}}$$

پیدا ہوگا۔ اسی طرح ایک زور ف۳ ان دونوں زوروں کے علی القوائم عمل کرے تو وہ اپنی سمت کے طولی فساد کے علاوہ اپنے علی القوائم ہر سمت میں سکڑاؤ کا فساد

$$\frac{\text{ف}_3}{\text{م ے}}$$

Lateral ۵

پیدا کریگا - ان سمتوں میں ایک سمت ف۱ کی بھی ہوگی -

اس طرح اگر ایک متساوی السموت شے میں کسی نقطے پر تین صدر زور رد حدتوں ف۱، ف۲، ف۳ کے ہوں تو ہر ایک کا علیحدہ علیحدہ اثر وہی ہوگا جو تنہا عمل کرنے سے ہوتا - تینوں زوروں کی ایک ہی علامت لینے سے ف۱ کی سمت میں مجموعی فساد

$$\text{س}_1 = \frac{\text{ف}_1}{\text{ے}} - \frac{\text{ف}_2 + \text{ف}_3}{\text{م ے}} \quad \text{..............(1)}$$

ف۲ کی سمت میں فساد

$$\text{س}_2 = \frac{\text{ف}_2}{\text{ے}} - \frac{\text{ف}_1 + \text{ف}_3}{\text{م ے}} \quad \text{..............(2)}$$

اور ف۳ کی سمت میں فساد

$$\text{س}_3 = \frac{\text{ف}_3}{\text{ے}} - \frac{\text{ف}_1 + \text{ف}_2}{\text{م ے}} \quad \text{..............(3)}$$

اگر اوپر کے زوروں میں سے کوئی مخالف علامت کا ہو یعنی موجودہ صورت میں فشاری ہو تو اوپر کی مساواتوں میں اس کی علامت بدل دینی چاہیے -

## ۲۰ - فساد کا ناقص نما

گزشتہ دفعہ کے حروف استعمال کریں تو کسی نقطے پر جس پر صدر زور ف۱، ف۲، ف۳ ہوں ان سمتوں کے علاوہ دوسری سمتوں کے فساد حسب ذیل طریقے پر تعبیر کیے جا سکتے ہیں -

صفحہ ۳۱

ایک کرہ کا تصور کرو جس کا مرکز زیر بحث نقطہ ہو اور اس کے جو تین باہم علی القوائم قطر تینوں صدر زوروں کی سمتوں میں ہیں اُن میں وہ فساد تصور کرو جو دفعہ ۱۹ کی مساواتوں (۱)، (۲)، (۳) سے ظاہر کیے گئے ہیں - نیز یہ کہ ہر اُس خط میں جو ف۱ کی سمت کے متوازی ہے فساد س۱ ہوا ہے - ہر اس خط میں جو ف۲ کے متوازی ہے فساد س۲ اور ف۳ کے متوازی ہر خط میں فساد س۳ ہوا ہے - ان فسادوں کے زیر اثر کرہ ایک ناقص نما بن جائیگا اور مرکز سے جو سمتی نیم قطر

ناقص نماتک کھینچے جائیں وہ اپنی اپنی سمتوں میں کرہ کے نصف قطر کے اس طول کو تعبیر کرینگے جو فساد کے بعد ہوگیا ہے۔

## ۲۱ ۔ لچک کے مرممہ مستقل ۔۔۔۔ ینگ کے مقیاس کی

تعریف حسبِ ذیل ربط (دفعہ ۹) سے کی گئی تھی

$$ــے = \frac{ف_۱}{س_۱}$$

جہاں س وہ فساد ہے جو حدت ف کے تنشی زور سے پیدا ہو جس کے ساتھ اور کوئی زور عمل نہ کر رہا ہو۔ اگر اور کوئی صدر زور عمل کر رہے ہوں تو فساد بدل جائیگا اور اس طرح جو مستقل کہ مساوات

$$مقیاس = \frac{ف_۱}{س_۱}$$

سے حاصل ہوگا وہ معمولی کھنچاؤ کا مقیاس نہیں ہوگا، بلکہ اس کی ایک ترمیم یافتہ شکل ہوگی۔ مختلف حالات کے تحت اس کی مختلف قیمتیں حاصل ہونگی۔

مثال ۱ ۔ اگر ایک سلاخ اس طرح کھینچی جائے کہ تمام عرضی فساد رُک جائے تو مقیاس کی کیا قیمت ہوگی؟

ان حالات کے تحت دفعہ ۱۹ کی مساواتیں حسبِ ذیل ہو جائینگی:۔

$$(۱) \qquad س_۱ = \frac{ف_۱}{ــے} - \frac{ف_۲ + ف_۳}{م ــے}$$

$$(۲) \qquad س_۲ = ۰ = \frac{ف_۲}{ــے} - \frac{ف_۱ + ف_۳}{م ــے}$$

$$(۳) \qquad س_۳ = ۰ = \frac{ف_۳}{ــے} - \frac{ف_۱ + ف_۲}{م ــے}$$

ظاہر ہے کہ $ف_۲ = ف_۳$

اور (۲) سے $\qquad \frac{ف_۲}{ے} = \frac{ف_۱ + ف_۲}{م\, ے}$

یا $\qquad ف_۲ \left(۱ - \frac{۱}{م}\right) = \frac{ف_۱}{م}$

یا $\qquad ف_۲ = \frac{ف_۱}{م - ۱}$

اور (۱) سے $\qquad س_۱ = \frac{۱}{ے}\left(ف_۱ - \frac{۲}{م} ف_۲\right) = \frac{ف_۱}{ے}\left(۱ - \frac{۲}{م} \times \frac{۱}{م - ۱}\right)$

$$= \frac{ف_۱}{ے} \frac{(م - ۲)(م + ۱)}{م (م - ۱)}$$

یا $\qquad ف_۱ = س_۱ \times ے \frac{م (م - ۱)}{(م - ۲)(م + ۱)}$

یعنی مقیاس سادہ کھنچاؤ کے مقابلے میں جب کہ عرضی سکڑاؤ کی آزادی ہو $\frac{م (م - ۱)}{(م - ۲)(م + ۱)}$ گنا ہوگیا۔ اگر م = ۴ تو مرمہ مقیاس ۱ء۲ سے ہوگا یعنی اگر عرضی فساد روک دیا جائے تو ایک دیے ہوئے طولی فساد کو پیدا کرنے کے لیے عرضی حرکت کی آزادی کے مقابلے میں ۲۰ فی صدی زیادہ قوت کی ضرورت ہوتی ہے۔ صفحہ ۳۴

مثال ۲ — ایک جوشارہ تختی میں ایک خاص نقطے پر تینوں صدر زوروں کی حدتیں ۴، ۳ اور صفر ٹن فی مربع انچ تناؤ ہیں۔ معلوم کرو کہ ۴ ٹن کے زور کی سمت میں کتنا زور اکیلا عمل کرکے یہی فساد پیدا کریگا۔ ینگ کے مقیاس اور استواری کے مقیاس کی نسبت $\frac{۵}{۲}$ ہے۔

دفعہ ۱۳ مساوات (۱) سے

$$\frac{۱}{م} = \frac{ے}{۲ س} - ۱ = \frac{۵}{۴} - ۱ = \frac{۱}{۴}$$

Lateral ـے

اس لیے ۴ ٹن کے زور کی سمت میں

$$\text{فساد} = \frac{۴}{ے} - \frac{۱}{۴}\,\frac{۳}{ے} = \frac{۱۳}{۴} \times \frac{۱}{ے}$$

اگر اکیلے عمل کر کے یہ فساد پیدا کرنے کے لیے زور کی حدت ف درکار ہو تو

$$\frac{ف}{ے} = \frac{۱۳}{۴} \times \frac{۱}{ے}$$

یا $$ف = \frac{۱۳}{۴} = ۳\tfrac{۱}{۴}$$ ٹن فی مربع انچ

## سوالات ۱

۱ — نرم فولاد کی ایک گول بندھن سلاخ جس کا طول ۱۸ فٹ اور قطر $۱\tfrac{۱}{۲}$ انچ ہے ۷ ٹن کے تناؤ کے تحت $\tfrac{۱}{۱۶}$ انچ کھنچتی ہے۔ سلاخ کے اندر تنشی زور کی حدت، کھنچاؤ کے مقیاس کی قیمت اور کسی مائل تراشش پر جزی زور کی اعظم حدت معلوم کرو۔

۲ — فولاد کی ایک سلاخ پر ۳ ٹن کا تناؤ تراش کے فی مربع انچ عمل کرتا ہے۔ ایک مائل مستوی پر جزی زور کی حدت ۱ ٹن فی مربع انچ ہے۔ اس مستوی کے عماد کا سلاخ کے محور کے ساتھ کیا میلان ہے۔ مستوی پر عمادی اور حاصل زور کی کیا حدت ہے۔ اس کے جو دو حل ممکن ہوں ان میں سے وہ مستوی لو جس کا عماد محور سے کم سے کم زاویہ بنائے۔

۳ — سوال ۱ میں جو سلاخ ہے اس میں ایک مائل مستوی پر جزی زور کی حدت ۱٫۵ ٹن فی مربع انچ ہے۔ اس مستوی پر عمادی اور حاصل زور کی کیا حدت ہے مستوی وہ لو جو محور سے زیادہ سے زیادہ زاویہ بنائے۔

۴ — ایک ڈھلے لوہے کے کھوکھلے استوانی ستون کا بیرونی قطر ۱۰ انچ، اندرونی قطر ۸ انچ اور طول ۱۰ فٹ ہے۔ ۶۰ ٹن کے بوجھ کے تحت اس کا طول کتنا کم ہوگا۔ ے کی قیمت ۸۰۰۰ ٹن فی مربع انچ لو۔

۵ — فولاد کے ایک نمونے کے لیے لچک کے کھنچاؤ کا مقیاس $۲۸٫۵ \times ۱۰^{۶}$ پونڈ فی مربع انچ پایا گیا اور عرضی مقیاس $۱۱ \times ۱۰^{۶}$ پونڈ فی مربع انچ پایا گیا۔ اس شے کے لیے حجمی لچک کا مقیاس

ـــ ے Transverse

کیا ہوگا اور کھنچاؤ سے طولی فساد اس کے ساتھ واقع ہونے والے جانبی فساد کا کتنا گنا ہوگا۔

صفحہ ۳۳

۶ - ایک جوشارہ تختی میں ایک نقطے پر تنشی (صدر) زور ۲،۰ ، ۴ ٹن فی مربع انچ ہیں۔ اس نقطے پر ایسے مستوی پر عمادی اور مماسی زوروں کی حدتیں اور حاصل زور کی حدت اور سمت معلوم کرو جو پہلے صدر مستوی پر علی القوائم ہو اور ۴ ٹن صدر زور والے مستوی سے ۳۰° کا زاویہ بنائے۔

۷ - سوال ۶ کے معطیات لے کر اُس مستوی کے عماد کا زاویہ محور کے ساتھ معلوم کرو جس کا حاصل زور عماد سے ۱۵° کا زاویہ بنائے۔ اس حاصل زور کی حدت کیا ہوگی؟

۸ - ایک زیر فساد شے میں ایک نقطے پر صدر زور صفر اور ۵ ٹن فی مربع انچ تناؤ اور ۳ ٹن فی مربع انچ فشار ہیں۔ اُس مستوی پر حاصل زور کی حدت اور سمت معلوم کرو جو ۵ ٹن کے زور کے محور سے ۳۰° کا زاویہ بنائے اور صفر زور کے مستوی کے علی القوائم ہو۔ جزی زور کی اعظم حدت اس نقطہ پر کیا ہوگی۔

۹ - اگر ایک شے اس طرح فساد میں ہو کہ ایک خاص نقطے پر دو علی القوائم مستویوں پر عمادی زور کی حدتیں ۵ ٹن اور ۳ ٹن فی مربع انچ دونوں تناؤ ہوں اور ان مستویوں پر جزی زور کی حدت ۴ ٹن فی مربع انچ ہو تو اعظم راست زور اور وہ مستوی معلوم کرو جس پر یہ عمادی ہے۔

۱۰ - سوال ۹ کو حل کرو اگر ۳ ٹن فی مربع انچ کا زور فشاری ہو۔

۱۱ - ایک گرڈر کی کسی تراش کے ایک نقطہ پر ۴ ٹن فی مربع انچ کا تنشی زور اس تراش پر عمادی ہے۔ اور اس تراش پر ۲ ٹن فی مربع انچ کا جزی زور ہے۔ صدر مستوی اور زور معلوم کرو۔

۱۲ - ایک دھُرے میں ایک خاص نقطے پر ایک تراش کے مستوی میں ۳ ٹن فی مربع انچ کا جز ہے اور اس مستوی پر عماد ۲ ٹن فی مربع انچ تنشی زور ہے۔ راست زور اور جزی زور کی اعظم حدت معلوم کرو۔

۱۳ - ایک جوشارہ تختی میں خول کے محور کی سمت میں ½ ۲ ٹن فی مربع انچ کا تنشی زور ہے اور محور میں سے گزرنے والے ایک مستوی کے علی القوائم ۵ ٹن فی مربع انچ کا تنشی زور ہے۔ اگر پوائی سن کی نسبت ¼ ہو تو کس حدت کا تنشی زور اکیلا عمل کرکے یہی اعظم تنشی فساد پیدا کریگا۔

---

Latteral جانبی          Poisson پوائی سن

۱۴ - دھات کا ایک اُستوانی ٹکڑا محور کی سمت میں فشار میں ہے - ایک اچھا بیٹھا ہوا ڈھکن جو تقریباً اس کے سارے طول پر سے جانبیؔ پھیلاؤ کو نصف کر دیتا ہے - "م" کی رقوم میں اس استوانے کے محوری فساد کی نسبت آزاد اُستوانے کے محوری فساد کے ساتھ معلوم کرو - (پوائی سن کی نسبت = $\frac{۱}{م}$) -

۱۵ - فشار کے لیے ینگ کا جو مقیاس ہے اس میں اور اس مرممہ مقیاس میں نسبت معلوم کرو جو ایک سمت میں جانبیؔ پھیلاؤ کو بالکل روک دینے سے حاصل ہو - پوائی سن کی نسبت = $\frac{۱}{م}$ -

۱۶ - اگر ایک فولادی سلاخ لچک کی حدود کے اندر سادہ تناؤ کے تحت اپنے طول کے $\frac{۱}{۱۰۰۰}$ کے بقدر کھینچے تو حجم کے تغیر کی کسر معلوم کرو - پوائی سن کی نسبت = $\frac{۱}{۴}$ -

۱۷ - تین لمبے متوازی تار جو طول میں مساوی ہیں اور ایک ہی انتصابی مستوی میں ہیں ۳۰۰۰ پونڈ کا ایک بوجھ سہارتے ہیں - وسطی تار فولاد کا ہے اور باقی دو تار پیتل کے ہیں اور تینوں کی تراش $\frac{۱}{۴}$ مربع انچ ہے - تاروں کو اس طرح ترتیب دینے کے بعد کہ ہر ایک پر $\frac{۱}{۳}$ بوجھ پڑے ۷۰۰۰ پونڈ کا ایک اور بوجھ ڈالا جاتا ہے - ہر ایک تار کا زور اور کل زور کی کسر معلوم کرو جو ہر ایک تار برداشت کرتا ہے - ینگ کے مقیاس کی قیمت فولاد کے لیے $۳۰ \times ۱۰^{۶}$ پونڈ فی مربع انچ اور پیتل کے لیے $۱۲ \times ۱۰^{۶}$ پونڈ فی مربع انچ لو -

---

ے Lateral

صفحہ ۳۴

# دُوسرا بابْ

## دھاتوں کے میکانی خواصْ

۲۲ - **لچک** ـــ کسی شے کو اُس وقت کامل لچکدار کہا جاتا ہے جب کہ زور ہٹا لینے پر اُس سے پیدا شدہ سارا فساد دُور ہوجائے - خاص حدود کے اندر (دفعہ) بہت سی اشیا تقریباً کامل لچکدار ہوتی ہیں -

**پیکر پذیری** ـــ کسی شے کو کامل پیکر پذیر اُس وقت کہا جاسکتا ہے جب کہ زور ہٹا لینے پر فساد بجنسہ قائم رہے -

پیکر پذیر حالت میں، ٹھوس پر مختلف سمتوں میں زور نامساوی ہوں تو وہ بہت کچھ ایک مائع کی طرح "بہاؤ" کا اظہار کرتا ہے - "بہاؤ" کی اس خاصیت سے سیسے کے نل کے پچکارنے، تار کشی، سکوں پر ٹھپہ مارنے، اور گھڑائی، وغیرہ، میں کام لیا جاتا ہے -

**تمدد** ـــ کسی شے کی وہ خاصیت ہے جس سے اس کو تناؤ کے تحت کھینچ کر پتلا کیا جاسکتا ہے مثلاً جس طرح دھات کو ایک سوراخ میں سے کھینچ کر اس کا تار بنایا جاتا ہے - تمددی تطول کے دوران میں لچک اور پیکر پذیری دونوں کا اظہار ہوتا ہے - پھُوٹک پن تمدد کی کمی کا نام ہے -

اگر کسی شے کو پیٹ کر یا بیل کر اس کی تختیاں بنائی جاسکیں تو اس کو متورِّق کہا جاتا ہے - تورق کی خاصیت تمدد کے مشابہ ہے -

## ۲۳۔ متمدد دھاتوں کا تنشی فساد

اگر ایک متمدد دھات پر تناؤ عمل کرے اور یہ تناؤ بتدریج بڑھتا جائے تو دیکھا گیا ہے کہ پیدا ہونے والے فساد طولی اور عرضی دونوں پہلے پہل زور کے تناسب میں بڑھتے ہیں۔ جب لچک کی حد آجائے تو فساد زیادہ تیزی سے بڑھتا ہے اور بوجھ اور بڑھایا جائے فساد ایک بڑھتی ہوئی شرح سے بڑھتا رہتا ہے۔ لچک کی حد سے ذرا آگے بعض دھاتیں، جن میں نرم لوہے اور فولاد نمایاں ہیں، ایک نمایاں ناکارگی کا اظہار کرتے ہیں یعنی طول پہلے سے ایک دم بہت بڑھ جاتا ہے حالانکہ زور میں بہت کم اضافہ ہوا یا بالکل نہیں ہوا۔ جس زور پر یہ اچانک کھنچاؤ پیدا ہوتا ہے وہ "نقطۂ مغلوبیت" کہلاتا ہے۔

شکل ۲۵ میں ایک ۱۰ اینچ طول اور ۱ انچ قطر کی گول فولادی سلاخ کا "زور فساد" منحنی دکھایا گیا ہے جس کے معین زور کی حدت کو تعبیر کرتے ہیں اور فصلے[1] متناظر فساد کو۔ لچک کی حد ا پر واقع ہوتی ہے۔ و ا ایک خطِ مستقیم ہے۔ ب "نقطۂ مغلوبیت" ہے۔ ا ب کسی قدر منحنی ہے۔ نقطۂ مغلوبیت کا زور واقع ہو تو تمددی پھیلاؤ واقع ہوتا ہے اور زور بڑھے تو فساد اسراع کے ساتھ بڑھتا ہے جیسا کہ ج اور د کے درمیان کے منحنی سے ظاہر ہوتا ہے۔ نقطۂ مغلوبیت کے آگے فساد کی پیدائش اس طور پر نہیں ہوتی جس طور پر لچک کی حد کے اندر ہوتی ہے۔ فساد کا بڑا حصہ بہت جلد واقع ہوتا ہے لیکن اس کے بعد اور بوجھ ڈالے بغیر مزید تطول پیدا ہوتا ہے اور یہ وقت کے ساتھ بڑھتا جاتا ہے اگرچہ گھٹتی ہوئی شرح کے ساتھ۔ ایک برقرار تنشی زور کے تحت فساد کے اس آہستہ آہستہ بڑھنے کو پروفیسر ایونگ[2] نے "رینگنے" کے لفظ سے تعبیر کیا ہے۔ مغلوبیت کو پیدا کرنے کے لیے جو زور درکار ہوتا ہے وہ غالباً اس کو جاری رکھنے کے زور سے زیادہ ہوتا ہے اور جب متمدد دھات پر کا زور کم کر دیا جاتا ہے تو اس خاصی بڑی کمی کے باوجود مغلوبیت جاری رہتی ہے اور

[2] Prof. Ewing.

[1] Lateral

لچک کی حد کے فساد سے بہت بڑے فساد تک جاری رہتی ہے - کوک[1] اور رابرٹسن[2] صاحبان نے بہت[3] دو موٹی سلاخوں کے متوازی نرم فولاد کی ایک پتلی سلاخ استعمال کر کے معلوم کیا کہ مغلوبیت کو شروع کرنے کے لیے جو زور درکار ہوتا ہے اُس سے ۲۲ فی صدی کم زور اُس کو جاری رکھ سکتا ہے - چونکہ فساد کا ایک حصہ محض وقت کے ساتھ پیدا ہوتا ہے اس لیے ایک دیے ہوئے بوجھ سے پیدا شدہ مجموعی فساد اور زور فساد کے منحنی کی شکل کسی حد تک لداؤ کی شرح پر منحصر ہوگی - درۂ اعظم بوجھ واقع ہونے سے ذرا پہلے شے تقریباً کامل پیکر پذیر ہوتی ہے کیونکہ بوجھ کے بہت




شکل ۲۵

خفیف اضافے سے تنشی فساد بہت بڑھ رہا ہے - اس بات کو ملحوظ رکھو کہ اس نقشے میں زور کی حدت اور فساد دونوں شے کے ابتدائی ابعاد سے محسوب کیے گئے ہیں -

تمددی تطول کے دوران میں تراش کا رقبہ تقریباً اسی تناسب سے گھٹتا ہے جس سے طول بڑھتا ہے یا بالفاظِ دیگر حجم تقریباً مستقل رہتا ہے - تراش کے رقبے کا گھٹاؤ سلاخ کے سارے طول میں تقریباً یکساں ہوتا ہے -

---

[1] Cook [2] Robertson

[3] دیکھو "نرم فولاد کا لچکدار حالت سے پیکر پذیر حالت کو مرور" روئداد رائل سوسائٹی الف جلد ۸۸ (۱۹۱۳ء) صفحات ۴۶۲ تا ۴۷۱ -

اعظم بوجھ واقع ہو جانے کے بعد ایک اچانک مقامی کھنچاؤ واقع ہوتا ہے جو سلاخ کے ایک چھوٹے سے طول میں ہوتا ہے اور اس کی شکل "کمر" کی سنی ہو جاتی ہے ۔ رقبے کا یہ مقامی گھٹاؤ ایسا ہوتا ہے کہ کمر پر سلاخ کو توڑنے کے لیے جو بوجھ درکار ہوتا ہے وہ اس اعظم بوجھ سے بہت کم ہوتا ہے جو مقامی تطول کے وقوع سے پہلے سلاخ پر ڈالا گیا تھا ۔ لیکن شکستی بوجھ کو تراش کے گھٹے ہوئے رقبے سے تقسیم کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ "زور کی حقیقی حدت" سابق کی ہر حدت سے زیادہ ہے ۔ اگر بوجھ کو تراش کے ابتدائی رقبے سے تقسیم کیا جائے تو "زور کی ظاہری حدت" حاصل ہوتی ہے جو نرم فولاد جیسی متمدد دھاتوں میں شکستی بوجھ پر د پر کے اعظم بوجھ (شکل ۲۵ ب) سے کم ہوتی ہے ۔ شکل ۳۱ میں تناؤ کے تحت دیگر اشیا کے نمونوں کے "زور فساد" منحنی دکھائے گئے ہیں ۔ ہر صورت میں نمونے گول ہیں اور ۱ انچ قطر اور ۸ انچ طول کے ہیں منحنیوں کے زیر لچک حصے علیحدہ کھینچے گئے ہیں اور ان میں فساد کا پیمانہ پیکر پذیر فساد کا ۲۵۰ گنا رکھا گیا ہے ۔

تحریر ۳۶

## ۲۴ ۔ لچک کی حد اور نقطۂ مغلوبیت ـــــ لچک کی حد

(دفعہ ۵) تناؤ میں وہ بڑے سے بڑا زور ہے جس کے ہٹا لینے پر کوئی مستقل تطول باقی نہ رہے ۔ تقریباً تمام دھاتوں میں، اور خاص کر نرم اور متمدد دھاتوں میں، اگر نازک آلات استعمال کیے جائیں (دیکھو دفعہ ۱۷۴) تو بہت خفیف سے زوروں سے بھی پایا جائیگا کہ کچھ نہ کچھ مستقل تطول پیدا ہو گیا ہے اور خاص کر ایسی اشیا میں جن پر ایسا تنشی زور اس سے پہلے کبھی نہ لگایا گیا ہو ۔ لیکن بہت سی دھاتوں میں اور خاص کر پٹواں لوہے اور فولاد میں اگر ہم ایک خاص مقدار سے مثلاً امتحانی سلاخ کے ایک لاکھویں حصے سے کم مستقل تطول کو (یعنی $\frac{1}{\text{ایک لاکھ}}$ سے کم فساد کو) نظر انداز کر دیں تو اعظم زور کی ایک بڑی کسر تک صرف لچکدار اور متناسب تطول پیدا ہوتے ہیں ۔ فساد کا زور کے متناسب ہونا شکل ۲۵ ب میں و ۱ کے ایک خطِ مستقیم ہونے سے ظاہر کیا گیا ہے ۔ پٹواں لوہے اور فولاد جیسی دھاتوں میں تناسب پن لچک کی حد تک قائم رہتا ہے ۔ یعنی خطِ مستقیم کا سرا ۱ لچک کی حد کو تعبیر کرتا ہے یا بالفاظِ دیگر ھوک کا

قانون (دفعہ ۵) کافی طور پر صحیح ہے۔ تمام دھاتوں کے لیے یہ بات صحیح نہیں۔ جیسے ایلومینیم کی صورت میں جس پر آہستگی سے اور تسلسل کے ساتھ بوجھ لگایا گیا ہو بہت پست زوروں پر فساد زور کی بہ نسبت تیزی سے بڑھتا ہے لیکن زور ہٹا لینے پر تقریباً تمام فساد دُور بھی ہو جاتا ہے۔ اس لیے معلوم ہوا کہ لچک کی حد کو محض "زور فساد" نقشے کے معائنے سے معلوم نہیں کیا جا سکتا۔

لچک کی تجارتی حد ــــ دھاتوں کے تجارتی امتحانوں میں جن میں نقطۂ مغلوبیت معلوم کیا گیا ہے اکثر مغلوبیت کے زور کو لچک کی حد کہا جاتا ہے۔ یہ عموماً حقیقی لچک کی حد سے کسی قدر زیادہ ہوتا ہے۔

اس طرح زور کی تین نمایاں حدیں ہوئیں۔

(۱) لچک کی حد، جس کی تعریف دفعہ ۵ میں کی گئی ہے۔

(۲) فساد کی زور کے ساتھ متناسبیت کی حد۔

(۳) نقطۂ مغلوبیت کا زور یا لچک کی تجارتی حد۔

پٹواں لوہے اور فولاد میں پہلی دو تقریباً ایک ہی ہیں اور تیسری کسی قدر زیادہ۔

یہ خیال ظاہر کیا گیا ہے کہ نقطۂ مغلوبیت سے ذرا پہلے کامل لچک کا جواب دے دینا اس وجہ سے ہے کہ شے کے چھوٹے چھوٹے حصے پوری کمیت کے مغلوب ہونے سے پہلے مغلوب ہو جاتے ہیں۔ اِس خیال کی اس بات سے بھی تائید ہوتی ہے کہ بہت یکساں نوعیت کی متعدد اشیا میں نقطۂ مغلوبیت انہی اشیا کے ناقص نمونوں کے مقابلے میں بہت زیادہ واضح رہتا ہے۔

مغلوبیت کے لیے جو زور درکار ہے وہ لگایا جائے تو مغلوبیت ساری کمیت میں یقیناً وقتِ واحد میں واقع نہیں ہوتی بلکہ ایک یا زیادہ نقاط پر مقامی طور پر شروع ہوتی ہے (جس کی وجہ غالباً ان مقامات پر بوجھ کا خفیف سا ارتکاز ہے) اور بوجھ کے اضافے کے بغیر باقی کمیت میں پھیلتی ہے۔ مغلوبیت کی حالت کے اس پھیلنے کو مشین نہ کیے ہوئے لوہے اور فولاد میں آنکھ سے دیکھا جا سکتا ہے۔ شے کے مادّے کے اندر فساد اتنا زیادہ ہوتا ہے کہ اوپر آکسائیڈ کی جو کھال ہوتی ہے

وہ اس کی برداشت نہیں کرسکتی اور مغلوبیت کے پھیلتے وقت تڑق کر چھوٹے چھوٹے ٹکڑے بن کر اُڑتی ہے۔ اعلیٰ تکمیل کے کھنچے ہوئے فولاد میں آکسائیڈ اس طرح جھڑتا ہے کہ سلاخ کی سطح پر دلچسپ نشان بن جاتے ہیں۔ متوازی منحنیوں کے دو نظام بنتے ہیں جو سلاخ کے محور کے ساتھ مساوی اور مخالف سمت میں میلان رکھتے ہیں۔

شکل ۲۱ اسی طرح کا منظر پالش کی ہوئی دھاتی سطح پر بھی نظر آتا ہے اگر دھات میں لچک کی حد سے زیادہ فساد پیدا کر دیا جائے۔ یہ مائل منحنی لوڈر کے خطوط[1] کہلاتے ہیں، کیونکہ سب سے پہلے لوڈرس نے ان کی طرف توجہ مبذول کرائی۔ ان سے جز کے تحت لچک کی ناکارگی کا پتہ چلتا ہے۔

**خوردبینی مشاہدات — فلزنگاری** — خوردبین سے دھات کی ساخت کا جو پتہ چلتا ہے اُس کی طرف حال میں بہت توجہ کی گئی ہے اور اس سے بہت سے دلچسپ انکشافات ہوئے ہیں۔ فلزنگاری (Metallography) کا عام مضمون اس کتاب کی وسعت سے باہر ہے[2] لیکن ساخت کے اوپر فساد کا جو اثر ہوتا ہے اُس کا ذکر کیا جائیگا۔

خوردبینی مشاہدات سے معلوم ہوتا ہے کہ دھاتیں قلمدار دانوں کے ایک مجموعے پر مشتمل ہوتی ہیں جن کے درمیان مختلف ترکیب کے مادّے کے پردے یا نہیں ہوتی ہیں۔ ظاہر ہے کہ میکانی خواص ان پردوں سے متاثر ہونگے، اور فساد یا شکستگی پردے کی سطح پر بھوٹک پن یا عدم تسلسل کی وجہ سے واقع ہوگی یا قلمدار دانوں کی حقیقی شکستگی ان کے درمیان کے فاصل مستویوں میں یا کمزور ترین مستویوں میں واقع ہوگی۔

ایوئنگ[3] اور روزن ہین نے[4] دھات کے ایک نمونے کا بتدریج بڑھتے ہوئے

---

[1] Luder's Lines

[2] انجینیری کے طلبہ کے لیے "لوہے اور فولاد کا قلماؤ[5]" کا ایک مختصر اور دلچسپ بیان ڈاکٹر میلر نے لکھا ہے۔

[3] Ewing & Rosenhain

[4] دیکھو روئداد شعبۂ فلسفہ رائل سوسائٹی ۱۸۹۹ء۔

[5] Crystallization of Iron & Steel by Dr. J. W. Meller.

فساد کے تحت خردبین کے ذریعے امتحان کر کے معلوم کیا کہ نقطۂ مغلوبیت کے بعد بعض قلموں پر خطوط نمودار ہوئے اور فساد کے بڑھنے پر ان کی تعداد بڑھتی گئی - ان خطوط کی، جن کو انہوں نے پھسل پٹیاں یا پھسل خطوط کے نام سے موسوم کیا، انہوں نے یہ توجیہ کی کہ قلموں کے فاصل مستویوں پر پھسلن واقع ہونے کی وجہ سے سطح پر سیڑھیاں بن گئی ہونگی - مثلاً سطح ا ج ب (شکل ۲۶) کو تیروں کی سمت میں کھینچا جائے تو فاصل مستویوں ا، ب، ج اور د پر پھسلن واقع ہوگی اور اس طرح سطح شکل ۲۷ کی



شکل ۲۷



شکل ۲۶

(ڈاکٹر میلر کے "لوہے اور فولاد کے قلماؤ" کے بیان سے لیا گیا ہے)

مانند ہو جائیگی - ج دو متصل دانوں کا ملاپ ہے - اِن لوگوں کے خیال کی رُو سے پیکر پذیر فساد کے دَوران میں قلموں کے فاصل مستویوں پر پھسلن جاری رہتی ہے اور آخر کار یہ تڑق کی شکل میں نمودار ہوتی ہے اور شکستگی واقع ہوتی ہے جو عموماً حدود پر نہیں ہوتی بلکہ خود قلموں کے دانوں کے درمیان ہوتی ہے - قلمدار ساخت فساد کے تمام مراحل میں باقی رہتی ہے -

## ۲۵ - انتہائی اور لچکدار مضبوطی اور قدرِ سلامتی — کسی

نمونے کو سادہ تناؤ یا جزر کے تحت توڑنے کے لیے جو اعظم بوجھ درکار ہوتا ہے اُس کو شکستگی کے مقام کے ابتدائی تراشی رقبے سے تقسیم کرنے سے وہ اعظم ظاہری زور حاصل ہوتا ہے جو شکستگی کے لیے ضروری ہے اور اُس کو اُس خاص قسم کے زور کے تحت زیرِ بحث شے کی انتہائی مضبوطی کہا جاتا ہے - اس کو عموماً پونڈ یا ٹن فی مربع انچ میں محسوب کیا جاتا ہے - تناؤ کی انتہائی مضبوطی کو تنفسی استحکام بھی کہا جاتا ہے - زیادہ سے زیادہ جو محسوبہ زور جو مشین یا تعمیر کے کسی حصے پر

نمبر ۱۴۱ پڑتا ہو وہ اس کا کامی زور کہلاتا ہے اور انتہائی مضبوطی اور کامی زور کی باہمی نسبت قدرِ سلامتی کہلاتی ہے ۔

ظاہر ہے کہ کامی زور شے کی لچک کی حد کے اندر ہونا چاہیے ۔ لیکن یہ کافی نہیں اور جب مجوز ایک دیے ہوئے کامی زور پر اپنی تجویز کی بنا رکھتے ہیں تو وہ اس کے ساتھ زیرِ استعمال شے کے دوسرے خواص کے ساتھ اس کی ایک انتہائی مضبوطی مشخص یا فرض کرتے ہیں جو کامی زور سے ایک معقول قدرِ سلامتی کی نسبت میں بڑی ہوتی ہے ۔ قدرِ سلامتی بڑی حد تک زور کی نوعیت پر منحصر ہے یعنی آیا زور مستقل یا متغیر یا متبادل ہے اور آیا سادہ ہے یا مرکب ۔ قدرِ سلامتی میں فسادی اثرات کی بھی رعایت رکھی جاتی ہے مثلاً صدمات، جن کا بعض صورتوں میں کوئی قابلِ اعتماد اندازہ نہیں کیا جا سکتا، تاکل کی وجہ سے تراش کا گھٹاؤ، اور دوسرے اتفاقات ۔

لچکدار مضبوطی ـــــ اگر کامی زوروں کو ایسی حدود کے اندر رکھنا مطلوب ہو کہ لچک کی حد کے خاصا اندر رہیں تو یہ جاننا ضروری ہو جاتا ہے کہ ایک ہی شے میں لچک کی حد صدر زوروں کی باہمی نسبت کے ساتھ کس طرح بدلتی ہے ۔ مثلاً یہ بات ایک عرصے سے تسلیم کی جا چکی ہے کہ لچک کی حد جزی زور کے لیے (یعنی مساوی اور مخالف قسم کے صدر زوروں کی صورت میں) سادہ تناؤ کے مقابلے میں کم ہے ۔ بہت سے مفروضے وقتاً فوقتاً پیش کیے گئے ہیں جن میں یہاں چار بیان کیے جاتے ہیں ۔ اِن مفروضات کا بیان یہ ہے کہ مخلوط زور کے تحت کامل لچک اُس وقت جواب دیتی ہے اور پیکر پذیر بہاؤ شروع ہوتا ہے جب حسبِ ذیل مقداروں کی خاص خاص انتہائی قیمتیں واقع ہوں :-

(۱) تینوں صدر زوروں میں سب میں بڑا زور،

(۲) تینوں صدر فسادوں میں سب میں بڑا فساد،

(۳) کسی مستوی پر کا جزی زور،

(۴) توانائی (یا بازگشتگی، دیکھو دفعہ ۱۴۲) جو دھات کے کسی حجم مثلاً اکائی حجم میں لچکدار طور پر جمع ہوئی ہو ۔

ان چار مفروضات کا اُن تجربات سے مقابلہ کیا گیا ہے جو گیسٹ[۱] ، میسن[۲]

[۱] Guest [۲] Mason

اور دوسروں نے کیے ہیں[i]۔

کوک[1] اور رابرٹسن[2] نے[ii] اندرونی دباؤ رکھنے والے موٹے نلوں پر جو قابل ذکر تجربات کیے ہیں اُن سے یہ نتیجہ نکالا جاسکتا ہے کہ (۱) پہلا مفروضہ ڈھلے لوہے اور شاید عام طور پر پھوٹک اشیا کے لیے صحیح معلوم ہوتا ہے (۲) پہلے اور دوسرے مفروضوں میں ایسی اشیا کے لیے جو بہت متمدد ہوں حقیقی لچکدار مضبوطی کو بیش اندازہ کردیا گیا ہے اور تیسرا مفروضہ اس کو بقدر تقریباً ۲۵ فی صدی کے زیر اندازہ کرتا ہے۔ پروفیسر بی پی ہے[3][iii] نے دکھایا ہے کہ چوتھا مفروضہ کوک اور رابرٹسن کے امتحانات کے، اور دیگر ذرائع سے جو کثیر مواد حاصل ہوا ہے اس کے بہت مطابق ہے۔ چوتھے مفروضے کو متمدد اشیا کے لیے حقیقت کا قریب ترین تقرب سمجھا جاسکتا ہے اگرچہ تیسرا مفروضہ زیادہ عام طور پر مستعمل ہے کیونکہ اس کا استعمال آسان ہے۔ سب مفروضے اختیاری نوعیت کے ہیں: ایک پھوٹک دھاتوں کے لیے حقیقت کے قریب ترین ہے تو دوسرا متمدد دھاتوں کے لیے۔ تمدد کے درمیانی خواص رکھنے والی دھاتوں کے لیے ہر انفرادی صورت میں ایک درمیانی اختیاری ضابطہ وضع کرلیا جاسکتا ہے۔

صفحہ

اس بارے میں جو تجرباتی شہادت میسر ہے اس میں سے اکثر بوجھ کے ساکن عمل سے متعلق ہے متبادل زور کی کیفیت سے متعلق نہیں حالانکہ مشینری میں یہی زیادہ عام ہے۔ تکراری زوروں کے لیے زور کا کلیہ دفعہ ۴۹ میں بیان کیا گیا ہے اور یہ مسئلہ کہ انتہائی مضبوطی کن چیزوں سے قرار پاتی ہے دفعہ ۲۷ میں بیان کیا گیا ہے۔

i - انجینیری کی اشیا میں زور کی تقسیم پر رپورٹ" میں جو برٹش ایسوسی ایشن سکشن گ کی ایک کمیٹی نے ۱۹۱۳ء اور بعد کی رپورٹوں میں مرتب کی ہے بہت تفصیلی معلومات اور مزید حوالے درج ہیں۔

ii - رسالہ انجینیرنگ ۱۵ دسمبر ۱۹۱۹ء۔ نیز تجرباتی نتائج دفعہ ۱۲۲ اور شکل ۱۶۱ ب۔

iii - برٹش ایسوسی ایشن کی رپورٹ سکشن گ ۱۹۱۹ء میں " فسادی توانائی کا تفاعل اور لچک کی حد" اور انجینیرنگ ۳۰ جنوری ۱۹۲۳ء۔

1 Cook 2 Robertson 3 Prof B.P.Haigh

انگلستان اور امریکہ میں ایک عام دستور یہ ہے کہ مضبوطی کا اندازہ اعظم صدر زور سے کیا جائے۔ اس کے ساتھ ایسی قدر سلامتی انتخاب کرنی چاہیے جو انتہائی مضبوطی پر مبنی ہو لچکدار مضبوطی پر نہ ہو اور حالات کے لحاظ سے بدلے اور اس پر بھی منحصر ہو کہ دوسرے صدر زور موجود ہیں یا معدوم۔ لیکن بہتر غالباً یہی ہے کہ مضبوطی کا اندازہ اعظم جزی زور سے کیا جائے۔

پہلے تین نظریوں سے جو مختلف نتائج حاصل ہوتے ہیں اُن کو ایک مشترک صورت لے کر اچھی طرح واضح کیا جاسکتا ہے اور وہ صورت یہ کہ ایک راست زور $ف_1$ اور اس کے ساتھ اسی مستوی پر جزی زور ق جیسا کہ دفعہ ۱۸ میں ہے۔

پہلے مفروضے سے اعظم صدر زور

$$ف = \frac{1}{2} ف_1 + \sqrt{\frac{1}{4} ف_1^2 + ق^2} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (1)$$

دوسرے مفروضے سے اعظم صدر فساد (دیکھو دفعہ ۱۹)

$$س_1 = \frac{ف}{ے} - \frac{ف'}{م\,ے} = \frac{1}{ے}\left[\frac{1}{2} ف_1 + \sqrt{\frac{1}{4} ف_1^2 + ق^2} - \frac{1}{م}\left\{\frac{1}{2} ف_1 - \sqrt{\frac{1}{4} ف_1^2 + ق^2}\right\}\right]$$

یا

$$ے\,س_1 = \frac{1}{2} ف_1 \left(1 - \frac{1}{م}\right) + \sqrt{\frac{1}{4} ف_1^2 + ق^2}\left(1 + \frac{1}{م}\right)$$

جہاں $\frac{1}{م}$ پوائسن[1] کی نسبت ہے (دفعہ ۱۲)

اگر م = ۴ تو معادل مفرد زور

$$ے\,س_1 = \frac{3}{8} ف_1 + \frac{5}{4}\sqrt{\frac{1}{4} ف_1^2 + ق^2} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (2)$$

تیسرے مفروضے سے اعظم جزی زور (دیکھو مساوات (۴) دفعہ ۱۸)

$$\frac{ف - ف'}{2} = \sqrt{\frac{1}{4} ف_1^2 + ق^2} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (3)$$

[1] Poisson

مخلوط زور کی اُس خاص صورت کے لیے جو معادل مفرد زور جو تھے مفروضے کے تحت حاصل ہوتا ہے وہ دفعہ ۱۴۲ میں دیا گیا ہے اور ان نظریوں سے نتائج میں جو اختلاف پیدا ہوتا ہے اُس کا بعد کے ابواب میں اکثر ذکر کیا گیا ہے (دیکھو دفعات ۱۱۳، ۱۲۲، ۱۲۲(۲)، ۱۲۶، ۱۲۷ اور ۱۴۹ تا ۱۵۴)۔

## ۲۶ - تمدد کی اہمیت

—— دستور یہ ہے کہ مشین یا تعمیر میں ہر حصے کی تراش ایسی رکھی جائے کہ زور، لچک کی حد تک نہ پہنچے۔ لیکن ساخت میں ترمیم کر کے یا مختلف عمل استعمال کر کے لچک کی حد کو بڑھایا جا سکتا ہے اور عام طور پر اس طرح کے عمل سے تمدد گھٹ جاتا ہے اور پھوٹک پن اور ارتعاش یا صدمے سے شکستگی کا احتمال بڑھ جاتا ہے۔ متمدد اشیا پھوٹک نہیں ہوتیں اور زیادہ تمدد کے ساتھ عموماً لچک کی حد پست پائی جائیگی۔ کوئی شے متمدد ہو تو یہ ہوگا کہ اگر ناقص کاریگری یا اور کسی وجہ سے ایک شدید مقامی زور پیدا ہوا ہو تو اس مقام پر ایک مقامی تمددی مغلوبیت واقع ہوگی جس سے زور لچک کی حد کے اندر آجائیگا اور یہ بات غیر بیکر پذیر شے میں نہ ہوتی۔ اس طرح بہت سی صورتوں میں تمدد کی خاصیت مضبوطی سے کم اہم نہیں ہوتی۔

بعض انجینیروں کا دستور یہ ہے کہ یہ تخصیص کر دیتے ہیں کہ کسی تعمیر میں استعمال ہونے والے فولاد کی انتہائی تنشی مضبوطی دی ہوئی حدود کے اندر ہو۔ بالائی حد عائد کرنے کی وجہ یہ ہے کہ اعلیٰ تنشی مضبوطی کے ساتھ تمدد کی اور صدمے کے اثرات کی مزاحمت کی طاقت کی کمی پائی جائیگی۔ صفحہ ۱۰

کسی دھات کے تمدد کا معیار عام طور پر یہ ہے کہ ایک امتحانی ٹکڑے کو تناؤ کے تحت توڑ کر تطول اور تراشی رقبے کے سکڑاؤ کا فی صد دیکھا جائے۔ غالباً فی صدی تطول بہتر معیار ہے کیونکہ بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ تطول تھوڑا ہوتا ہے اور رقبے کا سکڑاؤ زیادہ ہوتا ہے۔

## ۲۷ - فی صدی تطول

—— دفعہ ۲۲ میں بیان کیا گیا ہے کہ

نرم فولاد کے ایک ٹکڑے کو تناؤ کے تحت توڑنے میں اعظم بوجھ سے پہلے تقریباً یکساں تطول پیدا ہوتا ہے، اور اس کے بعد شکستگی کی تراش کے پاس ایک مستزاد مقامی تطول پیدا ہوتا ہے (دیکھو شکل ۲۸)۔ ایسی ایک صورت میں ایک انچ ابتدائی قطر اور ۱۰ انچ ابتدائی طول کی ایک سلاخ کے ہر ایک انچ کے فساد حسبِ ذیل پائے گئے :۔

| انچ ........ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تطول (انچوں میں) | ٫۲۰ | ٫۲۱ | ٫۲۲ | ٫۲۵ | ٫۳۰ | ٫۵۲ | ٫۵۲ | ٫۲۸ | ٫۲۷ | ٫۲۳ |

شکستگی ایک سرے سے تقریباً ۶ انچ کے فاصلے پر واقع ہوتی ہے۔ شکستگی کے پاس کے ۲ انچوں کا تطول لیا جائے جس میں مقامی تطول کا ایک بڑا حصہ شامل ہے تو تطول ۱٫۰۴ انچ یا ۵۲ فی صدی حاصل ہوتا ہے۔ اس سے بڑا طول لیا جائے تو مقامی تطول کا اثر اتنا زیادہ نہیں ہوگا اور فی صدی تطول اس سے کم ہوگا۔ اس طرح شکستگی کو وسط کے ممکنہ قریب لینے سے مختلف طولوں کے تطول حسبِ ذیل ہونگے :۔

| طول (انچوں میں) ...... | ۲ | ۴ | ۶ | ۸ | ۱۰ |
|---|---|---|---|---|---|
| تطول فی صدی ...... | ۵۲ | ۴۰٫۵ | ۳۵٫۷ | ۳۳٫۶ | ۳۱٫۰ |

اگر طول ل بڑھ کر لَ ہو جائے تو تطول بطور ابتدائی طول کے فی صد کے

$$= \frac{لَ - ل}{ل} \times ۱۰۰$$



شکل ۲۸۔ تبتی امتحانی ٹکڑے کا تطول

اوپر کے اعداد سے ظاہر ہے کہ جب کبھی فی صدی تطول بیان کیا جائے اس کے ساتھ یہ صراحت ضروری ہے کہ اس کو کس طول پر ناپا گیا ہے۔ تطول اکثر ۸ انچ کے طول پر ناپے جاتے ہیں۔ اس سے مختلف تراشی رقبوں کی سلاخوں

کے لیے حقیقی تقابلی نتائج حاصل نہیں ہوتے۔ مثلاً اگر ایک انچ قطر کی گول سلاخ میں تراش کا مقامی سکڑاؤ اور طول کا مقامی تطول صرف ۲ انچ طول میں ہو یعنی پورے طول کے چوتھائی حصے میں تو ½ انچ قطر کی سلاخ میں مقامی اثر غالباً ۱ انچ طول تک محدود ہوگا یعنی پورے طول کے ⅛ تک۔ اس طرح موٹی سلاخ کے مقامی سکڑاؤ سے ۸ انچ کے طول میں فی صدی تطول پتلی سلاخ سے زیادہ ہوگا کیونکہ شدید مقامی فساد کا طول جو موٹی سلاخ میں ۲ انچ ہے پورے طول کی بڑی کسر ہے۔ اعظم بوجھ سے پہلے جو عام تطول پیدا ہوتا ہے وہ سلاخ کے تراشی رقبے پر تقریباً غیر منحصر ہے اور اس سے تمدد کا اچھا اندازہ حاصل ہوتا مگر دقت یہ ہے کہ کمر بننے سے پہلے اس کو ناپنا مشکل ہے۔ شکستگی کے بعد اس کو قابل اطمینان طور پر ناپا نہیں جاسکتا کیونکہ کمر کی طرف دھات کے "بہنے" کی وجہ سے شکستگی کے سکڑاؤ سے انتہائی تطول کچھ فاصلہ تک متاثر ہوتا ہے۔ پھر بھی بعض اوقات اس کو اس طرح محسوب کیا جاتا ہے کہ پورے تطول میں سے شکستگی کے قریب کے ۲ انچ کا مقامی تطول منہا کرکے باقی تطول کو باقی طول کی کسر کے طور پر ظاہر کیا جاتا ہے۔

صفحہ ۷۱

پروفیسر انوین نے[ے] دکھایا ہے کہ دو نامساوی تراش کی سلاخوں کے تمدد کا مقابلہ کرنے کا ایک اور ممکن طریقہ یہ ہے کہ جس طول پر تطول ناپا جائے اس کو قطر کے (یا اگر سلاخ گول نہ ہو تو رقبے کے جذر کے) متناسب لیا جائے۔ یا بالفاظ دیگر ایسی سلاخیں استعمال کی جائیں جو ہندسی طور پر متشابہ ہوں۔ یہ طریقہ جرمنی میں مستعمل ہے۔ وہاں "ناپ طول" ل کے، جس پر تطول ناپا جاتا ہے، اور تراش کے رقبے ر کے درمیان حسب ذیل ربط رکھا جاتا ہے:۔

---

[ے] روئداد انسٹی ٹیوٹ آف سول انجینیرز جلد ۱۵۵ صفحہ ۱۷۰۔ نیز انجینیری[لے] کے معیاروں کی مجلس کی مطبوعہ نمبر ۱۸، (کراسبی[لے] لاک وڈ) اور گارڈن[۳ے] اور گلیور کا ایک مضمون جو رائل سوسائٹی ایڈنبرا کی روئداد جلد ۴۸ حصہ اول میں شائع ہوا۔

[لے] Eng. Standards Assoc. [لے] Crosby Lockwood [۳ے] Gordon and Gulliver

$$ل = ۱۱٫۳ \sqrt{ر}$$

اس ضابطے کی رُو سے اگر سلاخ کا رقبہ نصف مربع انچ (یا سنتی میتر) ہو تو طول ۸ انچ (یا سنتی میتر) ہونا چاہیے۔

برطانوی دستور یہ ہے کہ تراش کے رقبے کے بلالحاظ ناپ طول "۸ یا ۱۰ انچ لیا جائے۔ اور چونکہ ایسے امتحانی ٹکڑوں کی تیاری میں جن میں $\frac{\text{طول}}{\text{تراشی رقبے کا جذر}}$ مستقل ہو بہت لاگت آتی ہے اس لیے اس قاعدے کی تجارتی طور پر پابندی نہیں کی گئی۔ پروفیسر اَنون نے معلوم کیا ہے کہ طول اور تراشی رقبہ مستقل ہوں اور تراش مستطیلی ہو تو تراش کے اضلاع کے مختلف تناسبوں سے فی صدی تطول متاثر نہیں ہوتا۔

خاص خاص حدود کے اندر مختلف ابعاد سے فی صدی تطول پر جو اثر پڑتا ہے اس کو جبری طور پر یوں بیان کر سکتے ہیں۔

اگر ط = مجموعی تطول اور ل = ناپ طول، تو ط مشتمل ہے دو حصوں پر۔ ایک عام تطول جو ل کے متناسب ہے مثلاً = ب ل، اور ایک مقامی تطول ا جو تقریباً ل پر غیر منحصر ہے ـــ یعنی

$$ط = ا + ب\ ل$$

اور فی صدی تطول $۱۰۰ \times \frac{ط}{ل} = ۱۰۰ \left(\frac{ا}{ل} + ب\right)$ جو ایک دیے ہوئے تراشی رقبے کے لیے ل کے بڑھنے سے گھٹتی ہے اور ۱۰۰ ب کے قریب آتی ہے۔

مقامی تطول ا تراشی رقبے ر کے جذر کے تقریباً متناسب ہے۔ فرض کرو کہ

$$ا = ج \sqrt{ر}$$

اس لیے فی صدی تطول $= ۱۰۰ \left(\frac{ج \sqrt{ر}}{ل} + ب\right)$ جو ر کے بڑھنے سے بڑھتا ہے

اور ل کے بڑھنے سے گھٹتا ہے۔

ا اور ب ایک دیے ہوئے مادے کے لیے مستقل ہونگے۔ اگر ایک ہی مادّے کے دو ایسے ٹکڑوں کے لیئے جن کے ابعاد طول یا تراش یا دونوں کے لحاظ سے مختلف ہوں، فی صدی تطول معلوم ہوں یا ایک ہی ٹکڑے کے دو مختلف طولوں کے تطول معلوم ہوں تو اوپر کے ضابطے کے مستقل ج اور ب معلوم ہوجائینگے۔ لیکن معمولی اشیا میں یکسانیت نہ ہونے کی وجہ سے بہتر یہ ہوگا کہ صرف دو کی بجائے متعدد نتائج حاصل کیے جائیں اور ان کا اوسط نکالا جائے۔ ج اور ب ایک بار معلوم ہوجائیں تو پھر اسی شے کے کسی ابعاد کے ٹکڑے کے تطول کا موٹا اندازہ پہلے سے لگایا جاسکتا ہے۔ اس طریقے سے یہ ممکن ہوجائیگا کہ ایسے ٹکڑوں پر انتہائی تطول کا تجربہ کرکے جو تناسبات کے لحاظ سے کتنے ہی مختلف کیوں نہ ہوں تمددوں کا ایک تقریبی مقابلہ کیا جائے۔ یہ بات ایک مثال کے ذریعے بخوبی سمجھ میں آجائیگی۔ صفحہ ۲۲

فرض کرو کہ دیا ہوا ہے کہ ایک فولادی جوشارہ تختی کے ایک ٹکڑے میں جس کا تراشی رقبہ ۱٫۳۳۲ مربع انچ ہے ۴ انچ کے طول میں ۳۹٫۵ فی صدی کا تطول پایا جاتا ہے اور اسی تختی کے ایک اَور ٹکڑے میں جس کا تراشی رقبہ ۰٫۹۳۵ مربع انچ ہے ۶ انچ کے طول میں ۳۰٫۲ فی صدی کا تطول پایا جاتا ہے۔ اسی شئے کے ۰٫۵ مربع انچ تراش کے ٹکڑے میں ۸ انچ کے طول میں اغلب تطول کیا ہوگا۔

اُوپر کی مساوات کی رُو سے

$$\text{فی صدی تطول} = 100\left(\frac{\text{ج}\sqrt{\text{ر}}}{\text{ل}} + \text{ب}\right)$$

$$\text{پہلے ٹکڑے سے } 39.5 = \left(\frac{\text{ج}\sqrt{1.332}}{4} + \text{ب}\right) \times 100 \quad \ldots\ldots (1)$$

$$\text{دوسرے ٹکڑے سے } 30.2 = \left(\frac{\text{ج}\sqrt{0.935}}{6} + \text{ب}\right) \times 100 \quad \ldots\ldots (2)$$

(۱) اور (۲) سے ب = ۴۸۴ء۱ ، ج = ۲ء۷۳۲

اس لیے طول ۸ انچ اور رقبہ ۵ء مربع انچ کے لیے تطول تقریباً

۱۰۰ ( ۲ء۷۳۲ / ۸ √۵ء + ۴۸۴ء۱ ) = ۹ء۲۴ فی صدی ہوگا۔

انجینیری معیاروں[1] کی مجلس نے امتحانی ٹکڑوں کو مشین کرنے کی لاگت کے بڑھ نہ جانے کے خیال سے اس کی ضرورت نہیں سمجھی کہ تختی کی پٹیوں کے تطول کی پیمائش کے لیے ۸ انچ کے معیاری طول سے انحراف کیا جائے۔ لیکن اس ثابت طول میں بڑے تراشی رقبوں کے استعمال سے تطول بہت زیادہ ہوجاسکتا ہے اس لیے تختی کی ہر موٹائی کے لیے عرض کی ایک اعظم جائز حد مقرر کردی گئی ہے۔ اس طرح اس ثابت ناپ طول کے لیے رقبہ کی حد بندی کردی گئی اگرچہ اس کو بالکل ثابت نہیں کردیا گیا۔

## ۲۸۔ تراش کا فی صدی سکڑاؤ

اگر ایک امتحانی ٹکڑے کی تراش سارے طول میں یکساں ہو اور تطول کے دوران میں سارے طول میں رقبے کا یکساں سکڑاؤ واقع ہوتا رہے جیسا کہ کامل متمدد شے میں ہوگا تو رقبے کا فی صدی سکڑاؤ ابتدائی رقبے کے لحاظ سے وہی ہوگا جو فی صدی تطول پیمائش کے وقت کے آخری طول کے لحاظ سے ہوگا۔ یہ بیان اسی صورت میں درست ہوگا کہ شے کے "ناپ طول" کا حجم مستقل رہے اور یہ ہمیشہ بہت تقریباً صحیح ہوتا ہے جیسا کہ کثافت کے امتحانات سے ظاہر ہے۔ کیونکہ اگر ل اور لَ ابتدائی اور آخری حجم ہوں اور س اور سَ ابتدائی اور آخری تراشی رقبے ہوں تو چونکہ حجم تقریباً مستقل ہے اس لیے

$$ل \times س = لَ \times سَ$$

یا

$$\frac{ل}{لَ} = \frac{سَ}{س}$$

[1] Engineering Standards Association.

صفحہ ۴۲

طرفین میں سے تفریق کرنے سے

$$\frac{\text{ل - لَ}}{\text{لَ}} = \frac{\text{رَ - ر}}{\text{ر}}$$

یا

$$\frac{\text{لَ - ل}}{\text{لَ}} = \frac{\text{ر - رَ}}{\text{ر}}$$

دائیں جانب سے وہ تطول تعبیر ہوتا ہے جو آخری طول سے محسوب کیا گیا ہے اور بائیں جانب سے رقبے کا سکڑاؤ ابتدائی رقبے کے لحاظ سے۔ اُن اشیا میں جن میں آخرکار ایک کر یا گردن بن جائے شکستگی کے مقام پر سکڑاؤ اُوپر کی مقدار سے زیادہ ہوگا۔ اُوپر کی مقدار کو ممکنہ اقل سکڑاؤ سمجھا جا سکتا ہے سوائے ایک صورت کے جو بہت ہی شاذ ہوگی کہ نمونہ کسی ایسے مقام پر مقامی سختی یا پھوٹک پن کی وجہ سے ٹوٹ جائے جہاں تراش باقی مقامات سے بڑی ہو اور دوسرے حصے کھنچ جانے کی وجہ سے تراش میں گھٹ گئے ہوں۔

**۲۹۔ زور کی حقیقی اور ظاہری حدت** —— آسانی کے لیے دستور یہ ہے کہ کسی شے کی انتہائی مضبوطی کو اتنے پونڈ یا ٹن ابتدائی تراش کے فی مربع انچ کی شکل میں بیان کیا جائے۔ اس کو زور کی ظاہری حدت کہا جا سکتا ہے۔ لیکن متمدد نمونوں میں جن کا تناؤ میں شکستگی کے نقطے تک امتحان کیا جائے طول بڑھنے سے تراش سکڑتی ہے۔ اس طرح زور کی حقیقی حدت ظاہری حدت سے زیادہ ہوگی کیونکہ حقیقی حدت بوجھ کو گھٹی ہوئی تراش کے رقبے سے تقسیم کرنے سے حاصل ہوگی۔ اس لیے

$$\frac{\text{زور کی حقیقی حدت}}{\text{زور کی ظاہری حدت}} = \frac{\text{بوجھ} \div \text{حقیقی (گھٹا ہوا) رقبہ}}{\text{بوجھ} \div \text{ابتدائی رقبہ}}$$

$$= \frac{\text{ابتدائی رقبہ}}{\text{حقیقی گھٹا ہوا رقبہ}} = \frac{\text{ر}}{\text{رَ}} \quad \text{(دفعہ ۲۸)}$$

گزشتہ دفعہ میں دکھایا گیا تھا کہ یہ نسبت $\frac{سا}{سَا}$ مساوی ہوگی

$$\frac{\text{حقیقی (بڑھا ہوا) طول}}{\text{ابتدائی طول}}$$

یا $\frac{لَ}{ل}$ کے،

بشرطیکہ تنشی فساد کے تحت حجم مستقل رہے۔ اس ربط کی وجہ سے ایک سادہ ہندسی ساخت حاصل ہوتی ہے جس سے اگر ایک تنشی امتحان کا ظاہری حدت کا منحنی تطول کے لحاظ سے دیا ہوا ہو تو حقیقی حدت کا منحنی کھینچا جا سکتا ہے۔ اگر شکل ۲۹ میں ون پیمانے پر اُس تطول کو تعبیر کرے جو زور کی ظاہری حدت ط ن کے متناظر ہو تو ون کے متوازی م دم کھینچو جو محور کو م پر ملے۔ ور کھینچو جو پیمانے پر ابتدائی طول مثلاً ۱۰ انچ کو تعبیر کرے۔ رم کو ملاؤ اور خارج کرکے ط ن مخروجہ کو ق پر ملنے دو۔ تب ق ن حقیقی حدت کو تعبیر کریگا کیونکہ گزشتہ دفعہ کی اور اُوپر کی ترقیم سے

$$\frac{ق ن}{ر ن} = \frac{و م}{و ر} = \frac{ط ن}{و ر}$$

یا،

$$\frac{ق ن}{ط ن} = \frac{ر ن}{و ر} = \frac{لَ}{ل} = \frac{سا}{سَا} = \frac{\text{حقیقی حدت}}{\text{ظاہری حدت}}$$

منحنی پر کے دوسرے نقاط جو حقیقی حدت کو تعبیر کریں اُسی طریقے پر ت تک معلوم کیے جا سکتے ہیں جہاں پر امتحانی ٹکڑے کی تراش مقامی طور پر بدلنا شروع ہوتی ہے اور سلاخ کے سارے طول میں یکساں نہیں رہتی۔ اس نقطے سے آگے یہ ساخت کام نہیں دیتی کیونکہ مفروضہ حالات باقی نہیں رہتے۔ منحنی کے دوسرے نقاط اِس طرح معلوم کیے جا سکتے ہیں کہ امتحان کے دَوران میں تراش کو خاص طور پر ناپتے جائیں۔ آخری نقطہ ی اس طرح معلوم ہو سکتا ہے کہ شکستی بوجھ کو شکستگی پر کی تراش سے تقسیم کریں اور اس کو پیمانے پر تعبیر کرنے کے لیے ما ی کھینچیں۔

صفحہ ۴۴




شکل ۲۹

## ۳۰۔ انتہائی مضبوطی، وغیرہ، پر امتحانی ٹکڑے کی شکل کا اثر

تنشی امتحان کے ٹکڑوں کو عموماً اُس طول سے کچھ زیادہ حصہ متوازی رکھا جاتا ہے جس پر تطول ناپنا مقصود ہے اور سرے بڑی تراش کے رکھے جاتے ہیں تاکہ تناؤ عائد کرنے کے لیے گرفت اچھی مل سکے ۔ درمیان میں جو متوازی چھوٹی تراش کا حصہ ہے اُس کے مختلف طولوں پر تطول ناپنے کا فی صدی تطول پر جو اثر پڑتا ہے اُس سے دفعہ ۲۷ میں بحث کی جا چکی ہے، وہاں یہ بتایا گیا ہے کہ چھوٹے طول پر ناپنے سے فی صدی تطول زیادہ حاصل ہوتا ہے۔ اب یہ بتانا باقی ہے کہ متوازی چھوٹی تراش کا جو حصہ ہے خود اس کے طول کو کم کرنے کا کیا اثر ہوگا ۔ متمدد اشیا میں اس کا اثر اس کے بالکل برعکس ہے جو ایک بڑے متوازی حصے کے صرف ایک چھوٹے حصے پر غور کرنے سے ہوتا ہے۔ سروں کے جو بڑی تراش کے حصے ہیں اُن کی باہمی قربت سے مقامی کھنچاؤ کم ہوجاتا ہے اور اس طرح ایک دیے ہوئے ناپ طول کے لیے تطول اور سکڑاؤ کم ہوجاتے ہیں ۔ ابتدائی تراشی رقبے پر محسوبہ انتہائی مضبوطی بڑھ جاتی ہے اور نقطۂ مغلوبیت کا زور بھی زیادہ حاصل ہوتا ہے ۔ اِن اثرات کی وجہ یہ ہے کہ دھات جو جزوی طور پر پیکر پذیر ہے اُس میں قریب کی بڑی تراش سے ”بہاؤ“ پیدا ہوتا ہے جو کمر کے

مقامی شدید زور کو کم کرتا ہے خاص کر تطول کے آخری مراحل میں - چنانچہ شکل نمبر۳ میں ٹکڑے ا سے ٹکڑے ب میں انتہائی مضبوطی زیادہ اور رقبے کا سکڑاؤ کم پایا جائیگا - نیز دونوں میں ایک ہی طول ل پر غور کیا جائے تو ب میں ا سے تطول کم ہوگا - انتہائی مضبوطی اور نقطۂ مغلوبیت کے اضافے کی وجہ یہ بھی ہوسکتی ہے کہ متمدد اشیا میں تمام تر یا جزوی طور پر جز کی وجہ سے جو شکستگی اور مغلوبیت (دیکھو دفعات ۲۵ اور ۳۷) امتحانی ٹکڑے کے محور سے ترچھے مستویوں پر واقع ہوگی اُس کی مزاحمت کرنے والا تراشی رقبہ ب اور ج میں ا سے زیادہ ہوگا[1] (شکل نمبر۳)۔

ان اثرات کی وجہ سے انجینیری کے معیاروں کی مجلس نے سلاخوں اور ڈنڈوں میں امتحانی ٹکڑوں کے متوازی حصے کے طول کے لیے اقل حد قطر کا ۹ گنا رکھی ہے۔ اور تطول ناپنے کے لیے قطر کا کم از کم ۸ گنا طول لینا چاہیے۔

تراش کی اچانک تبدیلیاں — اگر متوازی حصے کا طول اتنا کم ہو کہ تبدیلی بالکل اچانک ہو تو بہت ہی پیکر پذیر اشیا کو چھوڑ کر باقی سب اشیا میں اچانک تبدیلی کی تراش پر زور ناہموار طور پر تقسیم ہوگا اور متمدد اقل زاویے پر مرتکز ہوگا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ناکارگی ایک پست تر اوسط زور پر واقع ہوگی، اور اس طرح شے کی انتہائی مضبوطی کی قیمت کم حاصل ہوگی۔










شکل نمبر۳

[1] دیکھو روئداد رائل سوسائٹی جلد ۹۴ صفحہ ۲۴۳۔

اس کی انتہائی صورتیں مستطیلی تراش کے کھنٹے دار نمونے، فانہ نما نالی کے نمونے (ج شکل ۳۰) اور مدور تراشوں کی تیز کنارے دار ہنسلیاں ہیں۔ تراش کی اچانک تبدیلی سے انتہائی شکستی بوجھ کی قیمت میں جو کمی واقع ہوتی ہے یہ کمی پھوٹک اور غیر متمدد اشیا میں بہت زیادہ ہوگی مثلاً ڈھلے لوہے یا سخت فولاد میں۔ اور پیکر پذیر اشیا میں شدید زور کے مقام پر مادے کا جو مقامی بہاؤ واقع ہوگا اس سے زور کی تقسیم زیادہ یکساں ہوجائیگی اور اس طرح اچانک تبدیلی کا اثر کم ہوجائیگا۔ مائع کے بہاؤ کے خطوط کی مماثلت کی روشنی میں زور کی تقسیم کو تجربتہً معلوم کرنے کی مسٹر گلیور[1] نے کوشش کی ہے[2]۔

## ۳۱۔ مختلف دھاتوں کا تنشی استحکام اور دیگر خواص

ایک تمثیلی متمدد دھات کی روش دفعہ ۲۳ میں پورے طور پر بیان کی جاچکی ہے۔ فولاد کی دو قسموں اور ایک عمدہ قسم کے ریٹواں لوہے کے "زور فساد" منحنی شکل ۳۱ میں دکھائے گئے ہیں۔ یہ سب دھات کے گول ٹکڑوں کے لیے ہیں جن کا قطر ۱ انچ ہے اور تطول ۸ انچ کے طول پر ناپے گئے ہیں۔ تطول کے لچکدار حصے کو تعبیر کرنے والا خطِ مستقیم مابعد کے فسادوں سے ۲۵۰ گُنے پیمانے پر کھینچا گیا ہے۔

ڈھلا لوہا ایک پھوٹک شے ہے، یعنی بہت تھوڑے سے تطول اور عرضی[3] سکڑاؤ پر اور تھوڑے سے زور پر ٹوٹ جاتا ہے۔ عمدہ ڈھلے لوہے کے ایک نمونے کے لیے "زور فساد" منحنی بڑے پیمانے پر شکل ۳۱ میں دکھایا گیا ہے۔ انتہائی مضبوطی یا تنشی استحکام ۱۰ ٹن فی مربع انچ سے کچھ ہی زیادہ ہے، اور اس وقت فساد $\frac{1}{۱۰۰}$ سے ذرا زیادہ ہے۔ ڈھلے لوہے کے منحنی کا شاید ہی کوئی حصہ مستقیم ہوگا۔ زور کے فی ٹن اضافے سے تطول کا جو اضافہ ہوتا ہے وہ اعلیٰ زوروں پر زیادہ ہوتا ہے۔

صفحہ ۴۶

[1] Mr. Gulliver

[2] روئداد رائل سوسائٹی ایڈنبرا جلد ۳۰ صفحہ ۳۸۔ نیز مضمون "زور کے خطوط اور بہاؤ کے سیدھے خطوط" رسالہ انجینیرنگ ۱۱ مارچ ۱۹۱۰ء۔

[3] Lateral

دیکھو چونکہ راست یا کھنچاؤ کی لچک کا مقیاس سے منحنی کے ڈھال کے تناسب ہوتا ہے اس لیے مختلف زوروں پر مختلف ہوگا مثلاً پہلے ٹن فی مربع اینچ زور پر




شکل ۳۱ - تنشی "زور فساد" منحنی

اس کی کچھ قیمت ہوگی اور پوری وسعت میں ناپا جائے تو اس سے مختلف ہوگی۔ پہلی صورت میں اس کی قیمت تقریباً ۶۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ہوگی اور دوسری صورت میں تقریباً ۴۰۰۰ ٹن فی مربع انچ - بڑی قیمت زیادہ صحیح ہے کیونکہ پیمائش لچک کی حد کے اندر کرنی چاہیے - ڈھلے لوہے کے لیے لچک کی حد بہت پست ہے - یہاں تک کہ یہ صفر ہوسکتی ہے کیونکہ بہت خفیف زوروں پر بھی مستقل فساد مشاہدہ کیے جاسکتے ہیں - کسی زور سے مثلاً تناؤ سے جو مستقل فساد پیدا ہوتا ہے اُس کا ایک حصہ اس وجہ سے ہوسکتا ہے کہ

صفحہ ۶۸ مائع حالت سے ٹھنڈے ہوتے وقت دھات کے اندر جو زور رہ گئے ہونگے اُن پر غالب آنا پڑا ہوگا ۔ تناؤ کی ایک خاص مقدار لگانے سے زور کی یہ حالت دُور ہوجائیگی اور اگر نمونہ پر دوبارہ بتدریج بوجھ ڈالا جائے تو اب مستقل فساد پہلے لداؤ کے مقابلے میں بہت کم ہوگا ۔ شکل ۳۲ میں ڈھلے لوہے کے ایک ٹکڑے کے لیے "بوجھ تطول" منحنی دکھائے گئے ہیں جس کا قطر ۵/۸ انچ اور طول ۱۰ انچ ہے ، اور پہلے لداؤ سے پیدا ہونے والے مستقل فساد بھی دکھائے گئے ہیں ۔ اگر ہر لداؤ سے جو مستقل فساد پیدا ہوتے ہیں اُن کے تطول میں سے منہا کردیا جائے تو باقی تطول جن کو لچکدار تطول کہا جاتا ہے ہر صورت میں ایک ہی ہونگے ۔ اگر راست لچک کا مقیاس ان تحویل شدہ تطولوں سے محسوب کیا جائے تو ظاہر ہے کہ اس کی قیمت پورا تطول لے کر محسوب کرنے کے مقابلے میں زیادہ ہوگی لیکن کسی صورت




شکل ۳۲ - ڈھلے لوہے کا کھنچاؤ

میں بھی "بوجھ تطول منحنی" ایک خطِ مستقیم نہیں ہوتا ۔ اس لیے مقیاس زور کی مختلف وسعتوں کے لیے مختلف ہوگا مثلاً پہلے ۲ ٹن کی وسعت کے لیے ۵ ٹن کی

وسعت سے مختلف ہوگا۔

تناؤ میں ڈھلے لوہے کی انتہائی مضبوطی عموماً ۷ سے ۱۰ ٹن فی مربع انچ تک ہوتی ہے۔ فشار میں اس کی قیمت اکثر ۵۰ ٹن فی مربع انچ ہوتی ہے۔ نتائج ایک ڈھلواں (Casting) کے مختلف حصوں کے امتحانی ٹکڑوں کے لیے مختلف ہوتے ہیں اور خواص بڑی حد تک ٹھنڈا ہونے کی شرح پر بھی منحصر ہوتے ہیں۔ مثلاً ایک ڈھلی سلاخ کا کھردری حالت میں کھال سمیت امتحان کیا جائے تو نتائج اُن سے مختلف ہونگے جو ایسی ہی ایک سلاخ کے بیرون کو مشین کرنے کے بعد حاصل ہونگے۔ پہلی سلاخ سے انتہائی مضبوطی زیادہ حاصل ہوگی۔

چونکہ ڈھلے لوہے میں تخلخل کا اور ٹھنڈا ہوتے وقت اندر زور رہ جانے کا اور دیگر باتوں کا احتمال ہے اس لیے ڈھلے لوہے میں عملی مضبوطی عموماً تناؤ میں ۱ ٹن فی مربع انچ اور فشار میں ۸ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ جائز نہیں رکھی جاتی۔

**پٹواں لوہا** — پٹواں لوہا ایک تمثیلی متمدد دھات ہے اس میں ۹۹ فی صدی سے زیادہ خالص لوہا اور صرف تقریباً ۱ فی صدی کاربن ہوتا ہے۔ یہ گھُل ملانے کی بھٹی سے اسفنجی یا لئی کی سی حالت میں آتا ہے (مائع نہیں) اور بعد میں اس کو جو پیٹا اور بیلا جاتا ہے اس سے خُبث بالکل دفع نہیں ہوجاتا اور تکمیل یافتہ حالت میں بھی اس کے پرت دیکھے جاسکتے ہیں۔ شکستہ نمونوں سے اِس کی ساخت ریشہ دار یا طبق دار پائی جاتی ہے۔ یہ بات بیلنے اور کمانے سے پیدا ہوتی ہے لیکن دھات بذات خود اگر خرد بین سے دیکھی جائے تو قلمدار ساخت کی ہوتی ہے (دیکھو دفعہ ۴۲)۔ تنشی استحکام اور تمدد دونوں ریشوں کی سمت میں علی القوائم سمت سے زیادہ ہوتے ہیں۔ میکانی خواص مختلف اوصاف کی پیداوار میں مختلف ہوتے ہیں۔ عمدہ وصف کی پیداوار کے خواص شکل ۱۳ میں دکھائے گئے ہیں۔ ادنیٰ وصف کی پیداوار میں انتہائی مضبوطی اور تطول کم ہوتے ہیں (دیکھو باب کے ختم پر کی جدول)۔

پٹواں لوہے کی ترکیب مختلف اوصاف میں مختلف ہوتی ہے۔ مناسب یہ ہے کہ فاسفورس کو ۱/۲ فی صدی اور گندھک کو ۰٫۰۵ فی صدی سے کم رکھا جائے۔

فاسفورس سرد دھات کو پھوٹک بناتی ہے اور گندھک سُرخ حرارت پر پھوٹک پن پیدا کرتی ہے۔

**فولاد** ۔۔۔ فولاد کا لفظ پہلے لوہے کے اُن مختلف اقسام کے لیے بولا جاتا تھا جو سرخ حرارت سے تیزی سے ٹھنڈی کی جائیں تو سخت ہو جاتی تھیں۔ ان میں ½ فی صدی سے زیادہ کاربن لوہے کے ساتھ کیمیائی طور پر ملا ہُوا ہوتا تھا۔ ان فولادوں کا تنشی استحکام اور تمدد اتنا قابلِ لحاظ نہیں جتنا نرم قسموں کا۔ زیادہ کاربن کے فولاد متمدد نہیں ہوتے لیکن اُن کی تنشی مضبوطی زیادہ ہوتی ہے۔

اب بیسمر[1]، سی منز[2]، اور دوسرے عملوں کے ذریعے بہت زیادہ متمدد فولاد تیار کیے جاتے ہیں جن کی تنشی مضبوطی کم ہوتی ہے۔ ان کو نرم فولاد کہا جاتا ہے۔ بہت سے کاموں میں پٹواں لوہے کی جگہ نرم فولادوں نے لی ہے کیونکہ یہ زیادہ مضبوط، زیادہ یکساں اور زیادہ متمدد ہوتے ہیں۔ پٹواں لوہے کو ڈھالا نہیں جا سکتا لیکن ان کو ڈھالا جا سکتا ہے۔ اور جب سلاخیں، وغیرہ، بنانے کی ضرورت ہوتی ہے تو پہلے ان کو کُندوں میں ڈھالا جاتا ہے اور پھر بیلا جاتا ہے۔

چونکہ کُندے مائع حالت سے حاصل کیے جاتے ہیں اس لیے بعد میں بیلنے اور گھڑنے سے ریشہ پیدا نہیں ہوتا، اور دھات پٹواں لوہے سے زیادہ متجانس ہوتی ہے اور اکثر اس میں تھوڑا کاربن موجود ہوتا ہے لیکن یہ تپا جوڑنے میں اتنی قابلِ اعتماد نہیں اس لیے تپا جوڑ جہاں ضروری ہو وہاں عمدہ پٹواں لوہا استعمال کیا جاتا ہے۔ ان فولادوں میں ½ فی صدی سے




شکل ۳۳ ۔ فولاد پر کاربن کا اثر

[1] Bessemer [2] Siemens.

کم کاربن ہوتا ہے اور کاربن کی مقدار اس پر منحصر رکھی جاتی ہے کہ فولاد کس غرض کے لیے مطلوب ہے۔ مثلاً فولادی پٹریوں میں ۳ء سے ۴ء فی صدی تک تعمیری فولاد میں تقریباً ۲۵ء فی صدی، اور ریوٹوں کے فولاد میں تقریباً ۱ء فی صدی رکھا جاتا ہے۔ فولاد کے میکانی خواص پر کاربن کا بہت نمایاں اثر ہوتا ہے اور اس کو شکل ۳۳ میں دکھایا گیا ہے جو پروفیسر گڈمین[ا] کی اشکال سے لی گئی ہے۔ دیگر اجزا، خواہ خفیف مقدار ہی میں کیوں نہ ہوں، فولاد کے خواص پر اثر کرتے ہیں اور کیمیائی ترکیب سے قطع نظر دھات پر جو میکانی اور حرارتی اعمال کیے جاتے ہیں وہ بھی، جیسا کہ آگے چل کر معلوم ہوگا، مضبوطی اور تمدد میں بڑی حد تک ترمیم کرتے ہیں۔ "خصوصی" انجینیری فولاد اب کثرت سے استعمال ہوتے ہیں جن میں نکل[۱]، کرومیم اور وینے ڈیم ہوتی ہیں اور جن میں اعلیٰ تنشی مضبوطی اور اس کے ساتھ خاصا تمدد بھی ہوتا ہے۔

فولاد میں تعمیر، جہاز سازی، مشین سازی، اور دیگر اغراض کے لیے جن اوصاف کی ضرورت ہوتی ہے وہ برطانوی معیاروں کی مجلس کی قرار دادہ معیاری تخصیصات میں بیان کیے گئے ہیں اور یہ تخصیصات مجلس مذکور کے لیے شائع کیے گئے ہیں[۲]۔ چند عام فولادوں کے تنشی امتحانات اور اُن کی ترکیب کے متعلق اہم ضروریات ذیل کی جدول میں دی گئی ہیں۔ تمام مضبوطیاں اور تطول معیاری ابعاد کے امتحانی ٹکڑوں سے ناپے جانے چاہییں (دیکھو مکمل تخصیصات) اور دیگر میکانی امتحانات کی تخصیص کر دی جاتی ہے۔

ا۔ Prof : Goodman.

۱۔ دیکھو ہیڈ فیلڈ (Hadfield) کا مضمون "لوہے اور نکل کی ملواں دھاتیں" (روداد انسٹی ٹیوٹ آف سول انجینیرز جلد ۱۳۸)، نیز مضمون "کروم وینے ڈیم فولاد" (روداد انسٹی ٹیوٹ آف میکانیکل انجینیرز دسمبر ۱۹۰۴ء) اور ایک مضمون "مینگنیزی فولاد" (روداد انسٹی ٹیوٹ آف سول انجینیرز جلد ۹۳)

۲۔ کراسبی، لاک وڈ اینڈ سنز۔

Alloys of Iron and Nickel. ۱ھ

| شے اور اس کا استعمال | ترکیب: گندھک کا اعظم فی صد | ترکیب: فاسفورس کا اعظم فی صد | تنشی استحکام ٹن فی مربع انچ: اقل | تنشی استحکام ٹن فی مربع انچ: اعظم | اقل تطول (فی صد) ۸ انچ میں | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تعمیری فولاد، پلوں، عام تعمیروں، تختیوں، زاویوں، وغیرہ کے لیے | ۰۶ء | ۰۶ء (i)<br>۰۷ء (ii) | ۲۸ | ۳۳ | ۲۰ | (i) کھلے چولہے کے عمل سے |
| اوپر کی تعمیروں کے لیے ریوٹوں کی سلاخیں | — | — | ۲۵ | ۳۰ | ۲۵ | (ii) بیسمر |
| جہاز کی تختیاں | — | — | ۲۸ | ۳۲ | ۲۰ (iii) | (iii) ۳/۸ انچ سے کم کے لیے ۱۶ فیصدی |
| زاویے، گرہ دار زاویے، نالی دار تراشیں وغیرہ، جہاز سازی کے لیے | — | — | ۲۸ | ۳۳ | ۲۰ | |
| جہازوں کے لیے ریوٹوں کی سلاخیں | — | — | ۲۵ | ۳۰ | ۲۵ | |
| ریلوں کے دھرے | ۰۳۵ء | ۰۳۵ء | ۳۵ تا ۴۰ | — | ۲۵<br>۲۰ | |

فولاد کی گھڑائیوں اور ڈھلوانوں کی مضبوطی اور تمدد بہت سے حالات پر منحصر ہوتے ہیں، اور یہ بڑی جسامت کے ہوں تو ان کے مختلف حصوں میں مختلف ہوتے ہیں۔ ان کی قیمتوں کا کچھ اندازہ باب کے آخر کی جدول سے ہوگا۔

تانبا۔ تانبے کی تنشی مضبوطی، تمدد، اور لچک کی حد میکانی عمل مثلاً سرد پیٹنے یا گرم بیلنے سے بڑی حد تک متاثر ہوتے ہیں۔ یہ دھات اگرچہ بعض حالتوں میں بہت متمدد ہوتی ہے لیکن اس میں کسی ایسے نقطۂ مغلوبیت کا پتہ نہیں چلتا جس پر مغلوبیت دفعتہً واقع ہو جیسا کہ لوہے اور فولاد کی صورت میں ہوتا ہے۔ زور اور فساد کے درمیان تناسبیت سے انحراف بتدریج واقع ہوتا ہے (دیکھو شکل ۲۴)۔

**تانبے کی ملواں دھاتیں**[1] **۔ پیتل** ـــــ پیتل، تانبے اور جست کی ملدھات کا نام ہے ۔ میکانی خواص ترکیب اور عمل پر بڑی حد تک منحصر ہوتے ہیں (دیکھو شکل ۳۴)۔ بہت سے پیتل تناؤ میں بہت مستحکم اور تانبے سے زیادہ سخت ہوتے ہیں اور ڈھلائی میں بہتر ہوتے ہیں لیکن اتنے متمدد نہیں ہوتے۔ بعض ملواں دھاتیں جو بہت مضبوط ہوتی ہیں مثلاً ڈلٹا دھات، اُن میں تھوڑا سا لوہا شامل ہوتا ہے۔ ان کا تنشی استحکام نرم فولاد سے کم نہیں ہوتا۔

سفونٹ

**کانسی** ـــ عام طور پر کانسیاں زیادہ تر تانبے اور ٹِن کی ملواں دھاتیں ہوتی ہیں ۔




شکل ۳۴

[1] دیکھو ملواں دھاتوں کی تحقیقاتی کمیٹی کی مختلف رپورٹیں (روئداد انسٹی ٹیوٹ آف میکانیکل انجینیرز ۱۸۹۱ء تا ۱۹۱۰ء)۔

توپ دھات تقریباً ۹۰ فی صدی تانبے اور ۱۰ فی صدی ٹن کی ملواں دھات ہوتی ہے۔ یہ مضبوط ڈھلوانوں (Castings) کے لیے بہت کثرت سے استعمال ہوتی ہے کیونکہ کڑی ہوتی ہے اور اس کی تنشی مضبوطی بلند ہوتی ہے۔

فاسفر کانسی تانبے اور ٹن کی ایک ملدھات ہے جس میں فاسفورس کی تھوڑی مقدار شامل ہوتی ہے۔ اس کا تنشی استحکام بلند ہوتا ہے لیکن تورّق اور تمدد مطلوب ہوں تو ٹن ۵ فی صدی سے اور فاسفورس ا فی صدی سے زیادہ نہیں ہونا چاہیے۔ سخت ڈھلوانوں کے لیے ٹن کو ۱۰ فی صدی تک اور فاسفورس کو ۱ فی صدی تک بڑھایا جاسکتا ہے اور اس سے کچھ زیادہ پھوٹک پن نہیں پیدا ہوگا۔

مینگنیز کانسی میں بالعموم ٹن اور مینگنیز کے علاوہ جست بھی ہوتا ہے۔ یہ تناؤ میں مستحکم، متمدد، اور سخت ہوتی ہے اور تآکل کی سخت مزاحمت کرتی ہے۔

سِلیکن کانسی ـــــ کانسی میں تھوڑا سا سلیکن ملا دینے سے اس کی مضبوطی اور تمدد میں اضافہ ہوجاتا ہے اور برقی موصلیت میں کمی نہیں ہوتی جیسی کے فاسفورس ملانے سے ہوتی ہے۔

ایلومینیم کانسی[۱] میں بالعموم ٹن نہیں ہوتا بلکہ تانبا اور ایلومینیم ہوتا ہے۔ ایلومینیم بالعموم ۱۰ فی صدی سے زیادہ نہیں ہوتا۔ ایلومینیم اس سے زیادہ کرنے سے تنشی استحکام بڑھتا ہے اور پھوٹک پن پیدا نہیں ہوتا۔ ۱۰ فی صدی والی ملدھات کی مضبوطی بڑی ہوتی ہے (۴۰ تا ۴۵ ٹن فی مربع انچ) اور تمدد بھی خاصا ہوتا ہے۔ صفحہ ۵۱

ایلومینیم ـــــ ایلومینیم اپنے ہلکے پن کی وجہ سے ایک اہم دھات ہے۔ اس کی کثافتِ اضافی ڈھلے ہونے کی صورت میں صرف ۲٫۶ اور بیلے

---

[۱] دیکھو ملواں دھاتوں کی کمیٹی کی آٹھویں رپورٹ (روئداد انسٹی ٹیوٹ آف میکانکل انجینیرز جنوری ۱۹۰۷ء) اور نویں رپورٹ (جنوری ۱۹۱۰ء)۔

ہونے کی صورت میں صرف ۵ء۲ - ڈھلے ہونے کی صورت میں اس کی تنشی مضبوطی مقابلۃً پست یعنی ۵ تا ۶ ٹن فی مربع انچ ہوتی ہے لیکن بیلنے یا تارکشی سے بڑھ جاتی ہے۔ لچک کی حد پست ہے اور مقابلۃً پست تنشی بوجھوں سے




تطول انچوں میں
شکل ۳۵

آہستہ "رینگنا" شروع ہوجاتا ہے (دیکھو دفعہ ۲۳) - عموماً انتہائی مضبوطی کے نام سے جو زور موسوم ہیں اُن سے بہت پست زور کو اگر دیر تک لگا رکھا جائے تو شکستگی واقع ہوجاتی ہے۔

طواں دھاتیں - تنشی استحکام اور سختی بڑھانے کے لیے ایلومینیم کے ساتھ تانبا، ٹن اور جست ملائے جاتے ہیں۔

## ۳۲ - تنشی لچک کی حد اور نقطۂ مغلوبیت کو بڑھانا۔

**بیش فسادی** —— اگر فولاد یا کسی اَور متمدد شے کا ایک ٹکڑا "بیش فساد" ہو یعنی ایسے بوجھ سے فساد کے تحت ہو جو نقطۂ مغلوبیت (دفعہ ۲۳) سے متجاوز ہونے کے لیے کافی ہے تو بعد میں اسی ٹکڑے کا پھر امتحان کرنے سے یہ پایا جائیگا اب نقطۂ مغلوبیت پہلے سے اونچا ہے اور لچک کی حد اور زور اور فساد کی تناسبیت کی حد کم ہو گئی ہے۔ مثلاً شکل ۳۵ میں بِسمر فولاد کی سلاخ کے ایک ٹکڑے کا "بوجھ تطول" نقشہ دکھایا گیا ہے جس کا ابتدائی قطر ۱ انچ تھا اور تطول ایسے طول کے نلپے گئے جو ابتدا میں ۱۰ انچ تھا۔ لداؤ میں تین بار خلل ڈالا گیا یعنی بوجھ لگا کر بہت تیزی سے نکال لیا گیا اور پھر بتدریج صفر سے بڑھایا گیا۔ بوجھ پہلی بار نقطہ ط پر نکالا گیا۔ پھر چند منٹ کے اندر دوبارہ لادنے سے خط ق ر حاصل ہوا جو مغلوبیت کے نئے نقطہ ر تک دھات کے جزوی لچکدار طرزِ عمل کو ظاہر کرتا ہے۔ یہ نقطہ ر

صفحہ ۵۲




شکل ۳۶

سابق کے نقطہ ط کے بوجھ سے تقریباً ا ٹن زیادہ ہے اور سابق کے نقطۂ مغلوبیت م سے بہت زیادہ ہے۔ بعد میں اور دو نقاط س اور و پر خلل ڈالنے سے نئے اور بلند تر نقاطِ مغلوبیت ت اور ما حاصل ہونگے۔ بوجھ نکال کر پھر لگانے کے لیے ممکنہ طور پر کم وقفہ لیا گیا۔

وقت کا اثر — اگر کسی شے کو ایک بار فساد کے تحت آنے کے بعد پھر دوبارہ لادے جانے سے پہلے تھوڑی دیر آرام کرنے دیا جائے تو اس میں زیادہ سختی کے متعلقہ خواص پیدا ہو جاتے ہیں بہ نسبت اس کے کہ فوراً لاد دیا جائے۔ اس کا نقطۂ مغلوبیت بڑھ جاتا ہے اور شکستگی پر کا تطول گھٹ جاتا ہے۔ انتہائی بوجھ بھی بڑھ سکتا ہے خاص کر اگر سابق کا بوجھ انتہائی مضبوطی سے بہت کم نہیں تھا۔ لچک کی حد بھی بڑھ کر تقریباً نئے نقطۂ مغلوبیت تک پہنچ جاتی ہے۔ یہ باتیں اشکال ۳۶، ۳۷ اور ۳۸ میں دکھائی گئی ہیں۔ شکل ۳۶ میں فولاد کے ایسے دو ٹکڑوں کے "بوجھ تطول" منحنی دکھائے گئے ہیں جو تقریباً بالکل ایک جیسے ہیں اور اُسی ایک انچ سلاخ سے کاٹے گئے ہیں لیکن ان پر عمل کسی قدر مختلف کیے گئے ہیں۔ دونوں ٹکڑے ۲۷ ٹن تک نقطۂ ط تک لادے گئے۔ اس سے منحنی ا حاصل ہوا۔ اس کے بعد زور ہٹا لیا گیا۔ پھر پہلے پر فوراً ہی دوبارہ بتدریج بوجھ نقطۂ شکستگی تک ڈالا گیا۔ اس سے نقطۂ مغلوبیت ق حاصل ہوا جو ۲۸ ٹن سے ذرا کم ہے۔ اس کے بعد اس میں جو فسادات واقع ہوئے وہ بھرے ہوئے خط کے منحنی ب سے دکھائے گئے ہیں۔ دوسرے ٹکڑے کو ۲۴ گھنٹے کا آرام دیا گیا اور پھر لادا گیا۔ اس میں نقطۂ مغلوبیت س حاصل ہوا جو تقریباً ۳۰ ٹن ہے۔ اس کے بعد کے فسادات نقطہ دار منحنی ج سے دکھائے گئے ہیں۔ انتہائی تطول اس ٹکڑے میں زیادہ تھا جس کو زیادہ وقفہ نہیں دیا گیا جس میں وہ سخت ہوتا اور دونوں کی شکستگیاں ایسی تھیں جیسی مختلف تمدد کی دھاتوں کی ہوتی ہیں (دیکھو دفعہ ۲۷)۔ نقطۂ مغلوبیت کا وقفے کی وجہ سے بلند ہو جانا اُس وقت اَور بھی نمایاں ہوتا ہے جب کہ بوجھ کو ہٹا لینے کی بجائے ویسا ہی رہنے دیا جائے[1]

صفحہ ۵۳

[1] دیکھو ایونگ (Ewing) کا مضمون (روئداد رائل سوسائٹی ۱۸۸۰ء)




شکل ۳۷

اور بوجھ لگانے میں ذرا دیر بھی ٹھہر جانے سے "زور فساد" نقشے میں ایک کٹھنہ بن جاتا ہے۔

صفحہ ۵۳

"سرد کام" کا اثر —— "فساد سختائی" —— گزشتہ بیان سے آسانی سے سمجھ میں آجائیگا کہ نقطۂ مغلوبیت اور تمدد خاص کر آہنی (Ferrous) دھاتوں میں اس عمل سے بڑی حد تک متاثر ہوتے ہیں جو عموماً شدید فسادوں پر مشتمل ہوتا ہے اور جو دھاتوں پر ان کو تیار کرتے وقت کیا جاتا ہے مثلاً بیلنا یا سرد حالت میں کھینچنا وغیرہ۔ مقامی سختی یا تمدد کی کمی بھی ایسی دھات میں پیدا ہوجا سکتی ہے جس پر سوراخ سازی، جز یا پیٹنے کا کھرا عمل کیا گیا ہو۔

بیش فساد نمونوں میں نقطۂ مغلوبیت سے پہلے جو خفیف فساد پیدا ہوتے ہیں وہ دلچسپی سے خالی نہیں۔ ابھی جن دو نمونوں کا ذکر کیا گیا ہے

اُن کے یہ فساد شکل ۳۷ میں بڑے پیمانے پر دکھائے گئے ہیں جس میں شکل ۳۶ کے متناظر حروف ا ، ب ، ج لگائے گئے ہیں۔ ابتدائی منحنی ا میں تقریباً نقطۂ مغلوبیت تک زور اور فساد میں تقریباً کامل تناسبیت پائی جاتی ہے۔ منحنی ب میں (جو بیش فسادی کے فوراً بعد کا ہے) اتنی تناسبیت نہیں پائی جاتی۔ لچک کی حد بھی تقریباً صفر ہے۔ لیکن منحنی ج جو ۲۴ گھنٹے کے آرام کے بعد کی حالت کو تعبیر کرتا ہے انحنا میں ا سے بہت مختلف نہیں۔ تینوں منحنیوں کے ڈھالوں کے ذریعے جو کھنچاؤ کے مقیاس سے حاصل ہونگے اُن کا باہم مقابلہ کرتے وقت یہ یاد رہے کہ منحنیوں ب اور ج کی صورت میں تراشی رقبہ ا سے تقریباً ۵ فی صدی کے بقدر کم ہوگیا ہے اور تطول ایسے طولوں پر دکھائے گئے ہیں جو ہر صورت کے صفر بوجھ پر ۱۰ انچ تھے۔ اگر ان باتوں کا لحاظ کیا جائے یعنی اگر مجموعی بوجھ کی بجائے زور کی حدت کو ترسیم کیا جائے تو ا اور ج سے مقیاس کی قیمتیں تقریباً ایک ہی حاصل ہونگی۔

حرارت کی مدد سے تیز باز یابی — پانی کے نقطۂ جوش کی سی تپشوں کا بعض دھاتوں پر بڑا قابلِ لحاظ اثر ہوتا ہے اور وہ یہ کہ بیش فسادی کے بعد لچک کی باز یابی کی شرح بہت تیز ہوجاتی ہے۔ لچک بہت جلد تقریباً کامل ہوجاتی ہے اور نقطۂ مغلوبیت بھی اتنا بلند ہوجاتا ہے جتنا کہ ایک کافی آرام کے وقفے کے بعد ہوتا ہے[1]۔

اوپر جو اقسام بیان ہوئی ہیں اُن کے مختلف منحنیوں کے درمیان جو خفیف سے اختلافات ہیں اُن کو زیادہ واضح کرنے کی یہ تدبیر ہے کہ نقشے میں فساد کا پیمانہ بڑا لیا جائے اور اس بات کو ایک چھوٹی سی جگہ میں حاصل کرنے کے لیے پروفیسر الوِنگ (Ewing) نے[2] ایک تدبیر اختیار کی ہے کہ منحنیوں کو

---

[1] دیکھو میور (Muir) کے مضامین (رائل سوسائٹی کے حصہ فلسفہ کی روئداد جلد ۱۹۳) اور ھارلے اور ٹام لِنسن کے مضامین (فلوسافیکل میگزین ۱۹۰۵ء)۔

[2] حصہ فلسفہ کی روئداد جلد ۱۹۳۔

"کثیر دیا جائے" یعنی ہر تطول میں سے ایک مقدار منہا کر دی جائے جو اس تطول کے متناظر بوجھ کے متناسب ہو۔ اس طریقے کی تمثیل کے لیے شکل ۲۹ کو شکل ۳۰ سے ظاہر کیا گیا ہے۔ اس صورت میں ہر تطول کو بقدر ۰۰۰۹، انچ فی ٹن بوجھ کے کم کر دیا گیا ہے۔

بیش فسادی میں پس ماندگی —— ایسی شے میں جو پہلے بیش فساد ہو چکی ہو فساد کا ایک حصہ آہستہ "رینگتے ہوئے" پیدا ہوتا ہے۔ اور اسی طرح پورا فساد یا اس کا کچھ حصہ بوجھ ہٹا لینے کے کچھ دیر بعد غائب ہوتا ہے۔ بوجھ ہٹا لینے کے بعد جو یہ عارضی فساد کے تحت ہونے کی خاصیت ہے اسے پس ماندگی کہا گیا ہے۔ اسی طرح کا اثر لچک کی حدود کے اندر ہو سکتا ہے اور یہی ایک حد تک اس کا باعث ہے کہ اگر دھاتوں پر بوجھ بالتکرار لگایا جائے تو انتہائی سکونی مضبوطی سے بہت پست زور پر ناکارہ ہو جاتی ہیں اور اس واقعے سے اس بات کی بھی توجیہ ہو سکتی ہے کہ تکراری زور کی مزاحمت زور کے تعدد پر کیوں منحصر ہے (دیکھو دفعہ ۵۱)۔

صفحہ ۵۵

۳۳۔ ٹھنڈا کرنے میں سختانا —— بیش فسادی کے جو مختلف اثرات ہیں اور جن کو "فساد سختائی" سے موسوم کیا گیا ہے اُن سے بالکل متمائز عمل یہ ہے کہ فولاد کو ایک اعلیٰ تپش سے تیزی سے ٹھنڈا کر کے سخت کیا جائے۔ اس کے لیے عموماً یہ کیا جاتا ہے کہ گرم دھات کو کسی سرد مائع میں ڈبو دیتے ہیں۔ اس سے جو سختی حاصل ہوتی ہے وہ فولاد کے اندر کاربن کی مقدار پر اور ٹھنڈا ہونے کی شرح پر منحصر ہے۔ کم از کم ۵ر۰ فی صدی تک کاربن جتنا زیادہ ہو اور ٹھنڈے ہونے کی شرح جتنی تیز ہو اُتنی ہی زیادہ سختی پیدا ہوگی۔

اس طرح سختانے سے فولاد کا تنشی استحکام بڑھ جاتا ہے لیکن فولاد بہت بھُوٹک ہو جاتا ہے اور اس کا تمدد بہت کم رہ جاتا ہے۔ اس کا نقطۂ مغلوبیت نمایاں نہیں ہوتا بلکہ "زور فساد" منحنی مستقیمیت سے بتدریج منحرف ہوتا ہے۔ دوسری دھاتیں مثلاً تانبا، جست، المونیم، اور بیتل بھی اسی طرح کا عمل کرتی ہیں کیونکہ اُن کی لچک کی وسعت بہت گھٹ جاتی ہے اور بہت پست زور پر اُن میں مستقل فساد پیدا ہو جاتا ہے[1]

[1] دیکھو ڈاکٹر میور (Muir) کا مضمون (روئل سوسائٹی جلد ۱۹۳)




تطول انچوں میں (مذکورہ طریقے پر تحویل شدہ)

شکل ۳۸

مختلف اغراض کے لیے فولاد کی کم و بیش سختی اس طرح دُور کر دی جاتی ہے کہ دھات کو مختلف تپشوں تک دوبارہ گرم کیا جاتا ہے اور یہ تپش اس پر منحصر ہوتی ہے کہ کتنی سختی باقی رکھنا مطلوب ہے۔ اِس عمل کو "آب تُنیا" کہا جاتا ہے اور مطلوبہ "آب" اُن رنگوں سے پہچانی جاتی ہے جو دھات کی ایک صاف، پالش کی ہوئی سطح پر ظاہر ہوں۔ کافی اعلیٰ تپش تک گرم کریں تو تیز ٹھنڈا کرنے سے جو سختی پیدا ہوتی ہے وہ سب کی سب دُور کی جا سکتی ہے۔ دمکتی سُرخ حرارت سے بجھایا جائے تو بہت ہی نرم فولادوں کو چھوڑ کر باقی سب فولاد کچھ نہ کچھ ضرور سخت ہو جاتے ہیں۔ صفحہ ۵۶

ڈھلے لوہے کو اس طرح سختایا جا سکتا ہے کہ پگھلی ہوئی دھات کو سرد شدہ سانچوں میں ڈالا جائے۔ باہر کی کھال جو پہلے ٹھنڈی ہوتی ہے بہت سخت ہو جاتی ہے۔

## ۴۳ - دھاتوں پر حراری عمل ـــ دھاتوں پر تپش کی تعیین

اور منضبط تبدیلیوں کا عمل انجینیری اور فلزیات کا ایک اہم حصہ بن گیا ہے۔ اس کا مکمل علم حاصل کرنے کے لیے فلزیات اور فلز نگاری کے خاصے علم کی ضرورت ہے لیکن بعض حرارتی عمل صنعت کا ایسا اہم حصہ ہو گئے ہیں کہ ان کا مختصر ذکر ضروری ہے۔

لوہا اپنے نقطۂ اماعت سے جو تقریباً ۱۴۰۰° م ہے ٹھنڈا ہوتے وقت دو فاصل تپشوں پر نمایاں سکوت اختیار کرتا ہے۔ ان تپشوں پر دھات کے اندر حرارت نمودار ہوتی ہے۔ اور بہت سی اشیا میں ایک فاصل تپش پر اسی طرح کا واقعہ مشاہدے میں آتا ہے جب کہ وہ اپنی حالت کو بدلتی ہیں مثلاً مائع سے ٹھوس ہونے میں۔ لوہے کو گرم کرتے وقت اسی طرح دو سکتے واقع ہوتے ہیں




شکل ۳۹ - فولادی تار کو تپا نرمانے کے اثر

جن میں حرارت جذب ہوتی ہے۔ یہ معلوم ہے کہ ٹھوس لوہے کی تین بہروپی شکلیں ہیں، اور ایک شکل سے دوسری میں منتقل ہوتے وقت اندرونی ساخت کی بڑی تبدیلی واقع ہوتی ہے۔ نقطۂ اماعت سے اتر کر بالائی فاصل تپش تک لوہا اُس حالت میں ہوتا ہے جس کو جیم لوہا کہتے ہیں۔ بالائی فاصل تپش پر جو تقریباً ۹۰۰ م ہوتی ہے لوہا ب شکل میں منتقل ہوتا ہے (جو غیر مقناطیسی ہے)

اور تقریباً ۷۶۰° م پر تیسری شکل شروع ہوتی ہے جو عہ لوہا کہلاتی ہے اور یہ شکل ۷۶۰° سے نیچے کی ہر تپش پر پائی جاتی ہے۔ ان تینوں شکلوں عہ، بہ، جہ میں لوہوں کے طبیعی خواص مختلف ہیں۔

جہ لوہا لوہے کے کاربائیڈ کو (جس کو سیمنٹائیٹ (Cementite) کہا جاتا ہے) ایک "ٹھوس محلول" کے طور پر رکھ سکتا ہے یعنی اس طرح کہ اس محلول کے اجزا یعنی لوہا اور لوہے کا کاربائیڈ اس طرح گھلے ملے ہوسکتے ہیں کہ ایک ٹھوس ٹکڑے کی ساخت بالکل یکساں ہو جیسے کہ مائع محلول میں ہوتی ہے۔ صفحہ ۱۰۵

فولاد کو آہستہ ٹھنڈا کرنے میں بالائی فاصل تپش (تقریباً ۹۰۰° م) اور تقریباً ۷۰۰° م کے درمیان تپش کی ایک فاصل وسعت واقع ہوتی ہے جس کے اندر خالص لوہا اس ٹھوس محلول سے علٰحدہ ہونا شروع ہوتا ہے اور یہ علٰحدگی تقریباً ۷۰۰° م پر مکمل ہوجاتی ہے۔ اب لوہا عہ حالت میں ہوتا ہے اور دوسرے اجزا سے علٰحدہ ہوتا ہے جو لوہے اور کاربن پر مشتمل ہوتے ہیں۔ یہ بات خردبین سے مشاہدے میں آسکتی ہے۔ گرم کرنے کے عمل میں تپش کی وہ حدود جن پر معکوس تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں سرد ہوتے وقت کی حدود سے کسی قدر اونچی ہوتی ہیں اور ٹھوس محلول کی حالت کو پورے طور پر قائم کرنے کے لیے تقریباً ۹۵۰° م تک گرم کرنا ضروری ہوتا ہے۔ بالائی فاصل تپش وہ اقل تپش ہے جس پر فولاد تمام تر ٹھوس محلول کی حالت میں ہوسکتا ہے۔

تطبیع —— فولاد کا یہ عمل ایسا ہے کہ دھات کو بالائی فاصل تپش[1] سے تقریباً ۵۰° م اوپر تک (یعنی معمولی نرم فولادوں کو تقریباً ۹۵۰° م تک) گرم کیا جائے اور پھر اس کو ہوا میں ٹھنڈا ہونے کے لیے چھوڑ دیا جائے۔ اس طرح خالص لوہے کو ٹھوس محلول سے علٰحدہ ہونے کی آزادی رہیگی۔ بالعموم دھات کو ۹۵۰° کی تپش پر تقریباً ۱۵ منٹ تک رکھا جاتا ہے۔

تپا نرمانا —— یہ وہ حرارتی عمل ہے جو کسی دھات کو نرم اور

[1] تپش کی فاصل وسعت کی حدود کسی قدر فولاد کی ترکیب پر منحصر ہوتی ہیں۔

متمدد بنانے کے لیے کیا جاتا ہے۔

فولاد کی صورت میں، تپانرمانا اس پر مشتمل ہے کہ ایک منتخبہ تپش تک گرم کیا جائے اور اس کے بعد بہت آہستہ اور منضبط طور پر ٹھنڈا کیا جائے جس کی وجہ سے ساخت کی مختلف تبدیلیوں کو مکمل طور پر واقع ہونے کا موقع ملتا ہے۔ اگر غرض صرف یہ ہے کہ سرد کام کرنے سے جو اندرونی زور پیدا ہو گئے ہیں اُن کو دُور کیا جائے تو منتخبہ اعظم تپش بالائی فاصل تپش سے نیچے لی جاسکتی ہے۔ لیکن اگر اس کے علاوہ قلمی ساخت کو مصفٰے کرنا مقصود ہے تو تطبیع کے عمل کی طرح بالائی فاصل تپش سے اُوپر تک گرم کرنا ضروری ہوگا۔

**فولاد کو سختانا** —— اب یہ آسانی سے محسوس ہوگا کہ معمولی کاربنی فولاد جو تیزی سے ٹھنڈا کرنے سے سخت ہو جاتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ مختلف اجزائے ترکیبی کو علٰحدہ ہونے سے روک دیا جائے اور لوہے کے کار بائیڈ کو لوہے کے اندر ٹھوس محلول کی شکل میں برقرار رکھا جائے۔ بجھا کر فولاد کو سخت کرنے کے لیے ضروری ہے کہ اس کو بالائی فاصل تپش سے اوپر تک گرم کیا جائے۔ " خصوصی" یا "ملدھات" فولادوں میں بہت آہستہ مثلاً ہوا میں ٹھنڈا کرنے سے بھی علٰحدگی واقع نہیں ہوتی اور اس کی وجہ یہ ہے کہ نکل یا دوسرے اجزا کے ذریعے علٰحدگی کو روکا جاتا ہے۔

تنشی بیش فسادی یا بناتے وقت یا استعمال کرتے وقت کے کسی اَور سرد کام سے آہنی (Ferrous) دھاتوں اور دیگر دھاتوں میں جو سختی پیدا ہوتی ہے وہ قلموں کے پیکر پذیر فساد کی وجہ سے ہوتی ہے۔ قلموں پر خاص معین سطحوں پر پھسلن واقع ہوتی ہے اور خردبینی امتحان میں پھسل پٹیوں سے ظاہر ہوتی ہے (دفعہ ۲۴)۔ قلموں کے بگاڑ سے پیدا شدہ سختی تپانرمانے کے عمل میں ظاہرا اس وجہ سے دُور ہوتی ہے کہ قلموں کے اندر تبدیلی واقع ہوتی ہے۔ ممکن ہے یہ تبدیلی قلموں کا نئے سرے سے بننا ہو یا ایسا ہی کوئی اَور واقعہ ہو۔

آہنی (Ferrous) دھاتوں میں "نیلی حرارت" پر عموماً ایک سختی یا

پھوٹک پن پیدا ہوتا ہے اور اگرچہ بعض صورتوں میں ان دھاتوں کو سرد حالت میں بے خطر طور پر کمایا جا سکے لیکن مدھم سرخ حرارت سے نیچے پیٹنے یا کوئی اور کام کرنے سے تڑق پیدا ہو جانے کا احتمال رہتا ہے۔

مثوشہ کشیدہ تانبا، پیتل، اور کانسیاں اعلیٰ تپش سے بجھا کر یا تیزی سے ٹھنڈا کر کے نرم کیے جاتے ہیں۔ ایلومینیم کی صورت میں نرم کرنے کے لیے ٹھنڈا آہستہ کیا جاتا ہے۔

ڈیورے لومین (Duralumin) جو پٹواں ایلومینیم کی ملواں دھاتوں میں سے ایک بہت اہم ملدھات ہے جس میں تقریباً ۴ فی صدی تانبا اور ۰٫۵ فی صدی مگنیشیم ہوتا ہے حرارتی عمل سے بہت متاثر ہوتا ہے۔ اگر اس کو تقریباً ۴۸۰ ؁م کی تپش سے پانی میں بجھایا جائے اور پھر ۵ دن کی "عمر" ہونے دی جائے تو اس کی انتہائی تنشی مضبوطی تقریباً ۵۰ فی صدی بڑھ جاتی ہے یعنی تقریباً ۲۸ ٹن فی مربع انچ ہو جاتی ہے۔ اگر دھات کو ۴۲۰ ؁م تک گرم کر کے آہستہ ٹھنڈا کیا جائے تو نرم ہو جاتی ہے اور اس پر سرد کام کیا جا سکتا ہے۔

مختلف آہنی (Ferrous) اور غیر آہنی (Non ferrous) ملواں دھاتوں پر حرارتی عمل کے اثرات کی تفصیلات کے لیے فلزیات کی جدید کتابوں کا مطالعہ کیا جائے۔

متعدد خصوصی دھاتوں اور ملواں دھاتوں کے لیے مناسب حرارتی عمل برطانوی انجینیری کے معیاروں کی مجلس کی تخصیصات میں بتائے گئے ہیں۔

کسی شے مثلاً کشیدہ تار کو تپا نرانے کا اثر یہ ہوتا ہے کہ تنشی استحکام اور لچک کم ہو جاتے ہیں اور تطول کے ذریعے محسوبہ تمدد بڑھ جاتا ہے جو تیاری کے وقت بہت فسادات واقع ہونے سے گھٹ گیا تھا دیکھو اشکال (۳۸ ؁الف اور ۳۹ ؁ء)۔ بیلی سلاخوں اور کشیدہ تاروں کو تپا نرانے سے عموماً مینگ کے مقیاس ہے کی مشاہدہ کی ہوئی قیمتیں بڑھ جاتی ہیں جس کی وجہ غالباً یہ ہے کہ بن کر آنے کے بعد جو اندرونی زور رہ گئے ہوں وہ دور ہو جاتے ہیں۔

یکے بعد دیگرے مختلف ناپ کے ٹھپوں میں سے کھینچ کر باریک تار بنانے کا جو عمل ہے اس میں ضروری ہے کہ تمدد کو واپس لے آنے کے لیے اُن مختلف مراحل کے درمیان دھات کو تپا نرما لیا جائے۔

سرد کشیدہ فولاد پر حرارتی عمل سے جو اثرات واقع ہوتے ہیں اُن میں سے اکثر بڑی حد تک اس پر منحصر ہوتے ہیں کہ تپا نرمانے کے لیے کونسی تپش اختیار کی گئی۔ پروفیسر لیؔ[عہ] نے رسالہ انجینیر ۲۳ اور ۳۰ دسمبر ۱۹۲۷ء میں سرد کشیدہ فولادی نلیوں پر کی ہوئی ایک تحقیق کا بیان دیا ہے جس میں وہ مختلف اثرات بیان کیے ہیں جو تپا نرمانے کی تپشوں کو ہوا کی تپش سے لے کر ۱۰۰۰°م تک لینے سے پیدا ہوتے ہیں۔

فولاد کے ڈھلوانوں کو تپا نرمانے سے تنشی استحکام اور تمدد بڑھتے ہیں اور لچک کی حد بھی بڑھتی ہے۔ جو فولاد اور لوہا بہت گھسنے پسنے میں آنے والا ہو مثلاً اُٹھاؤ زنجیریں، اُن کو وقتاً فوقتاً تپا نرمایا جاتا ہے تاکہ دھات پھٹک نہ ہو جائے (دیکھو دفعہ ۴۵)۔

ڈاکٹر ایچ۔ جے۔ گاف[عہ] کی تحقیق سے پتہ چلتا ہے کہ استعمالی طور پر زنجیر پر جو عمل ہوتے ہیں اُن کی وجہ سے پھوٹک بن جانے سے پٹواں لوہے کی کڑیوں کی کھال میں کس طرح تڑق شروع ہو جاتی ہے اور متمدد اندرونی مادّے میں سرایت کر کے شکستگی پیدا کرتی ہے۔ مدھم سرخ حرارت پر تپا نرمانے سے یا ۱۰۰۰°م پر تطبیع سے بیرونی تہ میں قلم نئے سرے سے بنیں گے اور اس طرح کڑیاں متمدد اور مزید استعمال کے لائق ہو جائیں گی۔

**حرارتی عمل کے اثرات کے امتحانات** — اگرچہ حرارتی عمل کے وہ اثرات جو متناسبیت کی حد، انتہائی زور کے تطول اور رقبے کے سکڑاؤ کے

---

عہ Prof. F. C. Lea

عہ "پٹواں لوہے کی زنجیر اور رطاب کی ناکارگی کے اسباب" (روئداد انسٹی ٹیوٹ آف میکانکل انجینیرز اپریل ۱۹۲۸ء)۔ اور خصوصی رپورٹ نمبر ۳ انجینیری تحقیقات، صیغۂ فولاد و آہن۔

متعلق پیدا ہوتے ہیں تنشی امتحانات سے ایک حد تک ظاہر ہو جاتے ہیں لیکن اکثر ایسا ہوتا ہے کہ اختیاری معیاری "وصفی امتحانات" زیادہ حسب حال ہوتے ہیں خاص کر اس لیے کہ ممکن ہے کہ حرارتی عمل جس حصے پر کیا گیا ہے وہ چھوٹا سا ہو یا یہ عمل محض مقامی ہو۔ اس مقصد کے لیے سختی کے امتحانات (دفعہ ۱۸۴) اور صدمے کے امتحانات (دفعہ ۱۸۵) خاص طور پر کارآمد ہوتے ہیں۔

صفحہ ۴۵۹

**۳۵۔ لادنے کی شرح کا اثر** — اکثر اشیا کے نمونوں کو تناؤ میں شکستگی تک جانچنے کے لیے جو معمولی وقت لگتا ہے اُس میں لداؤ کی شرح معمولی ہوا کی تپش پر انتہائی بوجھ، نقطۂ مغلوبیت یا تطول پر کوئی اثر نہیں رکھتی۔ فسادوں کو نمودار ہونے کے لیے وقت درکار ہوتا ہے اور اگر بوجھ تیزی سے لگایا جائے (مثلاً دو منٹ میں) تو فساد بوجھ کو زیادہ آہستہ لگانے کی صورت کے مقابلے میں کم ہونگے۔ اگر اس کے برخلاف بوجھ بہت آہستہ لگایا جائے اور بالتسلسل نہیں بلکہ وقفوں کے ساتھ جن میں دھات سخت ہو سکتی ہے (دفعہ ۳۱) تو ایک کٹخنہ دار بوجھ تطول نقشہ حاصل ہوتا ہے جس سے اوسط فساد کم تر حاصل ہونگے بہ نسبت اس کے کہ نمونے پر بوجھ تیزی سے لیکن بالتسلسل لگایا جاتا۔

نیز اگر بوجھ لگانے کی شرح اتنی تیز ہو کہ بوجھ ایک صدمے کی نوعیت کا ہو تو شکستگی پر نرم فولاد کا تطول معمولی شرح کے امتحانات کے مقابلے میں بہت زیادہ ہوگا[1]۔ ایسی تیز شرحوں یا دھکے والے لداؤ کے تحت یہ بھی اغلب ہے کہ نقطۂ مغلوبیت معمولی شرحوں کے مقابلے میں بڑھ جائے لیکن تیزی سے لگائے ہوئے بوجھ کی صورت میں زور اور فساد کے درمیان ضروری نہیں کہ وہی ربط ہو جو سکونی بوجھوں کے لیے ہوتا ہے[2]۔ جست اور ٹن میں بوجھ تیزی سے

[1] دیکھو "توپ فولاد کا عمل تیاری" (روئداد انسٹی ٹیوٹ آف سول انجینیرز جلد ۱۳۹)۔ نیز ضربات کے امتحانات پر مضمون (روئداد انسٹی ٹیوٹ آف میکانیکل انجینیرز (مئی ۱۹۱۰ء)۔

[2] دیکھو "دھاتوں میں آنی (Momentary) زور کے اثرات" از ھاپکنسن (روئداد رائل سوسائٹی ۱۹۰۵ء)

لگانے کی صورت میں شکستگی کے قبل کے زور بڑھ جاتے ہیں - یہاں تک کہ معمولی امتحانی مشینوں میں جو تیز شرح ممکن ہے اُس کے ذریعے سُست امتحانوں کے مقابلے میں دگنی قیمت حاصل کی جاسکتی ہے - سیمنٹ کی خاصیت بھی ایسی ہی ہے (دیکھو دفعہ ۱۸۷) -

ہوا کی تپش سے بہت بلند تر تپشوں پر انتہائی زور اور تطول پر لداؤ کی شرح کا بہت اثر ہوتا ہے - اس سے دفعہ ۴۸ میں اعلیٰ تپشوں پر رینگنا“ کے عنوان سے بحث کی گئی ہے -

۳۶ - فشار ——— دھاتوں میں لچک کی حد اور لچک کا مقیاس (سے) راست فشار میں بھی تقریباً وہی ہوتا ہے جو تناؤ میں ہوتا ہے اور چونکہ تنشی امتحان قابلِ اطمینان فشاری امتحان سے بہت آسان ہوتا ہے اس لیے یہ بالکل عام دستور ہے کہ تقریباً تمام دھاتوں کے میکانی خواص کے علم کے لیے تنشی امتحانوں پر حصر کیا جائے -

لچک کی حد سے اونچے زوروں کے تحت سخت اور پھوٹک اشیا فشار میں عموماً جز کی وجہ سے ناکارہ ہوتی ہیں جو راست فشار سے مائل کسی مستوی پہ واقع ہوتا ہے - اس کے برخلاف پیکر پذیر اشیا طول میں برابر چھوٹی ہوتی جاتی ہیں اور ساتھ ہی ساتھ عرض میں پھیلتی جاتی ہیں (دیکھو شکل ۲۷) اور اس سے تراش کا رقبہ بڑھتا جاتا ہے جس کی وجہ سے مزید فشاری فساد پیدا کرنے کے لیے زیادہ بوجھ درکار ہوتا ہے - اس لیے انتہائی فشاری مضبوطی کی واضح تخصیص مشکل ہے - تمثیلی فشاری زور فساد منحنی شکل ۲۸ میں دکھائے گئے ہیں - شکل ۲۸ سے نظر آئیگا کہ بہت فشار کے بعد پٹواں لوہا طولاً تڑقتا ہے - اگر دھات کامل پیکر پذیری کے قریب ہو تو زور کی حقیقی حدت جس کے تحت مادہ ”بہتا ہے“ مستقل ہوگی - تب حجم کو مستقل فرض کرتے ہوئے اگر ل = کسی سلاخ کا ابتدائی طول، اور ل۱ = گھٹا ہوا طول،

س = ابتدائی تراشی رقبہ، س۱ = بڑھا ہوا تراشی رقبہ، تو

$س_1 ل_1 = س ال$ (دیکھو دفعات ۲۸ اور ۲۹)

صفونمبر ۶

$$زور کی حقیقی حدت = \frac{بوجھ}{س_1}$$

$$= \frac{بوجھ}{س \times \frac{ل}{ل_1}} = \frac{بوجھ \times ل_1}{س ال}$$

$$= \frac{بوجھ \times ل_1}{سلاخ کا حجم}$$

یعنی

$$\left.\begin{array}{r}پیکر پذیر بہاؤ کے\\ مستقل دباؤ کی حدت\end{array}\right\} = \frac{بوجھ \times (ل - ل کی کمی)}{سلاخ کا حجم}$$



شکل نمبر ۴۰ ۔ فشاری زور فساد منحنی

اس لیے بوجھوں کو (یا زور کی ظاہری حدت کو) فشاری فسادوں کے مقابل ترسیم کیا جائے تو ایک قائم زائد حاصل ہوگا کیونکہ ان کا حاصل ضرب مستقل ہے۔ اس زائد کے جو دو متقارب ہیں اُن میں ایک تو وہ محور ہے جس پر فساد ناپے گئے ہیں، دوسرا اس کے علی القوائم اس نقطے میں سے جو اکائی فساد کو تعبیر کرتا ہے۔

شکل ۴۰ میں دکھایا گیا ہے کہ کس طرح تانبا اور ایلومینیم وغیرہ جیسی پیکر پذیر اشیا کے زور فساد منحنی ایک زائد کی شکل اختیار کرتے جاتے ہیں یعنی یہ اشیا کامل پیکر پذیری کے کتنا قریب آتے ہیں جس میں دھات دباؤ کی حقیقی حدت کے اضافے کے بغیر مسلسل بہتی رہتی ہے۔ دباؤ کی اس حدت کو سیالیت کا دباؤ کہا جاتا ہے۔

صفحہ ۱۱۴

فشار کے تحت پیکر پذیر بہاؤ کے دوران میں نرم فولاد کی کثافت گھٹتی ہے[1] لیکن زور ہٹا کر آرام دیا جائے تو اس سے کثافت پھر بڑھتی ہے۔

## ۳۷۔ راست زور کے تحت شکستگی ــــ تناؤ اور

فشار کی شکستگی کی مختلف اشیا میں جو شکل ہوتی ہے وہ دلچسپی سے خالی نہیں اور اس سے بہت سے نتائج اخذ کیے جا سکتے ہیں۔ متمدد اشیا کی تناؤ کے تحت اور پھوٹک اشیا کی فشار کے تحت شکستگی عموماً جزوی طور پر یا کُلّی طور پر ایسی سمتوں میں جزیا پھسلن کے واقع ہونے سے ہوتی ہے جو راست زور کی سمت سے ترچھی ہوتی ہیں (دیکھو اشکال ۴۱ اور ۴۲)۔ راست زور کے محور کے ساتھ شکستگی کی سطح کا جو میلان ہوتا ہے وہ ہمیشہ وہ نہیں ہوتا جس میں مماسی یا جزی زور کی حدت کے اعظم ہونے کی توقع ہو سکتی ہے۔ متمدد اشیا کے تناؤ کی صورت میں یہ یاد رکھنا چاہیے کہ

شکل ۴۱

[1] دیکھو مضمون "نقطۂ مغلوبیت سے زیادہ فشاری زور کے تحت نرم فولاد کی کثافت کی تبدیلی" از لی ٹامس (رسالہ انجینیرنگ ۲ جولائی ۱۹۱۵ء)۔

شکستگی سے ذرا پہلے تراش کا ایک مقامی سکڑاؤ واقع ہوتا ہے - اس طرح نمونے کے طول میں تراش کی جو فوری غیر یکسانیت واقع ہوتی ہے اُس کی وجہ سے شکستگی سے ذرا پہلے اس تراش پر زور کی تقسیم غیر یکساں ہو جاتی ہے - اس وجہ سے شکستگی کے معائنے سے اس امر کے متعلق کوئی صحیح نتیجہ نہیں اخذ کیا جا سکتا کہ مختلف مائل سطحوں پر جزی زور کی حدتیں باہم کیا ربط رکھتی ہیں -

شکل ۴۲

فشاری شکستگیاں ---- بھوٹک اشیا میں (دیکھو شکل ۴۳) فسادات نقطۂ شکستگی تک خفیف سے ہوتے ہیں، اور اگر شے متجانس اور متساوی السموت ہے تو زور کی تقسیم غالباً وہی ہوگی جو لچک کی حدود کے اندر ہوتی ہے -

اگر ایک شے حدت ف کے یکساں فشاری زور کے تحت ہو تو اُن تمام سطحوں پر جن کا عماد راست فشار کے محور سے زاویہ طہ بناتا ہو حسب ذیل زور ہونگے :-

(۱) ایک مماسی یا جزی زور فم = ف جب طہ جم طہ

اور (۲) ایک عمادی فشاری زور فع = ف جم۲ طہ صفحہ ۶۲

شکل ۴۳

جزی زور کی حدت طہ = ۴۵° کے لیے اعظم ہوگی لیکن مادہ یہاں خالص جز کے تحت نہیں کیونکہ اس کے ساتھ عمادی زور فع موجود ہے اور جس سطح پر شکستگی میں جز عمل میں آتا ہے اس کی سمت کسی حد تک عمادی زور کے عمل پر موقوف ہوتی ہے جس کی حدت طہ کے بڑھنے سے گھٹتی ہے -

نے وئیر[۵] کا نظریہ ---- فرض کرو کہ جس سطح پر جز واقع ہوتا ہے وہ خالص راست زور کی تراش سے زاویہ طہ بناتی ہے - تب اس سطح کے دونوں طرف کے حصے شکستگی سے پہلے ایک دوسرے کو اس سطح پر حدت ف جم۲ طہ کے زور سے دبائینگے اور اگر دونوں حصوں کے درمیان رگڑ کی قدر مہ فرض کی جائے تو شکستگی کی ایک مزاحمت مہ ف جم۲ طہ فی اکائی رقبہ ہوگی جو خالص جز کی اس انتہائی مزاحمت کے بالکل علاوہ ہوگی جو

[۵] Navier




شکل ۴۱ ۔ تنشی شکستگیاں



شکل ۴۲ ۔ نرم فولاد کی مستی شکستگی




شکل ۴۳ ۔ فشار

مادے کی قوتِ اتصال سے عمل میں آتی ہے۔ قوتِ اتصال کی مزاحمت کو ایک مستقل ق کے مساوی سمجھا جا سکتا ہے۔ اس لیے شکستگی پر

$$ف_م = ف \text{ جب } ط \text{ جم } ط = ق + مہ ف \text{ جم}^2 ط \quad \ldots\ldots (1)$$

یا

$$ف = \frac{ق}{\text{جب } ط \text{ جم } ط - مہ \text{ جم}^2 ط}$$

تب اگر شکستگی ایسے زاویہ ط پر واقع ہو جس کے لیے فشاری زور ف کم سے کم درکار ہو تو اس کے لیے $\frac{د ف}{د ط} = ۰$، اس لیے تفرق کرنے سے

$$\text{جم}^2 ط - \text{جب}^2 ط + مہ \times ۲ \text{ جب } ط \text{ جم } ط = ۰$$

یا

$$\text{جم } ۲ط + مہ \text{ جب } ۲ط = ۰$$

یا

$$\text{ظم } ۲ط = - مہ = - \text{مس } فہ = \text{ظم} \left(\frac{\pi}{2} + فہ\right) \quad \ldots\ldots (2)$$

جہاں فہ رگڑ کا زاویہ یا ٹھہراؤ کا زاویہ ہے، اور مس فہ = مہ

اس طرح

$$ط = \frac{\pi}{4} + \frac{فہ}{2}$$

یعنی شکستگی کا اقتضا جس سطح پر زیادہ سے زیادہ ہے اُس کا میلان ۴۵° سے بقدر $\frac{فہ}{2}$ کے زیادہ ہے، جہاں فہ شے کے دانوں کا ٹھہراؤ کا زاویہ ہے۔ صفحہ ۶۳

یہ بات ظاہر نہیں کہ کسی شے کے جو دو حصے جزی شکستگی کی وجہ سے آخر کار جدا ہو جاتے ہیں اُن کے درمیان رگڑ کی قدر وہی ہونی چاہیے جو اسی شے کی دو پہلے سے علٰحدہ سطحوں کے درمیان ہوتی ہے اور نہ یہ بات کہ درحقیقت کوئی رگڑ ہونی بھی چاہیے۔ لیکن بھوٹک دھاتوں اور پتھروں پر جو تجربات کیے گئے ہیں اُن سے حاصل شدہ شکستگی کے زاویوں کی قیمت اور اس قیمت میں جو رگڑ کے معمولی زاویے سے محسوب کی جائیں خاصی مطابقت پائی جاتی ہے۔ ڈھلے لوہے کے لیے ط کی قیمت جو عام طور پر حاصل ہوتی ہے

تقریباً ۵۵° ہے جو فہ = ۲۰° کے متناظر حاصل ہوتی ہے (دیکھو شکل ۴۲)۔

**فشاری اور جزی زور کے درمیان ربط** ۔ اوپر کی حاصل شدہ مساوات کو صحیح مان لیں اور مساوات (۲) سے مہ کی قیمت کو مساوات (۱) میں مندرج کریں تو

$$ف جب طہ جم طہ = ق + ف جم^۲ طہ × (- مم ۲ طہ)$$

یا
$$ف جم طہ \left( جب طہ + جم طہ \frac{جم^۲ طہ - جب^۲ طہ}{۲ جب طہ جم طہ} \right) = ق$$

یا
$$ف = ۲ ق مس طہ = ۲ ق \frac{۱ + جب فہ}{جم فہ}$$

اس سے فشاری اور جزی زور کی انتہائی مزاحمتوں کے درمیان ربط شکستگی کے زاویے یا ٹھہراؤ کے زاویے کی رقوم میں حاصل ہوتا ہے۔

اس طرح کے ربط کو تجربے سے جانچنا آسان نہیں۔ کیونکہ تیز دھار سے قینچی کا سا کترنے کا عمل کیا جائے تو اس کے ساتھ ہی دوسرے زور بھی واقع ہوجاتے ہیں اور ایک گول سلاخ پر مروڑ کا عمل کرنے سے اگرچہ خالص جز پیدا کیا جا سکتا ہے لیکن اس صورت میں لچک کی حد کے باہر جزی زور کی حدت کا اندازہ صحت کے ساتھ نہیں کیا جا سکتا۔

ایسے چھوٹے ٹکڑوں میں جو خمیا نہیں جاتے دباؤ کے تحت شکستگی کا زاویہ اور کچلاؤ کی انتہائی مزاحمت دونوں اس امر پر منحصر ہوتے ہیں کہ جن سطحوں پر بیرونی دباؤ عائد کیا گیا ہے وہ کسی سخت اور مغلوب نہ ہونے والے مادے مثلاً مقوّے یا پلاستر میں نصب ہیں، یا کسی نرم شئے میں مثلاً سیسے کی تختی جو اگر دباؤ اس کے سیالیت کے دباؤ سے بڑھ جائے تو بہنا شروع ہوتی ہے (دفعہ ۲۶)۔ اس تنصیبی شئے کے بہاؤ سے جو عرضی تناؤ پیدا ہوتے ہیں اس سے شکستگی ایک بہت پست تر بوجھ پر اور ایسی سطحوں پر واقع ہوتی ہے جن کا میلان اعظم فشاری زور کی سطح سے زیادہ زاویہ بناتا ہے بلکہ بعض اوقات تو شکستگی کی سطحیں دباؤ کی سمت کے متوازی ہوجاتی

Millboard مقوّا — lateral عرضی

ہیں[1]۔ اس کی تمثیل پارک شائر کی موٹی ریت کے پھیلاؤ کے امتحانات سے شکل ۲۴۳ میں کی گئی ہے جس کی تفصیلات دفعہ ۱۹۱ میں دی گئی ہیں۔

تناؤ کے تحت شکستگیاں ــــ دفعہ ۷ میں دکھایا گیا تھا کہ ایک متوازی سلاخ حدت ف کے یکساں تناؤ کے تحت ہو تو مماسی یا جزی زور کی حدت اعظم قیمت ½ ف کو اُن سطحوں پر پہنچتی ہے جن کے عماد تناؤ کی سمت سے ۴۵° کا زاویہ بناتے ہیں۔ تجربے سے معلوم ہوتا ہے کہ جس زاویے پر متمدد اشیا تنشی زور کے تحت جزی کی وجہ سے شکست ہوتی ہیں وہ ۴۵° سے بہت مختلف نہیں۔ اس سے یہ نتیجہ اخذ کیا جا سکتا ہے کہ ان اشیا میں انتہائی جزی زور کی صفحہ ۹۴ حدت انتہائی تنشی مضبوطی کا نصف ہوتی ہے۔ لیکن اس طرح کا نتیجہ اخذ کرنے سے پہلے بہت سی مثلاً حسب ذیل باتوں پر غور کرنا ضروری ہے:-

(۱) جزی زور ½ ف کے ساتھ جس کا ابھی ذکر کیا گیا ہے اعظم تناؤ کی سمت سے ۴۵° کا زاویہ بنانے والی سطحوں پر عمادی تناؤ ½ ف بھی ہوتا ہے (دیکھو دفعہ ۷) جس سے شے کی جزی زور کی مزاحمت پر اثر پڑ سکتا ہے۔

(۲) شکستگی پر تنشی زور کی حدت مجموعی کھینچ کی قوت بٹے ابتدائی تراشی رقبہ کے مساوی نہیں (دیکھو دفعہ ۲۹)، اگرچہ اسی ظاہری زور کو تنشی استحکام کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔

(۳) متمدد اشیا میں شکستگی سے قبل ایک مقامی کمر بن جانے کی وجہ سے اُن مخروطی یا مستوی سطحوں کا رقبہ جو تناؤ کے محور سے ۴۵° کا زاویہ بنائیں اوّل تراش کے $\sqrt{2}$ گنے کے مساوی نہیں اور نہ ابتدائی تراش کے $\sqrt{2}$ گنے کے۔ مثلاً شکل ۲۴۴ میں رقبہ ع ف سلاخ کے اس حصے کی تراش کے رقبے کا $\sqrt{2}$ گنا ہے جس میں مقامی سکڑاؤ واقع نہیں ہوا۔ گ ہ اوّل تراش ا و ب کا $\sqrt{2}$ گنا ہے اور تراش ج و د ان دونوں قیمتوں کے درمیان ہے اور کمر کی شکل پر منحصر ہے۔

[1] دیکھو مسٹر گلیور کا مضمون (روئداد رائل سوسائٹی آف ایڈنبرا جلد ۲۹ صفحہ ۴۳۲)۔

(۴) ج د جیسی سطح (شکل ۴۴) پر جزی زور کی حدت یکساں نہیں ہوگی اور اقل تراش کے نقطۂ تقاطع و پر اعظم ہوگی۔



شکل ۴۴

انتہائی جزی مضبوطی کی پیمائش کی دقّت کا ذکر کیا جا چکا ہے لیکن جہاں تک معمولی حالات کے جزکے تجرباتی نتائج کا تعلق ہے نسبت

$$\frac{\text{ن}_\text{ج}}{\text{ن}_\text{ت}} \quad \text{یا} \quad \frac{\text{انتہائی جزی مزاحمت}}{\text{انتہائی تنشی مضبوطی}}$$

جو حسبِ معمول "ظاہری" زوروں سے محسوب کی جائے پھوٹک دھاتوں میں ۱ء۲ سے لے کر متمدد دھاتوں میں ۶ء تک ہوتی ہے۔ نرم فولاد اور پٹواں لوہے کے لیے اس کی قیمت تقریباً ۷۵ء ہے۔

جزی مزاحمت کی یہ قیمتیں ایسے جزی زوروں سے متعلق ہیں جو عام حالات کے تحت لگائے جاتے ہیں نہ کہ کسی تصوری صورت سے متعلق جس میں کہ جز "خالص" یعنی دیگر فسادی اثرات سے پاک ہے۔

یہ نظریہ پیش کیا گیا ہے کہ تنشی زور کے تحت جو بھی شکستگی واقع ہوتی ہے وہ مماسی زور کے تحت آخر کار جز کے واقع ہونے سے ہوتی ہے[1] لیکن سخت اشیا مثلاً ڈھلے لوہے اور اوزاری فولاد کی حدت میں اس کو تسلیم کرنا مشکل ہے کیونکہ ان میں ترچھی شکستگی کا کوئی شائبہ نہیں پایا جاتا (دیکھو شکل ۴۱)۔

---

[1] دیکھو "طولی زور کے تحت فولاد کا انشقاق" (روداد رائل سوسائٹی جلد ۹۴ صفحہ ۲۴۳)۔ نیز "انتہائی تغیر کا طرز عمل خالص جز کے تحت" (روداد انسٹی ٹیوٹ آف میکانیکل انجینیرز حصہ اول ۱۹۰۶ء) اور اس پر جو بحث ہوئی۔

جو اشیا بہت متمدد ہیں مثلاً ایلومینیم، تانبا، اور نرم فولاد، ان میں شکستگی کھینچ کے محور سے ۴۵° پر یا کسی قدر زیادہ پر واقع ہوتی ہے۔ گول سلاخ میں جز ہو جانے کا سبب ہیں زیادہ انقبضا تشاکل مخروطی سطحوں مثلاً ل و د اور ج و ک (شکل ۴۴ ک) پر ہوگا اور متجانس دھاتوں میں شکستگی ہمیشہ ایسی ہی شکل اختیار کرتی ہے (دیکھو شکل ۴۱)۔ سخت تر اشیا میں جزی مضبوطی کی تنشی استحکام کے ساتھ نسبت زیادہ ہوتی ہے اور بیلے بسمر فولاد میں یا ایسے فولادوں میں جن کو کھینچ کر خاص کر قلب پر سخت کیا گیا ہو تنشی شکستگی بالعموم ایک قلم کیے ہوئے مخروط کی شکل میں ہوتی ہے جس کی وجہ بظاہر یہی ہے کہ پہلے مرکزی حصہ چٹتا ہے اور پھر باہر کا نرم مادہ کترا جاتا ہے۔ یہ بات شکل ۴۱ میں فولاد کی چار گول سلاخوں میں دکھائی گئی ہے۔

صفحہ ۶۵

متمدد دھات کی چوڑی چپٹی سلاخوں میں اگر مادہ متجانس ہو تو شکستگی کی جس شکل کی توقع کی جا سکتی ہے وہ مستوی یا قلم کیے ہوئے مضلع مخروط ہیں جن کے چہرے سلاخ کے محور سے ۴۵° سے کچھ زیادہ زاویہ بنائیںگے۔ اس طرح کی شکستگیاں شکل ۴۲ میں دکھائی گئی ہیں۔

یہ قابل لحاظ بات ہے کہ اگر فولاد یا پٹواں لوہے کے ایک ٹکڑے کو آہستہ توڑا جائے تو بہت باریک ساخت کی بلکہ ریشہ دار شکستگی حاصل ہوتی ہے جس میں قلمیں بہت چھوٹی چھوٹی ہوتی ہیں اور اگر اسی فولاد یا لوہے کو بہت تیزی سے توڑا جائے تو شکستگی پر بڑی بڑی قلمیں نمودار ہوتی ہیں۔

**۳۸ - میکانی خواص پر تپش کا اثر** ——— جو اہم ترین دھاتیں ہیں اُن کے تنشی استحکام، تمدد اور لچک میں معمولی کرۂ ہوائی کی تپشوں کی حدود کے اندر کوئی بڑا تغیر نہیں ہوتا۔ لیکن یہ سب کو معلوم ہے کہ بہت سی دھاتوں کی مضبوطی "سفید گرم" تپشوں پر بڑی حد تک کم ہو جاتی ہے۔

پٹواں لوہے اور فولاد پر اعلیٰ تپشوں اور لادنے کی معمولی شرحوں پر جو سکونی امتحانات کیے گئے ہیں اُن سے حسبِ ذیل اثرات کا پتہ چلتا ہے[1]:-

(۱) **تننشی استحکام** (ا) معمولی تپشوں پر تپش کے ۲۰۰° تا ۳۰۰° ف تک بڑھنے سے گھٹتا ہے اور اس کی قیمت ۶۰° ف کی قیمت سے تقریباً ۵ فی صدی کم ہوتی ہے۔ (ب) پھر اس کی قیمت بڑھنا شروع ہوتی ہے اور ۴۰۰° اور ۶۰۰° ف کے درمیان کسی تپش پر اعظم ہوتی ہے۔ یہ قیمت ۶۰° ف پر کی قیمت سے تقریباً ۱۵ فی صدی زیادہ ہوتی ہے۔ (ج) تپش اَور بڑھے تو اس کی قیمت بالتسلسل گھٹتی ہے۔

(۲) لچک کی حد تپش کے بڑھنے سے بالتسلسل گھٹتی ہے۔

(۳) **تطول** (ا) تپش طبعی تپش سے بڑھے تو یہ گھٹتا ہے اور ۳۰۰° ف کے قریب اقل قیمت کو پہنچتا ہے، اور پھر (ب) تپش کے بڑھنے سے بالتسلسل بڑھتا ہے۔

۶۰۰° اور ۸۰۰° ف کے درمیان تناؤ کے تحت تطول بالاستقامت واقع نہیں ہوتا بلکہ بوجھ لگانے کے دَوران میں وقفوں کے ساتھ پیدا ہوتا ہے۔ جب زور اور فساد کو ترسیم کیا جاتا ہے تو ہموار منحنی کی بجائے ایک کٹھنہ دار منحنی حاصل ہوتا ہے۔

(۴) **راست لچک کا مقیاس** (ے) تپش کے بڑھنے سے بالاستقامت گھٹتا ہے۔ جن دھاتوں میں اس کی قیمت کرۂ ہوائی کی تپش پر ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ہوتی ہے اُن میں ۵۰۰° ف پر گھٹ کر ۱۲۰۰۰ ٹن فی مربع انچ

---

[1] دیکھو مضمون "تپش کے ساتھ دھاتوں کے لچک کے مقیاس اور دیگر خواص کی تبدیلی" برٹش ایسوسی ایشن سکشن گ ۱۹۱۳ء (رسالہ انجینیرنگ ۱۶ اکتوبر ۱۹۱۳ء)۔ نیز "اشیا کے طبیعی خواص" ممالک متحدہ امریکہ کے بیورو آف سٹینڈرڈز اور اعلیٰ تپش پر اشیا کے خواص کے متعلق انجینیری تحقیقاتی رپورٹ (متعلق بہ سائنس وصنعت) کی گشتی نشان ۱۰۱۔

ہو جاتی ہے۔

اعلیٰ تپشوں پر" رینگنا "— یہ بات ایک عرصے سے معلوم ہے کہ" رینگنا" یعنی بوجھ دیر تک لگا رہے تو تطول کا آہستہ آہستہ بڑھنا اعلیٰ تپشوں پر خاص کر واقع ہوتا ہے۔ ۱۹۲۰ء کے بعد" رینگنے" پر بہت سے تجربات شائع ہوئے ہیں۔ اعلیٰ تپشوں پر" انتہائی رینگتا زور" یعنی زور کی وہ حد جس کے نیچے رینگنا آخرکار موقوف ہو گیا اور جس کے اوپر سے شروع ہوا یہاں تک آخرکار شکستگی واقع ہو گئی، لی نے[1] ۱۹۲۴ء میں ان حدوں کو معلوم کرنے کی ایک کوشش کا ذکر شائع کیا۔ ایسی حدود کا معلوم کرنا ایک دِقّت طلب اور لازماً بالواسطہ اور مشکل عمل ہے لیکن اس سے جو معلومات حاصل ہوتی ہیں وہ دن بدن اہمیت اختیار کرتی جاتی ہیں خاص کر اندرونی احتراقی انجنوں اور دیگر مشینوں کے دن بدن بڑھتے ہوئے استعمال کی وجہ سے جو اعلیٰ تپشوں پر کام کرتی ہیں خاص کر جہاں سُبک پن کی ضرورت ہو جیسا کہ طیارہ سازی میں ہوتا ہے۔" اعلیٰ تپشوں پر اشیا کے خواص" پر ایک جامع تحقیقات سرکاری معمل طبیعیات میں شروع کی گئی اور جو پہلی دو رپورٹیں ٹیپ سل (Tapsell) اور کلن شا (Clenshaw) نے[2] لکھی ہیں ان سے کاربنی فولادوں کے متعلق بہت سی کارآمد معلومات حاصل ہوتی ہیں جن کے اندر" انتہائی رینگتے زور" کی قیمتیں بھی شامل ہیں۔ نمونے کے طور پر ایک نتیجہ دفعہ ۵۰ اور شکل ۵۲ب میں دیا گیا ہے۔

پست تپشیں — ایک بہت نرم فولاد پر بہت پست تپش پر

صفحہ ۶۶ب

[1] "اشیا پر ادنیٰ اور اعلیٰ تپشوں کے اثرات" از پروفیسر لی (روئداد انسٹی ٹیوٹ آف میکانیکل انجینیرز دسمبر ۱۹۲۴ء)۔

[2] سررشتہ سائنٹیفک وصنعتی تحقیقات کی انجینیری تحقیقاتی رپورٹیں نمبر ۱ و ۲۔ نیز نمبر ۳ جس میں فساد اور تپش دونوں کے تدریجی سختانے کے اثرات پر روشنی پڑتی ہے۔

تجربات[1] کرنے سے پایا گیا کہ تپش کے گھٹنے سے تنشی مضبوطی بتدریج بڑھتی ہے۔ تطول تقریباً غائب ہو جاتا ہے اور شے ایک بہت پھوٹک شے کا عمل کرتی ہے۔ معمولی تپش پر واپس آنے پر اصلی خواص سے کوئی مستقل انحراف نہیں پایا جاتا۔

## ۳۹ - تپش کے تغیر سے پیدا ہونے والا زور

یہ سب کو معلوم ہے کہ اگر دھاتیں اپنے ابعاد کو بدلنے کے لیے آزاد ہوں تو تپش کے تغیر سے اپنے ابعاد کو بدلتی ہیں۔ لیکن اگر ابعاد کے تغیر کو روکا جائے تو شے کے اندر زور پیدا ہوتا ہے جو روکے ہوئے فساد کے متناظر ہوتا ہے۔ مثلاً اگر ایک لمبی سلاخ کو گرم کیا جائے جس سے اُس کا طول بڑھ جائے اور پھر اس کے سروں کو استوار سہاروں کے ساتھ مضبوط جکڑ دیا جائے جس کی وجہ سے سلاخ سُکڑ کر اپنے اصلی طول کو واپس نہ آسکے تو سلاخ ٹھنڈی ہو کر تناؤ میں ہوگی اور سہاروں کو کھینچیگی۔ اس طرح کی کھینچ عائد کرنے کی کئی عملی مثالیں ہیں مثلاً دو متوازی دیواروں کو جکڑنے والی بندھن سلاخیں اور ٹائر جو پہیّوں پر سکڑ کر بیٹھے ہوں۔

حرارت کے تحت طولی پھیلاؤ تپش کی معمولی وسعتوں میں تپش کے اضافے کے متناسب ہوتا ہے۔ متناسب تطول یعنی تطول فی اکائی طول فی درجہ تپش کو طولی پھیلاؤ کی شرح کہا جاتا ہے۔ اس طرح اگر پھیلاؤ کی شرح عہ ہو تو ایک سلاخ جس کا طول تپش ت۱ پر ل ہو تپش ت۲ پر حسبِ ذیل طول کی ہو جائیگی

$$ل\{۱ + عہ(ت_۲ - ت_۱)\}$$

---

[1] دیکھو لوہے اور فولاد کے انسٹی ٹیوٹ کے رسالہ (۱۹۰۴ء) میں ہیڈفیلڈ (Had field) کا مضمون - یا رسالہ انجینیر ۲۶ مئی ۱۹۰۶ء یا رسالہ انجینیرنگ ۱۹ مئی ۱۹۰۶ء - اور لی (Lea) کا وہ مضمون جس کا حوالہ "رینگنے" کے سلسلے میں اوپر دیا گیا ہے۔

اگر اس کے بعد سلاخ ٹھنڈی ہو کر تپش ت۱ پر آئے اور سکڑاؤ بالکل نہ ہونے پائے تو فساد عہ (ت۲ - ت۱) باقی رہیگا اور سروں کو مقید کرنے والے سہاروں پر تناؤ سے عہ (ت۲ - ت۱) سلاخ کی تراش کے فی اکائی رقبہ پیدا ہوگا - سے ینگ کا مقیاس ہے۔

صفحہ فارن ھیٹ درجوں کے لیے طولی پھیلاؤ کی تقریبی شرحیں حسبِ ذیل ہیں:-

| | |
|---|---|
| پٹواں لوہا | ،۰۰۰۰۰۶۷ |
| فولاد | ،۰۰۰۰۰۶۲ |
| تانبا | ،۰۰۰۰۱۰ |
| ڈھلا لوہا | ،۰۰۰۰۰۶۰ |

فولاد میں اگر سکڑاؤ روک دیا جائے تو تنشی فساد فی درجہ فارن ہیٹ ،۰۰۰۰۰۶۲ ہوگا، اور اگر کھنچاؤ کا مقیاس ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ لیا جائے تو اس سے زور کی حدت

$$۱۳۰۰۰ \times ،۰۰۰۰۰۶۲ = ،۰۸۰۶$$

ٹن فی مربع انچ پیدا ہوگی - اس طرح ۱ ٹن فی مربع انچ کا زور پیدا کرنے کے لیے

$$\frac{۱}{،۰۸۰۶} = \text{تقریباً } ۱۲^\circ \text{ف}$$

ٹھنڈا کرنا ہوگا۔

مشین کے اندر مختلف دھاتوں میں مختلف پھیلاؤ واقع ہونے سے شدید زور پیدا ہونے کا احتمال رہتا ہے۔ بعض وقت دو حصوں کے پھیلاؤں کے اختلاف سے بھی کام لیا جاتا ہے۔

مثال ۱ — اگر ۱ انچ قطر اور ۱۰ فٹ طول کی ایک فولاد کی سلاخ کرۂ ہوائی کی تپش سے ۱۰۰° ف اوپر تک گرم کی جائے اور سروں پر مضبوطی سے جکڑ لی جائے تو اگر ٹھنڈی ہوتے وقت سلاخ سروں کے بندھنوں کو بقدر $\frac{۱}{۶۴}$″ کے کھینچ لے تو کرۂ ہوائی کی تپش تک ٹھنڈی ہونے پر

سلاخ میں کتنا تناؤ ہوگا - یہ مان لو کہ فولاد فی درجہ فارن ہیٹ اپنے طول کا ۰۰۰۰۰۶۲ء پھیلتا ہے اور یہ کہ کھنچاؤ کا مقیاس ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ہے -

سلاخ کا حاصل فساد

$$= ۰۰۰۰۰۶۲ء \times ۱۰۰ - \frac{۱}{۴۸} \div ۱۲۰$$

$$= ۰۰۰۶۲ء - ۰۰۰۲۱ء = ۰۰۰۴۱ء$$

اس لیے زور کی حدت $= ۱۳۰۰۰ \times ۰۰۰۴۱ء$

$=$ ۵ء۳۳ ٹن فی مربع انچ

اس لیے ۱ انچ قطر کی سلاخ پر مجموعی کھینچ

$= ۵ء۳۳ \times ۷۸۵۴ء = ۴ء۱۸$ ٹن

مثال ۲ — تانبے کی ۱ انچ قطر کی ایک چھوٹی سلاخ ایک فولادی نلی کے اندر جس کا بیرونی قطر $\frac{۳}{۸}$ ۱ انچ ہے اور موٹائی $\frac{۱}{۸}$ انچ ہے وسط میں رکھی گئی ہے، اور ۶۰° ف پر دونوں کے سرے باہم استوارانہ جکڑ دیے گئے ہیں - اگر اس مجموعے کو ۲۶۰° ف تک گرم کیا جائے تو دونوں دھاتوں میں زور کی حدت کیا ہوگی - پھیلاؤ کی شرحیں وہی لو جو اوپر دی گئی ہیں - م کی قیمت فولاد کے لیے ۱۳۰۰۰، اور تانبے کے لیے ۷۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ہے -

تانبے میں فولاد سے آزاد پھیلاؤ کی زیادتی فی اکائی طول

$$= ۰۰۰۰۱۰۰ء - ۰۰۰۰۶۲ء = ۰۰۰۰۳۸ء$$

اب اس مجموعے میں تانبا اُتنا نہیں پھیلیگا جتنا آزادی کی حالت میں پھیلتا، اور فولاد آزادی کی حالت سے زیادہ پھیلیگا - دونوں کے طولی فسادوں کا مجموعہ ۰۰۰۰۳۸ء فی درجہ اور اس طرح ۲۰۰ درجے کے لیے ۰۰۷۶ء ہوگا -

صفحہ ۶۸

اب اگر $س_ف$ = فولاد کا فساد

اور $س_ت$ = تانبے کا فساد

تو

$$س_ف + س_ت = ۰٫۰۰۷۶ \qquad \ldots\ldots\ldots\ldots (۱)$$

فولاد میں زور کی حدت = ۱۳۰۰۰ $س_ف$

تانبے " " " = ۷۰۰۰ $س_ت$

فولاد میں مجموعی کھینچ = تانبے میں مجموعی دباؤ

اس لیے

$$۱۳۰۰۰ \times س_ف \times \frac{\pi}{۴} \left\{ \left(\frac{۱۱}{۸}\right)^۲ - \left(\frac{۹}{۸}\right)^۲ \right\}$$

$$= ۷۰۰۰ \times س_ت \times \frac{\pi}{۴}$$

اس لیے

$$\frac{س_ف}{س_ت} = \frac{۷}{۱۳} \times \frac{۸^۲}{۱۱^۲ - ۹^۲} = \frac{۷}{۱۳} \times \frac{۶۴}{۴۰} = \frac{۵۶}{۶۵}$$

یا

$$س_ت = \frac{۶۵}{۵۶} س_ف \qquad \ldots\ldots\ldots\ldots (۲)$$

اس قیمت کو (۱) میں مندرج کرنے سے

$$س_ف \left(۱ + \frac{۶۵}{۵۶}\right) = ۰٫۰۰۷۶$$

$$س_ف = ۰٫۰۰۳۵۲$$

$$س_ت = ۰٫۰۰۴۰۸$$

فولاد میں زور کی حدت = ۱۳۰۰۰ × ۰٫۰۰۳۵۲

= ۴،۵۷ ٹن فی مربع انچ

تانبے میں زور کی حدت = ۷۰۰۰ × ۰٫۰۰۴۰۸

= ۲،۸۶ ٹن فی مربع انچ

انتہائی مضبوطیوں کی جدول
ذیل کی قیمتیں اوسط ہیں، انتہائی نہیں

| شے | تنشی استحکام ٹن فی مربع انچ | جزی مضبوطی ٹن فی مربع انچ |
|---|---|---|
| ڈھلا لوہا | ۷ تا ۱۰ | ۹ تا ۱۱ |
| پٹواں لوہے کی سلاخیں | ۲۰ تا ۲۴ | ۱۵ تا ۱۸ |
| " " تختیاں (مضبوطی ریشوں کی سمت میں) | ۲۱ | ۱۶ |
| " " " (مضبوطی ریشوں کے علی القوائم) | ۱۹ | ۱۴ |
| فولاد، نرم تعمیری (دیکھو جدول دفعہ ۳۱) | ۲۸ تا ۳۲ | ۲۱ تا ۲۴ |
| " " ، ریولٹوں کے لیے | ۲۶ تا ۲۹ | — |
| " ، پٹریوں کے لیے | ۳۰ تا ۴۰ | — |
| " کے ڈھلواں اور گھڑائیاں | ۲۵ تا ۳۵ | — |
| " کے تار | ۷۰ تا ۹۰ | — |
| اوزاری فولاد (کاربنی، سختایا) | ۷۰ | ۴۵ |
| تانبا، ڈھلا ہوا | ۹ | — |
| " ، سخت کھنچا ہوا | ۲۰ | — |
| " ، تپا نرمایا ہوا | ۱۳ | — |
| پیتل | ۸ | ۸ تا ۱۰ |
| توپ دھات | ۱۴ تا ۱۷ | ۱۵ |
| فاسفر کانسی | ۲۶ | ۲۴ |
| مینگنیز کانسی | ۳۵ | — |
| الومینیم، ڈھلا ہوا | ۳ تا ۵ | — |
| " ، بیلا ہوا | ۷ تا ۱۰ | ۶ |
| الومینیم کانسی (۱۰ فی صدی تانبا) | ۴۰ | ۲۵ء |
| چوبینہ | دیکھو دفعہ ۱۹۶ | دیکھو دفعہ ۱۹۸ |

صفحہ ۶۹

## انتہائی فشاری یا کچل مضبوطی کی جدول

| شے | شکستی مضبوطی ٹن فی مربع انچ |
|---|---|
| ڈھلا لوہا | ۴۰ تا ۵۰ |
| پیتل | ۵ |
| تانبا (ڈھلا) | ۲۰ |

## لچک کی قدروں کی جدول

| شے | کھنچاؤ کا، یا راست یا ینگ کا مقیاس ے ٹن فی مربع انچ | عرضی یا جزی یا استواری کا مقیاس س ٹن فی مربع انچ |
|---|---|---|
| پٹواں لوہا | ۱۲۰۰۰ تا ۱۳۰۰۰ | ۵۰۰۰ تا ۶۰۰۰ |
| فولاد | ۱۳۰۰۰ تا ۱۴۰۰۰ | ۵۵۰۰ تا ۶۵۰۰ |
| ڈھلا لوہا | ۶۰۰۰ تا ۹۰۰۰ | ۲۵۰۰ تا ۳۵۰۰ |
| تانبا | ۶۰۰۰ تا ۷۰۰۰ | ۲۰۰۰ تا ۳۰۰۰ |
| پیتل | ۵۰۰۰ تا ۶۰۰۰ | ۲۰۰۰ تا ۳۰۰۰ |
| توپ دھات | ۵۰۰۰ تا ۶۰۰۰ | ۲۰۰۰ تا ۳۰۰۰ |
| ایلومینیم | ۴۰۰۰ تا ۵۰۰۰ | — |
| ایلومینیم کانسی | ۷۵۰۰ | — |

## سوالات ۲

۱۔ نرم فولاد کے ایک گول ٹکڑے کے تنشی امتحان کے مشاہدات سے

جس کا قطر ۱ انچ اور ناپ نقطوں کے درمیان طول ۱۰ انچ تھا حسبِ ذیل اعداد حاصل ہوئے :۔

| بوجھ (ٹن) | ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۰٫۵ | ۲۱ | ۲۱٫۵ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تطول (انچ) | ٫۰۰۴۷ | ٫۰۰۹۶ | ٫۰۱۴۵ | ٫۰۱۵۵ | ٫۱۶ | ٫۲۱ | ٫۲۶ | ٫۳۲ | ٫۳۶ | ٫۳۹ | ٫۴۳ |

| بوجھ (ٹن) | ۲۲ | ۲۲٫۵ | ۲۳ | ۲۳٫۵ | ۲۴ | ۲۴٫۵ | ۲۵ | ۲۵٫۵ | ۲۵٫۱ | ۲۳٫۱ | ۲۱٫۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تطول (انچ) | ٫۴۹ | ٫۵۳ | ٫۶۰ | ٫۶۹ | ٫۷۸ | ٫۸۹ | ۱٫۰۸ | ۲٫۱۳ | ۲٫۱۳ | ۲٫۳۰ | ۲٫۳۵ |

لچکدار اور متمدد تطولوں کے لیے علیحدہ زور فساد نقشے کھینچو، اور دھات کی انتہائی تنشی مضبوطی، نقطۂ مغلوبیت پر زور کی حدت، ۱۰ انچ پر فی صدی تطول، اور کھنچاؤ کا مقیاس معلوم کرو۔

۲۔ دو متوازی دیواروں کو جن کا باہمی فاصلہ ۲۵ فٹ ہے ایک انچ قطر کی فولادی سلاخ کے ذریعے باہم تھاما گیا ہے جو دونوں سروں پر دھات کی تختیوں اور ڈھبریوں میں سے گزرتی ہے۔ سلاخ جب ۳۰۰° ف کی تپش پر تھی تو ڈھبریاں کس دی گئیں۔ سلاخ جب ٹھنڈی ہو کر ۶۰° ف کی تپش پر آجائے تو حسبِ ذیل صورتوں میں اُس کی کھینچ معلوم کرو (ا) سرے بالکل اپنی جگہ برقرار رہیں (ب) سرے بقدر $\frac{1}{4}$" کے مغلوب ہوں۔ فولاد فی درجہ فارن ہیت اپنے طول کا ۰۰۰۰۰۶۲٫ پھیلتا ہے اور ے = ۱۳۵۰۰ ٹن فی مربع انچ۔

۳۔ تانبے کی دو موٹی تختیاں فولادی بولٹوں کے ذریعے باہم تماس میں رکھی گئی ہیں۔ اگر تپش میں ۲۰۰° ف کا اضافہ ہو اور بولٹوں کے سروں اور ڈھبریوں کو اتنی کافی مسندی سطح ہو کہ تانبے کے فشاری فساد نظر انداز کیے جا سکیں تو بولٹوں کے اندر تنشی زور کا اضافہ معلوم کرو۔ فارن ہیت درجوں کے لیے پھیلاؤ کی شرح فولاد کے لیے ۰۰۰۰۰۶۲٫ اور تانبے کے لیے ۰۰۰۰۱٫ اور

ـــے کی قیمت فولاد کے لیے ۱۳۵۰۰ ٹن فی مربع انچ ۔

۴ ـ ۳۰۰۰ پونڈ کا ایک بوجھ تین متوازی تاروں سے سہارا گیا ہے جو ایک ہی انتصابی مستوی میں ہیں ۔ درمیانی تار فولاد کا ہے اور بازو کے دونوں پیتل کے ہیں اور تینوں کا تراشی رقبہ $\frac{۱}{۱۲}$ مربع انچ ہے ۔ تار اس طرح ترتیب دیے گئے ہیں کہ جب تپش ۶۰° ف ہو تو تینوں مساوی بوجھ سہارتے ہیں ۔ ہر ایک تار کا زور (ا) ۶۰° ف پر (ب) ۲۰۰° ف پر معلوم کرو اور بتاؤ کہ ہر ایک تار مجموعی بوجھ کی کونسی کسر برداشت کرتا ہے ۔ ـــے کی قیمت فولاد کے لیے ۳۰ × ۱۰<sup>۶</sup> پونڈ فی مربع انچ اور پیتل کے لیے ۱۲ × ۱۰<sup>۶</sup> پونڈ فی مربع انچ ہے اور پھیلاؤ کی شرح فارن ہیٹ درجوں کے لیے فولاد کے لیے ۰ء۰۰۰۰۶۲ اور پیتل کے لیے ۰ء۰۰۰۱ ہے ۔

۵ ـ ایک ڈھلے لوہے کا استوانے کا ڈھکن ڈھلے لوہے کے اُستوانے کے حاشیے کو پٹواں لوہے کے بولٹوں کے ذریعے بولٹ کیا گیا ہے جن کا مجموعی تراشی رقبہ اُن سے دبنے والی سطحوں کے موثر رقبے کا $\frac{۱}{۱۰}$ ہے ۔ اگر بولٹوں کو کسنے کے بعد دھات کی تپش ۳۰۰° ف بڑھ جائے تو بولٹوں میں تناؤ کی کمی فی مربع انچ معلوم کرو ۔ پھیلاؤ کی شرح (فارن ہیٹ) پٹواں لوہے کے لیے ۰ء۰۰۰۰۰۶۷ اور ڈھلے لوہے کے لیے ۰ء۰۰۰۰۰۶ ہے ۔ ـــے کی قیمت پٹواں لوہے کے لیے ۱۲۰۰۰ ٹن فی مربع انچ اور ڈھلے لوہے کے لیے ۶۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ہے ۔

# تیسرا باب

## بازگشتگی اور متغیر زور

۳۰۔ تنشی فساد پیدا کرنے میں کام —— ایک سلاخ کے اُوپر ایک بتدریج بڑھتا ہوا تنشی بوجھ لگایا جائے تو بوجھ کی سمت میں تطول واقع ہوتا ہے اور کام ہوتا ہے۔ ایک بہت چھوٹے تطول مف لا انچ کے دوران میں کھینچ کی متغیر قوت مستقل اور ق ٹن کے مساوی سمجھی جاسکتی ہے۔ تب اس تطول کے دوران کا کام

= ق × مف لا انچ ٹن

مجموعی تطول ل کے دوران کے کام کو ق × مف لا جیسی مقداروں کے مجموعے سے یعنی ——

ٮ (ق × مف لا) یا $\int_{0}^{ل}$ ق فر لا

سے تعبیر کیا جاسکتا ہے۔

ترسیمی تعبیر —— کسی "بوجھ تطول" نقشے میں معین قوت کو تعبیر کرتے ہیں اور فصلے پیدا شدہ تطول کو۔ اس طرح منحنی کے نیچے کا رقبہ یعنی ——

ق فرلا

کھنچاؤ کے کام کو تعبیر کرتا ہے۔ اس طرح شکل ۴۵ میں سایہ دار رقبہ کام کو تعبیر کریگا۔

**پیمانہ** — اگر قوت کا پیمانہ ایک انچ کو ف ٹن ہو اور تطول کا پیمانہ ایک انچ کو ط انچ تو نقشے کا ایک مربع انچ رقبہ ف ط "انچ ٹن" کو تعبیر کریگا۔ اس طرح یہ کام کے نقشے کا پیمانہ ہوگا۔




شکل ۴۵

متعدد دھاتوں میں شکستگی تک کے پورے کام کو موٹے اندازے کے طور پر سمجھا جا سکتا ہے کہ مجموعی تطول اور نقطۂ مغلوبیت کے بوجھ کا حاصل ضرب مثبت تطول اور اعظم بوجھ اور نقطۂ مغلوبیت کے بوجھ کے فرق کے دو تہائی حاصل ضرب کے مساوی ہے۔ یا بالفاظِ دیگر اوسط بوجھ

= مغلوبیت کا بوجھ + ⅔ (اعظم بوجھ ـ مغلوبیت کا بوجھ)

اس تقریب کے معنے یہ ہوئے کہ نقطۂ مغلوبیت تک کے فساد کو نظر انداز کیا جائے اور باقی زور فساد منحنی کو مکافی سمجھا جائے۔

**۴۱۔ لچکدار فساد کی توانائی** — لچکدار فساد پیدا کرنے میں جو کام ہوتا ہے وہ زیر فساد شے کے اندر فسادی توانائی کی شکل میں مجتمع ہوتا ہے اور بوجھ ہٹا لینے پر نمودار ہوتا ہے۔ اس کے برخلاف غیر لچکدار فساد کے دوران میں جو کام کیا جاتا ہے وہ شے کے ذرات کے اتصال پر غالب آنے اور ان کو ایک دوسرے پر پھسلانے میں صرف ہوتا ہے اور زیرِ فساد شے میں حرارت کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے۔ جو اشیا

ھوک کے قانون کی پابندی کرتی ہیں اُن میں چونکہ بوجھ تطول نقشے کا لچکدار حصہ ایک خطِ مستقیم ہوتا ہے اس لیے اگر تنشی فساد میں بوجھ لچک کی حد سے متجاوز نہ ہو تو فسادی توانائی کی شکل میں جو کام جمع ہوتا ہے وہ




= ½ بوجھ × تطول

شکل ۴۶ میں جب بوجھ قیمت طن کو پہنچے تو جمع شدہ کام سایہ دار رقبہ ط و ن یعنی ½ × طن × ون سے تعبیر ہوگا جو

½ × بوجھ × تطول

شکل ۴۶

کے متناسب ہے۔

۴۲ - بازگشتگی — لفظی طور پر بازگشتگی سے وہ طاقت مراد ہوگی جو کسی زیرِ فساد شے میں فسادی قوتوں کے ہٹ جانے پر اپنی اصلی حالت پر واپس آنے کی ہو۔ لیکن اصطلاح میں اس سے مراد وہ توانائی ہے جو زیرِ فساد شے واپس کر دے۔ لچک کی حد کے اندر اس کی مقدار تنشی فساد کے کام کی طرح بوجھ کے نصف اور تطول کے حاصل ضرب کے مساوی ہوگی۔

اگر دھات کا ایک ٹکڑا لچک کی حد کے اندر یکساں تنشی زور کی حدت ف کے تحت ہو۔ تراش کا رقبہ س ہو اور طول ل اور بوجھ ف × س ہو تو تطول

= ل × فساد = ل × ف/م (دفعہ ۹)

جہاں م کھنچاؤ کا مقیاس ہے۔ اس لیے بازگشتگی

$$= \frac{1}{2} \text{ ف } س \times ل \frac{\text{ف}}{\text{ے}} = \frac{1}{2} \frac{\text{ف}^2}{\text{ے}} ل س$$

$$= \frac{1}{2} \frac{\text{ف}^2}{\text{ے}} \times \text{ٹکڑے کا حجم}$$

یا بازگشتگی =

$$\frac{1}{2} \frac{\text{ف}^2}{\text{ے}} \text{ فی اکائی حجم}$$

اگر تناؤ یکساں نہ ہو تو جملہ اسی شکل کا ہوگا لیکن اگر ف اعظم حدت ہو تو جزوِ ضربی $\frac{1}{2}$ سے کم ہوگا۔ چند خاص صورتوں پر بعد میں غور کیا جائیگا۔

**برداشتنی بازگشتگی** — کسی شے کے اندر مستقل فساد پیدا کیے بغیر جو فسادی توانائی جمع کی جا سکے وہ اس کی برداشتنی بازگشتگی کہلاتی ہے۔ اگر لچک کی حد یا برداشتنی زور پر زور کی یکساں حدت ز ہو تو برداشتنی بازگشتگی

$$= \frac{1}{2} \frac{\text{ز}^2}{\text{ے}} \times \text{حجم}$$

یہ شکل ۳-۱۶ میں ایسی شے کے لیے جو ہوک کے قانون کی پابند ہو رقبہ و ط ن سے تعبیر ہوگی۔ صفحہ ۴۳

برداشتنی بازگشتگی کو بعض اوقات کسی شے کی ایک خاصیت کے طور پر بیان کیا جاتا ہے اور اس وقت اسے فی اکائی حجم بیان کرتے ہیں، یعنی —

$$\frac{1}{2} \frac{\text{ز}^2}{\text{ے}}$$

**لچک کی حد کے باہر فسادی توانائی** — جیسا کہ دفعہ میں بیان کیا گیا ہے لچک کی حد کے باہر عموماً فساد کا صرف ایک حصہ لچکدار نوعیت کا ہوتا ہے۔ شکل ۳-۱۳ دفعہ ۳۲ سے معلوم ہوتا ہے کہ متعدد تطول کے دوران میں جو لچکدار یا تقریباً لچکدار فساد ہوتا ہے اُس کے دوران میں زور اور فساد کی نسبت خالص لچکدار فساد کے دوران کی نسبت سے زیادہ مختلف نہیں ہوتی۔ بالفاظِ دیگر

یہ تقریباً اصلی کھنچاؤ کے مقیاس کے مساوی ہوتی ہے۔ اس لیے فسادی توانائی یا جس کو "لچک کی حد کے باہر بازگشتگی" کہا جاسکتا ہے تقریباً



شکل ۴۷

$$\frac{1}{2}\frac{ف^2}{ے} \times حجم$$

کے مساوی ہوگی اور شکل ۴۷ میں رقبہ طً نَ ق سے تعبیر ہوسکتی ہے جہاں طً ق تقریباً متوازی ہے طَ و کے اور تقریباً مستقیم ہے۔
یہ مقدار صریحاً اُس کام سے بہت مختلف ہے جو بوجھ کو بتدریج بڑھا کر زور ف تک پہنچنے میں ہوتا ہے اور جو رقبہ و طً نَ سے تعبیر ہوتا ہے اور بازگشتگی نہیں کہلا سکتا۔

## ۴۲ ا[1] عام صورت میں لچکدار فساد کی توانائی

اگر صدر زور اور فساد وہ ہوں جو دفعہ ۱۹ میں دیے گئے ہیں تو چونکہ صدر زور ف۱، ف۲، ف۳ ایک دوسرے سے بے تعلق ہیں اس لیے ف۱ کا کام فی اکائی حجم (گزشتہ دفعہ کی سادہ صورت کے مقابلے میں جس میں ف۲ = ف۳ = ۰) جانبی فساد $\frac{ف_2 + ف_3}{م ے}$ کے کام کی وجہ سے کم ہوجائیگا اور ذیل کی مقدار کے مساوی ہوگا:—

$$\frac{1}{2}\left\{\frac{ف_1^2}{ے} - \frac{ف_1(ف_2+ف_3)}{م ے}\right\} \quad ............(1)$$

اور اسی طرح کے جملے دوسرے زوروں ف۲، ف۳ کے لیے حاصل ہونگے۔ اس لیے

[1] اس دفعہ کو کتاب کے ابتدائی مطالعے میں چھوڑ دینا بہتر ہوگا۔

جمع کرنے سے مجموعی فسادی توانائی فی اکائی حجم

$$= \frac{1}{2\,\text{ے}}\left\{\text{ف}_1^2+\text{ف}_2^2+\text{ف}_3^2-\frac{2}{\text{م}}\left(\text{ف}_1\text{ف}_2+\text{ف}_2\text{ف}_3+\text{ف}_3\text{ف}_1\right)\right\} \quad \ldots\ldots(2)$$

ایک دلچسپ مثال خالص جز کی ہے جس کے لیے فرض کرو کہ

$\text{ف}_1 = \text{ق}$، $\text{ف}_2 = -\text{ق}$، $\text{ف}_3 = 0$،

تب لچکدار فساد کی توانائی فی اکائی حجم

$$= \frac{\text{ق}^2}{\text{ے}}\left(1+\frac{1}{\text{م}}\right)$$

جو مساوات (۱) دفعہ ۱۳ کی رُو سے $\frac{1}{2}\frac{\text{ق}^2}{\text{س}}$ کے مساوی ہے، اور یہ نتیجہ ایک دوسرے طریقے سے آگے چل کر نکالا جائیگا (دفعہ ۹۵) اور اس طرح صفحہ ۳۷ یہ دفعہ ۱۳ کے ربط (۱) کے ثبوت کا ایک متبادل طریقہ ہے۔

مقدار (۲) کی قیمت اعظم فسادی توانائی کے مفروضے (دفعہ ۲۵) کی رُو سے کسی شے کی لچکدار مضبوطی کا ناپ ہوگی۔ دفعہ ۲۵ کے آخر میں جس خاص صورت کا ذکر کیا گیا ہے اُس میں $\text{ف}_1$ اور $\text{ف}_2$ کی بجائے دیے ہوئے صدر زور مندرج کیے جائیں اور $\text{ف}_3$ (= صفر) کو حذف کر دیا جائے، اور اس کا خیال رکھیں کہ دفعہ ۲۵ کی ترقیم میں $\text{ف}_1$ زور کا ایک جزوِ ترکیبی ہے صدر زور نہیں تو (۲) کی شکل یہ ہو جاتی ہے :-

$$\frac{1}{2\,\text{ے}}\left\{\text{ف}_1^2+2\,\text{ق}^2\left(1+\frac{1}{\text{م}}\right)\right\} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots\ldots(3)$$

یا اگر ز وہ سادہ تناؤ ہو جس سے یہی لچکدار فسادی توانائی فی اکائی حجم پیدا ہو تو

$$\text{ز}^2 = \text{ف}_1^2+2\,\text{ق}^2\left(1+\frac{1}{\text{م}}\right) = \text{ف}_1^2+\frac{\text{ے}}{\text{س}}\,\text{ق}^2 \quad \ldots\ldots(4)$$

یا

$$\text{ز} = \sqrt{\text{ف}_1^2+2\,\text{ق}^2\left(1+\frac{1}{\text{م}}\right)} = \sqrt{\text{ف}_1^2+\frac{\text{ق}^2\,\text{ے}}{\text{س}}} \quad \ldots\ldots(5)$$

اگر پوائی سن کی نسبت $\frac{\text{۱}}{\text{م}} = \frac{\text{۱}}{\text{۴}}$ جس کی وجہ سے

$$\text{۱} + \frac{\text{۱}}{\text{م}} = \frac{\text{ے}}{\text{۲سق}} = \frac{\text{۵}}{\text{۴}}$$

تو معادل سادہ زور ز جس سے یہی لچکدار فسادی توانائی فی اکائی حجم پیدا ہو

$$\text{ز} = \tfrac{\text{۱}}{\text{۲}}\sqrt{\text{ف}_{\text{۱}}^{\text{۲}} + \tfrac{\text{۵}}{\text{۲}}\,\text{ق}^{\text{۲}}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots\ldots\ldots (\text{۶})$$

جو دفعہ ۲۵ کی مقداروں (۱) اور (۲) سے زیادہ ہے، اور اعظم "زور کے فرق" (یعنی جزی زور کے دُگنے) سے کم ہے جو دفعہ ۲۵ کی مساوات (۳) سے

$$\sqrt{\text{ف}_{\text{۱}}^{\text{۲}} + \text{۴}\,\text{ق}^{\text{۲}}}$$

ہے۔

## ۴۳ - لچک کی حد کے اندر متحرک تنشی بوجھ

اگر ایک سلاخ پر ایک تنشی بوجھ اچانک لگایا جائے اور اس سے جو زور پیدا ہو وہ لچک کی حد سے باہر نہ ہو تو سلاخ ایک کامل کمانی کا عمل کریگی اور تناؤ میں اہتزاز کریگی۔ تعادل کے محل کے دونوں جانب اہتزاز کا حیطہ اُس امتداد کے مساوی ہوگا جو اسی بوجھ کو بتدریج لگانے سے پیدا ہوتا۔ اس لیے اعظم آنی فساد اس کا دُگنا ہوگا جو اسی بوجھ کو بتدریج لگانے سے پیدا ہوتا۔

مثلاً فرض کرو کہ ایک تنشی بوجھ و تراشی رقبہ ر کی ایک سلاخ کو اچانک لگایا جاتا ہے تب آنی فساد

$$\text{س} = \text{۲}\,\frac{\text{و}}{\text{ر}} \div \text{ے}$$

اور زور کی آنی حدت

$$\text{ف} = \text{ے}\,\text{س} = \text{۲}\,\frac{\text{و}}{\text{ر}}$$

اور یہ اُس زور کا دُگنا ہے جو سکونی یا بتدریج لگائے ہوئے بوجھ و سے پیدا ہوتا ہے یہاں

یہ فرض کیا گیا ہے کہ زور فساد منحنی (یا ینگ کے مقیاس کی قیمت) لچک کی حد کے اندر بوجھ پڑنے کی شرح پر منحصر نہیں اور یہ بات غالباً تقریباً صحیح ہے۔
آنی "زور فساد" نقشہ شکل ۴۸ میں دکھایا گیا ہے۔ اس کا رقبہ مقدار

صفحہ ۵۵

$$\frac{1}{2}\,\text{ے}\,\text{س}^2 \quad \text{یا} \quad \frac{1}{2}\,\frac{(\text{ے}\,\text{س})^2}{\text{ے}}$$

کے متناسب ہوگا جو شے کے اکائی حجم کا کام ہے۔
اگر ایک سلاخ پر پہلے سے ایک بوجھ مثلاً ایک "ساکن" تنشی بوجھ وِ ہو اور اسی قسم کا ایک متحرک بوجھ و لگایا جائے تو بشرطیکہ لچک کی حد سے تجاوز نہ ہو اعظم زور




$$= \frac{\text{وِ}}{\text{ر}} + \frac{2\,\text{و}}{\text{ر}} \quad \text{یا} \quad \frac{\text{وِ} + \text{و}}{\text{ر}} + \frac{\text{بوجھ کا تغیر}}{\text{ر}}$$

اگر اس کے برخلاف متحرک بوجھ و سے مخالف قسم کا زور پیدا ہو (مثلاً فشاری) تو آنی زور

$$= \frac{\text{وِ}}{\text{ر}} - \frac{2\,\text{و}}{\text{ر}} \quad \text{یا} \quad \frac{\text{وِ} - \text{و}}{\text{ر}} - \frac{\text{بوجھ کا تغیر}}{\text{ر}}$$

شکل ۴۸

مثال — وہ سکونی بوجھ معلوم کرو جس سے وہی اعظم زور پیدا ہوں جو (ا) ایک ۴۰ ٹن کے ساکن تنشی اور ایک ۱۰ ٹن کے متحرک تنشی بوجھ سے پیدا ہوں، اور (ب) ایک ۲۰ ٹن کے ساکن تنشی اور ۳۰ ٹن کے متحرک فشاری بوجھ سے پیدا ہوں۔
(ا) معادل سکونی بوجھ = ۵۰ + ۱۰ = ۶۰ ٹن تناؤ۔
(ب) معادل سکونی بوجھ = ۲۰ − ۳۰ − ۳۰ = −۴۰ ٹن، یعنی ۴۰ ٹن دباؤ۔
۴۴ - اگر ایک ہلکی سلاخ پر ایک تنشی بوجھ دھکے کے ساتھ فوراً لگایا جائے مثلاً ایک بھاری وزن کسی بلندی سے گرایا جائے اور زور اور فساد کی متناسبیت کی حدود سے تجاوز واقع نہ ہوا ہو اگر سلاخ کے سوا تمام رابطے

بے انتہا استوار ہوں تو سلاخ میں جو فسادی توانائی جمع ہو جائیگی وہ گرے ہوئے وزن کی کھوئی ہوئی توانائی بالحرکت کے مساوی ہوگی۔




شکل ۴۹

اگر ایک بھاری وزن و پونڈ (شکل ۴۹) ع انچ کی ایک بلندی سے ایک روک کے اوپر اس طرح گرے کہ طول ل انچ اور تراشی رقبہ سا مربع انچ کی ایک سلاخ میں ایک خالص محوری تنشی زور پیدا ہو تو اگر کھنچاؤ مف ل پیدا ہو، فساد س، اور آنی تنشی زور کی حدت ف، اور اگر روک، گرنے والا وزن، اور سلاخ کے سہارے سب بے انتہا استوار سمجھے جائیں تو

و (ع + مف ل) = ½ ے س × سا × مف ل

= ½ ق مف ل ........................ (۱)

جہاں ق سلاخ پر معادل سکونی بوجھ پونڈوں میں ہے اور ے کھنچاؤ کا لچک کا مقیاس پونڈ فی مربع انچ میں۔ اس لیے

و (ع + مف ل) = ½ ے س × سا × س ل ........ (۲)

یا چونکہ ف/ے = س

اس لیے و (ع + مف ل) = ½ ف²/ے × سلاخ کا حجم ....... (۳)

اور ف² = ۲ ے × و (ع + مف ل) / سلاخ کا حجم یا تقریباً ۲ ے و ع / حجم ........ (۴)

جب کہ مف ل بلندی ع کے مقابلے میں بہت چھوٹا ہو۔

اس مساوات سے ف معلوم ہوسکتا ہے اگر ے معلوم ہو۔
اگر ع = ۰ تو

$$\text{ف}^2 = \frac{\text{۲ ے و مف ل}}{\text{س ل}} = \text{۲} \frac{\text{و}}{\text{س}} \times \text{ے} \times \frac{\text{مف ل}}{\text{ل}}$$

$$= \text{۲} \frac{\text{و}}{\text{س}} \times \text{ف}$$

یعنی $\text{ف} = \text{۲} \frac{\text{و}}{\text{س}}$ ............................ (۵)

جیساکہ دفعہ گزشتہ میں حاصل ہوچکا ہے۔

تصادم کے وقت سلاخ کے جمود کی وجہ سے جو توانائی ضائع ہوگی اگر اس کا لحاظ کیا جائے تو بقائے معیارِ حرکت کے اصول سے تصادم کے فوراً بعد وزن و اور سلاخ کے آزاد سرے کی رفتار ء اس طرح معلوم ہوسکتی ہے کہ یہ فرض کریں کہ امتداد اُسی طرح تقسیم ہوا ہے جس طرح کہ سکونی بوجھ و کی صورت میں ہوتا یعنی گویا کہ تناؤ سارے طول میں ایک آن میں پھیل گیا ہے۔ اس طرح اگر سلاخ کا وزن و ہو تو

$$\text{و}\sqrt{\text{۲ ج ع}} = \text{و ء} + \frac{\text{و}}{\text{ل}} \int_0^{\text{ل}} \frac{\text{لا}}{\text{ل}} \text{ ء فرلا}$$

$$= (\text{و} + \tfrac{1}{2}\text{و})\text{ ء}$$

یا $\text{ء} = \sqrt{\text{۲ ج ع}} \; \frac{\text{و}}{\text{و} + \frac{1}{2}\text{و}}$ ............ (۶)

تصادم کے بعد مجموعی توانائی بالحرکت

$$\text{تح} = \frac{1}{2}\frac{\text{و ء}^2}{\text{ج}} + \frac{1}{\text{۲ ج}} \times \frac{\text{و}}{\text{ل}} \int_0^{\text{ل}} \left(\frac{\text{لا}}{\text{ل}}\text{ ء}\right)^2 \text{فرلا}$$

$$= \frac{1}{\text{۲ ج}} (\text{و} + \tfrac{1}{3}\text{و})\text{ ء}^2$$

$$= \frac{(و + \frac{1}{2} و) و^2}{(و + \frac{1}{2} و)^2} . ع \quad \cdots\cdots\cdots\cdots\cdots (۷)$$

اس توانائی بالحرکت میں و اور و کے تجاذبی کام کو جمع کرکے حاصل جمع کو فسادی توانائی کے اضافے کے مساوی رکھیں تو

$$تح + و \frac{ف}{ے} \times ل + \frac{و}{ل} \times \frac{ف}{ے} \int_{.}^{ل} لا فرلا$$

$$= \frac{1}{2} \frac{ف^2 س ل}{ے} + \frac{و}{ل} \times \frac{ف}{ے} \int_{.}^{ل} لا فرلا \quad \cdots\cdots\cdots\cdots (۸)$$[1]

$$\text{یا} \quad ف^2 - ۲ ف \frac{و}{س} - \frac{۲ ے}{س ل} \times \frac{(و + \frac{1}{2} و)}{(و + \frac{1}{2} و)^2} \times و^2 ع = ۰ \quad \cdots\cdots (۹)$$

$$\text{یا} \quad ف = \frac{و}{س} \left\{ ۱ + \sqrt{۱ + \frac{۲ س ے (و + \frac{1}{2} و)}{ل (و + \frac{1}{2} و)^2} \times ع} \right\} \quad \cdots\cdots\cdots\cdots (۱۰)$$

اگر ع = ۰ تو ف = ۲ $\frac{و}{س}$ جیساکہ دفعہ گزشتہ میں اور دفعہ ہذا میں اوپر حاصل ہوا ہے۔ اگر ع تطول مع ل کے مقابلے میں بہت بڑا ہو تو مساوات (۹) میں ف کی رقم غائب ہوجائیگی اور

$$ف = و \sqrt{\frac{۲ ے}{ل س}} . \frac{و + \frac{1}{2} و}{(و + \frac{1}{2} و)^2} \times ع \quad \cdots\cdots\cdots\cdots (۱۱)$$

[1] دائیں جانب اس طرح حاصل ہوتی ہے کہ ابتدائی فسادی توانائی $\frac{1}{۲ ے} \int_{.}^{ل} \left( \frac{و لا}{س ل} \right)^2 س فرلا$ کو آخری فسادی توانائی $\frac{1}{۲ ے} \int_{.}^{ل} \left( ف + \frac{و لا}{س ل} \right)^2 س فرلا$ میں سے تفریق کیا جائے۔

دستور ہے کہ دھکے کے ساتھ پڑنے والے یا تیزی کے ساتھ پڑنے والے بوجھوں کی صورت میں کھنچاؤ کا مقیاس وہی تسلیم کیا جائے جو سکونی امتحان سے حاصل ہوتا ہے اگرچہ یقین نہیں کہ یہ درست ہے۔ اس کے متعلق[a] ہم پروفیسر ہاپکنسن[b] کے دھکوں کے تجربات کا حوالہ دیتے ہیں جن میں ایسے خالص لچکدار زور اور فساد پائے جاتے ہیں جو لچک کی عام مفروضہ حدود سے بہت زیادہ ہیں بشرطیکہ وہ وقفہ جس کے دَوران میں زور ان حدود سے بڑھ گئے ہوں ۱/۱۰۰۰ ثانیہ یا اس سے کم ہو۔ آیا زور لگانے کی اتنی تیز شرحوں میں زور اور فساد کا باہمی ربط وہی رہتا ہے جو ان سے ہزاروں گنا سست شرح پر ہوتا ہے یہ امر نامعلوم ہے۔

صفحہ

مثال ــــ اگر کسی ۲ ہنڈرڈ ویٹ کے وزن کے گرنے کا پورا صدمہ ایک فولادی سلاخ کے کھینچنے میں صرف ہو جس کا قطر ۱½ انچ اور طول ۱۰ فٹ ہے تو سلاخ کا امتداد اور زور کی حدت معلوم کرو۔ فولاد کے لیے ے کی قیمت ۳۰ × ۱۰^۶ پونڈ فی مربع انچ اور گرنے کی بلندی سلاخ کے کھینچنے سے پہلے ۲ انچ ہے۔

اگر لا = کھنچاؤ انچوں میں، تو توانائی کی مساوات انچ پونڈوں میں حسب ذیل ہوگی:

۲۲۴ (۲ + لا) = ½ ے (لا/۱۲۰) × π/۴ (۳/۲)² × لا

یا لا² - ۰۰۱ء لا - ۰۰۲۰۳ء = ۰

یا لا = ۰۴۵۵ء انچ

زور کی حدت = (۰۴۵۵ء/۱۲۰) × ۳۰ × ۱۰^۶ = ۱۱۳۷۰ پونڈ فی مربع انچ

[a] روئداد رائل سوسائٹی فروری ۱۹۰۵ء۔ نیز "صدمہ کے متعلق چند تجربات" رسالہ انجینیرنگ ۳۰ اپریل و ۷ مئی ۱۹۰۹ء۔

[b] Prof. B. Hopkinson

**۴۵ - صدموں کی مزاحمت** ــــ ظاہر ہے کہ کسی شے میں کسی ضرب کی توانائی کو لے لینے کی جو صلاحیت ہوگی اُس سے ایک حد تک اس بات کا پتہ چلیگا کہ یہ شے ایسی تعمیروں کے لیے موزوں ہے یا نہیں جو صدموں کے زیر عمل آتی ہو - ایک دلچسپ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس موزونیت کو معلوم کرنے کے لیے برداشتنی بازگشتگی بہتر رہتا ہے یا شے کو توڑ دینے کا مجموعی کام - اس کے لیے متعدد باتوں پر غور کرنا ضروری ہے -

(۱) مستقل بگاڑ کے بغیر ضرب کو برداشت کر لینے کی صلاحیت کا ایک پیمانہ برداشتنی بازگشتگی یعنی وہ توانائی ہے جو لچک کی حد تک جمع ہو اور جو رقبہ ط ن و (شکل ۴۶) کے متناسب ہے - چونکہ یہ مقدار ایک سکونی یا آہستہ لداؤ کے امتحان سے معلوم کی جاتی ہے اس لیے یہ صحیح طور پر ضرب کی برداشت کی صلاحیت کا اندازہ اسی صورت میں کریگی کہ فسادوں کی مقدار زور لگانے کی شرح پر منحصر نہ ہو -

(۲) کسی شے کو توڑنے میں جو مجموعی کام صرف ہو اُس سے اس کا اندازہ ہوسکتا ہے کہ یہ شے پہلے بیش فساد نہ ہوئی ہو تو ایک واحد ضرب سے ٹوٹنے کی کتنی مزاحمت کریگی - یہ امر کہ آیا یہ بہت تیز لداؤ اور آہستہ لداؤ دونوں کے لیے ایک ہی ہے اس پر منحصر ہے کہ آیا دونوں صورتوں میں بے لچک فساد اور زور ایک ہی ہیں - مگر غالباً انتہائی زور اور فساد دونوں تیز لداؤ کی صورت میں زیادہ ہوتے ہیں یعنی شکستگی کی مزاحمت زیادہ ہوتی ہے -

(۳) برداشتنی بازگشتگی کے اور اُس کام کے درمیان جو کسی شے کو توڑنے میں کیا جائے کسی ربط کا ہونا ضروری نہیں خواہ یہ توڑنا آہستہ یا تیز یا زور کو ایک ہی بار لگانے یا بار بار لگانے سے عمل میں آیا ہو -

مساوی یا غیر مساوی ضربوں کی تکرار سے جو شکستگی واقع ہوگی اُس میں صرف شدہ توانائی صریحاً وہ نہیں ہوگی جو ایک ہی ضرب سے توڑنے میں ہوتی ہے - اگر ایک واحد ضرب جس کی توانائی رقبہ و ط ط ن ع (شکل ۷۰) کے

متناسب ہو ط ن کے متناسب زور پیدا کرے تو لچکدار فساد کی توانائی کسی رقبہ ط ن ق کے متناسب ہوگی۔ اس سے جو سختاؤ پیدا ہوگا (دفعہ ۳۲) اُس سے لچکدار فساد کی برداشت کی صلاحیت بڑھ جائیگی لیکن ایک دی ہوئی ضرب سے پیدا ہونے والے زور بھی بڑھ جائینگے۔ پیکر پذیر فساد کے ذریعے صدموں کو برداشت کرنے کی صلاحیت جو اس طرح گھٹ جائیگی اُس کو تپانرمانے کے عمل کے ذریعے پھر حاصل کرلیا جاسکتا ہے جیساکہ 'اٹھائو' زنجیروں' وغیرہ' کی صورت میں ہوتا ہے۔

متعدد صدموں کے بعد واقع ہونے والی شکستگی تک جو مجموعی توانائی صَرف ہوتی ہے اُس کا اور ایک واحد صدمے سے ہونے والی شکستگی کی توانائی کا ربط ظاہر ہے کہ کوئی ایسا سادہ ربط نہیں ہوگا بلکہ جو مختلف صدمات واقع ہوں اُن کی مقدار اور اُن سے پیدا ہونے والے سختاؤں پر منحصر ہوگا۔ نیز چھوٹی ضربوں کے بعد جس آخری ضرب سے شکستگی واقع ہو اُس کی توانائی صریحاً سابق کی ضربوں کی مقدار پر منحصر ہوگی — اس بات کا غلطی سے بعض اوقات خیال نہیں رکھا جاتا جب کہ اشیا کا بڑھتی ہوئی مقداروں کی تکراری ضربات سے تخریب تک امتحان کیا جاتا ہے' اور مزاحمت کی صلاحیت کا اندازہ فقط آخری ضرب کی مقدار سے کرلیا جاتا ہے۔

صفحہ ۷۸

لچک کی حد تک جو توانائی جمع ہو' یا کسی شے کو توڑنے میں جو کام صَرف ہو' جب کہ پوری شے میں زور کی حدت یکساں ہو' ان کو شے کے فی اکائی حجم بیان کرنے میں آسانی ہوتی ہے اور جب اس طرح بیان کیے جائیں تو وہ زیرِ بحث شے کی ایک خاصیت کے طور پر ہوتے ہیں۔ لیکن ایک دیے ہوئے فسادی عمل کے تحت اشیا کی شکلیں مختلف ہوں تو زور کی تقسیم مختلف ہوگی اور بازگشتگی یا شکستگی تک کا کام مختلف ہوگا کیونکہ یہ ایک حد تک ہندسی شکل پر منحصر ہوتے

ہیں۔ مثلاً ایک ہی شے کے دو ٹکڑوں ا اور ب (شکل ۵۰) سے بہت مختلف برداشتنی بازگشتگی حاصل ہوگی۔ ٹکڑے ب میں ٹکڑے ا سے حقیقی بازگشتگی کم ہوگی اور بازگشتگی فی اکائی حجم اور بھی کم ہوگی۔



شکل ۵۰

فرض کرو کہ زیرِ بحث شے کے لیے برداشتنی تنشی (یا فشاری) زور کی حدت یعنی لچک کی حد پر زور کی حدت ز ہے۔ تب چونکہ ب کی اقل تراش وہی ہے جو ا کی ہے اس لیے مجموعی برداشتنی بوجھ دونوں ٹکڑوں کے لیے وہی ہوگا۔ ب کا امتداد صریحاً ا سے کم ہوگا اس لیے بازگشتگی جو بوجھ اور امتداد کے حاصل ضرب کا نصف ہوتی ہے اُسی نسبت میں کم ہوگی جس میں کہ امتداد کم ہے۔ نسبت:

$$\frac{\text{ا کا امتداد}}{\text{ب کا امتداد}} = \frac{1}{\frac{1}{2} + \frac{1}{2}\times\frac{1}{4}} = \frac{8}{5}$$

کیونکہ ب کے نچلے حصے میں زور صرف $\frac{1}{4}$ ز ہوگا۔

ا کی بازگشتگی (دفعہ ۴۲)—

$$= \frac{1}{2}\frac{ز^2}{ے} \times \text{حجم} = \frac{1}{2}\frac{ز^2}{ے} \times \frac{\pi}{4} \times 6$$

ب کی بازگشتگی —

اوپر کے حصے کے لیے جس کا قطر ا انچ ہے $= \frac{1}{2}\frac{ز^2}{ے} \times \frac{\pi}{4} \times 3$

نچلے حصے کے لیے جس کا قطر ۲ انچ ہے $= \frac{1}{2}\frac{(\frac{1}{4}ز)^2}{ے} \times 4 \times \frac{\pi}{4} \times 3$

$$= \frac{1}{2}\frac{ز^2}{ے} \times \frac{\pi}{4} \times \frac{3}{4}$$

$$\text{مجموعی} = \frac{۱}{۲}\,\frac{\text{ز}^{۲}}{\text{ے}} \times \frac{\pi}{۴} \times ۳\frac{۳}{۴}$$

اور نسبت

$$\frac{\text{ا کی بازگشتگی}}{\text{ب کی بازگشتگی}} = \frac{۶}{۳\frac{۳}{۴}} = \frac{۸}{۵} = ۱٫۶ \quad \text{(اوپر کی طرح)}$$

صفحہ ۷۹

یعنی ا کی شکل کا ٹکڑا ب کی شکل کے ٹکڑے کے مقابلے میں ۶۰ فی صدی زیادہ توانائی لچکدار فساد کی شکل میں مستقل فساد کے بغیر جذب کرسکتا ہے حالانکہ شئے ایک ہی ہے اور ب کا حجم زیادہ ہے۔

دونوں شکلوں کا فی اکائی حجم مقابلہ کرنے سے

$$\frac{\text{ا کا حجم}}{\text{ب کا حجم}} = \frac{۱ \times ۶}{(۴ \times ۳) + (۱ \times ۳)} = \frac{۲}{۵} \text{ یا } ۰٫۴$$

اس لیے

$$\frac{\text{ا کی بازگشتگی فی اکائی حجم}}{\text{ب کی بازگشتگی فی اکائی حجم}} = \frac{۱٫۶}{۰٫۴} = ۴ : ۱$$

دونوں ٹکڑوں کا مقابلہ ایک اور طرح پر کیا جاسکتا ہے۔ اگر ب کے اندر زور کسی بوجھ سے مثلاً ایک دھکے والے بوجھ سے لچک کی حد ز کو پہنچے تو اس کے اندر جذب شدہ توانائی

$$= \frac{۱}{۲}\,\frac{\text{ز}^{۲}}{\text{ے}} \times \frac{\pi}{۴} \times ۳\frac{۳}{۴}$$

اب اگر ا بھی یہی توانائی جذب کرے تو اس میں ایک پست تر زور ف پیدا ہوگا۔ (گزشتہ جملوں کے استعمال سے) ف کی قیمت یوں حاصل ہوگی:-

$$\frac{۱}{۲}\,\frac{\text{ف}^{۲}}{\text{ے}} \times \frac{\pi}{۴} \times ۶ = \frac{۱}{۲}\,\frac{\text{ز}^{۲}}{\text{ے}} \times \frac{\pi}{۴} \times ۳\frac{۳}{۴}$$

یا

$$\frac{\text{ف}^{۲}}{\text{ز}^{۲}} = \frac{۵}{۸}$$

یا

$$\frac{\text{ف}}{\text{ز}} = \sqrt{\frac{۵}{۸}} = ۰٫۷۹$$

یعنی ایک دیے ہوئے عمل سے (۲) میں ۲۱ فی صدی کم زور پیدا ہوگا حالانکہ اس میں ۶۰ فی صدی کم مادہ ہے۔ اور اس کی وجہ یہ ہے کہ اس میں پورا طول دیے ہوئے عمل کے تحت متاثر ہے اور ب میں ایسا نہیں ہوتا۔

اس تقابل سے جو کسی قدر انتہائی صورت تھی یہ فوراً ظاہر ہوگا کہ کیوں ایسے بولٹ کے تنے کی تراش کو جو صدمات یا اچانک بوجھوں کے تحت آتا ہو گھٹا کر اُس تراش کی حد تک لے آتے ہیں جو پیچ کی چوڑیوں کی تہ پر ہو۔ ڈنڈے کے اندر چوڑیوں میں کی اس اقل تراش سے زیادہ تراش رکھنے سے دھکے والی قوتوں کا اثر کم زور ترین حصے میں مُرتکز ہوگا اور ان کا فسادی اثر بڑھ جائیگا۔

**۴۶ ۔ دھاتوں کی تھکن** ـــــ تجربے سے معلوم ہوا ہے کہ تعمیر میں جو دھاتیں استعمال ہوتی ہیں وہ آخر کار ایسے زوروں کی تکرار سے ٹوٹ جاتی ہیں جو ان کی انتہائی سکونی مضبوطی سے بہت کم ہوتے ہیں۔ نیز یہ کہ اگر زوروں کی محض تکرار ہی نہ ہوئی ہو بلکہ تعاکس بھی ہوا ہو یعنی دھات پر مخالف قسموں کے تکراری بوجھوں کا عمل ہوا ہو تو شکستگی کی مزاحمت اَور بھی گھٹ جاتی ہے۔ ان صورتوں میں اکثر کہا جاتا ہے کہ زیرِ بحث شے "تھک گئی ہے"۔ چونکہ متغیر زور کے تحت کی ناکارگی کی ابھی پوری تحقیق نہیں ہوئی ہے اس لیے پوری دھات کی تھکن کے الفاظ سے یہ ٹھیک ٹھیک معلوم نہیں ہوتا کہ مادے کے اندر کیا واردات گزرتی ہے۔

نیز تھکن کے لفظ کو زور کے عمل کی تکرار کے اثرات کے ساتھ مخصوص کر دینا بھی درست نہیں کیونکہ بعض حالات میں ایک مستقل زور کے دیر تک عمل کرنے سے دھات کے اندر کمزوری پیدا ہو جاتی ہے۔ لیکن اب دستور یہی ہے کہ "تھکن" کا لفظ تکراری زور کے اثرات کے ساتھ مخصوص رکھا جاتا ہے۔

یہاں یہ معلوم ہونا چاہیے کہ زور کے تغیرات کی آہستہ یا تیز تکرار سے دھات پر جو کچھ گزرتی ہے وہ اس سے بالکل مختلف ہے جو دفعہ گزشتہ میں

صفحہ نمبر

ضربات یا صدمات کے متعلق بیان ہوا ہے۔

اشیا کے سبک پن اور کفایت کی جو مانگ ہے اور مشینری میں تیزتر رفتاروں کا جو استعمال ہونے لگا ہے اس کی وجہ سے موجودہ زمانے میں سابق کے مقابلے میں بہت زیادہ زور جائز رکھے جانے لگے ہیں، اور چونکہ بہت سی صورتوں میں دھاتوں کی ناکارگی ایسے زوروں پر تھکن کی وجہ سے واقع ہوگی جو سکونی لداؤ کے لیے بالکل بے خطر ہوتے اس لیے گزشتہ ستر سال کے عرصے میں مختلف ممالک میں تھکن سے پیدا ہونے والی ناکارگی کی تجرباتی تحقیقات پر بہت توجہ کی گئی ہے۔

تھکن پر غور کرنے کے لیے مناسب ہے کہ متغیر زوروں کی جو مختلف قسمیں ہیں اُن میں تمیز کی جائے۔ "گھٹتے بڑھتے" زور کی اصطلاح اُس وقت استعمال کی جاتی ہے جب زور ایک ہی علامت کی اعظم اور اقل قیمت کے درمیان بدلے اور اس میں اگر اقل قیمت صفر ہو تو زور کو "تکراری" کہا جاتا ہے۔ "متعاکس" زور سے مراد ایسے زور ہیں جو مخالف علامتوں کی اعظم اور اقل قیمت کے درمیان بدلیں مثلاً تناؤ سے فشار تک بدلیں۔ "تبادل" زور عموماً اُس متعاکس زور کو کہا جاتا ہے جو مساوی اور مخالف حدود کے درمیان بدلے۔

**۷۴۔ تھکن کی تحقیقات کی مختصر تاریخ** ـــــ اگرچہ ۱۸۶۴ء سے پہلے بھی کچھ تحقیقیں کی گئی تھیں لیکن اہم تحقیق سب میں پہلے فیربیرن[۱] نے کی جو "رائل سوسائٹی کے فلسفیانہ کاروبار" میں ۱۸۶۴ء میں شائع ہوئی۔ اس کے بعد کئی اہم تحقیقیں کی گئیں، خاص کر بیسویں صدی عیسوی میں۔ یہاں ایک تحقیق کا مختصر بیان کیا جاتا ہے۔ یہ تحقیق عزت کی مستحق ہے اور تھکن کے مضمون کے لیے ایک بہت کارآمد تمہید کا کام دیتی ہے۔

---

[۱] Fairbairn

**ووہلر[ل] کے تجربات[ے]** — ووہلر کی طویل تحقیقوں سے لوہے اور فولاد کے گھٹتے بڑھتے زوروں کے تحت کے طرز عمل پر بہت روشنی پڑتی ہے۔ اس کے تجربات میں مروڑ، خماؤ اور سادہ راست زور شامل تھے۔ ان تجربات سے اہم ترین نتائج جو اخذ ہوتے ہیں، یہ ہیں:-

(۱) گھٹتے بڑھتے زوروں کے تحت شکستگی کی مزاحمت خاص خاص حدود کے اندر زور کے گھٹنے بڑھنے کی وسعت پر یعنی اعظم اور اقل زور کے جبری فرق پر منحصر ہوتی ہے نہ کہ صرف اعظم زور پر۔

(۲) اگر زور متعاکس ہوں (یعنی تنشی اور فشاری) تو سکونی شکستی زور سے بہت کم پر بلکہ معمولی لچک کی حد سے بھی کم پر تکرار کی کثرت سے شکستگی واقع ہوسکتی ہے۔

یہ دوسرا نکتہ جدول ۱ اور شکل ۱۵ کے ذریعے واضح ہوسکتا ہے۔ منتخبہ دھات دُھرے کا لوہا ہے جو فینکس[ط] کمپنی کا بنایا ہوا ہے۔ اس پر مساوی اور مخالف تناؤ اور فشار عائد کیے گئے جو خماؤ کے عمل سے ایک گھومتی ہوئی سلاخ میں پیدا ہوئے۔ اس دھات کی انتہائی مضبوطی معمولی سکونی تنشی امتحانات سے ۲۳ ٹن فی مربع انچ اور تطول تقریباً ۲۰ فی صدی حاصل ہوا تھا۔

---

ے اس کا ایک تفصیلی بیان رسالہ انجینیرنگ جلد ۱۱ (۱۸۷۱ء) میں دیا گیا ہے۔ نیز ایک عمدہ بیان اور کئی نتائج اور بحث انون کی کتاب "اشیا کی آزمائش" میں دیے گئے ہیں (لانگمینز)۔ نیز برٹش ایسوسی ایشن کی رپورٹ ۱۸۸۷ء صفحہ ۴۲۴ میں۔

---

ل Wohler ط Phoenix & Co.

## جدول ۱

(زور ٹن فی مربع انچ میں)

| اعظم زور (تناؤ) | اقل زور (فشار) | زور کی وسعت | شکستگی تک تکرار کی تعداد |
|---|---|---|---|
| ۱۵٫۳ + | ۱۵٫۳ (−) | ۳۰٫۶ | ۵۶۴۳۰ |
| ۱۴٫۳ | ۱۴٫۳ | ۲۸٫۶ | ۹۹۰۰۰ |
| ۱۳٫۴ | ۱۳٫۴ | ۲۶٫۸ | ۱۸۳۱۴۵ |
| ۱۲٫۴ | ۱۲٫۴ | ۲۴٫۸ | ۴۷۹۴۹۰ |
| ۱۱٫۵ | ۱۱٫۵ | ۲۳٫۰ | ۹۰۹۸۴۰ |
| ۱۰٫۵ | ۱۰٫۵ | ۲۱٫۰ | ۳۶۳۲۵۸۸ |
| ۹٫۶ | ۹٫۶ | ۱۹٫۲ | ۴۹۱۷۹۹۲ |
| ۸٫۶ | ۸٫۶ | ۱۷٫۲ | ۱۹۱۸۶۷۹۱ |
| ۷٫۶ | ۷٫۶ | ۱۵٫۲ | ۱۳۲۲۵۰۰۰۰ (نہیں ٹوٹا) |

شکل ۵۱ میں زور کی وسعت کو معین اور اس پر شکستگی پیدا کرنے کے لیے تکرار کی ضروری تعداد کو فصلہ مان کر ترسیم کیا گیا ہے ۔ لا انتہا تکرار کے لیے زور کی وسعت تقریباً ۱۵٫۲ ٹن حاصل ہوتی ہے یعنی ۷٫۶ ٹن فی مربع انچ اعظم تنشی یا فشاری زور۔ اور یہ قیمت شے کی معمولی لچک کی حد سے غالباً بہت نیچے ہے ۔ یہ وسعت "زور کی انتہائی وسعت" کہلاتی ہے جس پر شکستگی واقع کرنے کے لیے تکرار کی مطلوبہ تعداد لا انتہا ہو جائے ۔

یہ نتائج، اگرچہ بعض دیگر نتائج سے زیادہ باقاعدہ ہیں، لیکن انہی کو

نوعیت میں مختلف مضبوطیوں کے پٹواں لوہوں اور فولادوں کے تمثیلی نتائج




شکل ۱۵

سمجھا جا سکتا ہے ۔ اعلیٰ کاربن کے سخت فولادوں میں نرم فولادوں سے "زور کی انتہائی وسعت" زیادہ حاصل ہوتی ہے ۔
گھٹتے بڑھتے زور کے تحت قوتِ برداشت کا زور کی وسعت پر انحصار جدول (۲) سے ظاہر ہو سکتا ہے ۔ یہ اوپر کی دھات کے خالص تمثیلی امتحانات سے حاصل ہوئی ۔

صفحہ ۸۲

## جدول ۲

(زور ٹن فی مربع انچ میں)

| اعظم زور | اقل زور | زور کی وسعت | شکستگی تک تکرار کی تعداد |
|---|---|---|---|
| ۲۲٫۹۲ | ۰ | ۲۲٫۹۲ | ۸۰۰ |
| ۲۱٫۰۱ | ۰ | ۲۱٫۰۱ | ۱۰۶۹۱۰ |
| ۱۹٫۱۰ | ۰ | ۱۹٫۱۰ | ۳۴۰۸۵۳ |
| ۱۷٫۱۹ | ۰ | ۱۷٫۱۹ | ۴۰۹۴۸۱ |
| ۱۷٫۱۹ | ۰ | ۱۷٫۱۹ | ۴۸۰۸۵۲ |
| ۱۵٫۲۸ | ۰ | ۱۵٫۲۸ | ۱۰۱۴۱۶۴۵ |
| + ۲۱٫۰۱ | + ۹٫۵۵ | ۱۱٫۴۶ | ۲۳۷۳۴۲۴ |
| + ۲۱٫۰۱ | + ۱۱٫۴۶ | ۹٫۵۵ | ۴۰۰۰۰۰۰ (نہیں ٹوٹا) |

یہاں تکراری زوروں کا انتہائی اعظم زور بوجھ کو لگا کر پورا نکال لینے کی صورت میں تقریباً ۱۵٫۲۸ ٹن فی مربع انچ ہے اور صرف نصف نکالنے کی صورت میں ۲۱ ٹن فی مربع انچ ہے۔ اس طرح متغیر بوجھ کی تینوں قسموں کے لیے انتہائی اعظم زور حسب ذیل ہوئے:

| تکراری بوجھ کی قسم | انتہائی اعظم زور | انتہائی وسعت |
|---|---|---|
| کاملاً متعاکس | ۷٫۶ | ۱۵٫۲ |
| اعظم سے صفر تک | ۱۵٫۲۸ | ۱۵٫۲۸ |
| اعظم سے نصف تک | ۲۱٫۰۱ | تقریباً ۱۰ |

ان اعداد سے ظاہر ہے کہ ایسے امتحانوں میں متغیر زور کے تحت برداشت یا شکستگی کا سوال اعظم زور سے زیادہ زور کی وسعت پر منحصر ہے۔

اسپین گن[۱] بوگ نے وؤلو[۲] کے تجربات کو انھی مشینوں پر جاری رکھا اور اسی طرح کے نتائج لوہے اور فولاد اور تانبے کی بھرتوں کے لیے حاصل کیے۔ اسی قسم کے وسیع نتائج باؤشنگر[۳] اور سر بی بیکر[۴] نے لوہے اور فولاد کے لیے شائع کیے ہیں۔ چند نتائج مختلف لوہوں اور فولادوں کے لیے جدول ۳ میں درج کیے جاتے ہیں۔ ان میں صرف پہلا باؤشنگر کے تجربات سے ماخوذ ہے باقی سب انون[۵] کی کتاب "اشیا کا امتحان" سے لیے گئے ہیں۔ زور جو ٹن فی مربع انچ میں بیان کیے گئے ہیں وہ زور ہیں جو دھاتوں نے شکستگی سے پہلے ۲۰ لاکھ سے زیادہ تکرار پر برداشت کیے۔

جدول ۳ سے ظاہر ہوتا ہے کہ زور کے "کامل تعاکس" یا "تبادل" کی حد سخت فولادوں میں انتہائی سکونی مضبوطی کی $\frac{1}{4}$ سے لے کر متمدد ترین لوہوں اور فولادوں میں $\frac{1}{3}$ تک ہوتی ہے۔ موجودہ زمانہ کی دھاتوں اور امتحان کے طریقوں سے ان سے بڑی قیمتیں حاصل ہوتی ہیں۔ نیز جدول سے یہ بھی معلوم ہوگا کہ تکرار کی حد انتہائی مضبوطی کے ۴۰ سے ۶۰ فی صدی تک ہوتی ہے۔ متمدد لوہوں اور نرم فولادوں میں ۵۵ سے ۶۰ فی صدی تک ہوتی ہے۔ نیز یہ کہ تعاکس اور تکرار کی حدود اعلیٰ تنشی استحکام کے فولادوں (یعنی اعلیٰ کاربن والے فولادوں) میں زیادہ نرم اور متمدد فولادوں سے زیادہ ہوتی ہیں، اگرچہ انتہائی سکونی مضبوطیوں کی اتنی بڑی کسر نہیں ہوتیں جتنی نرم اور متمدد فولادوں میں ہوتی ہیں۔ صفحہ ۴۳۳

---

عہ دیکھو انون کی "اشیا کی آزمائش" میں کے اور برٹش ایسوسی ایشن کی رپورٹ ۱۸۸۶ء صفحہ ۴۲۴ میں کے خلاصے۔

---

[۱] Spangenberg [۲] Wöhler [۳] Bauschinger

[۴] Sir B. Baker [۵] Unwirn

## جدول ۳

| شے اور تنشی استحکام | اقل زور (انتہائی) | اعظم زور (انتہائی) | زور کی انتہائی وسعت | اعظم کی نسبت تنشی استحکام کے ساتھ |
|---|---|---|---|---|
| کرپ (Krupp) کا ڈھرا فولاد، ۲۵ ٹن | ۱۴٫۰۵ - | ۱۴٫۰۵ + | ۲۸٫۱ | ٫۲۷ |
| | ۰ | ۲۰٫۵ | ۲۰٫۵ | ٫۳۹ |
| | ۱۷٫۵ | ۳۷٫۷۵ | ۲۰٫۲۵ | ٫۷۳ |
| پٹواں لوہے کی تختی، ۲۲٫۸ ٹن | ۷٫۱۵ - | ۷٫۱۵ + | ۱۴٫۳۰ | ٫۳۱ |
| | ۰ | ۱۳٫۱۰ | ۱۳٫۱۰ | ٫۵۷ |
| | ۱۱٫۴ | ۱۹٫۲ | ۷٫۸ | ٫۸۴ |
| بسمر فولاد، ۲۸٫۶ ٹن | ۸٫۵۵ - | ۸٫۵۵ + | ۱۷٫۱۰ | ٫۳۰ |
| | ۰ | ۱۵٫۷ | ۱۵٫۷ | ٫۵۵ |
| | ۱۴٫۳ | ۲۳٫۸ | ۹٫۵ | ٫۸۳ |
| فولادی پیڑی، ۳۹ ٹن | ۹٫۷ - | ۹٫۷ + | ۱۹٫۴ | ٫۲۵ |
| | - | ۱۸٫۴ | ۱۸٫۴ | ٫۴۷ |
| | ۱۹٫۵ | ۳۰٫۸۵ | ۱۱٫۳۹ | ٫۶۹ |
| نرم فولاد کی جوشارہ تختی، ۲۶٫۶ ٹن | ۸٫۶۵ - | ۸٫۶۵ + | ۱۷٫۳ | ٫۳۳ |
| | ۰ | ۱۵٫۸ | ۱۵٫۸ | ٫۵۹ |
| | ۱۳٫۳ | ۲۲٫۵۵ | ۹٫۲۵ | ٫۸۵ |

ریینلڈز[۱] اور سمتھ[۲] کی تحقیق — وولر کے کام کی اشاعت کے بعد ایک عرصے تک اس مضمون پر کوئی قابلِ ذکر کام نہیں ہوا

[۱] Reynolds [۲] Smith

یہاں تک کہ ۱۹۲۰ء میں ڈاکٹر جے۔ ایچ۔ سمتھ نے پروفیسر آسبورن رینلڈز کی شرکت میں ایک طویل تحقیق کے نتائج شائع کیے۔ یہ تحقیق ایک متکافی وزن کی جمودی قوتوں کے ذریعے مختلف دھاتوں میں پیدا ہونے والے زور کے تعاکسوں پر تھی (دیکھو دفعہ ۱۸۲) مقابل سادہ زور یعنی تنشی اور فشاری تقریباً مساوی مقداروں کے تھے اور تعاکس کی سرعت جو وولر کے تجربات میں تقریباً ۶۰ تا ۸۰ تغیرات فی منٹ تھی ان تجربات میں ۱۳۰۰ تا ۲۵۰۰ فی منٹ تھی جو سابق کے تمام تجربات سے زیادہ ہے۔

ان تجربات سے یہ ثابت ہوتا معلوم ہوا کہ زور کے تعاکسوں کی صورت میں "زور کی انتہائی وسعت" اور کسی خاص زور پر شکستگی کے لیے تعاکسوں کی مطلوبہ تعداد ان تیز رفتاروں پر بہت کم ہے اور جو رفتاریں اوپر بیان کی گئی ہیں اُن کے درمیان رفتار کے بڑھنے سے گھٹتی ہے۔ لیکن بعد میں جو متعدد تحقیقیں عمل میں آئیں اُن سے معلوم ہوا کہ ہوا کی تپش پر متبادل زور کی انتہائی وسعت ۱۳۰۰ اور ۲۵۰۰ دَور فی منٹ کے درمیان تعدد کے بدلنے سے نہیں بدلتی۔ تاہم رینلڈز اور سمتھ کے تجربات تھکن کی تحقیق کی تاریخ میں ایک اہم اور نمایاں واقعہ ہیں اور ان کی وجہ سے اس مضمون کے ساتھ نئے سرے سے دلچسپی پیدا ہوگئی اور متکافی انجنوں اور دیگر مشینوں کی رفتاروں میں اضافہ ہوجانے کی وجہ سے اور بعد میں ہوا بازی کے انجنوں میں وزن کو کم سے کم رکھنے کی ضرورت کی وجہ سے اس دلچسپی میں اَور اضافہ ہوگیا۔ نمبر۱۸۲

**۴۸۔ تھکن کے مظہر کے متعلق موجودہ علم** ـــــ بیسویں صدی عیسوی میں اِس مضمون پر انگلستان میں اور ممالک متحدہ امریکہ میں بہت تحقیق

---

۸۷ رائل سوسائٹی کے شعبۂ فلسفہ کی روئداد ۱۹۰۲ء صفحہ ۲۶۵

کی گئی ہے - سب میں زیادہ روشنی ڈالنے والا جو کام ہے اُس کا اکثر حصّہ انگلستان کے سرکاری طبیعی معمل (نیشنل فزیکل لیباریٹری) میں انجام پایا ہے اور حال میں اس معمل میں اور دوسری جگہوں پر جو تحقیقیں کی گئی ہیں اُن کو ایک فوقیت یہ حاصل ہے کہ اُن کو انجینیری کی اتحادی مجلسِ تحقیقات کے ساتھ اشتراک اور ہوائیاتی تحقیقی کمیٹی کے مشورے حاصل تھے - الی نوآ (Illinois) (امریکہ) کی یونیورسٹی کے انجینیری تجربہ گاہ میں بھی امریکہ کی سرکاری تحقیقی کونسل، بحری انجینیری تجربہ گاہ اور ہوائی سروس کے معملوں کے ساتھ اشتراکِ عمل کے ذریعے قابل قدر تحقیق عمل میں آئی ہے - برطانوی اور امریکی سرکاری تحقیقی مجلسوں کی مطبوعات کی وجہ سے اِس مضمون کے باقاعدہ علم کا ایک کثیر حصّہ حاصل ہوتا ہے جس کے اہم حصے پر ذیل کی دفعات میں تبصرہ کیا جاتا ہے - زمانۂ موجودہ کی تحقیقات کی ضروریات کے مدِ نظر متعدد موزوں امتحانی مشینیں ایجاد کی گئی ہیں ان کا کچھ حوالہ باب ۱۶ میں دیا گیا ہے -

دھاتوں کی تھکن کے پورے مضمون پر مکمل معلومات کے لیے ڈاکٹر گاف[1] کی کتاب "دھاتوں کی تھکن" ۱۹۲۴ء کا یا پروفیسر[2] مور و کامرز کی کتاب "دھاتوں کی تھکن" کا مطالعہ کیا جائے - ان دونوں کتابوں میں معلومات کے اصلی ماخذوں کی تفصیلی فہرست دی گئی ہے - تفصیل معلومات کا ایک کثیر حصّہ الی نوآ (Illinois) یونیورسٹی کے انجینیری تجربہ گاہ کے رسالے کے نمبروں ۱۲۴، ۱۳۶، ۱۴۲، ۱۵۲، ۱۵۶، ۱۶۴ اور ۱۶۵ میں ملیگا - اس مضمون کا ۱۹۲۵ء تک کا ایک عمدہ مختصر تبصرہ گاف کے کینٹر[3] لکچروں (۱۹۲۵ء) میں ملیگا[*]

[*] رائل سوسائٹی آف آرٹس کا رسالہ ۱۹۲۵ء -

[1] Dr. H. J. Gouph

[2] Prof: H. F. Moore & J. B. Kommers

[3] Cantor Lectures

۹۴ - زور کی انتہائی وسعتیں ـــــ بہت مختلف قسموں کی مشینوں سے بہت مختلف طریقوں پر تکراری زور لگائے گئے اور ان سب سے ایک اہم بات واضح طور پر ظاہر ہوئی اور وہ یہ ہے کہ دیئے ہوئے حالات کے تحت زور کی ایک معین انتہائی وسعت موجود ہوتی ہے جس کو بعض اوقات "تھکن کی وسعت" یا "برداشت کی وسعت" کہا جاتا ہے جس کے اندر زور کی تکرار کتنے ہی بار کیوں نہ کی جائے شکستگی واقع نہیں ہوگی۔ ظاہر ہے کہ یہ نتیجہ نکالنا مشکل ہے کہ زور کی بالکل لا انتہا تکرار پر بھی شکستگی واقع نہیں ہوگی لیکن تجربات میں تکرار ۱۰ کرور تک کی گئی تھی۔ نیز جس طریقے پر اس حد کا تقرب حاصل ہوتا ہے وہ خود اس حد کے وجود کی ایک زبردست دلیل ہے۔ ایک عمدہ مثال الی نوآ یونیورسٹی کے تجربہ گاہ کے رسالے کے نمبر ۱۲۴ سے پروفیسر مور اور کامرز کے کام سے انتخاب کی گئی ہے۔ ایک فولاد پر جس میں ۰٫۹۳ فی صدی کاربن تھا اور جس پر ایک معین اور قلم بند شدہ حرارتی عمل کیا گیا تھا تکراری زور کا عمل کیا گیا۔ یہ تکراری زور (جو ایک گھومتے ہوئے قطعے پر یکساں خماؤ کا معیار عائد کر کے پیدا کیا گیا تھا) مساوی اور متضاد حدود کے درمیان تھا یعنی ایک خاص تنشی زور سے مساوی حدت کے فشاری زور تک بدلتا تھا۔ اس سے جو نتائج حاصل ہوئے وہ جدول ۱ میں درج ہیں۔

صفحہ ۵

## جدول ۱

مور اور کامنز کے فولاد نمبر ۹، کاربن ۰٫۹۳ ("گوہرش ۱/۵") پر متعاکس خماؤ کے امتحان کے س-ن نتائج

| س یعنی اعظم زور پونڈ فی مربع انچ میں۔ تناؤ اور فشار | ن یعنی دوروں کی تعداد ہزار کی اکائیوں میں |
|---|---|
| ۴۸۸۰۰ | ۱۵ |
| ۴۴۵۰۰ | ۲۴ |
| ۴۲۰۰۰ | ۳۶ |
| ۴۰۰۰۰ | ۸۰ |
| ۳۸۱۰۰ | ۱۷۷ |
| ۳۶۹۰۰ | ۱۶۲ |
| ۳۵۷۰۰ | ۳۰۱ |
| ۳۴۲۰۰ | ۲۹۰ |
| ۳۳۴۰۰ | ۳۶۱ |
| ۳۲۸۰۰ | ۶۴۳ |
| ۳۲۲۰۰ | ۸۸۱ |
| ۳۱۱۰۰ | ۱۳۰۲ |
| ۳۰۸۰۰ | ۹۶۲ |
| ۳۰۸۰۰ | ۲۲۷۰ |
| ۳۰۵۰۰ | ۱۰۰۱۲۵[سہ] |
| ۳۰۵۰۰ | ۱۰۳۶۷۷[سہ] |
| ۳۰۳۰۰ | ۱۰۱۱۹۰[سہ] |
| ۲۹۹۰۰ | ۱۰۱۱۷۶[سہ] |
| ۲۹۹۰۰ | ۱۰۲۴۸۳[سہ] |

سہ نمونہ ٹوٹا نہیں

اگر ن کو فصلہ اور زر کو معین مان کر ایک منحنی کھینچا جائے جس کو زر ، ن منحنی کہا جاتا ہے جس کا نمونہ شکل ۵۱ میں دکھایا گیا ہے تو منحنی تقریباً ۳۰۵۰۰ پونڈ فی مربع اِنچ کا متقارب ہوتا ہے۔ اگر زر اور ن کو ترسیم کرنے کی بجائے لوک زر اور لوک ن کو علیٰ الترتیب فصلہ اور معین کے طور پر ترسیم کیا جائے[1] جس کو لوک زر لوک ن منحنی کہا جاتا ہے تو اور زیادہ نمایاں نتیجہ حاصل ہوتا ہے۔ جو شکل ۵۲ میں دکھایا گیا ہے۔

شکل کو دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ زور کی اُن وسعتوں کے متناظر نقاط جن کے لیے شکستگی واقع ہوئی تقریباً ایک خطِ مستقیم پر واقع ہیں جس کو خارج کیا جائے تو لوک ۵ کے محور کو قطع کریگا۔ لیکن جن نقاط کے متناظر شکستگی واقع نہیں ہوتی اس مستقیم طریق سے بالکل ہٹ کر واقع ہیں۔ ترسیم کرنے کے اس لوکارتمی طریقے میں دو خوبیاں ہیں۔ ایک تو یہ کہ ایسا پیمانہ مل سکتا ہے جو ن کی بڑی قیمتوں اور چھوٹی قیمتوں دونوں کے لیے موزوں ہو دوسرے یہ کہ زور کی انتہائی وسعت کی قیمت کے قریب منحنی کا چپٹا پن زیادہ نمایاں ہوجاتا ہے۔ سٹرائے میئر[1] نے زر اور ن کے درمیان ایک قوت نمائی ربط معلوم کرنے کی بھی کوشش کی[2]۔

صفحہ ۸۶

یہ امتحان اور قوت برداشت کے متعلق اکثر امتحانات فیرس بھرتوں (فولادوں) سے متعلق ہیں، لیکن اب یہ امر عام طور پر مسلم ہے کہ فیرس دھاتوں کے لیے زور کی ایک معین انتہائی وسعت ہے جو نمونے میں زور کے

---

[1] جیسا کہ باسکوئن نے " برداشت کے امتحان کا قوت نمائی قانون " میں تجویز کیا ہے۔ (آزمایش اشیا کی امریکی سوسائٹی کی روئداد جلد ۱۰ سنہ ۱۹۱۰ء)۔

[2] " تبادل زور کے تحت تھکن کی حدود " (روئداد رائل سوسائٹی الف جلد ۹۰ سنہ ۱۹۱۴ء)۔

---

[1] Stroymeyer

ایک تا دو کرور تعاکسوں سے شکستگی واقع نہ ہونے سے معلوم ہو سکتی ہے۔ اور جہاں تک تحقیق کی گئی ہے یہ بات عام طور پر خالص دھاتوں کے متعلق ہے اور اکثر غیر فیرس بھرتوں کے متعلق بھی درست پائی گئی ہے لیکن بعض




شکل ۵۲

غیر فیرس دھاتیں اور بھرتیں کئی کرور تعاکسوں کے بعد بھی ٹوٹی ہیں اگرچہ کہ ان زوروں پر ز، ن منحنی بالکل چپٹا نظر آتا تھا[1] اس لیے "انتہائی وسعت" کے وجود کے متعلق کوئی عام بیان دیتے وقت احتیاط کرنی چاہیے۔

[1] دیکھو الی نوائے یونیورسٹی کے انجینیری تجربات گھر کا رسالہ نمبر ۱۵۲ صفحہ ۵۵۔

صفحہ ۸۷

# جدول ۲

متعاکس زوروں کے تحت توتِ برداشت کی حد (تپشیں طبعی ' اور تعدد ۵۰۰ دَور فی منٹ کے اندر)

| نمبر | شے | سکونی تنشی امتحانات کے نتائج: تناسبیت کی حد ٹن فی مربع انچ | مغلوبیت پر کا زور ٹن فی مربع انچ | انتہائی تنشی مضبوطی ٹن فی مربع انچ | تطول فی صدی | سکڑاؤ فی صدی | برداشت کی حدود (گھومتی سلاخ کا امتحان) ٹن فی مربع انچ | برداشت کی حد / انتہائی تنشی مضبوطی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | آرمکو لوہا (تپا نرمایا) | ۵٫۲ | ۶٫۸ | ۱۸٫۷ | ۵۰ | ۸۰ | ±۱۲٫۶ | ٫۶۷ |
| ۲ | ۰٫۲۴ فی صدی کاربن کا فولاد (تپا نرمایا) | ۱۶٫۸ | ۱۷٫۱ | ۲۷٫۰ | ۳۹ | ۶۴ | ±۱۱٫۴ | ٫۴۲ |
| ۳ | ۱٫۲۰ فی صدی کاربن کا فولاد (تپا نرمایا) | ۲۶٫۲ | ۲۷٫۱ | ۵۲٫۲ | ۸ | ۱۲ | ±۲۲٫۳ | ٫۴۳ |
| ۴ | ۳ فی صدی "نکل کرومیم" فولاد (تپا نرمایا) | ۱۶٫۰ | ۳۸٫۲ | ۶۵٫۵ | ۲۳ | ۴۵ | ±۳۱٫۰ | ٫۴۷ |
| ۵ | ڈھلا لوہا | — | — | ۱۴٫۱ (دفشاری ۴۹٫۶) | — | — | ۴٫۷ | ٫۳۳ |

## کیمیائی تجزیہ — فی صدوں میں

| نمبر | کاربن | سلیکن | مینگنیز | گندھک | فاسفورس | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نمبر ۱ | ٫۰۱۲ | ٫۰۱۷ | ٫۰۷ | ٫۰۱۷ | ٫۰۱۴ | (باقی لوہا) |
| نمبر ۲ | ۰٫۲۴ | ٫۰۰۷ | ٫۴۵ | ٫۰۵۱ | ٫۰۰۹ | " |
| نمبر ۳ | ۱٫۲ | ٫۱۹ | ٫۲۵ | ٫۰۲۱ | ٫۰۲۱ | " |
| نمبر ۴ | ۰٫۱۹ | ٫۳۲ | ٫۴۵ | ٫۰۲۸ | ٫۰۲۱ | نکل ۳٫۰ کرومیم ٫۴۸ (باقی لوہا) |
| نمبر ۵ | ۳٫۴۴ | ۱٫۱۰ | ٫۶۲ | ٫۰۹۳ | ٫۵۱ | (۲٫۷۲ کاربن گریفائیٹ تھا) (باقی لوہا) |

صفحہ

قوتِ برداشت کی حدود یا زور کی انتہائی وسعتوں کی چند قیمتیں بطور نمونہ اور لوہوں اور فولادوں کی پانچ اہم قسموں کی مضبوطی کے متعلق اہم خواص جدول ۲ میں دکھائے گئے ہیں۔ ان میں سے دو (یعنی نمبر ۳ اور ۵) الی نوآیونیورسٹی کے انجینیری تجربہ گاہ کے رسالے کے نمبروں ۱۴۲ اور ۱۶۴ سے لیے گئے ہیں۔ باقی سرکاری طبیعی معمل (انگلستان) کی تحقیقات کے نتائج سے ماخوذ ہیں اور گاف کی کتاب "دھاتوں کی تھکن" کے ضمیمے میں دھاتوں کے میکانی خواص کے متعلق جو عمدہ جدولیں دی گئی ہیں اُن سے لیے گئے ہیں۔ گاف کی اس کتاب میں زیادہ وسیع معلومات مل سکتی ہیں۔

جدول ۲ کی برداشت کی حدود اُن مساوی اور مخالف تنشی اور فشاری زوروں کے لیے ہیں جو ایک اسطوانی نمونے کے تناؤ سے پیدا ہوتے ہیں۔ جب مساوی اور مخالف تناؤ اور فشار محوری قوتوں کے طور پر لگائے جائیں جن سے کم از کم فرضی طور پر نمونوں کی پوری تراشوں پر یکساں زور واقع ہوں تو برداشت کی حدود کسی قدر پست حاصل ہوتی ہیں۔ مثلاً شے نمبر ۱ میں برداشت کی حد راست زور کے لیے ± ۹،۹ ٹن فی مربع انچ یعنی جدول ۲ میں دی ہوئی قیمت کی صرف ۹۷ فی صدی پائی گئی۔ برداشت کی ظاہری حدود کے اِن اختلافات کی کوئی یقینی توجیہ موجود نہیں بعض لوگ اس کی ایک ممکن وجہ یہ بتاتے ہیں کہ متبادل دباؤ اور کھنچاؤ برداشت کرنے والے نمونوں میں بوجہ شاید ٹھیک ٹھیک محوری نہ رہتا ہو اور اس طرح زور کی تقسیم غیر یکساں ہوجاتی ہو (دیکھو دفعہ ۹۸)۔ اور ایک ممکن توجیہ اس واقعے سے بھی کی جاتی ہے جو تجربے سے بھی ثابت ہے کہ اگر ایک دھات پر برداشت کی حدود کے اندر زور کی تکرار کی جائے تو اس کی برداشت کی حد بڑھ جاتی ہے جس کی وجہ سے ایک گھومتے ہوئے شہتیر کا اندرونی حصہ جہاں زور سطح سے کم ہے (دیکھو باب ۵) مضبوط تر ہوجائیگا۔ لیکن چونکہ یہ فرق پست نقطۂ مغلوبیت کی مد نرم" اشیا میں زیادہ ہوتا ہے اور ایسی اشیا میں بہت کم ہوتا ہے جو "مغلوب" نہیں ہوتیں اور اس طرح اپنے آپ کو

جھٹکارا نہیں دے سکتیں اس لیے غالباً توجیہ در اصل یہ ہے کہ بعض اشیا میں گھومتے شہتیروں کے جو امتحان کیے جاتے ہیں اُن میں انتہائی زور اتنا ہوتا ہے کہ زور کو نئے سرے سے تقسیم کرے اور اس طرح اعظم زور در اصل اتنا نہیں ہوتا جتنا کہ خالص لچکدار خماؤ کے نظریے سے حاصل ہوتا ہے۔ اس نکتے کے متعلق گاف و ٹیپ سَل[1] کے مضمون "تھکن کے چند تقابلی امتحانات" کا حوالہ دیا جاتا ہے جو ہوائی تحقیقی کمیٹی کی رپورٹوں اور یادداشتوں کے سلسلے کے نمبر ۹۲، میں اپریل ۱۹۲۶ء کو شایع ہوا ہے۔

**برداشت کا زور کا نظریہ** —— سکونی زوروں کی مزاحمت سے جو لچکدار مضبوطی معلوم کی جاتی ہے (دفعہ ۲۵) اس کی طرح یہ معلوم کرنا بھی دلچسپی سے خالی نہیں کہ زور (یا فساد) کی کس حالت سے یہ پتہ چلیگا کہ کوئی جسم زور کے دَوری تغیرات کے تحت بے انتہا برداشت رکھتا ہے یا ناقص ہوتا جائیگا اور آخرکار ٹوٹ جائیگا۔ اشیا کے نمونوں میں خماؤ کے ذریعے راست زور کے تعاکس اور مروڑ کے ذریعے جزی زور کے تعاکس پیدا کرکے یہ دکھایا گیا ہے کہ مختلف دھاتوں میں جزی زور کی برداشت کی حد اور راست (بذریعہ خماؤ) زور کی برداشت کی حد کے درمیان کوئی مستقل نسبت نہیں۔ ایک بہت متمدد نرم فولاد کے لیے میسن[2] نے[1] نسبت ۵، پائی جو اس کے متناظر ہے کہ ناکارگی جزی زور کی وجہ سے واقع ہو کیونکہ سادہ راست زور سے ایک جزی زور اس کے نصف کے مساوی پیدا ہوتا ہے (دفعہ ۷)، لیکن دوسری دھاتوں میں دوسری (اس سے بڑی) نسبتیں حاصل ہوئیں اور اِس طرح متمدد دھاتوں کے لیے بھی کوئی عام نتیجہ اخذ نہیں کیا جا سکتا۔

---

[1] "متعاکس زور کے تجربات" روئداد انسٹی ٹیوٹ آف میکانکل انجینیرز فروری ۱۹۱۲ء۔

---

[1] Gough and Tapsell [2] Mason

صفحہ ۱۷۱

## انتہائی وسعتوں کی سرعت کے ساتھ دریافت —

ڈاکٹر اسمتھ نے[1] نمونوں میں ایک مستقل تنشی "اوسط" یا "برقرار" زور کے اوپر متعاکس زور تیزی کے ساتھ عائد کیے یعنی اس طرح کوئی مطلوبہ اعظم تناؤ اور اس کے ساتھ زور کی کوئی مطلوبہ وسعت حاصل کی ۔ اُنہوں نے اپنے نمونوں کو ایک امتداد پیما لگایا اور زور فساد کے ربط میں لچک کی حدیں اور مغلوبیت کے نقطے اسی طرح معلوم کیے جس طرح سکونی زوروں کی صورت میں کیے جاتے ہیں ۔ زور کی مختلف وسعتوں کے لیے (جن کے ساتھ مختلف اوسط زور شامل تھے) نقطۂ مغلوبیت کا زور معلوم کرکے اُنہوں نے "مغلوبیت کی وسعتیں" مرتسم کی ہیں، یعنی متغیر زور کی وہ اعظم وسعتیں جن کے اندر مغلوبیت واقع نہیں ہوتی ۔ یہ مغلوبیت کی وسعتیں اوسط زور کی مختلف قیمتوں کے لیے متعدد فرس دھاتوں میں زور کی برداشت کی "وولر کی وسعت" کے مطابق پائی گئیں، حالانکہ وولر کی وسعت اس طرح معلوم کی جاتی ہے کہ ۱۰ لاکھ مکمل اُتار چڑھاؤ عائد کیے جائیں اور نمونہ نہ ٹوٹے ۔ اِس مطابقت کے اظہار کے لیے جو نقشے بنائے گئے ہیں اُن کو دیکھنا ہو تو ڈاکٹر اسمتھ کے اصلی پرچے کا مطالعہ کیا جائے ۔ اگر ان "مغلوبیت کی وسعتوں" اور زور کے اُتار چڑھاؤ کی مستقل برداشت کی وسعتوں کی مطابقت مسلم ہو جائے تو وولر کے امتحان کے لیے ایک سہل طریقہ ہاتھ آئیگا ورنہ اُس میں اِتنا وقت صرف ہوتا ہے کہ اکثر اوقات اس سے درگزر کرنا پڑتا ہے ۔

اسٹرائے میئر نے[2] ایک متبادل مروڑ کی مشین پر کام کرکے

---

[1] "دھاتوں کی تھکن پر چند تجربات" لوہے اور فولاد کے انسٹی ٹیوٹ کا رسالہ (نمبر ۲ سنہ ۱۹۱۰ء)۔

[2] "تھکن کی حدود" روئداد رائل سوسائٹی، جلد ۹۰ سنہ ۱۹۱۴ء۔

[1] Wohler [2] Stroymeyer

حرارتی پیمائش کے ذریعے ہمک کے خاتمے کو تقریباً نقطۂ مغلوبیت کے متناظر معلوم کیا اور حرارتی پیمائش کے ذریعے اس کی دریافت ممکن ہے کیونکہ اسس حالت میں کسی شے کے اندر جو کام کیا جاتا ہے اُس سے حرارت نمودار ہوتی ہے۔ بعد میں گاف نے[1] حرارہ پیمائی تفتیش کے ذرائع کو اور ترقی دی اور متبادل مروڑ اور متبادل خماؤ کے امتحانوں میں "فساد" کا طریقہ پیش کیا۔ فساد کے طریقے کی ٹھیک تفصیل کسی قدر پیچیدہ ہے لیکن بہت سی (خاص کر فیرس) دھاتوں کے لیے اس سے تھکن کی جو وسعتیں حاصل ہوتی ہیں وہ اسمتھ کی "مغلوبیت کی وسعتوں" کے مطابق نہیں لیکن کثیر تعداد کے تکراری دَوروں سے جو برداشت کی وسعتیں حاصل ہوتی ہیں اُن کے بہت قریب ہیں۔ دوسرے تجربہ کرنے والوں نے، انگلستان اور امریکہ دونوں جگہ "فساد" کا اور حرارہ پیمائی دونوں طریقے اختیار کیے ہیں اور اس طرح جو وسعتیں حاصل ہوئیں اُن میں اور برداشت کی وسعتوں میں خاصی مطابقت پائی گئی خاص کر فیرس (Ferrous) دھاتوں میں۔ لیکن خاص کر غیر فیرس اشیا میں ان سرعت کے ساتھ معلوم کی ہوئی وسعتوں اور حقیقی برداشت کے امتحانات سے معلوم کی ہوئی وسعتوں کے درمیان نمایاں اختلافات قلم بند کیے گئے ہیں[2] اس لیے ان طریقوں سے جو نتائج حاصل ہوں اُن کو برداشت کی وسعتیں سمجھنے میں اور خاص کر غیر فیرس دھاتوں میں ایسا سمجھنے میں احتیاط سے کام لینا چاہیے۔ صفحہ ۹۰

---

[1] دیکھو "متعاکس مروڑ کے تحت دھاتوں کی تھکن پر چند تجربات" (ہوائی تحقیقی کمیٹی کی رپورٹیں اور یادداشتیں نمبر ۷۴۳، سنہ ۱۹۲۱ء) یا گاف کی "دھاتوں کی تھکن" باب ۱۰ نیز "تھکن کی آزمائش کے طریقوں کی ترقی" رسالۂ انجینیر ۱۲ر اگست سنہ ۱۹۲۱ء و رسالہ انجینیرنگ ۶ر جولائی سنہ ۱۹۲۳ء۔

[2] دیکھو الی نوآ یونیورسٹی کی انجینیری تحقیقات گاہ کا رسالہ نمبر ۱۵۲ از مور (Moore) و جیسپر (Jesper) صفحہ ۶۲۔

## ۵۰- برداشت اور تھکن کی وسعتوں پر اثر ڈالنے والے امور

(۱) تعداد کا اثر — رینلڈز[1] اور اسمتھ[2] کے تجربات سے یہ معلوم ہوتا نظر آیا کہ ہوا کی تپشوں پر معمولی فولادوں میں برداشت کی (تعاکس میں) انتہائی وسعت (جو صرف ۱۰ لاکھ دوروں کے ذریعے معلوم کی جائے) ۱۹۰۰ تا ۲۴۰۰ دور فی منٹ کی رفتار پر ۱۳۰۰ تا ۱۶۰۰ دور فی منٹ کے مقابلے میں خاصی کم ہے۔ لیکن دوسروں نے بعد میں جو مختلف طریقوں پر تحقیق کی[2] اس سے نہ صرف اس کی تصدیق نہیں ہوئی بلکہ یہ معلوم ہوا کہ تھکن کی انتہائی وسعت میں تعداد کے فرق سے ۲۰۰ سے ۵۰۰۰ دور فی منٹ تک کوئی تبدیلی نہیں ہوتی۔

ھاپ کنسن[3] نے ۷۰۰۰ دور فی منٹ کے جو اعلیٰ تعدد کے تجربات کیے اُن سے اس سے بڑی انتہائی وسعت حاصل ہوئی جو اسی شے پر دوسری قسم کی مشینوں میں ۱۰۰۰ تا ۲۰۰۰ دور فی منٹ پر کیے گئے۔ یہ شہادت پورے طور پر فیصلہ کن نہیں معلوم ہوئی لیکن جنکن (Jenkin) نے[4] بھی آرمکو لوہے،

---

[1] رائل سوسائٹی کے شعبہ فلسفہ کی روئداد سنہ ۱۹۰۲ء، صفحہ ۲۶۵۔

[2] خاص طور پر دیکھو فولاد کے متعلق مور اور جیسپر کا کام (الی نوآئی یونیورسٹی کی انجینیری تحقیقات گاہ کا رسالہ نمبر ۱۳۶ صفحہ ۵۸) اور ھے (Haigh) کا کام پیتلوں کی تھکن کے متعلق (دھاتوں کے انسٹی ٹیوٹ کا رسالہ نمبر ۲ جلد ۱۸ سنہ ۱۹۱۷ء)

[3] "ایک تیز رفتار تھکن کا ممتحن اور اعلیٰ تعدد کے متعاکس زور کے تحت دھاتوں کی برداشت" (روئداد رائل سوسائٹی ا جلد ۸۶ جنوری سنہ ۱۹۱۲ء)۔ نیز ایڈان کے مضمون پر بحث۔

[4] ہوائی تحقیقی کمیٹی کی رپورٹ اور یادداشتیں نمبر ۹۸۲۔ "اعلیٰ تعدد کے تھکن کے امتحانات" از پروفیسر جنکن جو روئداد رائل سوسائٹی ا جلد ۱۰۹ مئی سنہ ۱۹۲۵ء سے لے کر علحدہ چھاپا گیا۔

[1] Reynolds [2] Smith

نرم فولاد اور تانبے میں اعلیٰ تعدد پر زور کی انتہائی وسعت میں اضافہ پایا ہے۔ اُس نے ایک چھوٹی سلاخ پر کام کیا جو برق کے ذریعے عرضی ارتعاشش میں رکھی گئی اور اُس نے ان تینوں دھاتوں میں ۶۰۰۰۰ دَور فی منٹ پر زور کی انتہائی وسعت کو ۳۰۰۰ دَور فی منٹ پر کی وسعت کے مقابلے میں ۱۰ فی صدی زیادہ پایا۔

اس مضمون پر اب جو کچھ معلومات میسر ہیں اُس کی اکثریت سے یہ نتیجہ اخذ ہوتا ہے کہ ہوا کی تپشوں پر (تعاکس کی) تھکن کی وسعت میں تعدد کی تبدیلی سے کوئی قابل لحاظ تبدیلی نہیں ہوتی اور تعاکس کی اعلیٰ رفتار پر تھکن کی وسعت میں کسی قدر اضافہ ہونا پایا جاتا ہے۔ اس کے متعلق اتنی کافی شہادت نہیں کہ یقین کے ساتھ کہا جا سکے کہ اگر زور ایک اعظم اور اقل تناؤ یا ایک اعظم اور صفر تناؤ کے درمیان اُترتا چڑھتا رہے تو بھی تعدد کا تھکن کی وسعت پر کوئی اثر نہیں ہوگا۔ یہ بھی یقینی معلوم ہوتا ہے کہ اعلیٰ تپشوں پر تعدد کا تھکن کی وسعتوں پر بہت اثر ہوتا ہے۔

(ب) امتحان کی تپش کا اثر — ہوا کی معمولی تپش سے زیادہ حرارت کا برداشت کے اعداد و شمار پر اہم اثر ہوتا ہے۔ مطبوعہ تحقیقوں سے (جن میں پہلی تحقیق لی (Lea) کی ہے[1] جو ۱۹۲۴ء میں طبع ہوئی) پتہ چلتا ہے کہ بہت سے فولادوں کے لیے مساوی اور مقابل زوروں کی برداشت کی حد ہوا کی معمولی تپشوں سے ۳۰۰° ھر تا ۴۰۰° ھر تک کسی قدر بڑھتی ہے یا تقریباً مستقل رہتی ہے اور اس کے بعد تپش کے بڑھنے سے گھٹتی ہے۔ لی کے نتائج کے جیسے نتائج مور و

نمبر ۱۹۱

[1] "فولاد پر تکراری زور کی وسعت پر اعلیٰ تپش کا اثر" برٹش ایسوسی ایشن ۱۹۲۴ء۔ نیز رسالہ انجینیرنگ ۳ و ۱۰ اکتوبر ۱۹۲۴ء۔ نیز "دھاتوں پر تپش کا اثر" روئداد انسٹی ٹیوٹ آف میکانکل انجینیرز دسمبر ۱۹۲۴ء۔

جلیسپر نے[1] مختلف اوصاف کے فولادوں کے لیے حاصل کیے۔

لیکن یہ بات قابل لحاظ ہے کہ (تعاکس کی) برداشت کی حد کا گھٹاؤ اتنی سرعت کے ساتھ واقع نہیں جتنا کہ "انتہائی رینگتے زور" کا (دفعہ ۳۸) یعنی دیر تک قائم رہنے والے بوجھ کے تحت کے تنشی زور کا گھٹاؤ ہوتا ہے۔ چنانچہ تقریباً ۴۰۰° تا ۵۰۰° م کے اوپر تعاکس کی انتہائی وسعت کا نصف انتہائی رینگتے زور سے زیادہ ہوتا ہے۔ پروفیسر لی کا خیال ہے کہ اعلیٰ تپشوں پر ایک لزج قسم کی مزاحمت ایک اہمیت اختیار کرلیتی ہے جو ہوا کی تپشوں پر اتنی اہم نہیں ہوتی۔

"اعلیٰ تپشوں پر اشیا کے خواص" کے متعلق سرکاری طبیعی معمل (انگلستان) میں جو جامع تحقیقات شروع کی گئی ہے اُس میں اعلیٰ تپشوں پر تھکن کے زور کی انتہائی وسعتوں کی دریافت بھی شامل ہے اور پہلی دو رپورٹوں میں[2] جو ٹیپ سل اور کلن شا[3] نے لکھی ہیں آرمکو (Armco) لوہے کے (جو تقریباً خالص لوہا ہوتا ہے) اور سادہ کاربنی فولادوں کے متعلق جن میں ۰٫۱۷، ۰٫۲۴ اور ۰٫۵۱ فی صدی کاربن ہو دلچسپ اعداد موجود ہیں۔ ذیل کی جدول انہیں رپورٹوں سے ایک ۰٫۱۷ فی صدی کاربن کے فولاد کے لیے لی گئی ہے:-

---

[1] الی نوآ یونیورسٹی کے انجینیری تحقیقات خانہ کا رسالہ نمبر ۱۵۲۔

[2] سائنٹفک اور صنعتی تحقیقات کے سررشتہ کی انجینیری تحقیقات کی خصوصی رپورٹیں نمبر ا و ۲ ۱۹۲۷ء۔

[3] Tapsell and clenshaw

| امتحان کی تپش | انتہائی تھکن کی وسعت اندازے کے بموجب ٹن فی مربع انچ | انتہائی رینگتے زور کا اندازہ ٹن فی مربع انچ | انتہائی تنشی زور (لداؤ کی معمولی شرح) ٹن فی مربع انچ |
|---|---|---|---|
| ہوا | ±۱۲٫۵ | – | ۲۸٫۵ |
| ۱۰۰ | ±۱۲٫۳ | – | ۳۰٫۵ |
| ۲۰۰ | ±۱۲٫۳ | – | ۳۷٫۶ |
| ۲۵۰ | – | ۳۴٫۰ | ۳۷٫۳ (۲۵۵° م پر) |
| ۳۰۰ | ±۱۶٫۰ | ۲۶٫۰ | ۳۴٫۳ |
| ۳۵۰ | – | ۲۰٫۰ | ۳۲٫۷ |
| ۴۰۰ | ±۱۶٫۸ | ۱۴٫۵ | ۲۷٫۸ |
| ۴۵۰ | – | ۹٫۵ | ۲۵٫۵ |
| ۵۰۰ | ±۱۱٫۷ | ۴ تا ۵ | ۱۹٫۴ |
| ۶۰۰ | ±۶٫۸ | – | ۹٫۹ (۶۱۵° م پر) |

اس جدول کے اعداد کو شکل ۵۲-۱ میں ترمیم کیا گیا ہے ۔ دیکھو ۵۰۰° م پر "متعاکس" زور کی تھکن کی انتہائی وسعت انتہائی رینگتے زور کے یعنی اُس سکونی تناؤ کے دُگنے سے زیادہ ہے جو کہ زیر بحث شے رینگنے اور آخرکار ٹوٹ جانے کے بغیر برداشت کرے ۔ نیز ۵۰۰° م پر "تکراری" تھکن کی وسعت تقریباً ۱۷ ٹن فی مربع انچ پائی گئی (اقل زور صفر، اعظم ۱۷، اوسط زور ۸٫۵ ٹن فی مربع انچ) یعنی تکرار کے دوران کا اوسط زور بھی انتہائی رینگتے زور سے بہت زیادہ تھا۔[1]

(ج) ٹھنڈے کام اور تپا نرمانے کا اثر ـــ سکونی امتحانوں پر

[1] اس تحقیق کے متعلق مزید اطلاعات کے لیے دیکھو "نرم فولاد کی تھکن کی مزاحمت کے خواص" از ٹیپ سل (لوہے اور فولاد کے انسٹی ٹیوٹ کا رسالہ مئی ۱۹۲۸ء)۔

صفحہ ۹۲

ٹھنڈے کام کا اثر دفعہ ۳۲ میں اور تپا نرمانے کا اثر دفعہ ۴۴ میں دکھایا گیا تھا - فولاد کی برداشت کی حدود پر مثلاً سکونی انتہائی تنشی مضبوطی پر یہ اثر ہوتا ہے کہ ٹھنڈے کام سے اضافہ ہوتا ہے اور تپا نرمانے سے کمی ہوتی ہے - لیکن یہ اثرات اتنے نمایاں نہیں ہوتے جتنا کہ زور اور فساد کی متناسبیت کی حد پر اثر ہوتا ہے - یہ اکثر دیکھا گیا ہے کہ تعاکس کی برداشت کی حد اور انتہائی تنشی استحکام کے درمیان جو نسبت ہوتی ہے اُس میں بہت سے (پیٹواں) فولادوں میں یا ایک ہی فولاد کی مختلف حالتوں میں جو حرارتی عمل یا ٹھنڈے کام سے حاصل ہوں کچھ بہت زیادہ فرق نہیں ہوتا - تعاکس کی وسعت کے نصف اور انتہائی تنشی استحکام کی نسبت عموماً ۰٫۴۰ سے ۰٫۵۵ تک ہوتی ہے اور اس کی اوسط قیمت تقریباً ۰٫۵۰ ہوتی ہے - ڈھلے فولاد کے لیے اوسط قیمت تقریباً ۰٫۴۲ اور ڈھلے لوہے کے لیے تقریباً ۰٫۳۵ ہوتی ہے - غیر فیرس دھاتوں میں ٹھنڈے کام سے بعض صورتوں میں تعاکس کی برداشت کی وسعت اور انتہائی تنشی زور کی نسبت تقریباً غیر متبدل رہتی ہے -




شکل ۱۵۲

**(د) کم باری کا اثر** ــــ بہت سے تجربہ کرنے والوں نے یہ بات محسوس کی ہے کہ اگر برداشت کی وسعت سے کسی قدر پست زور دَوری طور پر لگایا جائے اور پھر اس کو بتدریج بڑھاکر حد پر لایا جائے تو برداشت کی وسعت کسی قدر بڑھ جاتی ہے اور زور عام حد سے کسی قدر زیادہ بھی کیا جاسکتا ہے۔ اس کو سمجھا جاسکتا ہے کہ "ٹھنڈے کام" کے ذریعے برداشت کی وسعت کو بڑھانے کی ایک خاص صورت ہے۔ اور اس کا اطلاق کاربنی فولادوں اور ڈھلے لوہے دونوں پر ہوتا ہے۔

**(ر) نمونے کی شکل وصورت کا اثر** ــــ سکونی تنشی امتحانوں میں امتحانی ٹکڑوں کی شکل کا جو اثر ہوتا ہے اُس کا دفعہ ۳۰ میں ذکر کیا گیا ہے۔ تراش کی اچانک تبدیلی کا اثر تھکن کے امتحانی ٹکڑے میں یہ ہوتا ہے کہ اقل تراش پر جو برداشت کی حدود محسوب کی جائیں وہ بہت گھٹ جاتی ہیں۔ اسٹینٹن[1] و بیراسٹو[2] [i] اور مور[3] و کامرز[4] [ii] کے حاصل کردہ نتائج سے معلوم ہوتا ہے اگر نمونے میں تراش کی تبدیلی اچانک اور دھاردار کنارے کے ساتھ ہو تو جائز زور کا گھٹاؤ تقریباً ۵۰ فی صدی ہوتا ہے، اور اگر تراش کی تبدیلی معمولی پیچ کی چوڑیوں کی شکل میں ہو تو تقریباً ۴۰ فی صدی ہوتا ہے۔ کسی عدم تسلسل مثلاً چھوٹے سوراخوں وغیرہ کا اثر اُس سے بہت کم ہوتا ہے جو کہ متجانس متساوی السموت شے کے لیے محسوب کیا جائے اور ڈھلے لوہے میں فولاد کے مقابلے میں تناسباً کم ہوتا ہے۔ گاف (Gough) [iii] نے دُھرے میں چابی کے عام سوراخوں کی

صفحہ ۹۳

i "لوہے اور فولاد کی متعاکس زور کی مزاحمت پر" (روئداد انسٹی ٹیوٹ آف سول انجینیرز سنہ ۱۹۰۶ء جلد ۱۶۶)۔

ii الی نوائے یونیورسٹی کے انجینیری تجربات خانہ کا رسالہ نمبر ۱۲۴۔

iii "دھاتوں کی تھکن" سنہ ۱۹۲۴ء صفحہ ۹۴۔

[1] Stanton [2] Bairstow [3] Moore [4] Kommers

وجہ سے پیچیدگی کی انتہائی وسعت کی کمی کی پیمائش کی ہے اور یہ کمی اُس نے ۰.۰۲ فی صدی کاربن کے فولاد میں ۱۲ فی صدی اور ۰.۶۵ فی صدی کاربن کے فولاد میں ۲۰ فی صدی پائی۔

(س) سطح کی تکمیل کا اثر ـــــ سوہان کی خراشوں اور دیگر اوزاروں کے نشانات سے تعاکس کی تھکن کی حد پر کیا اثر ہوتا ہے اس کی تحقیق مور و کامرز[i] اور ٹامس[ii] نے کی ہے۔ اُنہوں نے معلوم کیا کہ کاربنی فولادوں میں کھردری تکمیل یا موٹے سوہان کی خراشوں سے ۱۲ سے ۲۰ فی صدی تک کی کمی ہوسکتی ہے۔ کمانیوں پر تجربے کرکے لی[1] اور ہےوڈ[2][iii] نے معلوم کیا کہ بہت پست زوروں پر تھکن سے ناکارگی پیدا ہوگئی جس کی وجہ صریحاً سطح کے نقائص تھے جو غالباً تارکشی کی وجہ سے پیدا ہوگئے تھے۔

(ص) تاکُل ـــــ "پیتلوں کی تھکن" پر ایک تحقیق کے دوران میں پروفیسر ہے (Haigh)[iiii] نے بعض اُن تاکُل کے عاملوں کا اثر معلوم کیا جن کے ذریعے امتحانی ٹکڑے تھکن کے امتحانوں کے دَوران میں تر رکھے جاتے تھے۔ یہ پایا گیا کہ بعض کے اثر سے پیتلوں کی برداشت گھٹ جاتی ہے اور بعض کے اثر سے نہیں گھٹتی۔ ہے نے یہ بھی لکھا ہے کہ اس کا مشاہدہ ہے کہ نرم فولاد میں

[i] آئی وا یونیورسٹی کے انجینیری تجربات خانہ کا رسالہ نمبر ۱۲۴۔

[ii] "فولاد کی تھکن مضبوطی پر کھرچوں اور کارخانے کے مختلف عملوں کا اثر" از ٹامس (رسالہ انجینیرنگ ۱۲ اکتوبر ۱۹۲۳ء)۔

[iii] روئداد انسٹی ٹیوٹ آف میکانکل انجینیرز اپریل ۱۹۱۷ء صفحات ۴۲۶ و ۴۴۷۔

[iiii] دھاتوں کے انسٹی ٹیوٹ کا رسالہ نمبر ۲ ۱۹۱۷ء جلد ۱۸۔

[1] Lea [2] Heywood

ترشوں، نوشادر، اور بحری پانی کے اثر سے تھکن جلد تر واقع ہوجاتی ہے اور اگرچہ امتحان سے پہلے تاکل کی وجہ سے برداشت کم ہوگئی تھی لیکن امتحان کے دوران میں امتحانی ٹکڑے کی سطح کو اکال متعاملوں سے مسلسل تری پہنچانے کی وجہ سے اور زیادہ گھٹ گئی - تاکل سے پیدا ہونے والی تھکن کے متعلق بعد میں مزید تحقیق امریکہ میں میک ایڈم[1] نے کی - اس نے کاربنی اور خصوصی فولادوں پر (جن میں بے داغ فولاد بھی شامل ہیں) اور غیر فیرس (Nonferrous) دھاتوں پر خالص پانی اور کھاری پانی کی رو کے اثر کی تحقیق کی - اس کی تحقیق سے ھے کے اکتشاف کی تصدیق اور توسیع ہوگئی اور بہت سے ایسے نکات کی توجیہ ہوگئی جو ن - ن ترسیم کے متعلق توجیہ طلب تھے اور مختلف دھاتوں پر تاکلی اثرات کا فرق واضح ہوگیا - ان اثرات کے فرق کی توجیہیں اب تک محض قیاسی ہیں -

## ۵۱ - اتار چڑھاؤ کی مختلف وسعتوں پر انتہائی زور -

اگر وولر کے تجربات کی طرح اعظم زور اور اقل زور کی نسبت کو بہت متغیر کیا جائے تو ان مختلف وسعتوں کے متناظر اعظم زور کی جو انتہائی قیمتیں حاصل ہوتی ہیں اُن کو ترسیمی طور پر یا جبری طور پر مختلف طریقوں پر تعبیر کرسکتے ہیں - یہ جو تین مقداریں ہیں یعنی اعظم زور کی حدت (مثلاً تنشی) زع، اقل زور کی حدت (جو فشاری ہو تو منفی لی جائیگی) زق، اور زور کی وسعت سہ، ان میں ظاہر ہے کہ حسب ذیل ربط ہوگا:

صفحہ ۹۴

---

[1] "زور فساد کے دَور کا ربط اور دھاتوں کی تاکل تھکن"۔ روئداد امریکی سوسائٹی امتحان اشیا جلد ۲۶ حصہ ۲ صفحہ ۲۲۴ ۱۹۲۶ء - نیز "دھاتوں کی تاکل تھکن وغیرہ" روئداد امریکی سوسائٹی فولاد Treating مارچ ۱۹۲۷ء جلد ۱۱ نمبر ۳ - نیز "غیر آہنی دھاتوں کی تاکل تھکن"، روئداد امریکی سوسائٹی امتحان اشیاء -

[1] Mc Adam

سہ = زع - زق

ان مقداروں کے درمیان جو ربط زور کے عملاً لاانتہا اتار چڑھاؤ کے لیے ہوگا اس کو باؤشنگر کے ایک امتحان کے نتائج سے دکھایا جاسکتا ہے۔ یہ امتحان نرم فولاد کی جوشارہ تختی پر کیا گیا تھا۔ اس کے نتائج جو جدول ۳ دفعہ ۴۷ میں دیے گئے ہیں حسب ذیل ہیں :—

| | زع | زق | سہ |
|---|---|---|---|
| (ا) | ۲۶٫۶ | ۲۶٫۶ | ۰ |
| (ب) | ۲۲٫۵۵ | ۱۳٫۳ | ۹٫۲۵ |
| (ج) | ۱۵٫۸ | ۰ | ۱۵٫۸ |
| (د) | +۸٫۶۵ | -۸٫۶۵ | ۱۷٫۳ |

شکل ۵۳ میں زع اور سہ کی ان قیمتوں کو معین اور زق کو فصلہ مان کر ترسیم کیا گیا ہے۔ مگر غالباً ان تین مقداروں کا ربط اشکال ۵۴ اور ۵۵ سے بہتر طور پر واضح ہوتا ہے۔ ان میں زع اور زق دونوں انتصاباً ناپے گئے ہیں اور وسعت سہ ان دونوں منحنیوں کے انتصابی فاصلے کے مساوی ہے۔ مخروجہ حصے دع اور دَعَ محض قیاسی ہیں لیکن بعد میں جو تحقیقیں کی گئیں اُن سے معلوم ہوتا ہے کہ دونوں شکلوں کے حصہ ددَ کے قریب وسعت تقریباً مستقل ہے یعنی دع اور دَعَ تقریباً متوازی ہیں۔ ظاہر ہے کہ فشاری زور کے بڑھنے سے وسعت کو پھر گھٹنا چاہیے لیکن اس کے متعلق تجرباتی شہادت موجود نہیں کیونکہ منحنی کا یہ حصہ عملاً بالکل غیر اہم ہے۔ سایہ دار رقبہ ایسا ہے کہ اگر اعظم زور اور اقل زور دونوں اس کے اندر واقع ہوں تو شئے زور کی لاانتہا تکرار یا تعاکس

(جیسی کہ صورت ہو) برداشت کرسکیگی اور ٹوٹیگی نہیں۔ وولر[1]، باؤشنگر[2]، اسپینگن برگ[3] اور دوسروں کے تجربات سے نع اور سہ کی جو قیمتیں حاصل ہوئیں اُن کے درمیان کے ربط کو بیان کرنے کے لیے بہت سے آزمایشی ضابطے پیش کیے گئے ہیں۔ ان میں سب سے زیادہ مشہور گربر[4] کا مکافی ربط ہے[5] جو حسبِ ذیل مساوات سے تعبیر ہوتا ہے :-

$$\text{نع} = \frac{\text{سہ}}{۲} + \sqrt{\text{ز}^{۲} - \text{ن سہ ز}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۱)$$

جہاں ز شے کا انتہائی سکونی تنشی استحکام ہے، اور ن ایک مستقل ہے جو تجربہ کے ذریعے معلوم کیا جاتا ہے۔ ن کی قیمت متمدد دھاتوں میں ۱٫۳ سے لے کر چھوٹک دھاتوں میں ۲ تک پائی گئی ہے۔ تعمیری متمدد دھاتوں میں اس کی قیمت عموماً تقریباً ۱٫۵ ہوتی ہے۔ اس قیمت سے "نعاکس حد" $\frac{۱}{۲}$ ز اور تکرار کی حد ۰٫۶۱ ز حاصل ہوتی ہے۔

۱٫۵۳ ن کی اوسط قیمت ہے جو اوپر بیان کیے ہوئے نرم فولاد کی جوشارہ تختی کے نتائج سے اخذ کی گئی ہے اور اشکال ۵۳، ۵۴ اور ۵۵ کو ترسیم کرتے وقت تجرباتی قیمتوں (ا)، (ب)، (ج) اور (د) کے درمیان کے نقاط کو محسوب کر کے ترسیم کیا گیا ہے۔ شکل کی ہمواری سے معلوم ہوگا کہ یہ آزمایشی ربط مشاہدہ کیے ہوئے نقاط کے ساتھ کتنا ہم آہنگ ہے۔ ایسے محسوبہ نتائج پر کہاں تک اعتبار کیا جائے یہ نہیں کہا جاسکتا اور بہرصورت نقاط ا اور ج کے

[5] دیکھو انون کی "مشینوں کی تجویز کے مبادیات" جلد اول باب ۲۔

[1] Wohler [2] Bauschinger [3] Spangenbery [4] Gerber




شکل ۵۳




شکل ۵۴ - زور کی انتہائی وسعتیں

درمیان کی اعظم انتہائی زور کی قیمتیں جو لچک کی حد سے خاصی زیادہ ہیں اگرچہ علمی نقطۂ نظر سے دلچسپ ہیں لیکن ان کی علمی اہمیت کچھ زیادہ نہیں کیونکہ مشینوں اور تعمیروں میں ایسے زور استعمال نہیں کیے جا سکتے جن سے قابلِ لحاظ فساد پیدا ہوں - اس طرح علمی نقطۂ نظر سے سب میں اہم نتائج وہ ہیں جو تکرار کی حد (اقل زور صفر) کے اور تعاکس کی حد (مساوی اور مقابل تناؤ اور فشار) کے درمیان ہیں اور جو اشکال ۵۴ اور ۵۵ میں رقبہ ج د دَ جَ سے تعبیر کیے گئے ہیں - اور ان نقاط کے درمیان زور کا تغیر بہت زیادہ نہیں[1] دیگر تجربات سے معلوم ہوتا ہے کہ پٹواں فیرس دھاتوں میں د دَ کے دونوں طرف وسعت سہ تقریباً مستقل ہوتی ہے -

صفحہ ۹۶




شکل ۵۵ - زور کی انتہائی وسعتیں

[1] دیکھو روئیداد انسٹی ٹیوٹ آف سول انجینیرز ۱۹۰۶ء جلد ۱۶۶ صفحہ ۱۲۰ میں مسٹر الگزینڈر کینیڈی کا تبصرہ

نرم فولاد کے متعلق ہے (Haigh) کے جو تجربات ہیں وہ ن = تقریباً ۷ء۰ لینے سے گربر (Gerber) کے مکافی کے بہت مطابق ہوتے ہیں اور ایڈن (Eden) اور ھاپ کنسن (Hopkinson) نے مساوی اور مقابل حدود (یعنی زع = سہ/۲ یا اوسط زور = صفر) کے لیے جو تجربات کیے ہیں اُن سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر مکافی ربط درست ہو تو ن کی یہی قیمت اختیار کرنی ہوگی۔

گاف (Gough) نے اپنی کتاب "دھاتوں کی تھکن" کے باب ۸ میں دکھایا ہے کہ مساوات (آ) کو یوں لکھا جا سکتا ہے :-

مہ۲ = ز۲ - ن سہ ز .............. (۲)

جہاں مہ = زع - ½ سہ = ½ (زع + زق) = اوسط زور اور اگر زور کے تعاکس کی صورت میں جب کہ مہ = ۰ ہوتا ہے سہ کی قیمت کو سہ کہا جائے تو ن = ز/سہ

اس طرح

سہ = سہ {۱ - (مہ/ز)۲} .............. (۳)

گاف نے اس ربط کو اور دیگر ربطوں کو استعمال کر کے ایک ہی نقشے میں امتحانات کے متعدد سلسلوں کے نتائج کو دکھایا ہے اور مختلف "قوانین" کا مقابلہ کیا ہے۔

**گڈمن کا قانون** ـــ کافی معلومات موجود نہ ہونے کی وجہ سے اشکال ۵۴ اور ۵۵ کے منحنیوں کو بعض اوقات خطوطِ مستقیم

صفحہ

Goodman ے

سمجھا جاتا ہے اور تکرار کی حد کو سکونی تنشی استحکام کا نصف اور تعاکس کی حد کو ایک تہائی سمجھا جاتا ہے کیونکہ بہت سی مختلف دھاتوں سے یہ اوسط قیمتیں حاصل ہوتی ہیں - انتہائی وسعت شکل ۵۶ کے سایہ دار




شکل ۵۶

رقبے کے انتصابی معینوں سے تعبیر ہوتی ہے - اعظم زور اور اقل زور کے خطوط کے درمیان کے انفراج سے تعاکس کی حدود کے نواح میں وسعت کچھ زیادہ نہیں بدلتی اور یہ طریقہ اور کچھ نہیں تو کم از کم سادہ ترین تو ہے - اس ربط کو جبری طور پر حسب ذیل مساوات سے تعبیر کیا جائیگا:-

زع = ز − سہ .................... (۴)

یا سہ = ۲/۳ (ز − مہ) = سب (۱ − مہ/ز) .......... (۵)

یہ شکل میں (۳) سے مشابہ ہے لیکن میے کی قوت کم ہے۔ ہیگ[1] (Haigh) نے اس قسم کا ایک ربط بحری پیتل کے اعظم اور اقل زوروں کے درمیان معلوم کیا لیکن تعاکس کی حد تقریباً ۲۱ٹن فی مربع انچ پائی گئی اور تناؤ کی انتہائی مضبوطی ۲۸٫۷ ٹن فی مربع انچ۔ خطِ مستقیم والے ربط کو آسانی کے لیے اس طرح ترسیم کیا جاسکتا ہے کہ اوسط یا قائم زور کو فصلہ مانیں۔ اور یہ اس طرح تعبیر ہوگا:۔

صفحہ ۵

$$\left.\begin{array}{l} \text{زع} = \text{ز} - ۰٫۶۹۵ \text{ سہ} \\ \text{سہ} = ۱٫۴۳۵ (\text{ز} - \text{زع}) \end{array}\right\} \quad \ldots\ldots\ldots (۶)$$

## ۵۲ - متغیر زور کے تحت ناکارگی کی توجیہات۔

زور کے تکراری اُتار چڑھاؤ کے تحت جو ناکارگی عام تجربے میں مشاہدے میں آتی ہے اور اُوپر کے مذکورہ تجربات میں مشاہدے میں آئی اُس کی توجیہ کرنے یا اس پر کچھ روشنی ڈالنے کی بہت کوششیں کی گئی ہیں۔ اگرچہ اس منظر کی کوئی مکمل اور اطمینان بخش توجیہ اب تک پیش نہیں کی گئی لیکن اس کے متعلق جو مختلف نظریے پیش کیے گئے ہیں وہ دلچسپ اور سبق آموز ہیں۔

لچک کی طبعی حدود ۔۔۔ یہ بات عام طور پر معلوم ہے (دیکھو دفعہ ۳۲) کہ زور اور فساد کے عمل سے لچک کی حد بڑھائی جاسکتی ہے اور یہ کہ کمائی ہوئی دھاتیں اپنی تیاری میں جن عملوں سے گزرتی ہیں اُن سے اسی طرح کی ایک بڑھی ہوئی لچک کی حد پیدا ہوتی ہے۔ باؤشنگر[1] نے معلوم کیا کہ ابتدائی لچک کی حد سے بڑھے ہوئے تکراری زور کے لگانے سے لچک کی حد عموماً بڑھ جاتی ہے۔ اگر تکراری زور اس نئی لچک کی حد سے کم تھا تو

[1] Bauschinger

باؤشنگر نے معلوم کیا کہ زیر تجربہ شے اس طرح کے زور کی لاانتہا تکرار کو برداشت کر سکیگی کمسے سکونی تجربے میں متعاکس زور کے عمل سے لچک کی حد بعض اوقات گھٹ جاتی ہے اور باؤشنگر نے تناؤ اور فشار کی انہی گھٹی ہوئی حدود کو لچک کی طبعی حدود مانا۔ اُس نے یہ خیال ظاہر کیا کہ لچک کی یہ طبعی حدود وہی ہیں جو زور کے لا انتہا تعاکس کے لیے زور کی حدود ہوتی ہیں۔

اسٹینٹن[1] اور بیر اسٹو[2] نے معلوم کیا کہ زور کے دس لاکھ سے زیادہ تعاکس سہنے کے بعد تناؤ کی لچک کی حد اپنی ابتدائی قیمت سے خاصی کم ہوگئی اور تعاکسوں میں جو اعظم تناؤ لگایا گیا تھا اس سے کسی قدر کم تھی اور فشار میں لگائے ہوئے اعظم فشار سے کسی قدر زیادہ۔ زور کی انتہائی وسعت تقریباً اُس مجموعی لچک کی وسعت کے مساوی تھی جو مادے نے اتار چڑھاؤ زوروں کی وجہ سے اختیار کر لی۔ اس سے باؤشنگر کے قیاس کی خاصی تصدیق ہوتی ہے جو سب میں پہلے جیمس ٹامسن نے ۱۸۴۸ء میں ظاہر کیا تھا۔ اگر یہ نظریہ صحیح ہو کہ لاانتہا تعاکسوں کے زور کی وسعت اور لچک کی وسعت ایک ہی چیز ہے تو وولر کے نتائج کی اور دوسرے نتائج کی ایک بڑی حد تک توجیہ ہوجائیگی جن میں شکستگی لچک کی ابتدائی حد سے بہت کم زور پر واقع ہوگئی کیونکہ مستقل فساد کتنے ہی خفیف کیوں نہ ہوں شکستگی پیدا کر سکتے ہیں خاص کر اگر مقامی ہوں۔ البتہ یہ ایک قابل غور بات ہے جو باؤشنگر نے اور بعد میں اسمتھ نے معلوم کی کہ بوجھ کے اتار چڑھاؤ کی ایک

---

[1] دیکھو انون کی "اشیا کی آزمائش" صفحات ۳۵۳ و ۳۶۴ دوسرا ایڈیشن۔
[2] روئداد انسٹی ٹیوٹ آف سول انجینیرز ۱۹۰۶ء صفحات ۹۶ و ۱۰۴۔

[1] Stanton 	[2] Bairstow

کثیر تعداد برداشت کرنے کے بعد جو سکونی امتحانات کیے گئے اُن سے تنشی استحکام میں کوئی کمی نہیں معلوم ہوئی بلکہ تھوڑی زیادتی ہی پائی گئی۔

بعد میں جب بیر اسٹو[1] نے تجربات کر کے کسی شے کی اُن لچک کی حدود کا جو وہ شے زور کے تبادل کے بعد اختیار کرتی ہے اُس نے خطر انتہائی زور کی وسعت سے مقابلہ کیا جو وولر نے اسی (یا اس جیسی) شے کے لیے معلوم کی تو باؤشنگر کا قیاس صحیح معلوم ہوا۔ صفحہ ۱

اگر ہم لچک کی طبعی حدود وہ سمجھیں جو زور کے مکمل تعاکس سے متقرر ہوں تو یہ لازم نہیں آتا کہ ان طبعی حدود کے درمیان کی وسعت ایک ہی قسم کے زور کی تکرار کی صورت میں (تناؤ اور فشار کے لیے) مساوی ہے اور اس بارے میں راست تجربات موجود نہیں۔ باؤشنگر[2] کے چند تجربات سے بظاہر معلوم ہوا کہ تنشی لچک کی حد کو بڑھانے سے فشاری حد گھٹتی ہے لیکن اس کو ثابت شدہ نہیں سمجھا جا سکتا اور کچھ شہادت اس امر کے متعلق موجود ہے کہ تنشی حد کو بڑھانے سے فشاری حد کم از کم سکونی امتحان میں بڑھ یا گھٹ سکتی ہے[3]۔

## لچکدار پس ماندگی پست زوروں پر — لمبے تاروں[4]

تجربات کر کے ایونگ[1] نے معلوم کیا ہے[2] کہ جس زور کو عموماً لچک کی حد

[1] دیکھو "لوہے اور فولاد کی لچک کی حدود زور کے دوری تغیرات کے تحت" رائل سوسائٹی کے شعبہ فلسفہ کی روئداد ۲۱۰۔

[2] انون کی "اشیا کی آزمائش" صفحہ ۳۶۰ دوسرا ایڈیشن۔

[3] دیکھو میور کا مضمون روئداد رائل سوسائٹی ا جلد ۷۷، صفحہ ۲۷۷۔

[4] برٹش ایسوسی ایشن کی رپورٹ ۱۸۹۹ء صفحہ ۵۰۲۔

[1] Ewing

سمجھا جاتا ہے اس سے بہت پست زور پر فساد زور کے ٹھیک متناسب نہیں ہوتا بلکہ بتدریج لداؤ میں فساد ذرا پیچھے رہتا ہے۔




شکل ۵۷

بوجھ اُتارتے وقت فساد بوجھ کے تناسب میں کم نہیں ہوتا بلکہ اُس سے کم گھٹتا ہے۔ اس طرح زور فساد کے نقشے سے ایک حلقہ بنتا ہے جس کا عرض کسی خاص زور پر اُس زور کے متناظر بوجھ کے اترتے اور پڑتے وقت کے فسادوں کا فرق ہے (دیکھو شکل ۵۷)۔

پروفیسر ایونگ کے تجربات میں حلقے کا عرض وسط میں اعظم فساد کے ۱/۱۰۰ کے قریب تھا۔ متغیر زوروں کے دوروں کے درمیان اس طرح فساد کی پس ماندگی کی وجہ سے کسی شے میں مقابلۃً پست زوروں پر بہت سا مقامی فساد مجتمع ہو سکتا ہے اور اس سے زور کے تکراری اُتار چڑھاؤں کے تحت شکستگی کی ایک توجیہ ذہن میں آتی ہے۔

کسی شے کو زور سے بالکل آزاد کردینے کے بعد فساد کا جو گھٹاؤ عمل میں آئے اُسے لچکدار پس کاری کہا جاتا ہے۔

لچکدار پس ماندگی پر اس کے بعد خاصی تحقیق کی گئی، اور ان تحقیقوں سے متبادل زوروں کے تحت کی ناکارگی کے مسئلے پر بہت کچھ روشنی ڈالی جاسکتی ہے۔ کسی شے پر جب زور کے اتنے تعاکس واقع ہوجائیں کہ وہ ایک دوری کیفیت حاصل کرلے تو اُس کا پس ماندگی کا حلقہ شکل ۵۸ ا کی طرح کا ہوگا۔ حلقے کا

عرض بہت مبالغے کے ساتھ اُتارا گیا ہے۔ صفر فساد پر کا عرض اب ۱/۲ ٹن فی مربع انچ پایا گیا[1] جب کہ زور کی وسعت ۱۰ ٹن فی مربع انچ یعنی اب کا ۴۰ گنا تھی۔ ہاپ کنسن[1] اور ولیمز[2] نے اُس توانائی کی پیمائش کی جو پس ماندگی میں ۱۲۰ دَور فی ثانیے کے تعاکس میں ضائع ہوئی، اور اُس توانائی کا اندازہ لگایا جو سکونی امتحان میں ضائع ہوتی ہے، اور اِس طرح اِن دونوں صورتوں میں مکمل حلقے کے اندر ضائع ہونے والی توانائیوں کے باہمی ربط کا اندازہ لگایا۔ وہ اس نتیجے پر پہنچے کہ تیز تعاکس کی صورت میں توانائی سکونی امتحان سے (تقریباً ۵ فی صدی) کم ہوتی ہے۔ راوٹ[3] نے اس کے بعد معلوم کیا کہ تپا نرمائے نرم فولاد کے پس ماندگی کے منحنی کا رقبہ ۶۷ دَور فی ثانیہ کی شرح کے تعاکس پر تقریباً وہی ہوتا ہے جو سکونی تجربہ میں ہوتا ہے اور یہ کہ سخت کشیدہ نل میں پس ماندگی تپا نرمائے نل سے بہت کم ہوتی ہے۔ نیز یہ کہ متوسط اعلیٰ تپشوں مثلاً ۳۰۰° م پر پس ماندگی بڑھتی ہے اور ان تپشوں پر سست تعاکس میں (جس میں مادے کو بہنے کا موقع مل جاتا ہے) پس ماندگی تیز تعاکس سے بہت زیادہ ہوتی ہے۔ تپا نرمائے فولادی نل میں اعلیٰ تپشوں پر "بہاؤ" بے تپا نرمائے مادے کی نسبت بہت کم ہوتا ہے۔

زور کی اُن حدود کے درمیان جو فولاد کی مغلوبیت کی حدود ہیں (دفعہ ۴۹) کسی دور کے لیے زور اور فساد کی پیمائشوں کو ترسیم

صفحہ

[1] دیکھو "فولاد کی لچک اور پس ماندگی" از ہاپ کنسن و ولیمز، روئداد رائل سوسائٹی ۲۱ نومبر ۱۹۱۲ء یا رسالہ انجینیرنگ ۱۳ دسمبر ۱۹۱۲ء۔

[2] روئداد رائل سوسائٹی سلسلہ A جلد ۸۹ صفحہ ۵۲۸، اور جلد ۹۱ صفحہ ۲۹۱۔

[1] Hopkinson [2] Williams [3] F. E. Rowett

کیا جائے تو پس ماندگی کے حلقے بنتے ہیں لیکن اسمتھ اور ویجوڈ[1] نے اِن حلقوں کا تجربتہً امتحان کر کے معلوم کیا کہ زور کی وسعت کے گھٹنے سے یہ عرض میں گھٹتے ہیں اور آخرکار زور کی ایک چھوٹی وسعت کے لیے بالکل غائب ہوکر ایک خط بن جاتے ہیں۔ اُن کا خیال ہے کہ یہ وسعت غالباً "باؤشنگر کی وسعت" ہے، یعنی کامل لچک کی




شکل ۷۵۔ا

وسعت (لچک کی طبعی حدود کے درمیان) ان معنی میں کہ زور کے تعاکس کے دَور میں سے گزرنے پر کوئی پس ماندگی کا حلقہ نہیں نکلتا۔ گاف[2] نے تانبے کے پس ماندگی کے حلقوں کا ایسے زوروں کے لیے امتحان کیا جو تھکن کی حدود کے بہت اندر تھے اور اُس نے معلوم

[1] "دوری حالت میں فولاد کے زور فساد کے حلقے" لوہے اور فولاد کے انسٹی ٹیوٹ کا رسالہ نمبر ۱ ۱۹۱۵ء۔

[2] "تانبے کی لچک کی حدود زور کے دوری تغیرات کے تحت" رسالہ انجینیرنگ ۸ ستمبر ۱۹۲۲ء۔

[2] Gough

کیا کہ جو حلقے پہلے مقابلتاً بڑے بڑھتے زور کے تعاکس کے تحت تیزی سے گھٹتے گئے اور ۴ لاکھ تعاکسوں کے بعد شے تقریباً لچکدار بن گئی یعنی تقریباً ۳۰ لاکھ مزید تعاکسوں کے بعد یہ حالت بغیر کسی مزید تغیر کے برقرار رہی۔

میسن[1] نے کھوکھلے نرم فولاد کے نمونوں پر مروڑ کے تحت تجربہ کر کے معلوم کیا کہ دوروں کی رفتار کو ۲ سے ۲۰۰ فی منٹ تک بدلنے سے غیر لچکدار فساد میں بڑی کمی واقع ہوتی ہے۔ نیز ۲۰۰ سے ۲ فی منٹ کرنے میں بڑا اضافہ واقع ہوتا ہے۔ لیکن فساد کی یہ بڑھی ہوئی وسعت گھٹتی گئی۔ شروع میں بہت تیزی سے اور پھر آہستہ آہستہ جس سے معلوم ہوا کہ گویا آرام کی وجہ سے بازیابی عمل میں آرہی ہے۔ لیکن یہ لچک کی بازیابی نہیں معلوم ہوتی بلکہ غالباً فساد کے بعد ایک طرح کا سختاؤ واقع ہونے کی وجہ سے ہے جس کی وجہ سے امتحان کے دوران میں دوری غیر لچکدار فساد کی پیدائش قطعی طور پر کم ہوجاتی ہے۔

**متحرک بوجھ کا حرکی اثر** — یہ خیال ظاہر کیا گیا ہے کہ بوجھ کے تکراری اُتار چڑھاؤ سے جو شکستگی پیدا ہوتی ہے اُس کا باعث یہ ہے کہ بوجھ بتدریج نہیں لگایا جاتا اور اس طرح ان پیہم دھکوں کا اثر اُس سے زیادہ ہوتا ہے جتنا کہ فرض کیا جاتا ہے۔ اُتار چڑھاؤ کی تیز شرح پر زور کی انتہائی وسعت میں جو کمی واقع ہوتی ہے جیسی کہ اسمتھ کے تجربات میں ہوئی اُس سے اس نظریے کی کسی قدر تائید ہوتی ہے۔ لیکن اُتار چڑھاؤ کی ایک

[1] مذکور "رفتار متعاکس زور کے امتحانات میں رفتار کا اثر اور بازیابی" روئداد رائل سوسائٹی ۱۹۱۶ء۔

[1] Mason

کثیر تعداد کے بعد لچک کی حد اور تنشی استحکام کے متعلق سکونی تجربات سے دھاتوں کی جس حالت کا پتہ چلتا ہے اس کی کسی ایسے حرکی عمل سے توجیہ نہیں ہوسکتی جو ایک کامل لچکدار جسم کے اندر واقع ہوسکتا ہے (دیکھو دفعات ۴۳ اور ۴۴) ۔ اس طرح کا ایک نظریہ پیش کیا گیا ہے جس میں تعاکس حد تنشی استحکام کی ایک تہائی اور تکرار کی حد نصف بتائی گئی ہے (مقابلہ کرو گڈمن کے قانون سے، دفعہ ۵۱ اور شکل ۵۶) ۔ لیکن ان توجیہوں میں اس بات کا خیال نہیں رکھا جاتا کہ متغیر زور کے تحت متمدد دھاتیں اکثر کسی قابل پیمائش تطول یا رقبے کی تبدیلی کے بغیر ٹوٹ جاتی ہیں اور یہ کہ تنشی استحکام عموماً سکونی تجربات میں ابتدائی رقبے سے محسوب کیا جاتا ہے ۔ یہ ایک بالکل فرضی معیار ہے شکستگی کا حقیقی زور نہیں (دیکھو دفعہ ۲۹) اور اب اسے عام طور پر ترک کیا جارہا ہے ۔

اسٹین ٹن اور بیر اسٹو[1] نے ایک گرتے ہوئے دھمس کے صدمے سے پیدا ہونے والے متبادل تناؤ اور فشار کے تحت دھاتوں کی انتہائی مزاحمت کا تجربہ کیا ہے ۔ اُن کے نتائج سے یہ نتیجہ اخذ ہوتا ہے کہ مختلف اشیا کی صدمے کی اضافی مزاحمت $\frac{ز^2}{م}$ کے متناسب ہے (دیکھو دفعہ ۴۲)، جہاں ز حقیقی لچک کی حد ہے جو وولر کے امتحان سے ناپی جائے یعنی متعاکس زور کی لا انتہا برداشت کی وسعت ہے ۔

**فاصل مدتِ دوران** ـــــ یہ بالکل ممکن ہے کہ کسی مشین کے ایک رکن کے طبعی ارتعاش کی مدتِ دوران اور اس پر

[1] "اشیا کی صدمے کی مزاحمت" روئداد انسٹی ٹیوٹ آف میکانیکل انجینیرز حصہ ۱ سنہ ۱۹۰۴ء

لگائی ہوئی ایک دَوری قوت کی مدت دَوران کے ایک ہوجانے سے شکستگی واقع ہوجائے (دیکھو دفعہ ۱۶۰)۔ مدتِ دوران کے اس ایک ہونے سے حیطۂ ارتعاش بڑھ جائیگا اور اس سے مستقل فساد واقع ہوسکتا ہے اور یہ اثر جمع ہوکر دھات کو نقصان پہنچا سکتا ہے۔

امتحانوں کی مختلف قسمیں ــــ تجربات کے نتائج پر غور کرتے وقت یہ یاد رکھنا چاہیے کہ کس آلے کے ذریعے زور لگایا گیا تھا۔ مثلاً متحرک کمیتوں کے جمود کے ذریعے جو یکساں منقسم راست زور پڑے اُس کے اثرات پر صدمے یا فاصل مدتِ دَوران کا اثر پڑ سکتا ہے۔ لیکن یکساں منقسم زور کے امتحان میں برداشت پر بوجھ پڑنے کی سرعت اور دیگر اثرات کے معلوم کرنے کی زیادہ آسانی ہے بہ نسبت خماؤ کے امتحان کے جس میں ایک بہت چھوٹے رقبے پر اعظم زور پڑتا ہے اور اس کو سہارا ایسی دھات سے ملتا ہے جس پر زور کم ہے۔ بلکہ واقعہ یہ ہے کہ خماؤ کے تیز تعاکسوں کے تحت زور کی تقسیم تیقن کے ساتھ معلوم بھی نہیں۔

صفحہ ۲۰۰

۵۳۔ خردبینی تحقیقات ــــ فولاد کے نمونوں کا زور کے تکراری اُتار چڑھاؤ یا تعاکس کے تحت خردبین کے ذریعے معائنہ کرنے پر حال میں بہت توجہ کی گئی ہے۔ ایونگ اور ھمفرای[۱] نے سویڈنی لوہے کا ایسے زور کا تعاکس اتنے بار کرکے جو شکستگی کے لیے کافی تھا تھوڑے تھوڑے وقفے سے خردبینی معائنہ کیا اور یہ دیکھا کہ ابتدائی نقطۂ مغلوبیت سے ذرا کم زور کے چند تعاکسوں کے بعد قلموں کے مجموعے میں چند قلموں پر

[۱] رائل سوسائٹی کے شعبۂ فلسفہ کی روئداد جلد ۲۰۰۔

پھسل پٹیاں (دیکھو دفعہ ۲۴) نمودار ہوئیں - مزید تعاکسوں کے بعد پھسل پٹیاں تعداد میں بڑھتی گئیں اور چوڑی ہوتی گئیں - آخر میں قلموں میں آڑی تڑقیں پیدا ہوئیں اور ایک قلم سے دوسری قلم کو پھیلتی گئیں اور اس طرح شکستگی واقع ہوئی - بعد میں گاف[1] اور ھین سن نے معلوم کیا کہ پھسل پٹیاں زور کی بے خطر وسعتوں اور خطرہ دار وسعتوں دونوں میں پھسل پٹیاں پیدا ہوئیں لیکن بے خطر وسعت کی صورت میں کسی قدر فساد سختاؤ عمل میں آیا اور مزید پھسلن واقع نہیں ہوئی - یہ امر کہ سختاؤ درحقیقت واقع ہوتا ہے ایلومینیم کی صورت میں اس طرح ثابت ہوا کہ ایک اکیلی بڑی قلم پر زور کے تعاکس کے عمل کا معائنہ کیا گیا جس میں پھسلن خاص خاص آسان مستویوں پر واقع ہوتی ہے - گاف اور ھین سن اس نتیجے پر پہنچے کہ قلمیں ٹوٹ کر چھوٹی چھوٹی قلمیں اور مختلف وضعوں میں پیدا کرتی ہیں - اب متصل قلموں کی وضعوں کے اختلاف کی وجہ سے پھسلن موقوف ہوجاتی ہے کیونکہ ایک قلم کے لیے جو مستوی پھسلن کے لیے آسان ہوگا عموماً ساتھ کی قلم کے لیے وہ مستوی آسان نہ ہوگا - البتہ اگر زور انتہائی زور سے بڑھ جائے تو قلمدار دانوں میں اعظم پھسلن کے طبقے میں خرد بینی تڑقیں شروع ہوتی ہیں اور ان کے سروں پر زور کے مرتکز ہونے کی وجہ سے تڑق بڑھتی ہے اور شکستگی واقع ہوتی ہے - یہ عمل اتنا مقامی ہوسکتا ہے کہ اس کی وجہ سے متمدد دھات کی شکستگی بھی بعض اوقات ایسی معلوم ہوتی ہے کہ گویا ایک پھوٹک دھات کی شکستگی ہے جو سکونی بوجھ سے عمل میں آئی ہے -

---

[1] روئداد رائل سوسائٹی جلد ۱۰۴ (سنہ ۱۹۲۳ء) - ہوائی تحقیقی کمیٹی کی رپورٹیں اور یادداشتیں نمبر ۹۹۵، ۱۰۲۳ تا ۱۰۲۵ -

پروفیسر مور کی ایک دلچسپ کتاب "گارڈیوں کے دھروں میں تھکن سے پیدا ہونے والی تڑقوں کا مطالعہ" طبع ہوئی ہے جس میں اس طرح کی تڑقوں کو کارخانے کے اندر معلوم کرنے کا طریقہ بھی دکھایا گیا ہے[1]۔

## ۵۴۔ متغیر زور کے لیے سلامتی کی قدریں

متغیر زور پر جو مختلف تجربات کیے گئے ہیں اُن سے اور نیز تعمیروں اور مشینوں کی تجویز اور استعمال کے متعلق جو عام تجربہ ہے اُس کے نتائج سے یہ نتیجہ اخذ ہوتا ہے کہ کسی شے پر کامی زور اُس پر پڑنے والے فسادی عمل کے لحاظ سے تجویز کرنا چاہیے[2]۔ مثلاً اگر نرم فولاد میں اتفاقی اور غیر محسوبہ فسادات، کاریگری کی غلطیوں، مرورِ زمانہ سے کم زور ہو جانے اور اسی طرح کے اور اتفاقات کی رعایت کے لیے ایک برقرار غیر متغیر زور کے لیے قدرِ سلامتی (یعنی انتہائی سکونی مضبوطی اور کامی زور کی نسبت) ۳ اختیار کی جائے تو اگر نرم فولاد میں متعاکس زور کے لیے بھی اسی طرح کے اتفاقات کی اتنی ہی رعایت کی جائے تو اعظم زور تعاکس کے انتہائی زور کا $\frac{1}{3}$ ہونا چاہیے یعنی انتہائی سکونی مضبوطی کا تقریباً $\frac{1}{8}$ یا $\frac{1}{9}$ کیونکہ تعاکس کی حد انتہائی سکونی مضبوطی کا تقریباً ۳۰ تا ۴۰ فی صدی ہے (جدول ۳ دفعہ ۴۷)۔ اس لیے اس صورت میں قدرِ سلامتی اوپر کی تعریف کی رو سے ۸ یا ۹ ہوگی۔

انون مختلف اشیا اور مختلف حالات کے لیے سلامتی کی قدروں کے لیے حسبِ ذیل جدول دیتا ہے:۔

صفحہ ۱۰۳

---

[1] الی نوآئی یونیورسٹی کے انجینیری تجربات خانہ کا رسالہ نمبر ۱۶۵۔
[2] دیکھو برٹش ایسوسی ایشن کی رپورٹ ۱۸۸۷ء صفحہ ۴۲۴۔

## سلامتی کی قدروں کی جدول

| شے | قدرِ سلامتی ذیل کے حالات میں | | | |
|---|---|---|---|---|
| | ساکن بوجھ | متحرک یا متغیر بوجھ: صرف ایک قسم کا زور | متحرک یا متغیر بوجھ: متعاکس زور | صدمات |
| ڈھلا لوہا | ۴ | ۶ | ۱۰ | ۱۵ |
| پٹواں لوہا اور فولاد | ۳ | ۵ | ۸ | ۱۲ |
| چوبینہ | ۷ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ |

## سوالات ۳

۱ - سوالات نمبر۲ کے سوال ۱ میں جس شے کا ذکر کیا گیا ہے اُس میں سکونی امتحان میں شکستگی تک کیا ہوا کام فی مکعب انچ معلوم کرو۔

۲ - نرم فولاد کی ایک سلاخ کی مجموعی لچکدار فساد کی توانائی یا بازگشتگی معلوم کرو جس کا قطر ۱ انچ اور طول ۱۰ فٹ ہے اور جس پر ۷ ٹن کا ایک تنشی بوجھ ہے۔ ے = ۱۳۵۰۰ ٹن فی مربع انچ۔

۳ - ۱ $\frac{۱}{۲}$ انچ قطر اور ۸ فٹ طول کی ایک سلاخ مجموعی برداشتنی بازگشتگی معلوم کرو۔ تنشی لچک کی حد ۱۴ ٹن فی مربع انچ اور کھنچاؤ کا مقیاس (ے) ۱۳۵۰۰ ٹن فی مربع انچ ہے۔ نیز برداشتنی بازگشتگی فی مکعب انچ معلوم کرو۔

۴ - ۱۰ فٹ طول اور ۱٫۵ مربع انچ تراش کی ایک سلاخ میں ۶ ٹن کے ایک تنشی بوجھ کے اچانک عمل کرنے سے زور کی حدت اور تطول معلوم کرو۔ کتنا بوجھ اچانک عمل کر کے $\frac{۱}{۲۰}$ انچ کا تطول پیدا کریگا۔ ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ لو۔

۵ — حسب ذیل کے معادل ساکن بوجھوں کا تخمینہ کرو: (ا) ایک ساکن تنشی بوجھ ۱۵ ٹن کا اور ایک متحرک تنشی بوجھ ۲۰ ٹن کا (ب) ایک ساکن فشاری بوجھ ۱۵ ٹن کا اور ایک متحرک تنشی بوجھ ۲۰ ٹن کا۔ اگر فساد کو ۱۰۰۰ سے زیادہ نہیں ہونا چاہیے تو ہر صورت میں مطلوبہ تراش کا رقبہ معلوم کرو۔ ے = ۱۳۵۰۰ ٹن فی مربع انچ۔

۶ — ۵۶۰ پونڈ کا ایک بوجھ $\frac{1}{2}$ انچ کی بلندی سے ایک انتصابی سلاخ کے نچلے سرے پر کے روک پر گرتا ہے۔ سلاخ کا طول ۱۰ فٹ اور تراش ایک مربع انچ ہے۔ اگر کھنچاؤ کا مقیاس (ے) ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ہو تو سلاخ میں پیدا شدہ زور معلوم کرو۔

۷ — سوال ۶ کا بوجھ سلاخ کو کھینچنا شروع کرنے سے پہلے زیادہ سے زیادہ کتنی بلندی میں سے گر سکتا ہے تاکہ ۱۴ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ زور نہ پیدا ہو۔

۸ — دو گول سلاخیں ا اور ب ۱۰ انچ لمبی ہیں۔ ا کا قطر ۲ انچ طول میں ۱ انچ اور باقی ۸ انچ طول میں $\frac{3}{4}$ انچ ہے۔ ب کا قطر ۸ انچ طول میں ۱ انچ اور باقی ۲ انچ طول میں $\frac{3}{4}$ انچ ہے۔ اگر ب کو ایسا محوری دھکا پہنچے جس سے اس میں ۱۵ ٹن فی مربع انچ کا زور پیدا ہو تو اسی دھکے سے ا میں کتنا زور پیدا ہوگا۔ لچک کی حدود کے اندر ا اس طرح ب سے کتنی زیادہ توانائی جذب کر سکتا ہے۔

صفحہ ۱۰۱

# چوتھا باب

## جھکاؤ کا نظریہ

**۵۵ - شہتیر اور جھکاؤ** ــــ اگر کسی شے کی ایک سلاخ پر بیرونی قوتیں (جن میں بوجھ اور ردِّ عمل داخل ہیں) اس کے طولی محور سے ترچھے عمل کریں تو وہ ایک شہتیر کہلاتی ہے اور بوجھ کے جو اجزائے ترکیبی محور کے علی القوائم ہوں اُن سے پیدا ہونے والے فساد کو جھکاؤ یا خمیدگی کہتے ہیں۔ موجودہ باب اور اس کے بعد کے چار بابوں میں صرف ایسے شہتیروں سے بحث کی گئی ہے جو بالکل سیدھے یا تقریباً سیدھے ہوں۔ چونکہ شہتیر عموماً اُفقی ہوتے ہیں اور بیرونی قوتیں وزن ہوتی ہیں اس لیے اس میں آسانی ہوگی کہ شہتیروں کو ہمیشہ اُفقی سمجھا جائے اور بیرونی قوتوں کو انتصابی اگرچہ حاصل شدہ نتائج دوسری صورتوں میں بھی درست ہونگے۔ تعمیروں کے ارکان اکثر شہتیر بھی ہوتے ہیں اور داب رو یا بندھن بھی، یعنی اُن پر طولی قوتوں کے علاوہ عرضی قوتیں بھی

ہوتی ہیں۔

## ۵۶۔ شہتیروں پر فسادی عمل ـــــ جزی قوت اور خماؤ کا معیار

اور خماؤ کا معیار ـــــ خمیدگی سے پیدا ہونے والے زوروں اور فسادوں سے بحث کرنے سے پہلے اُن فسادی عملوں سے بحث کی جائیگی جو شہتیروں پر لداؤ کے مختلف نظاموں اور سہارے کے مختلف طوروں سے پیدا ہوں۔



شکل ۵۵

اگر ہم ایک شہتیر سے بحث کریں جس پر متعدد عرضی بوجھ عمل کریں جیسا کہ شکل ۵۵ میں ہے تو پورا شہتیر بوجھوں و۱، و۲، و۳ وغیرہ اور سہارے کی قوتوں یا ردِّ عملوں س۱ اور س۲ کے زیرِ عمل تعادل میں ہوگا۔ نیز اگر شہتیر کو ایک خیالی تراش لا سے دو حصوں ا اور ب میں تقسیم کیا جائے تو یہ دونوں حصے تعادل میں ہونگے۔ ا کو تعادل میں رکھنے والا نظام قوتوں و۱، و۲، و۳ اور س۱ اور نیز اُن قوتوں پر مشتمل ہے جو شہتیر کے اندر زور کی کیفیت کی وجہ سے حصہ ب حصہ ا پر تراش لا میں سے عمل کرتا ہے۔ ان مؤخرالذکر قوتوں سے ہم آسانی کے لیے اُن کے مجموعی اُفقی اور انتصابی

صفحہ ۱۸۰

اجزائے ترکیبی اور اُن کے معیاروں کے ذریعے بحث کرینگے۔ سکونیات کی رُو سے تعادل کی معمولی شرائط کے اطلاق سے حسبِ ذیل نتائج حاصل ہوتے ہیں:۔

(۱) چونکہ حصہ ا پر کوئی اُفقی قوتیں نہیں سوائے اُن کے جو تراش لا میں سے عمل کرتی ہیں اس لیے اُن قوتوں کا جبری مجموعہ صفر ہوگا۔

(۲) چونکہ ا پر انتصابی بیرونی قوتوں کا جبری مجموعہ

$$و_۱ + و_۲ + و_۳ - ر_۱$$

ہے اس لیے ا پر ب کی لگائی ہوئی حاصل انتصابی اوپر وار قوت $و_۱ + و_۲ + و_۳ - ر_۱$ ہوگی جو ایک اوپر وار قوت

$$ر_۲ - (و_۴ + و_۵)$$

کے بھی مساوی ہے۔

جزی قوت — اس طرح ا پر ب کی لگائی ہوئی حاصل انتصابی قوت تراش لا کے کسی جانب کی انتصابی قوتوں کے جبری مجموعے کے مساوی ہے۔ ب پر ا کا عمل اس کے مساوی اور مخالف ہوگا۔ یہ مجموعی انتصابی جزوِ ترکیبی زیرِ بحث تراش پر کی جزی قوت کہلاتی ہے۔

(۳) اگر لا سے $و_۱$، $و_۲$، $و_۳$ اور $ر_۱$ کے فاصلے علی الترتیب $ل_۱$، $ل_۲$، $ل_۳$ اور $لا_۱$ ہوں تو ا پر عمل کرنے والی بیرونی قوتوں کا معیار لا کے گرد ——

$$م = ر_۲ ل_۱ - و_۱ ل_۱ - و_۲ ل_۲ - و_۳ ل_۳$$

جو $و_۳ ل_۳ + و_۵ ل_۵ - ر_۲ ل_۲$ کے بھی مساوی ہے اور

اگر اوپر کا جملہ مثبت ہو تو موافق سمتِ ساعت ہے۔

حصہ ب حصہ ا پر جو معیار لگاتا ہے وہ اس کی تعدیل کریگا اور اِس طرح مقدار میں اُس کے مساوی ہوگا۔

**خماؤ کا معیار** — اوپر کی مقدار م زیرِ غور تراش کے کسی ایک جانب کی تمام قوتوں کے معیاروں کا جبری مجموعہ ہے اور اس کو خماؤ کا معیار کہتے ہیں - اس کو متوازن کرنے والا معیار جو حصہ ب حصہ ا پر لگاتا ہے اِس تراش پر شہتیر کا مزاحمت کا معیار کہلاتا ہے - تعادل کی سکونیاتی شرائط سے ظاہر ہے کہ مزاحمت کا معیار اور خماؤ کا معیار مقدار میں باہم مساوی ہونگے۔

## ۵۷ — جزی قوت اور خماؤ کے معیار کے نقشے —

جزی قوت اور خماؤ کا معیار دونوں عموماً مقدار میں ایک لدے ہوئے شہتیر کے طول میں نقطہ بہ نقطہ بدلینگے - ان کی قیمت کسی خاص تراش پر حساب کے ذریعے محسوب کی جاسکتی ہے، یا عام جبری جملے معلوم کیے جاسکتے ہیں جن سے شہتیر کی کسی تراشش پر خماؤ کا معیار اور جزی قوت معلوم ہوسکیں۔ خماؤ کے معیار اور جزی قوت کے تغیر کو منحنیوں کے ذریعے ترسیماً بھی تعبیر کیا جاسکتا ہے جن کے اساس کسی پیمانے پر شہتیر کے طول کو تعبیر کریں اور انتصابی معین خماؤ کے معیاروں یا جزی قوتوں کو جیسی کہ صورت ہو - خماؤ کے معیار اور جزی قوت کے منحنیوں کی چند سادہ تمثیلی مثالیں اشکال ۵۹ تا ۶۹ میں

دی گئی ہیں - ہر صورت میں ہر خماؤ کے معیار، ق جزی قوت، اور س ردِ عمل یا سہارنے والی قوت کو تعبیر کرتا ہے۔ اور ان حروف کو

صفحہ ۱۰۶




شکل ۵۹ - برآمدہ بیرم - سرے پر بوجھ

لاحقے لگادیے جاتے ہیں جن سے ان کا محل تعبیر ہوتا ہے - خماؤ کے معیار اور جزی قوتوں کی دوسری صورتوں سے آگے چل کر بحث کی جائیگی




شکل ۶۰ - برآمدہ بیرم، متعدد بوجھ

(دیکھو دفعات ۸۴ تا ۹۱) - متحرک بوجھوں کی صورت میں فسادی عمل بوجھ
کے محل کے ساتھ بدلتے ہیں - ان صورتوں سے تعمیروں کے نظریے
کی کتابوں میں بحث کی گئی ہے - اگر ایک شہتیر پر متعدد مختلف مرتکز

صفحہ ۱۰۷




شکل ۶۱ - یکساں لدا ہوا برآمدہ بیم




شکل ۶۲

یا منقسم بوجھ ہوں تو کسی تراش پر خماؤ کا معیار اُن بوجھوں سے علیحدہ علیحدہ پیدا ہونے والے خماؤ کے معیاروں کا جبری مجموعہ ہوگا ۔ نقشے کھینچتے وقت بعض اوقات اس میں آسانی ہوتی ہے کہ دو علیحدہ بوجھوں کے نقشوں کے معینوں کو جمع کیا جائے اور جبری مجموعے کو ترسیم کیا جائے، یا ان دو منحنیوں کو ایک ہی اساسی خط کی مقابل جانبوں میں ترسیم کیا جائے اور حاصل قیمتوں کو اس طرح بننے والے نقشے کی بالائی اور زیرین حد کے درمیان کے انتصابی مقطوع سے بالراست ناپ لیا جائے ۔

صفحہ ۱۰۸

یہ دونوں طریقے شکل ۶۲ میں ترتیب میں دکھائے گئے ہیں۔
اشکال ۵۹ تا ۶۲ برآمدہ بیرموں کو تعبیر کرتی ہیں، یعنی ایسے شہتیروں کو جو ایک سرے پر مضبوطی کے ساتھ ثابت ہیں اور دوسرے سرے پر آزاد ۔ اشکال ۶۳ تا ۶۶ ایسے شہتیروں کو تعبیر کرتی ہیں جن کے




شکل ۶۳ ۔ آزادانہ سہارا ہوا شہتیر ۔ مرکزی بوجھ

دونوں سرے سہاروں پر آزادانہ ٹکے ہوئے ہیں اور جن پر مختلف بوجھ عمل کرتے ہیں کہ شکلوں میں دکھائے گئے ہیں ۔ کسی خاص نقطے پر جزی قوت یا خماؤ کا معیار محسوب کرنے کے لیے یا ان دونوں مقداروں کے لیے شہتیر کے ایک حصہ یا پورے

طول کے ہر نقطے کے لیے حروف میں ایک جملہ حاصل کرنے کے لیے پہلا مرحلہ عموماً یہ ہوتا ہے کہ نامعلوم سہارنے والی قوتوں یا ردِ عملوں




شکل ۶۴

(سا اور سا) کو معلوم کیا جائے۔ یہ اس طرح آسانی سے معلوم ہو سکتے ہیں کہ دونوں میں سے کسی ایک سہارے کے گرد تمام بیرونی قوتوں (مع ردِ عملوں) کا معیار لے کر ان معیاروں کے جبری مجموعے کو صفر کے مساوی رکھا جائے۔ جب تمام بیرونی قوتیں معلوم ہو جائیں تو کسی تراش کے لیے جزی قوت اور خماؤ کا معیار آسانی سے معلوم ہو سکتے ہیں۔ جزی قوت تراش کی کسی ایک جانب کی تمام بیرونی عرضی قوتوں کا جبری مجموعہ ہوگی اور خماؤ کا معیار تراش کی کسی ایک جانب کی تمام بیرونی قوتوں کے معیاروں کا جبری مجموعہ ہوگا۔ صفحہ ۱۰۹

حاصل مجموعوں کی علامت کا سوال اختیاری ہے اور کچھ زیادہ اہم نہیں۔ لیکن نقشہ کھینچتے وقت مخالف قوتوں اور معیاروں کو اساسی خط کی مقابل جانبوں میں بتانا مناسب ہے۔ مثال کے طور پر شکل ۶۶ والی صورت پر پورے طور پر غور کرو۔ بوجھ شہتیر کے

طول ج پر و فی طولی انچ کی شرح سے یکساں پھیلا ہوا ہے - بوجھ کے




شکل ۶۵ - آزادانہ سہارا ہوا شہتیر - یکساں پھیلا ہوا بوجھ

مرکزِ جاذبہ کے فاصلے شہتیر کے بائیں اور دائیں سہاروں سے علی الترتیب ا اور ب ہیں - اس طرح ا + ب = ل = شہتیر کا فصل سہاروں کے درمیان -




شکل ۶۶ - آزادانہ سہارا ہوا شہتیر

دائیں سہارے کے گرد معیار لینے سے ---

$$ہ_۱ \times ل = و \times ج \times ب$$

$$ہ_۱ = و \times ج \times \frac{ب}{ل}$$

$$ہ_۲ = و \times ج \times \frac{ا}{ل}$$

صفحہ ۱۱۲

جزی قوت ق بائیں سہارے سے بوجھ کے شروع تک $ر_۱$ کے مساوی ہے۔

لدے ہوئے حصّے میں بائیں سہارے سے فاصلہ لا پر یعنی

$$لا = ا - \frac{ج}{۲} \text{ سے } لا = ا + \frac{ج}{۲} \text{ تک}$$

$$ق_{لا} = ر_۱ - و\left\{لا - \left(ا - \frac{ج}{۲}\right)\right\}$$

$$= وج\frac{ب}{ل} - ولا + و\left(ا - \frac{ج}{۲}\right)$$

یا

$$و\left(\frac{ج ب}{ل} + ا - لا - \frac{ج}{۲}\right)$$

جو صفر کے مساوی ہے جب کہ $لا = ج\frac{ب}{ل} + ا - \frac{ج}{۲}$

باقی طول میں دائیں سہارے تک جزی قوت عددی طور پر $ر_۲$ کے اور جبری طور پر $ر_۱ - وج$ کے مساوی ہے یعنی

$$ق = و\left(\frac{ج ب}{ل} - ج\right) = وج\left(\frac{ب - ل}{ل}\right) = -وج\frac{ا}{ل}$$

خماؤ کا معیار (م) بائیں سہارے سے بوجھ کے شروع تک بائیں سہارے سے فاصلہ لا پر یعنی $لا < ا - \frac{ج}{۲}$ کے لیے تراش کی بائیں طرف معیاروں پر غور کرنے سے —

$$م_{لا} = ر_۱ \times لا = وج\frac{ب}{ل} \times لا \text{ (ایک خطِ مستقیم)}$$

لدے ہوئے حصے میں، یعنی جہاں لا > ا - ج/۲ اور < ا + ج/۲

م~لا~ = ر~۱~ × لا - {لا - (ا - ج/۲)} × و × ۱/۲ {لا - (ا - ج/۲)}

= و ج ب/ل × لا - و/۲ (لا - ا + ج/۲)^۲

اِس جملے کی پہلی رقم شکل میں دکھائے ہوئے بائیں ہاتھ کے نقطہ دار خطِ مستقیم سے تعبیر ہوتی ہے اور دوسری منحنی اور اِس خطِ مستقیم کے درمیان کے فاصلے سے - اس طرح م~لا~ سایہ دار نقشے کے انتصابی معین سے تعبیر ہوگا -

بوجھ کے دائیں طرف، یعنی جب کہ لا > ا + ج/۲، بائیں طرف کے معیاروں پر غور کرنے سے

م~لا~ = ر~۱~ لا - و ج (لا - ا)

= و ج ب/ل لا - و ج (لا - ا)

یا م~لا~ = و ج ا - و ج لا (۱ - ب/ل)

یا و ج ا - و ج لا/ل × ا

= و ج ا/ل (ل - لا)

= ر~۲~ (ل - لا) (ایک خطِ مستقیم)

صفحہ ۱۱۱

یہی نتیجہ آسانی سے اس طرح معلوم ہو سکتا تھا کہ دائیں طرف کے معیاروں پر غور کیا جائے اور زیرِ غور حصّے کے لیے دائیں طرف قوت صرف ہا ہے۔
شکل ۶۷ ایک ایسے شہتیر کو تعبیر کرتی ہے جس کا طول تو




شکل ۶۷

ل + ۲ل ہے لیکن متشاکل سہاروں کے درمیان فصل اس سے چھوٹا ہے اور ل کے مساوی ہے اور شہتیر کے سروں پر مساوی بوجھ




شکل ۶۸

لگائے گئے ہیں۔ سہاروں کے درمیان جزی قوت صفر ہوگی اور خماؤ کا معیار مستقل ہوگا۔

شکل ۶۸ میں طول $\text{ل}_2 + 2\text{ل}_1$ کا ایک شہتیر دکھایا گیا ہے جس پر ایک یکساں پھیلا ہوا بوجھ و ہے اور سہارے باہمی فاصلہ $\text{ل}_2$ پر ہیں اور سرے دونوں طرف سہاروں سے بقدر طول $\text{ل}_1$ کے باہر نکلے ہوئے ہیں۔ سہاروں پر خماؤ کا معیار

$$\text{م} = \text{و}\,\text{ل}_1 \times \frac{\text{ل}_1}{2} = \frac{\text{و}\,\text{ل}_1^2}{2}$$

صفحہ ۱۱۱

فصل کے اندر کسی سہارے سے فاصلہ لا پر خماؤ کا معیار۔

$$\text{م}_{\text{لا}} = \text{و}\,(\text{ل}_1 + \text{لا}) \times \frac{\text{ل}_1 + \text{لا}}{2} - \text{س}_1\,\text{لا}$$

$$= \frac{\text{و}}{2}(\text{ل}_1 + \text{لا})^2 - \text{و}\,\text{لا}\left(\text{ل}_1 + \frac{\text{ل}_2}{2}\right)$$

$$= \frac{\text{و}}{2}\text{ل}_1^2 - \frac{\text{و}}{2}(\text{ل}_2\text{لا} - \text{لا}^2)$$

اس جملے کی پہلی رقم سہاروں پر کا معیار ہے اور دوسری رقم طول $\text{ل}_2$ کے یکساں لدے ہوئے فصل کی صورت میں خماؤ کا معیار ہے (دیکھو شکل ۶۵)۔ یہ دو رقمیں مخالف علامتوں کی ہیں اور اگر $\text{ل}_2$ کافی بڑا ہو تو خماؤ کا معیار فصل کے اندر دو نقطوں پر صفر ہوکر علامت بدلیگا۔ ان نقطوں کے لیے

$$\frac{\text{و}}{2}\text{ل}_1^2 - \frac{\text{و}}{2}\text{لا}(\text{ل}_2 - \text{لا}) = 0$$

$$\text{لا}^2 - \text{ل}_2\text{لا} + \text{ل}_1^2 = 0$$

یا

$$\text{لا} = \frac{\text{ل}_2}{2} \pm \sqrt{\left(\frac{\text{ل}_2}{2}\right)^2 - \text{ل}_1^2}$$

یعنی یہ دو نقطے فصل کے وسط کے دونوں جانب وسط سے فاصلہ $\sqrt{\left(\frac{ل}{۲}\right)^۲ - ل_۱^۲}$ پر ہیں۔ یہ دونوں نقطے منطبق ہونگے (فصل کے وسط پر) اگر $ل_۱ = ۲ل_۱$ اور ان کا وجود ہی نہیں ہوگا اگر $ل_۱$ چھوٹا ہو $۲ل_۱$ سے اور اس صورت میں خماؤ کا معیار علامت نہیں بدلیگا۔

**نقاطِ انعطاف** —— ظاہر ہے کہ مخالف علامت کے خماؤ کے معیار مخالف انحنا کی خمیدگی پیدا کرنے کا اقتضا رکھینگے۔ اگر خماؤ کے معیار کا منحنی مسلسل ہو تو علامت کی تبدیلی کے لیے ضروری ہے کہ صفر قیمت میں سے گزرے اور صفر خماؤ کے معیار اور علامت کی تبدیلی کا یہ نقطہ نقطۂ انعطاف یا خیالی قبضہ کہلاتا ہے۔ شکل ۶۸ کے نقاطِ انعطاف کا محل مساوات $م_۱ = ۰$ سے ابھی معلوم کیا گیا ہے۔

## ۵۸ - خماؤ کا معیار کڑیوں کے یا ریسمانی کثیر الاضلاع کے ذریعے

کسی افقی شہتیر کے اوپر عمل کرنے والی انتصابی قوتوں کے نظام کے لیے جو ریسمانی یا کڑیوں کا کثیر الاضلاع کھینچا جائے اس کا انتصابی عرض کسی تراش پر اس تراش کے خماؤ کے معیار کو تعبیر کریگا۔ یہ شکل ۶۹ میں دکھایا گیا ہے جس میں سمتی کثیر الاضلاع کے سمتی س ط کو افقی بنا کر کڑیوں کے کثیر الاضلاع کا اساس افقی بنایا گیا ہے اور س ط کو افقی اس طرح بنایا گیا کہ جو نقطہ س بوجھ کے خط ا ب ج د ع کو سہارنے والی قوتوں کی نسبت میں تقسیم کرتا ہے اس سے افقی خط کھینچا گیا اور اس کے اوپر

قطب ط انتخاب کیا گیا - کڑیوں کے کثیر الاضلاع کے معینوں سے خماؤ کے معیار کے تعبیر ہونے کا آسان ثبوت یہ ہے کہ کڑیوں کے کثیر الاضلاع کے اضلاع کو خارج کرنے سے جو مثلث بنتے ہیں وہ سمتی کثیر الاضلاع کے متناظر مثلثوں کے مشابہ ہوتے ہیں - اور اس تشابہ کے ذریعے مطلوبہ ثبوت حاصل ہوجاتا ہے - خماؤ کے معیار کا پیمانہ ۱ انچ کو ق × ف × ی پونڈ انچ ہوگا جہاں قوت کا پیمانہ ۱ انچ کو ق پونڈ، فاصلے کا ۱ انچ کو ف انچ ہے اور قطبی فاصلہ س ط طول میں ی انچ ہو۔ یہ ضروری نہیں کہ نقشے کو افقی اساس پر کھینچا جائے لیکن فاصلہ ی کو افقاً لینا چاہیے اور خماؤ کا معیار انتصابی معینوں سے ناپنا چاہیے -

صفحہ ۱۱۳




شکل ۶۹

جزی قوت کا نقشہ سمتی کثیر الاضلاع کے انتصابی بوجھ کے خط سے نقل لے کر بنایا گیا ہے۔

خماؤ کے معیار کا نقشہ کھینچنے کا یہی طریقہ یکساں اور کسی طرح پر پھیلے ہوئے بوجھ کی صورت میں بھی کام دے سکتا ہے اور اس میں جتنی صحت مطلوب ہو اتنی صحت حاصل کی جا سکتی ہے۔ اس کے لیے یہ کرنا ہوگا کہ پھیلے ہوئے بوجھ کو شہتیر کے طول میں متعدد حصّوں میں تقسیم کر کے ہر ایک حصے کو اس کے مرکزِ جاذبہ پر مرتکز سمجھا جائے۔ اس سے رسیمانی کثیر الاضلاع ایک مستقیم الاضلاع شکل ہوگی۔ خماؤ کے معیار کا اصلی منحنی اس کو اندر کی جانب (نہ کہ باہر کی جانب) مس کرنے والا منحنی ہوگا۔

## ۵۹ - خماؤ کے معیار اور جزی قوت کے درمیان

ربط ——— ایک شہتیر کے جس پر و فی اکائی طول کا ایک مسلسل پھیلا ہوا بوجھ ہے چھوٹے طول مف لا (شکل ۸۰) پر غور کرو۔ و ضروری نہیں کہ مستقل ہو لیکن مف لا اتنا چھوٹا لو کہ و کو اِس کے اوپر مستقل سمجھا جا سکتا ہے۔ فرض کرو کہ ٹکڑے مف لا کے دونوں سروں پر جزی قوتیں ق اور ق + مف ق اور خماؤ کے معیار م + مف م ہیں جیسا کہ شکل ۸۰ میں دکھایا گیا ہے۔

ٹکڑے مف لا پر کی انتصابی اُوپر وار اور نیچے وار کی قوتوں کو مساوی رکھنے سے

$$ق + مف ق = ق + و مف لا$$

یا

$$مف ق = و مف لا$$

یا

$$\frac{فرق}{فرلا} = و \qquad \ldots\ldots\ldots\ldots (1)$$

صفحہ ۱۲۱

یعنی جزی قوت کی تبدیلی کی شرح (جو جزی قوت کے منحنی کے ڈھال سے تعبیر ہوتی ہے) مقدار میں لداؤ کی حدت کے مساوی ہے۔




شکل

فاصلہ لا - لا. میں تکمل کرنے سے

ق - ق. (جزی قوت کی مجموعی تبدیلی) = $\int_{لا.}^{لا}$ د . فرلا

یا ق = ق. + $\int_{لا.}^{لا}$ د . فرلا

اس میں ہر رقم کے ساتھ اس کے موزوں علامت لینی چاہیے۔
د = مستقل کے لیے ان ربطوں کو اشکال ۶۱، ۶۲، ۶۵، ۶۸ کے جزی قوت کے نقشوں میں دکھایا گیا ہے۔
ٹکڑے مف لا پر عمل کرنے والی تمام بیرونی قوتوں کا بائیں طرف کی تراش کے کسی نقطے کے گرد معیار لے کر مخالف معیاروں کو مساوی رکھنے سے

$$م + (ق + مف ق) مف لا - و مف لا \times \frac{مف لا}{۲}$$

$$= م + مف م$$

یا پہلے رُتبے کی چھوٹی مقداروں تک

$$مف م = ق مف لا$$

یعنی $$\frac{فر م}{فر لا} = ق \qquad \text{..........(۲)}$$

یعنی خماؤ کے معیار کی تبدیلی کی شرح جزی قوت کے مساوی ہے۔
اس لیے تکمل کرنے سے، لا. سے لا تک خماؤ کے معیار کی مجموعی تبدیلی $\int_{لا.}^{لا}$ ق فرلا ہوگی، جو لا. اور لا پر کے معینوں کے درمیان جزی قوت کے نقشے کے رقبے کے متناسب ہے۔ مثلاً اشکال ۶۳ تا ۶۹ میں یہ رقبہ شہتیر کے سروں کے درمیان صفر ہے کیونکہ اساسی خط کے اوپر اور نیچے کا رقبہ مساوی ہے۔
ربط (۲) سے معلوم ہوتا ہے کہ جزی قوت کے نقشے کے معین خماؤ کے معیار کے منحنی کے ڈھالوں کے متناسب ہیں۔ جہاں جزی قوت صفر ہوکر علامت بدلے خماؤ کے معیار کی قیمت (ریاضیاتی) اعظم یا اقل ہوگی۔ اس واقعے سے کسی شہتیر کا زیادہ سے زیادہ خماؤ کا معیار معلوم کرنے کا ایک آسان طریقہ ہاتھ آتا ہے جیساکہ اشکال ۶۵، ۶۶ اور ۶۸ میں دکھایا گیا ہے۔ شکل ۶۶ میں، وہ تراش جس پر جزی قوت صفر ہے صریحاً طول ج کو نسبت $\frac{س}{ر}$ میں تقسیم کرتی ہے۔ یا دفعہ ۵۰ کے جملے کو استعمال کریں تو ق بائیں سہارے سے فاصلہ

صفحہ ۱۱۵

$$\text{ج}\frac{\text{ب}}{\text{ل}} + \text{ا} - \frac{\text{ج}}{۲}$$

پر صفر ہوگا۔ اس نقطے پر خماؤ کا معیار اعظم ہے اور اس کی قیمت آسانی سے محسوب ہوسکتی ہے۔

علامتیں ــــ دیکھو چونکہ لا دائیں طرف مثبت لیا جاتا ہے اور نیچے کی طرف مثبت، اس لیے (۱) میں ق کو اُس وقت مثبت سمجھا گیا ہے جب کہ اس کا عمل زیر غور تراش کے بائیں طرف اوپر وار ہو اور دائیں طرف نیچے کو۔ اس لیے علامت کا خیال رکھنے اور نیچے وار قوتوں کو مثبت سمجھنے سے جزی قوت وہ یکوار اندرونی قوت ہے جو کسی تراش کے دائیں طرف عمل کرے، یا کسی تراش کے دائیں جانب اوپر وار عمل کرنے والی بیرونی قوتوں کا جبری مجموعہ، یا بائیں جانب نیچے وار عمل کرنے والی بیرونی قوتوں کا جبری مجموعہ ہے۔ نیز (۲) میں م کو اس وقت مثبت سمجھا گیا ہے جب کہ تراش کے بائیں طرف شہتیر کے حصے پر اس کا عمل موافق سمتِ ساعت ہو اور دائیں طرف کے حصے پر مخالف سمتِ ساعت۔ اس لیے خماؤ کا معیار تراش کے دائیں طرف کی بیرونی قوتوں کا موافق سمتِ ساعت معیار یا بائیں طرف کی بیرونی قوتوں کا مخالف سمتِ ساعت معیار ہے۔ یہ ظاہر ہے کہ مثبت خماؤ کے معیار سے اوپر وار تحدب پیدا ہوگا اور منفی خماؤ کے معیار سے نیچے وار تحدب۔

مرتکز بوجھ ــــ ایسے بوجھوں کی صورت میں جو فصل کے ثابت نقطوں پر (کم و بیش) مرتکز ہوں جزی قوت کا منحنی (دیکھو اشکال ع ۶۰، ع ۶۲، ع ۶۳، ع ۶۴، ع ۶۷ اور ع ۶۹) غیر مسلسل ہوتا ہے، اور نیز خماؤ کے معیار کے منحنی کا ڈھال بھی غیر مسلسل

ہوتا ہے - البتہ لداؤ کے نقاط کے درمیان اوپر کے ربط درست رہتے ہیں
اور جس تراش پر جزی قوت کا منحنی اساسی خط کو قطع کرتا ہے وہ
ایک اعظم خماؤ کے معیار کی تراش ہوگی (دیکھو اشکال ۶۳، ۶۷، ۶۹)۔
مرتکز بوجھ در اصل عملاً ایسا بوجھ ہوتا ہے جو ایک بہت چھوٹے طول پر
پھیلا ہوا ہوتا ہے (ضروری نہیں کہ یکساں پھیلا ہو)۔ اس طرح
بوجھ کے نقطے پر جزی قوت کے نقشے میں جو انتصابی خطوط دکھائے
جاتے ہیں اُن کو در اصل انتصابی سمت سے تھوڑا جھکا دینا چاہیے
کیونکہ کسی تراش پر جزی قوت کی صرف ایک قیمت ہونی چاہیے۔
مثال ۱ — ایک ۲۰ فٹ طول کے شہتیر کے دونوں سرے
سہاروں پر ٹکے ہوئے ہیں اور اس پر ½ ٹن فی طولی فٹ کا
ایک بوجھ ہے اور ایک اور بوجھ ½ ۱ ٹن فی طولی فٹ کا جو بائیں سرے
سے ۱۲ فٹ طول تک ہے - اعظم خماؤ کے معیار کا محل اور مقدار
معلوم کرو اور جزی قوت اور خماؤ کے معیار کے نقشے کھینچو۔
لداؤ شکل ۷۰ میں اوپر ا ج ب پر دکھایا گیا ہے۔
½ ٹن فی فٹ کی وجہ سے ردِ عمل ا اور ب پر ۵ ٹن ہیں۔
½ ۱ ٹن فی فٹ کے بوجھ سے جس کا مرکزِ جاذبہ ا سے ۶ فٹ ہے۔

$$(\text{ب کا ردِ عمل}) \times 20 = 18 \times 6$$

$$\text{ب کا ردِ عمل} = 5.4 \text{ ٹن}$$

اس لیے ا کا ردِ عمل $= 18 - 5.4 = 12.6$ ٹن } دوسرے بوجھ کی وجہ سے
دونوں بوجھوں کے لیے جزی نقشے علیحدہ ایک اُفقی خط
کی متقابل جانبوں میں کھینچے گئے ہیں اور حاصل نقشہ سایہ دار دکھایا
گیا ہے -

صفحہ ۱۱۶

خماؤ کا معیار وہاں اعظم ہے جہاں جزی قوت صفر ہے
جیساکہ د پر دکھایا گیا ہے - اس کا فاصلہ بائیں سہارے سے
معلوم کرنے کا غالباً آسان ترین طریقہ یہ ہے کہ جزی قوت

بائیں سہارے پر ۱۷،۶ ٹن ہے اور ۲ ٹن فی طولی فٹ کی شرح سے گھٹتی ہے اس لیے اس کی قیمت صفر

$$\text{بائیں سہارے سے } \frac{۱۷،۶}{۲} = ۸،۸ \text{ فٹ}$$

پر ہوگی۔

اس جگہ خماؤ کا معیار

$$= ۱۷،۶ \times ۸،۸ - ۸،۸ \times ۲ \times \frac{۸،۸}{۲}$$

$$= ۷۷،۴۴ \text{ ٹن فٹ}$$

دونوں بوجھوں کے لیے خماؤ کے معیار کے نقشے شکل ۷۱ میں ایک ہی اساسی خط کے مقابل جانب کھینچے گئے ہیں۔ دونوں بوجھوں کا متحدہ نقشہ اُن نقشوں کی حدود کے درمیان کی انتصابی پیمائشوں سے حاصل ہوگا۔




شکل ۷۱

اکیلے $\frac{1}{2}$ ٹن فی فٹ کے بوجھ کے لیے اعظم خماؤ کا معیار فصل کے وسط میں ہوگا اور

$$= ۵ \times ۱۰ - \frac{1}{2} \times ۱۰ \times ۵ = ۲۵$$

ٹن فٹ

اکیلے $\frac{1}{2}$ ٹن فی فٹ کے بوجھ کے لیے اعظم وہاں ہوگا

جہاں اس بوجھ کی وجہ سے جزی قوت صفر ہے، یعنی ا سے فاصلہ

$۱۲٫۶ \div ۱٫۵ = ۸٫۴$ فٹ پر ہوگا۔

اس لیے اس منحنی کا اعظم معین ـــ

$$= ۱۲٫۶ \times ۸٫۴ - ۸٫۴ \times ۱\frac{۱}{۲} \times \frac{۸٫۴}{۲} = ۵۲٫۹۲$$ ٹن فٹ

ج پر اس منحنی کا معین

$$= ۵٫۴ \times ۸ = ۴۳٫۲$$ ٹن فٹ

اور ج کے دائیں طرف یہ راست ب کے فاصلے کی طرح بدلتا ہے۔ اور منحنی ایک خطِ مستقیم ہوتا ہے۔

مثال ۲ ـــ ایک افقی شہتیر اب جو ۲۴ فٹ لمبا اور ا پر قبضہ دار ہے، ایک سہارے ج پر ٹکا ہوا ہے جو ا سے ۱۶ فٹ کے فاصلے پر ہے، اور اس شہتیر پر ایک پھیلا ہوا بوجھ ۱ ٹن فی طولی فٹ کا ہے اور ایک اور بوجھ ۳۲ ٹن ب پر ہے۔ ردِ عمل، جزی قوتیں اور خماؤ کے معیار معلوم کرو۔ اگر ب پر کا بوجھ گھٹا کر ۸ ٹن کر دیا جائے تو اس سے کیا فرق ہوگا؟

فرض کرو کہ سہارے ج کا اوپر وار ردِّ عمل $س_ج$ ہے۔

ا کے گرد معیار لینے سے (شکل ۴۲) ـــ

صفحہ ۱۱۷

$$۱۶\ س_ج = (۲۴ \times ۳۲) + (۲۴ \times ۱۲) = ۱۰۵۶$$

$$س_ج = ۶۶$$ ٹن

اگر ا کا اوپر وار ردِّ عمل $س_ا$ ہو تو

$$س_ا = ۲۴ + ۳۲ - ۶۶ = -۱۰$$ ٹن

یا ۱۰ ٹن نیچے کو۔

جزی قوت کا نقشہ شکل ۲۷ میں دکھایا گیا ہے ۔ ب پر جزی قوت ۳۲ ٹن ہے، وہاں سے بتدریج بڑھ کر ج پر اس کی قیمت بقدر ۸ ٹن کے زیادہ ہے ۔ یہاں بقدر ۶۶ ٹن نیچے گھٹ کر مخالف علامت کی ۲۶ ٹن ہو جاتی ہے ۔ ج سے ا تک مجموعی تبدیلی




شکل ۲۷

۱۶ ٹن یکساں شرح سے ہے اور ا پر قیمت ۱۰ ٹن ہے ۔

ج پر خماؤ کا معیار —

= (۸×۳۲) + (۸×۴) = ۲۸۸ ٹن فٹ

ا اور ب پر اس کی قیمت صفر ہوتی ہے اور کسی حصّے میں بھی ریاضیاتی مفہوم میں اعظم نہیں ہوتی ۔ ب سے ۴ فٹ کے فاصلے پر خماؤ کا معیار

= (۴×۳۲) + (۴×۲) = ۱۳۶ ٹن فٹ

ا اور ج کے وسط میں

= (۸×۱۰) + (۸×۴) = ۱۱۲ ٹن فٹ

پورا نقشہ شکل ۲۷ میں دکھایا گیا ہے۔
ب پر صرف ۸ ٹن کا بوجھ سمجھ کر مسئلے کو حل کرنے سے

$$۱۶\ ر_ج = (۸ \times ۲۴) + (۲۴ \times ۱۲) = ۱۹۲ + ۲۸۸$$

$$= ۴۸۰$$

$$ر_ج = ۳۰ \text{ ٹن}$$

مجموعی بوجھ = ۲۴ + ۸ = ۳۲ ٹن

$$ر_ا = ۲ \text{ ٹن اوپر وار}$$

جزی قوت اور خماؤ کے معیار کے نقشے شکل ۴۳ میں دکھائے گئے ہیں۔ جزی قوت ب پر ۸ ٹن ہے اور ۸ ٹن اور بڑھ کر ج پر ۱۶ ٹن ہو جاتی ہے۔ یہاں ۳۰ ٹن گھٹ کر مخالف علامت کے ۱۴ ٹن ہو جاتی ہے۔ ج سے ا تک اس میں ۱۶ ٹن کی تبدیلی ہوتی ہے

صفحہ ۱۱۸




شکل ۴۳

اور ا پر اس کی قیمت ۲ ٹن ہوتی ہے۔ ج اور ا کے درمیان اس کی قیمت صفر ہوتی ہے اور علامت بدلتی ہے۔

(ریاضیاتی) اعظم خماؤ کے معیار کی تراش ا اور ج کے درمیان وہ ہوگی جہاں جزی قوت صفر ہے اور چونکہ ا پر جز ۲ ٹن ہے اور ۱ ٹن فی فٹ کی شرح سے گھٹتا ہے اس لیے صفر قیمت تراش د پر ہوگی جو ا سے ۲ فٹ ہوگا۔

ج پر خماؤ کا معیار

$$= (۸ \times ۸) + (۸ \times ۴) = ۹۶ \text{ ٹن فٹ}$$

ب سے ۴ فٹ پر

$$= (۴ \times ۸) + (۴ \times ۲) = ۴۰ \text{ ٹن فٹ}$$

ا اور ج کے درمیان ا سے فاصلہ لا پر

$$= لا \times \frac{لا}{۲} - ۲لا = لا\left(\frac{لا}{۲} - ۲\right)$$

جو لا = ۴ کے لیے یعنی ا سے ۴ فٹ پر صفر ہے اس لیے یہ نقطع ایک نقطۂ انعطاف ہوگا۔ اس فاصلے کو اس طرح بھی معلوم کر سکتے تھے کہ صریحاً اس کو ا د کا دگنا ہونا چاہیے۔

$$\text{آخر میں}\quad م_د = ۲ \times ۱ - ۲ \times ۲ = -۲ \text{ ٹن فٹ}$$

**مثال ۳** — ایک شہتیر دونوں سروں پر سادہ طور پر سہارا ہوا ہے اور اس کا فصل ۲۰ فٹ ہے۔ بوجھ منقسم ہے۔ بائیں سہارے پر اس کی شرح ا ٹن فی طولی فٹ ہے اور دائیں سہارے پر ۴ ٹن فی طولی فٹ اور سہاروں کے درمیان شرح ہموار طور پر بدلتی ہے۔ اعظم خماؤ کے معیار کا محل اور قیمت معلوم کرو۔

آسانی کے لیے بوجھ کو دو حصوں میں تقسیم کرو۔ ایک یکساں پھیلا ہوا بوجھ ا ٹن فی طولی فٹ کا اور دوسرا بائیں سہارے سے

صفحہ ۱۱۹

صفر سے بڑھتا ہوا دائیں سہارے پر ۳ ٹن فی طولی فٹ شرح کا۔ پہلے بوجھ کی وجہ سے دونوں سہاروں کے ردِّ عمل ۱۰ ٹن ہونگے۔ دوسرے بوجھ کی اوسط حدت ۱٫۵ ٹن فی طولی فٹ، یا مجموعی بوجھ ۳۰ ٹن ہوگا۔ اس کا مرکزِ جاذبہ بائیں سرے سے ۲/۳ فصل پر ہوگا۔ اس طرح اس بوجھ کی وجہ سے دائیں سہارے کا ردِّ عمل ۳۰ ٹن کا ۲/۳ یعنی ۲۰ ٹن ہوگا، اور بائیں سہارے کا ۱۰ ٹن ہوگا۔

اس طرح مجموعی ردِّ عمل بائیں اور دائیں سہارے پر ۲۰ ٹن اور ۳۰ ٹن ہونگے۔

بائیں سہارے سے فاصلہ لا فٹ پر بوجھ فی فٹ

= ۱ + ۳/۲۰ لا ٹن فی فٹ

کیونکہ اس کے بڑھنے کی شرح ۳/۲۰ ٹن فی فٹ فی فٹ ہے۔

طول لا فٹ میں اوسط شرح

= ۱/۲ (۱ + ۱ + ۳/۲۰ لا) = ۱ + ۳/۴۰ لا ٹن فی فٹ

اور لا فٹ پر مجموعی بوجھ —

= لا (۱ + ۳/۴۰ لا)

خماؤ کا معیار اُس جگہ اعظم ہوگا جہاں جزی قوت صفر ہو، یعنی اُس تراش پر جس کے بائیں جانب کا بوجھ بائیں ردِّ عمل ۲۰ ٹن کے مساوی ہو۔

اس تراش کے لیے جزی قوت

ق = ۲۰ - لا (۱ + ۳/۴۰ لا) = ۰

۳ لا^۲ + ۴۰ لا - ۸۰۰ = ۰

لا = ۱۰٫۹۶ فٹ = ۱۰ فٹ ۱۱٫۵ انچ

سہارے سے فاصلہ لا فٹ پر خماؤ کا معیار

= ۲۰ لا - لا × لا/۲ - ۳ لا^۲/۴۰ × ۱/۳ لا

جب کہ لا = ۱۰٫۹۶ فٹ تو

م = ۲۱۹ - ۶۰ - ۳۳ = ۱۲۶ ٹن فٹ

ق اور م کے لیے جو جملے اوپر حاصل ہوئے ہیں اُن سے جزی قوت اور خماؤ کے معیار کے منحنی کھینچے جا سکتے ہیں۔

**۶۰ - لچکدار خماؤ کا نظریہ** ـــ سادہ خمیدگی کی صورت میں یعنی ایسے جھکاؤ کی صورت میں جو کسی شہتیر میں جزی قوت کے بغیر خالص جفتوں سے پیدا ہو، فسادی عمل اور شہتیر کے ابعاد، زورِ دل فسادوں، لچک اور انحنا کے درمیان ربط چند سادہ مفروضات کی مدد سے نہایت آسانی سے قائم کیا جا سکتا ہے۔

خمیدگی کی ایسی صورتوں میں جو "سادہ" نہیں لیکن جو عام طور پر سب میں زیادہ کثرت سے واقع ہوتی ہیں یعنی جن میں جزی قوت کے فسادات نظر انداز کیے جا سکتے ہیں، ان ہی سادہ ربطوں کو بطور تقرب کے استعمال کیا جا سکتا ہے۔ ایسی صورتوں میں " خماؤ کے سادہ نظریے" کا استعمال حق بجانب ہے یا نہیں اس کا تصفیہ اسی پر منحصر ہے کہ اس سادہ نظریے سے جو نتائج حاصل ہوں وہ تجربات کے نتائج سے اور لچکدار خماؤ کے پیچیدہ لیکن صحیح نظریے کے نتائج سے کتنے مطابق ہیں۔

**۶۱ - سادہ خماؤ** ـــ متجانس شے کی ایک سیدھی سلاخ کے سروں پر مساوی اور مقابل جفت لگائے جائیں اور کوئی اور قوت عمل نہ کرے تو اس کے سارے طول میں ایک یکساں خماؤ کا معیار ہوگا، مح ۱۳ع

اور کوئی جزی توت نہ ہونے کی وجہ سے یہ سلاخ سادہ خماؤ کے تحت کہلائیگی۔ اس طرح کا فسادی عمل شکل ۹-۶ میں شہتیر کے سہاروں کے درمیان دکھایا گیا ہے ۔ ہم شہتیر کی تراش کو سارے طول میں مستقل، اور ایک وسطی طولی مستوی کے گرد متشاکل فرض کرینگے جس کے اندر اور جس کے متوازی خمیدگی واقع ہوتی ہے ۔شکل ۹-۷ میں وسطی طولی تراش خماؤ سے پہلے اور بعد اور ایک عرضی تراش دکھائی گئی ہیں ۔ عرضی تراشں ایک محور ما ما کے گرد متشاکل ہے ۔




شکل ۹-۷ ۔ سادہ خماؤ

یہ فرض کیا جائیگا کہ شہتیر کی عرضی مستوی تراشیں خمیدگی کے بعد بھی مستوی رہتی ہیں اور طولی ریشوں کے علی القوائم رہتی ہیں اور یہ مفروضہ

حق بجانب ہے اس لیے کہ فساوی عمل ہر تراش پر وہی ہے ۔ یہ مفروضہ برنولی[1] کا مفروضہ کہلاتا ہے۔

کوئی دو بہت قریب عرضی تراشوں اب اور ج د پر غور کرو۔ خمیدگی کے بعد یہ متوازی نہیں رہینگی اور ان کی شکل اَبَ اور جَ دَ کی جیسی ہوجائیگی ۔ اج پر کے مادے کا پرت کھنچ کر اَجَ ہوجائیگا اور ب د پر کا بھنچ کر بَ دَ ہوجائیگا۔ خط ع ف اُس پرت کو تعبیر کرتا ہے جو خمیدگی کے دوران میں نہ کھنچتا ہے نہ بھینچا جاتا ہے۔ اس سطح ع ف میں کوئی طولی فساد نہیں ہوتا اور یہ تعدیلی سطح کہلاتی ہے۔ کسی عرضی تراش سے اس کے تقاطع کا جو خط ہوتا ہے وہ اس تراش کا تعدیلی محور کہلاتا ہے۔ ۱۲۱

فرض کرو کہ تراشیں اَبَ اور جَ دَ خارج ہو کر شکل کے علی القوائم ایک خط پر ملتی ہیں جو ہ سے تعبیر ہوتا ہے، اور فرض کرو کہ تقاطع کا زاویہ طہ (نیم قطری) ہے اور تعدیلی سطح عَ فَ کا نصف قطرِ انحنا ہ عَ = ر ہے۔ فرض کرو کہ کسی پرت ہَ گَ کی جو ابتدا میں تعدیلی سطح ف ع کے متوازی تھا تعدیلی سطح سے بلندی عَ گَ = ما ہے۔

تب

$$\frac{\text{ہَگَ}}{\text{عَفَ}} = \frac{(\text{ر} + \text{ما})\,\text{طہ}}{\text{ر}\,\text{طہ}} = \frac{\text{ر} + \text{ما}}{\text{ر}}$$

اور پرت ہَگَ کا فساد

$$\text{س} = \frac{\text{ہَگَ} - \text{ہگ}}{\text{ہگ}} = \frac{\text{ہَگَ} - \text{عَفَ}}{\text{عَفَ}}$$

$$= \frac{(\text{ر} + \text{ما})\,\text{طہ} - \text{ر}\,\text{طہ}}{\text{ر}\,\text{طہ}} = \frac{\text{ما}}{\text{ر}}$$

---

[1] Bernoulli

اس لیے اگر لچک کی حد سے تجاوز واقع نہ ہوا ہو تو تعدیلی سطح سے بلندی ما پر طولی تننشی زور کی حدت

ف = ے × س = ے × ما/ر ..........(۱)

جہاں ے ینگ کا مقیاس ہے، بشرطیکہ مادّے کے پرت طولی زور کے تحت اس طرح عمل کریں گویا کہ آزاد ہیں اور اطراف کے مادے سے جس میں زور کی حدت مختلف ہے کسی طرح کی رکاوٹ پیش نہیں آتی۔ اگر ے کی قیمت تناؤ اور فشار میں مساوی ہو تو تعدیلی سطح کے مقابل جانب فشاری زور کی حدت بھی فاصلہ ما پر یہی ہوگی۔



شکل ۵۵

اس طرح تراش کے ہر نقطے پر راست طولی زور کی حدت ف تعدیلی محور سے نقطے کے فاصلے کے متناسب ہوتی ہے۔ اس کی قیمت اکائی فاصلے پر (یعنی ما = ا پر) ے/ر ہوگی، اور اعظم قیمت اُس احاطہ پر ہوگی جو تعدیلی محور سے زیادہ سے زیادہ فاصلے پر ہے۔ طولی زور کی حدت کا تغیر شکل ۵۵ کے مطابق ہوگا جس میں تیروں کے سر اُس قوت کی سمت کو تعبیر کرتے ہیں جو تراش ا ب پر حصہ د حصہ با پر لگاتا ہے۔ چونکہ تعدیلی سطح کی مقابل جانبوں میں زور مخالف قسم یا علامت کے ہوتے ہیں اس لیے اُن کو اس طرح تعبیر کیا جا سکتا ہے جس طرح ا ع ب پر کیا گیا ہے۔

**۶۲ - تعدیلی محور کا محلِ وقوع -** - شہتیر پر صرف جفت عمل کرتے فرض کیے گئے ہیں اس لیے تراش ا ب کے کسی ایک طرف مثلاً بائیں طرف کا حصہ (اشکال ۶۴، ۶۵) چونکہ ایک بیرونی جفت سے اور تراش ا ب میں سے عمل کرنے والی قوتوں سے تعادل میں ہے اس لیے یہ قوتیں ایک جفت کے معادل ہونی چاہییں جو بیرونی جفت کو خمیدگی کے مستوی میں متوازن کرے - (انتصابی) جزی قوت صفر ہے اس لیے اب میں سے عمل کرنے والی اندرونی قوتیں بالکل اُفقی (یا طولی) ہونی چاہییں اور چونکہ یہ مل کر ایک جفت ہوتی ہیں اس لیے مجموعی تنشی قوت مجموعی فشاری قوت کے مساوی ہونی چاہیے، یعنی اُفقی اندرونی قوتوں کا مجموعہ بیرونی قوتوں کی طرح صفر ہونا چاہیے - اس واقعے کو جبری طور پر ظاہر کرنے سے تعدیلی محور کا محل معلوم ہو سکتا ہے - شکل ۶۴ میں شہتیر کی تراش ایک اُفقی محور کے گرد متشاکل ہے لیکن استدلال کے لیے یہ ضروری نہیں - البتہ خماؤ کے مستوی ما ما کے گرد تراشیں متشاکل ہونی چاہییں - ایسی کوئی تراش لو جیسی کہ شکل ۶۶ میں ہیں، اور فرض کرو کہ تعدیلی محور

صفحہ ۱۴۳




شکل ۶۶

ی ی کے متوازی رقبے کی کوئی چھوٹی پٹی مف ر یا ی مف ما ہے جہاں ی تراش کا متغیر عرض ہے تب، چونکہ مجموعی اُفقی قوت صفر ہے اس لیے ---

Σ (ف . مف ر) = ٠ یا Σ (ف . ی . مف ما) = ٠

اور چونکہ ربط (١)، دفعہ ١٦ کی رُو سے —

ف = (ے/ر) . ما

اس لیے (ے/ر) Σ (مامف ر) = ٠ یا (ے/ر) Σ (مای مف ما) = ٠ ....(٢)

مقدار Σ (مامف ر) یا Σ (مای مف ما) تعدیلی محور کے گرد تراش کے رقبے کے مجموعی معیار کو تعبیر کرتا ہے، اور یہ اُسی صورت میں صفر ہو سکتا ہے کہ محور تراش کے مرکزِ جاذبہ یعنی مرکزِ ہندسی میں سے گزرے۔

تراش کے ہر حصے کے لیے ف کی جگہ (ے/ر) ما کا استعمال اُس مفروضے پر مبنی ہے کہ ے کی قیمت تناؤ اور فشار میں مساوی ہے اور اس مفروضے کی لچک کی حدود کے اندر تجربے سے تائید ہوتی ہے۔

سادہ خماؤ کے نظریے کے مفروضات — بہتر ہوگا کہ "سادہ خماؤ" کے اس نظریے میں جو مفروضات اختیار کیے گئے ہیں اُن کو یہاں اکٹھا کر کے لکھ دیا جائے۔ یہ مفروضات حسبِ ذیل ہیں:-

(١) یہ کہ عرضی مستوی تراشیں خمیدگی کے بعد بھی مستوی اور عمادی رہتی ہیں۔

(٢) یہ کہ شے متجانس، متساوی السموت، اور ھوک کے قانون کی پابند ہے، اور یہ کہ لچک کی حدود سے تجاوز واقع نہیں ہوا۔

(٣) یہ کہ شے کا ہر پرت زور کے تحت طولاً اور عرضاً پھیلنے یا سکڑنے کے لیے آزاد ہے گویا کہ دوسرے پرتوں سے بالکل علیحدہ ہے۔ اگر یہ نہ ہو تو ربط (١) دفعہ ٦١ میں ے ینگ کا مقیاس نہیں ہوگا بلکہ کوئی اور لچک کا مستقل ہوگا (دیکھو دفعہ ٢١)۔ لیکن اور

صفحہ ١٢٣

ہر لحاظ سے ربط درست رہیگا۔
(۴) یہ کہ راست لچک کے مقیاس کی قیمت تناؤ اور فشار میں مساوی ہے۔

## ۶۳۔ مزاحمت کے معیار کی قیمت ـــــ تعدیلی محور سے

کسی فاصلہ ما پر طولی زور کی حدت (ف = $\frac{ہے}{مر}$ × ما) معلوم ہونے کی وجہ سے اور یہ معلوم ہونے کی وجہ سے کہ یہ طولی اندرونی قوتیں مل کر ایک جفت بناتی ہیں جو ہر تراش پر خمائو کے معیار کے مساوی ہوتا ہے اب یہ باقی ہے کہ اس جفت کی قیمت کو جو مزاحمت کا معیار کہلاتا ہے (دیکھو دفعہ ۵۶) تراش کے ابعاد اور پیدا شدہ زور کی حدت کی رقوم میں بیان کیا جائے۔

دفعہ گزشتہ کی طرح شکل ۶۲ کو استعمال کرو۔ تعدیلی محور سے فاصلہ ما پر تراش کا چھوٹا رقبہ مف ر یا ی مف ما ہے اور اس پر زور کی حدت ـــــ

$$ف = \frac{ہے}{مر} ما$$

اس چھوٹے رقبے پر مجموعی زور

$$= ف . مف ر یا ف . ی . مف ما$$

اور اس زور کا معیار ـــــ

$$= ف . ما . مف ر یا ف . ی . ما . مف ما$$

اور پوری تراش میں معیار ـــــ

$$م = \Sigma (ف . ما . مف ر) یا م = \Sigma (ف ی . ما . مف ما)$$

اور ف کی جگہ دفعہ ۶۱ سے اس کی قیمت ے/ر ما رکھنے سے (دفعہ ۶۱)

م = ے/ر ∑ (ما۲ مف ر) یا ے/ر ∑ (ی ما۲ مف ما) ......(۳)

حاصل جمع ∑ (ما۲ مف ر) یا ∑ (ی ما۲ مف ما) چھوٹے چھوٹے رقبوں اور محور سے ان کے فاصلوں کے مربعوں کے حاصل ضربوں کا مجموعہ ہے - یہ چھوٹے چھوٹے رقبے لا انتہا چھوٹے کردیے جائیں تو یہ حاصل جمع محور کے گرد تراش کے رقبے کا معیارِ جمود کہلاتے ہیں ۔ مختلف تراشوں کے جمود کے معیاروں کی قیمتوں سے دفعات ۶۶ تا ۶۸ میں بحث کی گئی ہے۔ اگر ہم تراش کے رقبے کے معیارِ جمود کو آ سے تعبیر کریں یعنی

∑ (ما۲ مف ر) = ∑ (ی ما۲ مف ما) = آ

تو ضابطہ (۳) کی شکل یہ ہوجاتی ہے :-

م = ے/ر آ یا م/آ = ے/ر ...........(۴)

اور چونکہ ربط (۱) دفعہ ۶۱ سے ے/ر = ف/ما (تعدیلی محور سے اکائی فاصلے پر زور کی حدت) اس لیے صفحہ ۱۲۴

ف/ما = م/آ = ے/ر .................(۵)

یہ ربط بہت اہم ہیں اور ان کو حفظ کرلینا چاہیے - اگر ان کو اس شکل میں رکھا جائے کہ

ف = م/آ × ما یا ے/ر ما

تو تعدیلی محور سے فاصلہ ما پر کے طولی زور کی حدت خماؤ کے معیار اور تراش کے

ابعاد (آ) کی رقوم میں یا نصف قطر انحنا اور لچک کے مستقل کی رقوم میں حاصل ہوگی۔ ف کی انتہائی قیمتیں، تنشی اور فشاری، اُن پرتوں کے اندر واقع ہوتی ہیں جو تعدیلی محور سے سب میں زیادہ فاصلے پر ہوتے ہیں۔
اس طرح اگر اشکال ۶۵ اور ۶۶ میں تنشی اور فشاری پہلوؤں کے انتہائی پرتوں کے فاصلے تعدیلی محور سے علی الترتیب $\text{م}_{\text{ت}}$ اور $\text{م}_{\text{ف}}$ ہوں، اور تنشی اور فشاری زور کی اعظم حدتیں جو ان پرتوں کے اندر ہیں $\text{ز}_{\text{ت}}$ اور $\text{ز}_{\text{ف}}$ ہوں تو

$$\frac{\text{ف}}{\text{م}} = \frac{\text{ز}_{\text{ت}}}{\text{م}_{\text{ت}}} = \frac{\text{ز}_{\text{ف}}}{\text{م}_{\text{ف}}} = \frac{\text{مر}}{\text{آ}} = \frac{\text{ے}}{\text{ر}}$$

یا

$$\text{ز}_{\text{ت}} = \text{مر}\,\frac{\text{م}_{\text{ت}}}{\text{آ}}،\quad \text{ز}_{\text{ف}} = \text{مر}\,\frac{\text{م}_{\text{ف}}}{\text{آ}}$$

یا

$$\text{مر} = \text{ز}_{\text{ت}} \cdot \frac{\text{آ}}{\text{م}_{\text{ت}}} = \text{ز}_{\text{ف}} \cdot \frac{\text{آ}}{\text{م}_{\text{ف}}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۶)$$

غیر متشاکل تراش کے لیے زور کی حدت کا تغیر شکل ۶۵ میں وَعَ بَ پر دکھایا گیا ہے۔

تعدیلی محور کے گرد متشاکل تراشوں کے لیے $\text{م}_{\text{ت}}$ اور $\text{م}_{\text{ف}}$ باہم مساوی ہونگے اور تراش کی گہرائی کے نصف کے مساوی ہونگے۔ اگر نصف گہرائی کو م سے تعبیر کیا جائے اور انتہائی یا کھال پر کی مساوی حدتوں کو ز سے تعبیر کیا جائے تو

$$\text{مر} = \text{ز}\,\frac{\text{آ}}{\text{م}}$$

مقدار $\frac{\text{آ}}{\text{م}}$ تراش کا مقیاس کہلاتی ہے، اور بالعموم علامت مق سے تعبیر ہوتی ہے۔ اس طرح

$$\text{مر} = \text{ز}\,\text{مق} \quad \text{یا} \quad \text{ز} = \frac{\text{مر}}{\text{مق}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۷)$$

یعنی مزاحمت کا معیار مر زور کی اعظم پیدا شدہ حدت کے اور تراش کے مقیاس کے متناسب ہے۔

غیر متشاکل تراشوں کی صورت میں جو بہت کم پیش آتی ہیں تراش کے مقیاس کی دو قیمتیں ہونگی:

$$\frac{\text{ا}}{\text{م}_{\text{ت}}} \quad \text{اور} \quad \frac{\text{ا}}{\text{م}_{\text{ف}}}$$

ان کو مقت اور مقف سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ اس طرح ربط (۶) کی یہ شکل ہو جائیگی ــــ

$$\text{مر} = \text{ز}_{\text{ت}}\ \text{مق}_{\text{ت}} = \text{ز}_{\text{ف}}\ \text{مق}_{\text{ف}} \quad\quad (۸)$$

صفحہ ۱۲۵

## ۶۴۔ معمولی خماؤ ــــ سادہ خماؤ کی صورت جس سے

دفعہ گزشتہ میں بحث کی گئی ہے صرف اُس خماؤ سے بحث کرتی ہے جس کے ساتھ جزی قوت موجود نہیں لیکن ایسی مثالیں عام نہیں اور عموماً خماؤ کے عمل کے ساتھ جزی قوت موجود رہتی ہے جو شہتیر کی عرضی تراشوں میں (انقصابی) جزی زور پیدا کرتی ہے (دیکھو اشکال ۵۹ تا ۶۶ وغیرہ)۔ ایسی صورتوں میں کسی ایسی تراش کے اندر عمل کرنے والی قوتوں کو جس پر جزی قوت صفر نہیں نہ صرف ایک جُفت کو متوازن کرنا ہے بلکہ تراش پر کی جزی قوت کو بھی۔ اس طرح تراش کے نقاط پر عمادی طولی زوروں کے علاوہ مماسی زور بھی ہونگے۔ اس مماسی زور کی تقریبی تقسیم سے دفعہ ۷۱ میں اور جزی انصراف سے دفعہ ۹۶ میں بحث کی گئی ہے۔ جزی زور صفر نہ ہوں تو تراش کے کسی نقطے پر طولی زور صریحاً صدر زور نہیں (دفعات ۱۴ اور ۲۳) اور فساد اُس سادہ نوعیت کا نہیں ہوگا جو دفعہ ۶۱ اور شکل ۷۴ میں فرض کی گئی ہے اور یہ ماننے کی کوئی وجہ نہیں کہ مستوی تراشیں مستوی رہتی ہیں۔ سان وینان[ے] ایک مشہور فرانسیسی

ے St. Venant

ماہر لچک نے ایک شہتیر کے جھکاؤ کی تحقیق یہ فرض کرکے کی کہ ہر ایک پرت
یا ریشہ طولی تناؤ یا فشار کے تحت عرضاً سکڑنے یا پھیلنے کے لیے آزاد ہے
لیکن یہ فرض نہیں کیا کہ مستوی تراشیں خماؤ کے بعد مستوی رہتی ہیں۔
وہ اس نتیجے پر پہنچا کہ بدنولی[1] کا مفروضہ اور دفعہ ۶۳ کی
مساواتوں (۵) کی جیسی مساواتیں اُسی صورت میں بالکل صحیح ہوتی
ہیں جب کہ خماؤ کا معیار نقطہ بہ نقطہ ایک خطِ مستقیم کے قانون کا تابع ہو
یعنی جب کہ جزی قوت مستقل ہو۔ سان وینان کے ٹھیک ٹھیک لچک کے
نظریے کے لیے جو دوسری صورتوں کے لیے صحیح ہے طالب علم ٹاڈھنٹر[2]
اور پیرسن کی کتاب "لچک کے نظریے کی تاریخ" جلد دوم حصہ اول
(انگریزی کتاب کے) صفحات ۵۳ تا ۶۹ کا مطالعہ کریں۔

اکثر عملی صورتوں میں "سادہ خماؤ" کا نظریہ (دفعات ۶۱ تا ۶۳)
بالکل کافی ہے اور اس کے نتائج کی مدد سے انجینیر شہتیروں
اور تعمیروں کو تجویز کرنے کے قابل ہوجاتا ہے
اور ان کے زوروں اور فسادوں کو خاصی صحت کے ساتھ محسوب
کرسکتا ہے۔ دیکھو مسلسل لداؤ کی اکثر صورتوں میں خماؤ کا سب ھیں
بڑا معیار بطور ایک ریاضیاتی اعظم کے اُن تراشوں پر واقع ہوتا ہے
جہاں جزی قوت صفر ہوتی ہے (دفعہ ۵۹ اور اشکال ۶۳ تا ۶۹) اور
جن پر صورتِ حال سادہ خماؤ کی سی ہوتی ہے اور اکثر صورتوں میں
جہاں شہتیر کی تراش سارے طول میں یکساں ہوتی ہے اعظم طولی زور
اعظم خماؤ کے معیار کی تراش میں واقع ہوتا ہے۔ ظاہر ہے کہ ایسی
صورت میں سادہ نظریہ کتنا کارآمد ہے۔ نیز یہ اکثر ہوتا ہے کہ
جہاں جزی قوت قابلِ لحاظ ہو وہاں خماؤ کا معیار خفیف ہوتا ہے
اور ایسی صورتوں میں جزی زور کی حدت کو دفعہ ۷۱ کے طریقے سے

---

[1] Bernoulli

[2] Todhunter and Pearson

خاصی صحت کے ساتھ محسوب کیا جاسکتا ہے۔

اس کتاب میں انجینیروں کے عام دستور کی پیروی کی جائیگی یعنی سادہ شہتیر کے نظریے کا اطلاق کیا جائیگا۔ البتہ خاص خاص صورتوں میں فساد اور زور کے اندر جو ترمیم ضروری ہو وہ بیان کردی جائیگی۔

**۶۵۔ خماؤ کے سادہ نظریے کا خلاصہ** — ایک اُفقی شہتیر انتصابی بوجھوں کو برداشت کیے ہوئے ہو تو اس کی کسی عرضی تراش پر تعادل کی معمولی تین شرائط کی رُو سے —

(۱) زور کے مجموعی انتصابی اجزائے ترکیبی تراش کی کسی ایک جانب کی بیرونی قوتوں کے جبری مجموعے کے یعنی جبری قوت ق کے مساوی ہونگے۔ صفحہ ۱۲۶

(۲) جبری مجموعی اُفقی قوت صفر ہوگی۔

(۳) تراش میں سے عمل کرنے والی اُفقی قوتوں کا مجموعی مزاحمت کا معیار تراش کے کسی ایک جانب کی بیرونی قوتوں کے معیاروں کے جبری مجموعے کے یعنی خماؤ کے معیار م کے مساوی ہوگا۔

اگر مستوی تراشیں مستوی رہیں تو طولی فساد تعدیلی محور سے فاصلے کے متناسب ہوگا اور فساد $\text{س} = \frac{\text{ما}}{\text{مر}}$ ۔ اس لیے کسی تراش کے کسی نقطے پر طولی زور کی حدت اُسی فاصلے کے متناسب ہوگی۔ یعنی —

$$\text{ف} \propto \text{ما} \quad \text{اور} \quad \text{ف} = \frac{\text{سے}}{\text{مر}} \cdot \text{ما}$$

طولی زور کے معیاروں کا حاصل جمع لینے سے

$$\text{م} = \frac{\text{سے}}{\text{مر}} \times \text{آ} = \frac{\text{ف آ}}{\text{ما}}$$

یا

$$\frac{\text{ف}}{\text{ما}} = \frac{\text{م}}{\text{آ}} = \frac{\text{سے}}{\text{مر}} = \frac{\text{ز}_1}{\text{ما}_1}$$

جہاں $ز_1$ اور $ما_1$ کھال کے زور کی حدت اور کھال کا تعدیلی محور سے انتصابی فاصلہ ہیں۔

ان ربطوں کو عددی مثالوں میں استعمال کرتے وقت اس کا خیال رہے کہ اکائیاں ہم آہنگ ہوں۔ چونکہ تراشیں عموماً انچوں میں بیان کی جاتی ہیں اور زور پونڈ یا ٹن فی مربع انچ میں اس لیے بہتر ہے کہ خماؤ کے معیار یا مزاحمت کے معیار کو پونڈ انچوں یا ٹن انچوں میں لیا جائے۔

مثال ۱ — ایک متشاکل تراش کے ۱۲ انچ گہرے فولادی شہتیر کو کتنے نصف قطرِ انحنا تک خم کیا جا سکتا ہے کہ کھال پر زور ۵ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ نہ ہو (ے = ۱۳۵۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

چونکہ
$$\frac{ز_1}{ما_1} = \frac{ے}{ر}$$

$$\therefore \quad ر = \frac{ے\, ما_1}{ز_1}$$

جہاں $ما_1$ نصف گہرائی ہے جو ۶ انچ ہے۔

اس لیے
$$ر = \frac{6 \times 13500}{5} = 16200 \text{ انچ یا } 1350 \text{ فٹ}$$

مثال ۲ — اگر لچک کی حد سے تجاوز نہ ہوا ہو تو ایک $\frac{1}{32}$ انچ موٹی کمانی فولاد کی پٹی کا زور معلوم کرو اگر اس کو ۲٫۵ فٹ قطر کے ایک چرخ کے گرد لپیٹا گیا ہو (ے = ۱۳۵۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

$$ز_1 = \frac{ے\, ما_1}{ر}$$

$$ما_1 = \frac{1}{2} \times \frac{1}{32} = \frac{1}{64} \text{ انچ}$$

اور
$$ر = 15 \text{ انچ}$$

اس لیے ز = (۱/۴۰ × ۱۳۵۰۰) / ۱۵ = ۲۲٫۵ ٹن فی مربع انچ

مثال ۳ — ایک تشاکل تراش کا معیارِ جمود ۲۶۵۴ انچ اکائیاں ہے اور گہرائی ۲۴ انچ ہے ۔ بڑے سے بڑا فصل معلوم کرو جس پر اس تراش کے ایک شہتیر کو آزادانہ سہارا جائے تو ۱٫۲ ٹن فی طولی فٹ کے یکساں منقسم بوجھ کو سہار سکے اور زور ۷٫۵ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ نہ ہو۔

صفحہ ۱۲۷

فرض کرو کہ ل = فصل انچوں میں، تب چونکہ بوجھ فی طولی انچ ۱٫۲/۱۲ یا ۰٫۱ ٹن ہے اس لیے اعظم خماؤ کا معیار جو وسط میں واقع ہوگا۔

ھ = ۱/۸ × ۰٫۱ × ل² (دیکھو شکل ۶۵)

اور چونکہ ھ = ز × آ/ما

جہاں ما = نصف گہرائی = ۱۲ انچ

اس لیے ۱/۸ × ۱/۱۰ × ل² = ۷٫۵ × ۲۶۵۴/۱۲

یا ل² = (۲۶۵۴ × ۷٫۵ × ۸۰) / ۱۲ = ۱۳۲۷۰۰

ل = ۳۶۴ انچ یا ۳۰ فٹ ۴ انچ

# سوالات نمبر ۴

۱ — ایک ۱۲ فٹ طول کے برآمدہ بیرم پر ۳، ۷، ۴ اور ۶ ٹن کے بوجھ آزاد سرے سے علی الترتیب ۰، ۲، ۵ اور ۸ فٹ کے فاصلوں پر ہیں ۔ ثابت سرے پر اور شہتیر کے وسط میں خماؤ کا معیار اور جزی قوت معلوم کرو۔

۲ - ایک ۱۰ فٹ طول کے برآمدہ بیرم کا وزن ۲۵ پونڈ فی طولی فٹ ہے اور اس پر ۲۰۰ پونڈ کا ایک بوجھ آزاد سرے سے ۳ فٹ کے فاصلے پر ہے - سہارے پر خماؤ کا معیار معلوم کرو اور جزی قوت اور خماؤ کے معیار کے نقشے کھینچو۔

۳ - ایک شہتیر ۱۶ فٹ فصل کے سہاروں پر ٹکا ہوا ہے - اور اس پر اس کے ذاتی وزن سمیت ایک بوجھ ۲ ٹن (مجموعی) اس کے سارے طول پر یکساں پھیلا ہوا ہے اور ½ ٹن اور ½ ٹن کے مرتکز بوجھ بائیں سہارے سے ۵ فٹ اور ۹ فٹ کے فاصلوں پر ہیں - بائیں سہارے سے ۴ فٹ کے فاصلے پر خماؤ کا معیار معلوم کرو اور اعظم خماؤ کے معیار کا محل اور مقدار معلوم کرو۔

۴ - ایک شہتیر کا فصل ۲۴ فٹ ہے اور اس پر ۱۰ ٹن کا ایک بوجھ سارے طول میں یکساں پھیلا ہوا اور ۱۲ ٹن کا ایک اور بوجھ بائیں سہارے سے ۶ فٹ کے فاصلے سے دائیں جانب ۸ فٹ طول کے اوپر یکساں پھیلا ہوا ہے۔ اعظم خماؤ کا معیار کہاں واقع ہوگا اور اس کی مقدار کیا ہوگی اور فصل کے وسط میں خماؤ کا معیار کیا ہوگا۔

۵ - ل فٹ فصل کے ایک شہتیر پر ایک منقسم بوجھ ہے جو بائیں سہارے پر صفر ہے اور ہموار طور پر بڑھتے ہوئے دائیں سہارے پر و ٹن فی فٹ ہے۔ اعظم خماؤ کے معیار کی تراشش کا بائیں سہارے سے فاصلہ اور اس کی مقدار معلوم کرو - اگر ل = ۱۸ فٹ اور و = ۲ (ٹن فی طولی فٹ) تو عددی قیمتیں حاصل کرو۔

۶ - ۳۰ فٹ طول کا ایک افقی شہتیر ا ب سرے ا پر اور اس سے ۲۰ فٹ پر ج پر سہارا ہوا ہے اور ۷ ٹن کا ایک بوجھ ب پر اور ۱۰ ٹن کا ایک بوجھ ا اور ج کے وسط میں ہے - خماؤ کے معیار کے نقشے کھینچو اور نقطۂ انعطاف معلوم کرو۔

۷ - اگر گزشتہ سوال میں ایک اور بوجھ ا سے ج تک پھیلا ہوا ¼ ٹن فی طولی فٹ کا ہو تو نقطۂ انعطاف معلوم کرو۔

۸ - ۴۰ فٹ طول کا ایک گرڈر دونوں سروں سے ۸ فٹ کے فاصلے پر

سہارا گیا ہے اور اس کے سارے طول پر ۱ٹن فی طولی فٹ کا ایک بوجھ پھیلا ہوا ہے۔ خماؤ کا معیار سہاروں اور وسط میں معلوم کرو۔ نقاطِ انعطاف کہاں واقع ہوتے ہیں؟ خماؤ کے معیار کا منحنی کھینچو۔

۹ - طول ل کے ایک شہتیر پر ایک یکساں پھیلا ہوا بوجھ ہے اور اس کے دو سہارے ہیں۔ سہارے سروں سے کتنے فاصلے پر رکھے جائیں کہ اعظم خماؤ کا معیار کم سے کم ہو۔ نقاطِ انعطاف کہاں ہونگے؟

صفحہ ۱۴۸

۱۰ - ۱۸ فٹ طول کا ایک شہتیر دو سہاروں پر رکھا ہوا ہے جو ۱۰ فٹ کے فاصلہ پر ہیں اور بائیں سہارے سے ۵ فٹ نکلا ہوا ہے۔ اس پر ۵ ٹن کا ایک بوجھ بائیں سرے پر، ۲ ٹن سہاروں کے وسط میں، اور ۳ ٹن دائیں سہارے پر ہے۔ شہتیر کے وسط میں اور فصل کے وسط میں خماؤ کا معیار معلوم کرو، اور نقاطِ انعطاف معلوم کرو۔

۱۱ - اگر گزشتہ سوال کے شہتیر پر ایک اور بوجھ سہاروں کے درمیان ۱ٹن فی طولی فٹ کا ہو تو فصل کے وسط میں خماؤ کا معیار اور نقاطِ انعطاف کے محل معلوم کرو۔

۱۲ - ایک متشاکل تراش کی گہرائی ۸ انچ اور معیارِ جمود ۵ء۷ انچ اکائیاں ہے۔ اس پر ۹۰ ٹن انچ کا خماؤ کا معیار عمل کرے تو راست زور کی زیادہ سے زیادہ حدت کیا ہوگی۔

۱۳ - ایک شہتیر کی تراشش کی گہرائی ۱۰ انچ اور معیارِ جمود ۱۴۵ انچ اکائیاں ہے۔ کھال کا زور ۵ء۷ ٹن فی مربع انچ ہو تو مزاحمت کا معیار محسوب کرو۔

۱۴ - ۲۰ فٹ فصل کے ایک سادہ سہارے ہوئے شہتیر کی تراشش کی گہرائی ۱۲ انچ، اور معیارِ جمود ۲۷۵ انچ اکائیاں ہے۔ اگر زور کی جائز حدت ۵ء۷ ٹن فی مربع انچ ہو تو شہتیر کتنا مجموعی منقسم بوجھ سہار سکتا ہے۔ اسی اعظم زور کے ساتھ وسط میں کتنا بوجھ سہارا جا سکتا ہے۔

۱۵ - ۱۰ انچ گہری متشاکل تراشش کے ایک شہتیر کو کسی نصف قطر پر

کم کیا جاسکتا ہے کہ کھال کا زور ۶ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ نہ ہو۔ ے = ۱۳۵۰۰ ٹن فی مربع انچ۔ اگر تراشش کا معیارِ جمود ۲۱۱ انچ اکائیاں ہو تو مزاحمت کا معیار کیا ہوگا۔

---

صفحہ ۱۲۹

# پانچواں باب

## شہتیروں کے زور

۶۶۔ کسی تراش کے رقبے کا معیارِ جمود ـــــ کسی شہتیر کی کسی تراش کے کسی نقطے پر زور کی جو حدت پیدا ہوتی ہے وہ فسادی عمل اور شہتیر کے ابعاد پر منحصر ہوتی ہے۔ دفعہ ۶۳ میں خاؤ کے معیار، پیدا شدہ زور، شہتیر کی گہرائی، اور تراش کے رقبے کے معیارِ جمود یعنی دوسرے معیار کے درمیان ایک ربط معلوم کیا گیا تھا۔ مقدار آ کی یہ تعریف کی گئی تھی کہ

آ = Σ (ما مف ر)

جہاں ما چھوٹے رقبے مف ر کا فاصلہ اُس محور سے ہے جس کے گرد مقدار آ کو محسوب کرنا ہے، یعنی تراش کے تعدیلی محور سے۔

اب اس پر غور کیا جائیگا کہ مختلف سادہ ہندسی شکلوں کے لیے آ کی مقدار مختلف محوروں کے گرد کس طرح محسوب کی جائے۔ حاصل جمع Σ (ما۲ مف ر) اکثر صورتوں میں معمولی تکمل کے عمل سے معلوم ہو سکتا ہے۔ اگر کسی مستوی شکل کا رقبہ ر ہو اور شکل کے مستوی کے اندر کسی محور کے گرد اس کا معیارِ جمود آ ہو تو اس محور کے گرد اس رقبے کے گردشی نصف قطر

(گ) کی یہ تعریف ہے کہ

گ۲ ر = آ = Σ (ما۲ مف ر)

یا بالفاظِ دیگر گ، ما کی وہ قیمت ہے جس پر اگر رقبہ ر مرتکز ہوتا تو معیارِ جمود وہی ہوتا جو اصلی شکل کا ہے۔ ایسی مستوی شکلوں کے معیارِ جمود محسوب کرنے کے لیے جو سادہ ہندسی اشکال مثلاً مستطیل، دائرہ، وغیرہ، کی شکل رکھنے والے حصّوں پر مشتمل ہوں دو آسان مسئلے بہت کارآمد ہیں۔

مسئلہ (۱) — کسی مستوی رقبے کا معیارِ جمود اس کے مستوی میں کے کسی محور کے گرد اس کے مرکزِ جاذبہ (یا مرکزِ ہندسی) میں سے گزرنے والے متوازی محور کے گرد کے معیارِ جمود سے بقدر ایسی مقدار کے زیادہ ہوتا ہے جو رقبے کے اور محور سے مرکزِ ہندسی کے فاصلے کے مربع کے حاصل ضرب کے مساوی ہوتی ہے۔

یعنی اگر کسی رقبے ر کا اس کے مستوی میں کے کسی محور کے گرد معیارِ جمود آ ہو اور مرکزِ ہندسی میں سے گزرنے والے متوازی محور کے گرد معیارِ جمود آج ہو اور ان دونوں محوروں کے درمیان فاصلہ ل ہو تو

آ = آج + ل۲ ر ............... (۱)

یا ہر ایک رقم کو ر پر تقسیم کرنے سے

گ۲ = گج۲ + ل۲ ............... (۲)

مہ غ ۱۳

جہاں گ کسی ایسے محور کے گرد گردشی نصف قطر ہے جو مرکزِ ہندسی سے فاصلہ ل پر ہو اور گج مرکزِ ہندسی میں سے گزرنے والے متوازی محور کے گرد گردشی نصف قطر ہے۔ اس مسئلے کا ثبوت مختصراً یہ ہے:-

آ = Σ {(ل + ما)۲ مف ر} = Σ {(ل۲ + ۲ل ما + ما۲) مف ر}

$$= ل^2 \sum (مف\ س) + 2ل \sum (ما\ مف\ س) + \sum (ما^2\ مف\ س)$$

$$= ل^2 \times س + 0 + آ_ج$$

جہاں ما مرکزِ ہندسی میں سے گزرنے والے محور سے ناپا گیا ہے۔

مسئلہ (۲) — کسی مستوی شکل کے معیارِ جمود اس کے مستوی میں کے دو علی القوائم محوروں کے گرد لیے جائیں تو ان کا مجموعہ ایسے محور کے گرد کے معیارِ جمود کے مساوی ہوتا ہے جو اِس مستوی کے علی القوائم ہو اور ان دو محوروں کے نقطۂ تقاطع میں سے گزرے۔ یعنی اگر $آ_ے$، $آ_ہ$ اور $آ_ما$ تین باہم علی القوائم محوروں وے، وہ اور وما کے گرد، جو نقطہ و پر ملتے ہیں، معیارِ جمود ہوں، اور وہ اور وما شکل کے مستوی کے اندر ہوں تو

$$آ_ے = آ_ہ + آ_ما$$

کیونکہ اگر کسی چھوٹے رقبے مف س کے فاصلے محوروں وے، وہ اور وما سے علی الترتیب ر، ما اور لا ہوں تو چونکہ $ر^2 = لا^2 + ما^2$ اس لیے

$$\sum (ر^2\ مف\ س) = \sum \{(ما^2 + لا^2)\ مف\ س\}$$

$$= \sum (ما^2\ مف\ س) + \sum (لا^2\ مف\ س)$$

یعنی

$$آ_ے = آ_ہ + آ_ما$$



مستطیلی رقبہ — مستطیل اب ج د (شکل) کا معیارِ جمود محور ہہ کے گرد حسبِ ذیل طریقے پر معلوم کیا جا سکتا ہے۔ شکل میں دی ہوئی ترقیم اختیار کریں تو ہہ کے متوازی رقبے کی پتلی پٹیاں ض فرما لینے سے

$$آ_{ہہ} = \int_{-\frac{ق}{2}}^{+\frac{ق}{2}} ما^2 \, ض \, فرما = \frac{1}{3} ض \left[ ما^3 \right]_{-\frac{ق}{2}}^{+\frac{ق}{2}}$$

$$= \frac{1}{12} ض \, ق^3$$

اسی طرح ما ما کے گرد

$$آ_{ماما} = \frac{1}{12} ق \, ض^3$$

دج کے گرد مسئلہ (۱) کی رُو سے

$$آ_{دج} = آ_{ہہ} + ض \, ق \left(\frac{ق}{2}\right)^2 = ض \, ق^3 \left(\frac{1}{12} + \frac{1}{4}\right)$$

$$= \frac{1}{3} ض \, ق^3$$

اس کو اس طرح بھی حاصل کر سکتے تھے کہ ما کو دج سے شمار کرکے حسبِ ذیل تکمل کریں :—

$$آ_{دج} = \int_0^{ق} ض \, ما^2 \, فرما = \frac{1}{3} ض \, ق^3$$

## کھوکھلا مستطیلی رقبہ اور متشاکل I تراش —

شکل ۵۔۷ میں جو دو رقبے دکھائے گئے ہیں اُن کے معیارِ جمود محور ہہ کے گرد مساوی ہونگے کیونکہ اگر ہہ کی متوازی سمت میں رقبے کی تقسیم میں تبدیلی ہونے سے اِس خط کے گرد معیارِ جمود میں تبدیلی واقع نہیں ہوتی۔ دونوں صورتوں میں

$$آ_{ہہ} = \frac{1}{12} \left( ض \, ق^3 - ض \, ق^3 \right)$$

مثلثی رقبہ — شکل ۵۔۹ میں جو مثلث دکھائے گئے ہیں

صفحہ ۱۳۱

اُن سب کے لیے قاعدہ ض کے گرد

$$آ_{ﻫ ﻫ} = \int_{\cdot}^{ع} ض \times \frac{ع - ما}{ع} ما^{۲} فرما = \frac{ض}{ع} \int_{\cdot}^{ع} (ع ما^{۲} - ما^{۳}) فرما$$

$$= \frac{۱}{۱۲} ض ع^{۳}$$

اور مسئلہ (۱) کی رُو سے مرکزِ ہندسی میں سے گزرنے والے متوازی محور ج ج کے گرد

$$آ_{ج ج} = آ_{ﻫ ﻫ} - \frac{۱}{۲} ض ع (\frac{۱}{۳} ع)^{۲} = \frac{۱}{۳۶} ض ع^{۳}$$




شکل ۷۹ ‏ ‏ شکل ۷۸

دائری رقبہ ــــ دائرے کے مستوی کے علی القوائم اور اُس کے مرکز میں سے گزرنے والے محور کے گرد معیارِ جمود $آ_{ﻫ}$ اس طرح معلوم ہوگا کہ نصف قطر ر اور چوڑائی فر ر کی دائری پٹیاں لی جائیں (شکل ۸۰)۔

$$آ_{ﻫ} = \int_{\cdot}^{ر} ر^{۲} \times ۲ \pi ر \ فرر = ۲\pi \frac{ر^{۴}}{۴}$$

$$= \frac{۱}{۲} \pi ر^{۴} \ یا \ \frac{\pi}{۳۲} ق^{۴}$$

پھر مسئلہ (۲) کی رُو سے

$$\text{آ}_{\text{ہ}} = \text{آ}_{\text{ہہ}} + \text{آ}_{\text{ماما}}$$

جہاں $\text{آ}_{\text{ہہ}}$ اور $\text{آ}_{\text{ماما}}$ دو علی القوائم قطروں ہہ اور ماما کے گرد معیارِ جمود ہیں - اور چونکہ تشاکل سے $\text{آ}_{\text{ہہ}} = \text{آ}_{\text{ماما}}$ اس لیے

$$\text{آ}_{\text{ہ}} = ۲\,\text{آ}_{\text{ہہ}} = ۲\,\text{آ}_{\text{ماما}}$$

اور

$$\text{آ}_{\text{ہہ}} = \text{آ}_{\text{ماما}} = \frac{۱}{۴}\pi\,\text{ر}^{۴} \;\text{یا}\; \frac{\pi}{۶۴}\,\text{ق}^{۴}$$

اس کو اس طرح بھی حاصل کیا جا سکتا تھا کہ ہہ یا ماما کے متوازی سیدھی پٹیاں لی جاتیں -



شکل ۸۰



شکل ۸۱

مستدیر حلقئی رقبہ —— اوپر کے نتیجے سے ظاہر ہے کہ اگر شکل ۸۱ کے مستوی کے علی القوائم مرکز میں سے گزرنے والے محور کے گرد معیارِ جمود $\text{آ}_{\text{ہ}}$ ہو تو

$$\text{آ}_{\text{ہ}} = \frac{\pi}{۲}(\text{ر}_{۱}^{۴} - \text{ر}^{۴}) \;\text{یا}\; \frac{\pi}{۳۲}(\text{ق}_{۱}^{۴} - \text{ق}^{۴})$$

اور

$$\text{آ}_{\text{ہہ}} = \text{آ}_{\text{ماما}} = \frac{\pi}{۴}(\text{ر}_{۱}^{۴} - \text{ر}^{۴}) \;\text{یا}\; \frac{\pi}{۶۴}(\text{ق}_{۱}^{۴} - \text{ق}^{۴})$$

صفحہ ۱۳۲

**تراش کا مقیاس (مق)** —— جب شہتیروں کی تراشیں اوپر کی شکلوں میں سے کوئی شکل ہو تو تعدیلی محور کے گرد معیارِ جمود اوپر کی مقداروں میں سے کوئی ایک ہوگی اور تراش کا مقیاس (دفعہ ۶۳) اُس معیارِ جمود کو نصف گہرائی سے تقسیم کرنے سے حاصل ہوگا۔ مختلف تراشوں کے لیے اس کی قیمتیں ذیل کی جدول میں دی گئی ہیں۔

| تراش | معیارِ جمود آ$_{لل}$ | تراش کا مقیاس (مق) |
|---|---|---|
| | $\frac{1}{12}$ ض ق$^3$ | $\frac{1}{6}$ ض ق$^2$ |
| | $\frac{1}{12}$ (ض ق$^3$ − ض$_1$ ق$_1^3$) | $\frac{1}{6}\left(\frac{\text{ض ق}^3 - \text{ض}_1\text{ ق}_1^3}{\text{ق}}\right)$ |
| | $\frac{\pi}{64}$ ق$^4$ | $\frac{\pi}{32}$ ق$^3$ |
| | $\frac{\pi}{64}$ (ق$^4$ − ق$_1^4$) | $\frac{\pi}{32}\left(\frac{\text{ق}^4 - \text{ق}_1^4}{\text{ق}}\right)$ |

**مثال ۱** —— ایک مستطیلی تراش کے چوبی شہتیر کو سروں پر سادہ طور پر سہارنا اور اس پر ایک ۱۶ فٹ کے فصل کے وسط میں $1\frac{1}{2}$ ٹن کا ایک بوجھ ڈالنا مقصود ہے۔ اگر اعظم زور $\frac{3}{4}$ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ نہ ہونا ہو اور گہرائی عرض کی دگنی رکھنا ہو تو موزوں ابعاد معلوم کرو۔

سروں پر ردِّ عمل $\frac{3}{4}$ ٹن ہیں، اور وسط میں خماؤ کا معیار

$= \frac{۳}{۴} \times ۸ \times ۱۲ = ۷۲$ ٹن انچ

تراش کا مقیاس (مق) یوں حاصل ہوگا:-

$\frac{۳}{۴} \times \text{مق} = ۷۲$

یا $\text{مق} = ۹۶ \, (\text{انچ})^۳$

اب اگر $\text{ض} = \frac{۱}{۲} \, \text{ق}$

تو $\frac{۱}{۶} \, \text{ض} \, \text{ق}^۲ = \frac{۱}{۱۲} \, \text{ق}^۳ = ۹۶$

یا $\text{ق} = \sqrt[۳]{۱۱۵۲} = ۱۰٫۵$ انچ تقریباً

$\text{ض} = ۵٫۲۵$ انچ

صفحہ ۱۳۲

**مثال ۲** — ایک ہی شے اور مساوی مضبوطی کے دو شہتیروں کے وزن کا مقابلہ کرو جن میں سے ایک ٹھوس دائری تراش کا ہے اور دوسرا کھوکھلی دائری تراش کا ہے جس کا اندرونی قطر بیرونی قطر کا $\frac{۳}{۴}$ ہے۔

چونکہ خماؤ کی مزاحمت تراش کے مقیاس کے متناسب ہوتی ہے اس لیے اگر کھوکھلے شہتیر کا قطر ق ہو اور ٹھوس شہتیر کا قطر ق ہو تو

$$\frac{\pi}{۳۲}\left\{\frac{\text{ق}^۴ - (\frac{۳}{۴}\text{ق})^۴}{\text{ق}}\right\} = \frac{\pi}{۳۲} \, \text{ق}^۳$$

$$\left(۱ - \frac{۸۱}{۲۵۶}\right) \text{ق}^۳ = \text{ق}^۳$$

$$\frac{\text{ق}}{\text{ق}} = \sqrt[۳]{\frac{۲۵۶}{۱۷۵}} = ۱٫۱۳۵$$

وزنوں کی نسبت حسبِ ذیل ہوگی:-

$$\frac{\text{ٹھوس}}{\text{کھوکھلا}} = \frac{\text{ق}^۲}{\text{ق}^۲ - (\frac{۳}{۴}\text{ق})^۲} = \frac{۱۶}{۷}\left(\frac{\text{ق}}{\text{ق}}\right)^۲$$

$$= \frac{۱۶}{۷} \times \frac{۱}{(۱٫۱۳۵)^{۲}} = ۱٫۷۷$$

## ۶۷ - فولاد کی معمولی تراشیں ــــ مستطیل اور دائرے

جیسی ہندسی شکلیں اگرچہ اُن مشینوں اور تعمیروں کے حصّوں کی تراش کو اکثر تعبیر کرتی ہیں جو کہ خماؤ کے تحت آتے ہیں لیکن خماؤ کی مزاحمت کے لیے یہ تراشیں باکفایت نہیں ہوتیں کیونکہ تعدیلی محور کے پاس مادّے کا ایسا بہت سا حصہ ہوتا ہے جو زور کی ایک تھوڑی سی کسر برداشت کرتا ہے۔ ایک مستقل فسادی عمل کے لیے وہ تراش صریحاً سب میں باکفایت ہوگی جس کے اندر تقریباً سارا مادہ اعظم زور برداشت کرے ۔ اِس طرح چونکہ خماؤ کے معیار سے طولی راست زور پیدا ہوتا ہے جس کی حدت تراش کے کسی نقطے پر تعدیلی محور سے فاصلے کے متناسب ہوتی ہے اس لیے تراش کے رقبے کا بڑا حصہ تعدیلی محور سے اعظم فاصلے پر ہونا چاہیے۔ اس سے I تراش کی طرف ذہن منتقل ہوتا ہے جو فولادی شہتیروں کی سب میں زیادہ عام شکل ہے خواہ یہ ایک سالم ٹکڑے میں بیلے جائیں (دیکھو شکل ۸۲) یا متعدد ٹکڑوں[1] کو باہم ریوٹا کر بنائے جائیں ۔ اس طرح کی تراش میں رقبے کا اکثر حصہ تقریباً پوری نصف گہرائی پر واقع ہوتا ہے ۔ اس طرح اگر پتلے انتصابی پیٹے کو نظر انداز کر دیا جائے تو معیارِ جمود $\mathcal{I}$ (مَا ٢ مَف مَا) تقریباً حسبِ ذیل



شکل ۸۲

[1] ایسے تختہ گرڈروں کا تذکرہ مصنّف کی کتاب "تعمیروں کا نظریہ" میں کیا گیا ہے ۔

ہو جاتا ہے :-

(دونوں کوروں کا رقبہ) × (ق/۲)^۲

صفحہ ۱۳۴ یعنی گردشی نصف قطر تقریباً ق/۲ ہوتا ہے، اور تراش کا مقیاس مق جو معیارِ جمود کو ق/۲ سے تقسیم کرنے سے حاصل ہوتا ہے تقریباً حسبِ ذیل ہوتا ہے :-

(دونوں کوروں کا رقبہ) × ق/۲

یا مق = ۲ ض م × ق/۲ = ض م ق تقریباً

جہاں م کور کی اوسط موٹائی ہے اور بیلی ہوئی تراش میں عموماً تراش کے دونوں سروں سے ۱/۴ عرض پر ناپی جاتی ہے - یہ تقربات اکثر صحیح قیمتوں کے بہت قریب ہوتے ہیں کیونکہ کور کے سارے رقبے کو تعدیلی محور ۷۸ سے ق/۲ کے فاصلے پر لینے سے مضبوطی کا بیش اندازہ ہوا ہے اور انتصابی پٹے کو نظر انداز کرنے سے کم اندازہ ہوا ہے -

شکل ۸۲ میں دی ہوئی تراش کی جیسی بیلی I تراش کا معیارِ جمود، وغیرہ، عام طور پر اس طرح محسوب ہو سکتا ہے کہ اس کو مستطیلوں، مثلثوں دائری حصّوں اور کمان شانوں^۵ میں تقسیم کریں جیسا کہ شکل ۸۳ میں دکھایا گیا ہے اور اس کے بعد دفعہ ۶۶ کے مسئلہ (۱) کا اطلاق کریں۔ لیکن اس طرح کا عمل بہت طویل ہوجاتا ہے اور اس سے نتیجے میں جو صحت حاصل ہوتی ہے اُتنی صحت کی ضرورت بھی نہیں کیونکہ اگرچہ تمام ابعاد کی تخصیص تو بہت صحت کے ساتھ کی جاتی ہے لیکن صنعت میں اتنی صحت حاصل کرنا مشکل ہے - انجینیری کے معیاروں کی کمیٹی نے جن تراشوں کی سفارش کی ہے اُن کے معیارِ جمود اس صحیح طریقے پر نکالے گئے ہیں اور ان کی جدول بنائی گئی ہے - دفعہ آیندہ میں ہم ایک ترسیمی طریقہ بیان کرینگے جو ہر قسم کی تراش کے لیے کارآمد ہے -

۵ Spandrils

**T تراشیں، وغیرہ** ——— ان تراشوں کے کونے عموماً گول کیے ہوئے ہونگے اور اگر یہ ٹھیک ٹھیک معلوم ہوں تو معیارِ جمود شکل ۸۳




شکل ۸۴

شکل ۸۳

کے اصول کے مطابق تقسیم کے ذریعہ محسوب کیا جاسکتا ہے ۔ لیکن اگر گولائی کو نظر انداز کردیا جائے اور تراش کو مستطیلوں پر مشتمل سمجھا جائے جیساکہ شکل ۸۴ میں ہے تو ہم حسب ذیل عمل کرسکتے ہیں ۔ معیاروں کے طریقے سے کنارے ط ق سے مرکزِ جاذبہ یا مرکزِ ہندسی تک فاصلہ ع معلوم کرو۔ اس طرح

صفحہ ۳۵

$$\text{ع}\{(\text{ض}\times\text{م})+(\text{ض}\times\text{ق})\} = (\text{ض}\times\text{م}\times\tfrac{1}{2}\,\text{م}) + (\text{ض}\times\text{ق})(\text{م}+\tfrac{1}{2}\,\text{ق})$$

جس سے ع معلوم ہوسکتا ہے ۔

اب مستطیل ط ر س ق اور ۶ و ی ت لے کر ان کا معیارِ جمود ط ق کے گرد $\text{آ}_{\text{طق}}$ معلوم کرو۔

$$\text{آ}_{\text{طق}} = \tfrac{1}{3}\,\text{ض}\,\text{م}^3 + \tfrac{1}{12}\,\text{ض}\,\text{ق}^3 + \text{ض}\times\text{ق}\,(\text{م}+\tfrac{1}{2}\,\text{ق})^2$$

یا مستطیل ع و ن م اور مستطیل س ت ھ ط کا دگنا لے کر ان کا معیارِ جمود معلوم کرو تو

$$آ_{ط ق} = \frac{1}{3}(ض - ض) م^3 + \frac{1}{3} ض (م + ق)^3$$

$آ_{ط ق}$ معلوم کرنے کے بعد مسئلہ (۱)، دفعہ ۶۶ کا اطلاق کرو جس سے ــــ

$$آ_{ہ ہ} = آ_{ط ق} - (ض م + ض ق) ع^2$$

ایک اور متبادل طریقہ یہ ہوگا کہ تراش کو مستطیلوں میں تقسیم کر کے مسئلہ (۱) دفعہ ۶۶ کی مدد سے بالراست $ا_{ہ ہ}$ معلوم کیا جائے۔ لیکن چونکہ ع اتنا سادہ عدد نہیں ہوگا جتنے کہ دیے ہوئے صدر ابعاد ہونگے اس لیے اس آخری طریقے سے ذرا طویل اعداد کی ضربیں کرنی ہونگی۔

ایک اور تدبیر یہ ہوگی کہ ع و کے گرد معیارِ جمود معلوم کیا جائے۔ اس طرح

$$آ_{ع و} = \frac{1}{3} ض (ق + م)^3 - \frac{1}{3}(ض - ض) ق^3$$

اس کے بعد مسئلہ (۱) دفعہ ۶۶ کو استعمال کر کے $آ_{ہ ہ}$ معلوم کر لیا جائے۔

بالکل انہی اصولوں کے اطلاق سے کسی تراش کا معیارِ جمود معلوم کیا جا سکتا ہے جو تعدیلی محور کے گرد متشاکل نہ ہو لیکن مستطیلوں میں تقسیم ہو سکتی ہو مثلاً شکل ۹۴ والی تراش۔

## ۶۸۔ رقبوں کے معیار، مراکزِ ہندسی اور معیارِ جمود کی ترسیمی دریافت

ــــ ایسی تراشوں کا معیار اور معیارِ جمود (یا دوسرا معیار) معلوم کرنے کے لیے جو سادہ ہندسی اشکال پر مشتمل نہ ہوں عموماً تخمینے کا کوئی تقریبی طریقہ اختیار کرنا ہوگا اور کوئی ترسیمی طریقہ اس کا ایک بہت سہل حل ہوگا۔ اس کے جو متعدد ترسیمی طریقے ہیں ان میں غالباً ذیل کا طریقہ سب میں

سہل ہے ۔ اس میں رقبوں کی پیمائش کے لیے ایک سطح پیما استعمال کیا جاتا ہے۔
کسی مستوی شکل ا ط ق ب[ے] کا معیار اور معیارِ جمود کسی محور ل ل کے گرد اور معیارِ جمود مرکزِ ہندسی میں سے گزرنے والے ایک متوازی محور کے گرد معلوم کرنا ۔ ایک خط س س کھینچو جو ل ل کے متوازی اور اس سے فاصلہ ف پر ہو ۔ ل ل میں کوئی قطب ہ لو ۔ بہتر ہے کہ ایسا نقطہ لیا جائے جو شکل ا ط ق ب کے قریب ترین ہو ۔ شکل میں ل ل کے متوازی بہت سے آڑے خطوط کھینچو مثلاً ا ب اور ط ق ۔ ان خطوط کے سروں مثلاً ط اور ق ، وغیرہ ، سے س س کے علی القوائم خطوط کھینچو جو س س کو نقاط ن اور م ، وغیرہ ، پر ملیں ۔ ان نقاط ن اور م ، وغیرہ کو ہ سے ملاؤ ۔ یہ ملانے والے خطوط ط ق کو نقاط ط$_1$ اور ق$_1$ پر ملتے ہیں ۔ اسی طرح ا ب پر نقاط ا$_1$ اور ب$_1$ حاصل ہونگے ۔ اب ان سب نقاط میں سے ایک خط کھینچنے سے جو رقبہ گھریگا وہ پہلا مشتق رقبہ ط$_1$ ق$_1$ ب$_1$ ا$_1$ ہوگا ۔ اب اس مشتق شکل پر یہی عمل کرنے سے یعنی ط$_1$ ق$_1$ کا ظل ن م لے کر ط$_2$ ق$_2$ حاصل کرنے سے دوسرا مشتق رقبہ ط$_2$ ق$_2$ ب$_2$ ا$_2$ حاصل ہوگا ۔ تب

(پہلا مشتق رقبہ ط$_1$ ق$_1$ ب$_1$ ا$_1$) × ف

= رقبہ ط ق ب ا کا معیار خط ل ل کے گرد

= ع (ما مف ر)

اور $\bar{آ}_{ل ل}$ = دوسرا مشتق رقبہ ط$_2$ ق$_2$ ب$_2$ ا$_2$ × ف$^2$ صفحہ ۱۳۶

یعنی ل ل کے گرد رقبہ ط ق ب ا کا دوسرا معیار

اور مرکزِ جاذبہ میں سے گزرنے والے متوازی محور کے گرد

$$\bar{آ}_ج = \bar{آ}_{ل ل} - \frac{(\text{رقبہ ط}_1\text{ق}_1\text{ب}_1\text{ا}_1)^2}{\text{رقبہ ط ق ب ا}} \times ف^2$$

ے شکل ۸۵

ثبوت:— فرض کرو کہ رقبے $ط ق ب ا$، $ط_۱ ق_۱ ب_۱ ا_۱$ اور $ط_۲ ق_۲ ب_۲ ا_۲$ علی الترتیب $ر$، $ر_۱$، $ر_۲$ سے تعبیر ہوتے ہیں اور ۷۷ سے کسی فاصلہ ما پر ان کا عرض ی، $ی_۱$، $ی_۲$ سے تعبیر




شکل ۸۵

ہوتا ہے ۔تب رقبوں کی چھوٹی پٹیاں $ط ق$، $ط_۱ ق_۱$ اور $ط_۲ ق_۲$ یا $مف ر$، $مف ر_۱$ اور $مف ر_۲$ علی الترتیب ی فرما، $ی_۱$ فرما، $ی_۲$ فرما کے مساوی ہونگی۔

پہلی مشتق شکل میں پٹی $ط ق$ تحویل ہوکر $ط_۱ ق_۱$ ہوگئی ہے اور یہ تحویل کی نسبت ما : ف ہوگی یعنی

$$مف ر_۱ = \frac{ما}{ف} مف ر$$

یا

$$ی_۱ فرما = \frac{ما}{ف} . ی . فرما$$

حاصل جمع لینے سے —

س۲ یا Σ (مف س۲) یا Σ (ما/ن مف س۱)

= ۱/ن Σ (ما مف س۱) = ۱/ن Σ (ما ی۱ فرما)

یا تکملی کی شکل میں

∫ ی۲ فرما = ۱/ن ∫ ما ی۱ فرما

اس طرح رقبہ س۲ یا Σ (مف س۲) محور ∨∨ کے گرد رقبہ س کے معیار کے متناسب ہوگا اور معیار س۱ × ف کے مساوی ہوگا۔

تب ∨∨ سے رقبہ س کے مرکزِ ہندسی کا فاصلہ ماَ ہو تو

ماَ = Σ (ما مف س) / Σ (مف س) = س۲/س۱ × ف

صفحہ ۱۳۷

اب دوسری مشتق شکل کی پٹی ط۲ ق۲ پٹی سے ط۱ ق۱ سے نسبت ما/ن میں تحویل شدہ ہے۔ اس لیے

مف س۲ = ما/ن مف س۱ = ما²/ن² مف س

یا ی۲ فرما = ما/ن ی۱ فرما = ما²/ن² ی فرما

حاصل جمع لینے سے

س۲ یا Σ (مف س۲) یا Σ (ما/ن مف س۱)

= ۱/ن Σ (ما مف س۱) = ۱/ن² Σ (ما² مف س)

یا ∫ ی۲ فرما = ۱/ن ∫ ما ی۱ فرما = ۱/ن² ∫ ما² ی فرما

یعنی رقبہ $ر_۲$ محور ہ ہ کے گرد رقبہ ر کے معیارِ جمود یا دوسرے معیار کے تناسب ہے اور معیارِ جمود

$$آ_{ہہ} = ر_۲ × ف^۲$$

اور چونکہ ر کے مرکزِ جاذبہ کا فاصلہ ہ ہ سے $\frac{ر_۱}{ر_۲} × ف$ ہے اس لیے مسئلہ (۱) دفعہ ۶۶ کی رُو سے

$$آ_ج = ر_۲ ف^۲ - ر م^۲ = ر_۲ ف^۲ - ر \left(\frac{ر_۱}{ر_۲}\right)^۲ ف^۲$$

$$= ف^۲ \left( ر_۲ - \frac{ر_۱^۲}{ر_۲} \right)$$

شکل ۸۶ میں ایک کسی قدر ترمیم یافتہ ساخت دکھائی گئی ہے جس میں شکل ۸۵ کی طرح ایک مستقل قطب ہ لینے کی بجائے آڑے خطوط



شکل ۸۶

طق یا اب کے جیسے ہر خط کے لیے ایک علیٰحدہ قطب اختیار کیا جاتا ہے یعنی سروں ط، ا وغیرہ سے ہ ہ پر کھینچے ہوئے عمود کا پائیں۔ اس کی

صفحہ ۱۳۸

وجہ سے اصلی رقبے اور مشتق رقبوں کا بایاں احاطہ وہی رہیگا، اور رقبے ا' ا، ا۲ علی الترتیب ط ف ق ب ا، ط ق ب ۱ ا، ط ق ب ۲ ا ہونگے۔

اکثر صورتوں میں یہ ساخت استعمال کے لیے سہولت بخش ہے اور ایسے رقبوں کے لیے جو لا لا کے ایک علی القوائم محور کے گرد متشاکل نہ ہوں پہلی ساخت سے بہتر نتائج دیتی ہے۔



شکل ۸۸



شکل ۸۷

ایسی تراشوں کی صورت میں جو تعدیلی محور کے گرد متشاکل ہوں تراش کا مقیاس مق اس طرح حاصل ہوسکتا ہے کہ آج کی قیمت کو نصف گہرائی سے تقسیم کریں اور دیگر صورتوں میں اس طرح کہ آج کی قیمت کو انتہائی تنشی یا فشاری پرت کے فاصلے سے تقسیم کریں جس سے تراش تنشی یا فشاری مقیاس حاصل ہوگا۔ ( دیکھو (۸) دفعہ ۶۳)۔



شکل ۸۹

ان ترسیمی طریقوں کی تمثیلیں اشکال ۸۷ تا ۹۳ میں دکھائی گئی ہیں۔ اشکال ۸۷ اور ۸۸ پٹری کی تراشوں کو

تعبیر کرتی ہیں۔ ان کا مرکز ہندسی اور معیارِ جمود شکل ۸۵ کی طرح معلوم کیے گئے ہیں۔ شکال ۸۹ اور ۹۰ میں انہی تراشوں پر شکل ۸۶ کے طریقے کا اطلاق کیا گیا ہے۔ اشکال ۹۱ اور ۹۲ متشاکل I شہتیر کی تراشوں کو



شکل ۹۱



شکل ۹۰

تعبیر کرتی ہیں۔ ان کا معیارِ جمود شکل ۸۵ کی طرح معلوم کیا گیا ہے۔ لیکن شکل ۹۲ میں تعدیلی محور کے گرد معیارِ جمود بالراست معلوم کیا گیا ہے اور مسئلہ (۱) دفعہ ۶۶ کا استعمال نہیں کیا گیا۔ اس صورت میں اندرونی رقبے کے دُگنے کو ف/۲ سے ضرب دینے سے شہتیر کی تراش کا مقیاس مق حاصل ہوتا ہے۔ شکل ۹۳ میں اسی تراش پر شکل ۸۶ کے متبادل ساخت کے اصول کا اطلاق کیا گیا ہے۔ اشکال ۹۲ اور ۹۳ میں پہلا مشتق رقبہ م، صریحاً ایسا ہے کہ اگر پورے رقبہ پر اُس حدت کا یکساں زور عائد کیا جائے جو شہتیر کی کھال پر عمل کرتی ہے تو نصف رقبے پر مجموعی زور وہی ہوگا جو اصلی تراش کے نصف پر جھکاؤ کے دوران میں فی الحقیقت پڑتا ہے۔ یہ ظاہر ہے کیونکہ اصلی رقبے کی ہر پٹی نسبت (ما : ف/۲) میں تحویل کردی گئی ہے،

صفحہ ۱۳۹

اور یہ وہی نسبت ہے جو اِس پٹی کے زور کی حدت اور کھال کے زور کی




شکل ۹۲ شکل ۹۳

حدت کی ہے۔ کسی شہتیر کی تراش کے پہلے مشتق رقبہ کو بعض اوقات مقیاسی شکل کہتے ہیں۔

صفحہ ۱۴۰

تعدیلی محور کے دونوں جانب جو متوازی طولی زور ہونگے اُن کے مرکز صریحاً مقیاسی شکل کے رقبے کے مرکز یا مرکزِ ہندسی پر ہونگے۔ یعنی کسی عرضی تراش کے آر پار عمل کرنے والی طولی قوتیں سکونیاتی طور پر اس کے معادل ہیں کہ تنشی قوتوں کا مجموعہ مقیاسی شکل کے تنشی جانب کے مرکزِ ہندسی پر عمل کرے اور (مساوی) مجموعی فشار فشاری جانب کے مرکزِ ہندسی پر عمل کرے (جو دباؤ کا مرکز ہوگا)۔

جبری اور ترسیمی طریقوں کا مقابلہ کرتے وقت یہ یاد رکھنا چاہیے کہ مقدار $\frac{1}{\text{ما}}\int$ مای ذرا مقیاسی شکل کا رقبہ ایسے خطوط کے درمیان ہے جو تکمل کی حدود کے متناظر ہوں اور تعدیلی محور کے متوازی ہوں۔ ما یا $\frac{\text{ق}}{2}$ نصف گہرائی ہے۔

**۱۶۸-جمود کا ناقص یا معیار کا ناقص** ـــــ کسی تراش کے صدر محور ـــــ کسی مستوی رقبے کے صدر محوروں ولا اور وما کی یہ تعریف کی جاسکتی ہے کہ یہ دو علی القوائم محور ہیں جو مستوی کے اندر ہیں اور مرکزِ ہندسی میں سے گزرتے ہیں اور ایسے ہیں کہ مقدار ج (لا ما . مف ر) جو جمود کا حاصل ضرب (یا حاصل ضرب معیار) کہلاتی ہے صفر ہے۔ اس میں لا اور ما رقبے کے ایک چھوٹے حصے مف ر کے قائم محدد بلحاظ ولا اور وما کے ہیں۔

فرض کرو کہ ج (ما$^2$ مف ر) = آ$_{لا}$ = گ$_{لا}^2$ ج (مف ر)

اور ج (لا$^2$ مف ر) = آ$_{ما}$ = گ$_{ما}^2$ ج (مف ر)



شکل ۱۹۳

تب کسی اور علی القوائم محوروں ولاَ اور وماَ کے گرد، جو مستوی کے اندر ہوں اور ولاَ محور ولا سے زاویہ عہ بناتا ہو، معیارِ جمود معلوم کرنے کے لیے شکل ۱۹۳ا کی دائیں جانب سے کسی نقطے ط کے محددوں (لاَ، ماَ) کے لیے جملے حاصل کرنے چاہییں۔

وم = لاَ = لا جم عہ + ما جب عہ

ط ھ = مَا = ما جم عہ - لا جیب عہ

اس لیے آ² ھ = ∑ (لاَ² مف س) = جم² عہ ∑ (لا² مف س)

+ جیب² عہ ∑ (ما² مف س) + ۲ جیب عہ جم عہ ∑ (لا ما مف س)

آ² ھ = آ² لا جم² عہ + آ² ما جیب² عہ
یا گ² ھ = گ² ہ جم² عہ + گ² لا جیب² عہ } کیونکہ ∑ (لا ما مف س) = ۰ ...(۱)

اسی طرح آ² لا = آ² لا جم² عہ + آ² ما جیب² عہ
اور گ² لا = گ² لا جم² عہ + گ² ہ جیب² عہ } ..............(۲)

(۱) اور (۲) کو جمع کرنے سے

صفحہ ۱۴۱

آ² لا + آ² ھ = آ² لا + آ² ہ
گ² لا + گ² ھ = گ² لا + گ² ہ } = مستقل ..........(۳)

یہ نتیجہ مسئلہ (۲) دفعہ ۶۶ سے بالراست نکل آتا ہے۔

اگر وا = وا (شکل ۱۹۳) کھینچے جائیں جو گ ہ کو تعبیر کریں اور وب = وبَ جو گ لا کو تعبیر کریں اور وا اور وب کو نیم صدر محور مان کر ایک ناقص اب اَبَ کھینچا جائے تو گ ھ طول وج سے تعبیر ہوگا جو و سے ومَا کے متوازی مماس پر عمود ہے جہاں وھَ اور ومَا علی الترتیب محوروں وھ اور وما سے زاویہ عہ بناتے ہیں۔ ثبوت یہ ہے کہ ناقص کی خاصیت کی رُو سے

وج² = وا² جم² عہ + وب² جیب² عہ

اور یہ وہی ربط ہے جو (۱) سے حاصل ہوا ہے ۔ اس طرح اس معیار کے ناقص سے کسی محور کے گرد گردشی نصف قطر حاصل ہوگا جو محور کے متوازی مماس کے و سے عمودی فاصلے کے مساوی ہوگا۔ نیز چونکہ ناقص میں حاصل ضرب ود × وج مستقل ہوتا ہے (اور و ا × و ب کے مساوی ہوتا ہے) اس لیے کسی محور مثلاً وَمَا کے گرد گردشی نصف قطر اس کی سمت کے سمتی نیم قطر ود کے معکوس تناسب ہوگا اور اس کی قیمت

$$گ_ہ = \frac{گ_۱ \times گ_۲}{و د}$$

اب اگر ایک ایسا منحنی کھینچا جائے کہ و سے اس کا ہر سمتی نیم قطر اس سمت کے محور کے گرد گ کے مربع کے تناسب ہو یعنی آ کے تناسب ہو تو یہ منحنی زیرِ غور تراش کا جمود کا منحنی کہلائیگا ۔ مثلاً سمت وہ کا سمتی نیم قطر مساوات (۲) سے حاصل ہوگا اور دوسرے سمتی نیم قطر بھی آسانی سے معلوم ہو سکتے ہیں ۔

(۱) کو عہ کے لحاظ سے تفرق کرنے سے یا محض ناقص کو دیکھنے سے ظاہر ہے کہ گ کی اعظم اور اقل قیمتیں گ۱ اور گ۲ ہیں جو گ کی قیمتیں صدر محوروں کے گرد ہیں ۔ بعض اوقات اس کی ضرورت پڑتی ہے کہ گ (اور آ) کی اقل قیمت معلوم کی جائے اور اس کے لیے صدر محور معلوم کرنا ضروری ہے۔ اگر تراش کا کوئی محور تشاکل ہے تو ظاہر ہے کہ وہ ایک صدر محور ہوگا کیونکہ تشاکل کی رو سے ج (لا ا مف س) صفر ہونا چاہیے ۔ دوسرا صدر محور پہلے کے علی القوائم ہوگا اور تراش کے مرکزِ ہندسی میں سے گزریگا ۔ اس کی ایک اہم مثال ایک مساوی بازوؤں کی زاویہ تراش ہے ۔

اگر کسی مستوی شکل (مثلاً ایک مستدیر یا مربع تراش) کے رو سے زیادہ محور تشاکل ہوں تو اس کا معیار کا ناقص ایک دائرہ بن جاتا ہے اور اس کا معیارِ جمود ہر ایسے محور کے گرد جو اس کے مستوی میں ہو اور مرکزِ ہندسی

میں سے گزرے وہی ہوتا ہے۔ اگر کسی تراش کا کوئی محور تشاکل نہ ہو تو صدر محور اور صدر یا اعظم اور اقل معیارِ جمود کسی دو علی القوائم محوروں مثلاً وہ اور وما اور ایک تیسرے محور و ع کے گرد کے معیاروں کے ذریعے معلوم ہو سکتے ہیں جہاں و ع دونوں محوروں وہ اور وما سے ۴۵° کا زاویہ بناتا ہو۔ ان تین محوروں کے گرد معیارِ جمود گزشتہ دفعات میں بیان کیے ہوئے طریقوں سے معلوم کیے جا سکتے ہیں۔ فرض کرو کہ و ع کے گرد معیارِ جمود آ²ء ہے۔ تب مساوات (۲) کے اطلاق سے

$$آ^2_ء = آ^2_ا جم^2 (عہ + ۴۵°) + آ^2_ب جب^2 (عہ + ۴۵°)$$

$$= \frac{۱}{۲} آ^2_ا (۱ - جب ۲ عہ) + \frac{۱}{۲} آ^2_ب (۱ + جب ۲ عہ) \quad ........ (۴)$$

$$۲ آ^2_ء = آ^2_ا + آ^2_ب + (آ^2_ب - آ^2_ا) جب ۲ عہ \quad ............. (۵)$$

اس لیے (۳) سے

$$(آ^2_ب - آ^2_ا) جب ۲ عہ = ۲ آ^2_ء - (آ^2_ا + آ^2_ب) \quad ....... (۶)$$

(۱) میں سے (۲) کو تفریق کرنے سے

$$(آ^2_ب - آ^2_ا) جم ۲ عہ = آ^2_ب - آ^2_ا \quad .......... (۷)$$

صفحہ ۱۴۲

(۶) کو (۷) سے تقسیم کرنے سے

$$مس ۲ عہ = \frac{۲ آ^2_ء - (آ^2_ا + آ^2_ب)}{آ^2_ب - آ^2_ا} \quad ........... (۸)$$

اس سے صدر محوروں کی سمت معین ہوتی ہے۔ عہ کو وہ سے و ع کی مخالف سمت میں ناپنا چاہیے۔

نیز (۳) اور (۷) سے

آ‌اا = ½ { آ‌اا + آ‌اہ + (آ‌اا - آ‌اہ) قطا ۲ عہ } ........(۹)

اور      آ‌اہ = ½ { آ‌اا + آ‌اہ - (آ‌اا - آ‌اہ) قطا ۲ عہ } ........(۱۰)

جس سے صدر معیارِ جمود معلومہ تین معیاروں کی رقوم میں حاصل ہوتے ہیں۔

## ۶۹ - بعض خاص تراشیں - ڈھلا لوہا اور کنکریٹ کا فولاد -

(۱) ڈھلے لوہے کے شہتیر ـــــ ڈھلا لوہا عموماً فشار میں تناؤ سے پانچ یا چھ گنا زیادہ مضبوط ہوتا ہے لیکن جب تک مادہ زور اور فساد کی تناسبیت کو برقرار رکھے تشاکل تراش میں خماؤ میں انتہائی حدتیں تناؤ اور فشار کی مساوی ہونگی (دیکھو دفعہ ۶۳) - ڈھلے لوہے میں کوئی قابل لحاظ بیکر پذیر مغلوبیت نہیں ہوتی جس کی وجہ سے لچک کی حد کے باہر زور کی تقسیم لچک کی حد کے اندر کی تقسیم سے زیادہ مختلف نہیں ہوگی - اس طرح تشاکل تراش کا ڈھلے لوہے کا شہتیر خماؤ میں تناؤ کی وجہ سے ناکارہ ہوگا اور اس طرح یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ تراش ایسی رکھی جائے کہ فشاری زور کی اعظم حدت تنشی زور کی اعظم حدت کی تقریباً پانچ گنی ہو۔ اور یہ اس طرح کیا جاسکتا ہے کہ تراش کی شکل ایسی ہو جس کے مرکزِ ہندسی کا فاصلہ فشاری کنارے سے تنشی کنارے سے فاصلے کا پانچ گنا ہو - ایک کور دار یا غیر منتظم I تراش میں اس کے لیے تناؤ کور بڑی اور فشار کور بہت چھوٹی رکھنی ہوگی - اور ڈھلے لوہے کے لیے کوروں کی جسامت کا یہ فرق اتنا بڑا ہوگا کہ چھوٹی کور کے جلد ٹھنڈے ہونے کی وجہ سے شدید اندرونی زور پیدا ہو جائینگے اور تجربے سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر مرکزِ ہندسی سے فشاری اور تنشی کوروں کے فاصلوں کی نسبت ۵ کی بجائے ۲ یا ۳ : ۱ رکھی جائے (دیکھو شکل ۹۴ء) تو بہت

باکفایت نتائج حاصل ہوتے ہیں - تناؤ کور کو بہت موٹا بنانے کی بجائے اس کا عرض زیادہ رکھا جاتا ہے کیونکہ زیادہ موٹائی سے ٹھنڈے ہونے کی رفتار سست ہوجاتی ہے - شکل ۹۴ جیسی تراش کا معیار جمود مستطیلوں میں تقسیم کرکے (دیکھو دفعہ ۶۷) یا دفعہ ۶۸ کے مطابق ترسیماً حاصل کیا جاسکتا ہے -




شکل ۹۴

## (۲) محکم کنکریٹ کی تراشیں[۱] -

سیمنٹ اور کنکریٹ اعلیٰ فشاری زور کو برداشت کرنے کے لیے موزوں ہیں لیکن تناؤ کو برداشت کرنے کے بہت کم بلکہ موزوں نہیں - ان کو خماؤ برداشت کرنے کے قابل بنانے کے لیے دھات کے ذریعے جو تناؤ کو برداشت کرتی ہے محکم کیا جاتا ہے - دھات مختلف تدبیروں سے کنکریٹ کے اندر مضبوط جکڑی جاتی ہے - اس طرح کی شے میں مفروضہ حسب معمول یہ ہے کہ دھات سارا تناؤ برداشت کرتی ہے اور کنکریٹ سارا فشار - اس قسم کے ایک مرکب شہتیر کی صورت میں تعدیلی محور عموماً تراش کے مرکز ہندسی میں سے نہیں گزریگا کیونکہ دونوں اشیا (دھات اور کنکریٹ) کی راست لچک کے مقیاس (سے) مختلف ہیں (دیکھو دفعہ ۶۲) - صفحہ ۴۳

اس کو تقریبی طور پر اس طرح معلوم کیا جاسکتا ہے کہ سیمنٹ کی مجموعی فشاری قوت یا دھکیل کو دھات کی مجموعی کھینچ کے مساوی رکھیں - چونکہ دھات کی تراش گہرائی کے ایک بہت چھوٹے حصے کو گھیرتی ہے اس لیے دستور ہے کہ دھات کے رقبے کو اس کے مرکز پر مرتکز اور زور کی ایک یکساں حدت کے تحت مانا جائے جو اس کے مرکز پر کی حدت کے مساوی ہو -

ذیل میں جو آہن کنکریٹ کے شہتیروں کے خماؤ کا سادہ نظریہ بیان

[۱] ترسیمی طریقے کے لیے دیکھو "محکم کنکریٹ کی تراشوں کی ترسیمی سکونیات" جو رسالہ "انجینیرنگ" ۲۵ دسمبر ۱۹۰۸ء میں شائع ہوا ہے -

کیا گیا ہے اُسے صرف تقریبی سمجھنا چاہیے کیونکہ کنکریٹ کے تناؤ کو نظر انداز کر دیا جاتا ہے - اور نیز کنکریٹ جیسی غیر متجانس شے میں معمولی کامی بوجھوں کے تحت زور اور فساد کی تناسبیت صحت کے ساتھ موجود نہیں ہوگی - زیادہ دقیق اور آزمائشی قاعدے وضع کیے گئے ہیں اور تجربے سے اُن کا امتحان کیا گیا ہے لیکن ذیل کا طریقۂ حساب سب میں زیادہ کثیر الاستعمال ہے -

فرض کرو کہ ایک آہن کنکریٹ کے شہتیر کے تراشی ابعاد شکل ۹۵ کے مطابق ہیں - مان لو کہ دفعات ۶۱ اور ۶۵ کے مطابق خماؤ سے پیدا ہونے والا فساد تعدیلی محور سے فاصلے کے اور شے کے راست لچک کے مقیاس کے متناسب ہے - فرض کرو کہ تراش کے فشار کے کنارے سے تعدیلی محور کی گہرائی ع ہے، اس کنارے پر فشاری زور کی حدت (جو اعظم ہوگی) زن اور دھاتی اِحکام کے اندر تنشی زور کی حدت زت ہے جو عملاً یکساں مانی جا سکتی ہے - فرض کرو کہ فشار میں کنکریٹ کا راست لچک کا مقیاس سن ہے اور تناؤ میں فولاد کا ست ہے -




شکل ۹۵

تب فشاری کنارے پر کنکریٹ میں فساد $\frac{زن}{سن}$ ہوگا (دیکھو دفعہ ۶۱)

اور دھات میں فساد $\frac{زت}{ست}$ ہوگا -

یہ فساد جہاں واقع ہوتے ہیں اُن مقاموں کے فاصلے تعدیلی محور سے ع اور (ق - ع) ہیں اور چونکہ فساد تعدیلی محور سے فاصلے کے متناسب مانے گئے ہیں (دفعات ۶۱ اور ۶۵) اس لیے

$$\frac{زن}{سن} \div \frac{زت}{ست} = \frac{ع}{ق - ع}$$

یا

$$\frac{ز_ن}{ز_ت} = \frac{ع}{ق - ع} \cdot \frac{ے_ن}{ے_ت} \quad \text{.............} \quad (۱)$$

دی ہوئی اشیا کے لیے $ے_ن$ اور $ے_ت$ کی نسبتیں معلوم ہونگی۔
کنکریٹ اور فولاد کی صورت میں ان کی نسبت بالعموم $\frac{۱}{۱۰}$ سے $\frac{۱}{۱۵}$ تک ہوتی ہے۔

صفحہ ۴۴

مجموعی دباؤ = (فشاری زور کی اوسط حدت) × (فشاری رقبہ)

$$= \frac{ز_ن}{۲} \times ع \times ض$$

کنکریٹ کے تناؤ کو نظر انداز کر کے مجموعی تناؤ

= $ز_ت$ × (اِحکام کی تراش کا رقبہ) = $ز_ت \times ر$

اور چونکہ مجموعی دھکیل مجموعی کھینچ کے مساوی ہونا چاہیے کیونکہ دونوں مل کر ایک جفت بنتے ہیں جو مزاحمت کا معیار ہے اس لیے

$$\frac{ز_ن}{۲} \times ع \times ض = ز_ت \times ر$$

$$\frac{ز_ن}{ز_ت} = \frac{۲ر}{ع \times ض} \quad \text{.............} \quad (۲)$$

اس لیے (۱) سے

$$\frac{۲ر}{ع \times ض} = \frac{ع}{ق - ع} \times \frac{ے_ن}{ے_ت}$$

اس سے ع کے لیے ایک مساوات درجہ دوم مقداروں ض، ر، ق اور $\frac{ے_ن}{ے_ت}$ کی رقوم میں حاصل ہوتی ہے جو سب کی سب معلوم فرض کی گئی ہیں۔

آہن کنکریٹ کے شہتیروں کی تراشیں عموماً مستطیلی ہوتی ہیں لیکن اگر تراش کا فشاری حصہ کسی اور شکل کا ہو تو مجموعی فشار کو کنارے کی اعظم حدت زن کی رقوم میں (جس کا تعدیلی محور سے فاصلہ ع نامعلوم ہے) بیان کرنے کے لیے حسب ذیل عمل کرنا چاہیے۔

فرض کرو کہ تعدیلی محور سے فاصلہ ما پر تراش کا عرض تعدیلی محور کے متوازی ی ہے جو کسی ثابت مقام مثلاً فشاری کنارے سے اس کے فاصلہ (ع ـ ما) کے ساتھ ایک معلومہ طریقے پر بدلتا ہے اور فرض کرو کہ تعدیلی محور سے فاصلہ ما پر زور کی حدت ف ہے۔ تب

$$\frac{ف}{ما} = \frac{زن}{ع}$$

$$ف = \frac{زن}{ع} \times ما$$

$$\text{مجموعی فشار} = \int_{0}^{ع} ف\, ی\, فرما = \frac{زن}{ع}\int_{0}^{ع} ما\, ی\, فرما$$

اور یہ معلوم ہو سکتا ہے کہ اگر ی کو ع ـ ما کی رقوم میں بیان کیا جائے۔ اس کو یوں بھی لکھا جا سکتا ہے ـ

مجموعی فشار = زن × (فشاری مقیاسی شکل کا رقبہ)

(دیکھو دفعہ ۶۸ کا آخر)۔ شکل ۹۵ کی مستطیلی تراش میں ی = ض = مستقل اور یہ آسان ترین صورت ہے۔

لبسا اوقات آہن کنکریٹ کا فشاری رقبہ T کی شکل کا ہوتا ہے جو ایک کنکریٹ کی سل یا فرش اور ایک اس کو سہارنے والے مستطیلی شہتیر کے بالائی حصے پر مشتمل ہوتا ہے جس کا نچلا حصہ تناؤ کو برداشت کرنے کے لیے محکم کیا جاتا ہے فرش اور شہتیر ایک سالم جسم یعنی "یک لخت" ہوتے ہیں۔ (دیکھو نیچے کی مثال ۳ اور اس کے بعد کا نوٹ)۔ اس طرح عرض

دو حصوں میں علٰحدہ علحدہ مستقل ہوتا ہے اور تکمل کو ان دو حصوں میں تقسیم کر دینا چاہیے۔ T کی انتصابی ٹانگ کا فشار (یعنی شہتیر کے بالائی حصے کا زور) آڑے حصے یعنی سل کے زور کے مقابلے میں نظر انداز کرنے کے قابل ہوتا ہے۔

صفحہ ۱۴۵

مجموعی فشار کا مزاحمت کا معیار

$$= \frac{ز_ن}{ع} \int^{ع} م^2 ی \; فرما \quad یا \quad ز_ن \times \frac{آ}{ع}$$

جہاں آ فشاری رقبے کا معیارِ جمود تعدیلی محور کے گرد ہے۔ اس کا ترسیمی معادل حسبِ ذیل ہوگا:۔

ز~ن~ × (فشار کی مقیاسی شکل کا رقبہ) × (اس کے مرکزِ ہندسی کا فاصلہ تعدیلی محور سے)

مقیاسی شکل کا مرکزِ ہندسی دباؤ کے مرکز پر منطبق ہوگا۔ یا دفعہ ۶۸ کی طرح دوسرا مشتق رقبہ استعمال کرنے سے

فشار کا مزاحمت کا معیار = ز~ن~ × ع × فشاری حصے کا دوسرا مشتق رقبہ

مجموعی تناؤ کا مزاحمت کا معیار صریحاً ز~ب~ × ر × (ق ۔ ع) ہوگا اور مزاحمت کا مجموعی معیار

= مجموعی فشار (یا کھینچ) × فشار کے مرکز کا فاصلہ اِحکام سے۔

مثال ۱ — ایک ۲۰ انچ گہرے اور ۱۰ انچ چوڑے محکم کنکریٹ کے شہتیر میں ۱ انچ قطر کی چار سلاخیں اس طرح رکھی گئی ہیں کہ ان کے محور شہتیر کے نچلے رُخ سے ۲ انچ کے فاصلے پر ہیں۔ تعدیلی محور کا محل اور تراش کا مزاحمت کا معیار معلوم کرو جب کہ فشاری زور کی اعظم حدت ۱۰۰۰ پونڈ فی مربع انچ ہو۔ اس وقت فولاد میں تنشی زور کی حدت کیا ہوگی۔ ے کی قیمت فولاد کے لیے کنکریٹ کی ۱۲ گنی لو۔

شکل ۹۵ کی اور اوپر کی ترقیم کو استعمال کریں تو

ق = ۲۰ - ۲ = ۱۸ انچ

$$\frac{ز_ف}{ے_ف} \div \frac{ز_ت}{ے_ت} = \frac{\text{اعظم فشاری فساد}}{\text{دھات کا تنشی فساد}} = \frac{ع}{۱۸ - ع}$$

$$\frac{ز_ف}{ز_ت} = \frac{ے_ف}{ے_ت} \times \frac{ع}{۱۸ - ع} = \frac{ع}{۱۲(۱۸ - ع)}$$

اور فولاد کی مجموعی کھینچ کو کنکریٹ کے فشار کے مساوی رکھنے سے

$$ز_ت \times ۴ \times \frac{۳۲}{۴} = \frac{۱}{۲} ز_ف \times ع \times ۱۰$$

اس لیے

$$\frac{ز_ف}{ز_ت} = \frac{\frac{۳۲}{۴} \times ۴}{۱۰ \times \frac{۱}{۲} \times ع} = \frac{۳۲}{۵ ع} = \frac{ع}{۱۲(۱۸ - ع)}$$

یا $۵ ع^۲ + ۳۸۴ ع - ۶۹۱۲ = ۰$

اس کو حل کرنے سے $ع = ۸٫۵$ انچ

تعدیلی محور سے فولادی سلاخوں کے مرکز کا فاصلہ

$= ۱۸ - ۸٫۵ = ۹٫۵$ انچ

مجموعی فشار $= \frac{۱۰۰۰}{۲} \times ۱۰ \times ۸٫۵ = ۴۲۵۰۰$ پونڈ

اور دھات کا مجموعی تناؤ اس کے مساوی ہوگا۔

صفحہ ۱۴۶ تعدیلی محور سے دباؤ کے مرکز کا فاصلہ ۸٫۵ انچ کا $\frac{۲}{۳}$ ہوگا اور تناؤ کے مرکز کا فاصلہ ۹٫۵ انچ ہوگا۔

اس لیے مزاحمت کا معیار

$$= (۴۲۵۰۰) \times (۹٫۵ + \frac{۲}{۳} \times ۸٫۵)$$

$= ۶۴۴۴۰۰$ پونڈ انچ

فولاد میں جس کا رقبہ ۳ مربع انچ ہے تنشی زور کی حدت

زت = ۴۲۵۰ / ۳ = ۱۳۵۰ پونڈ فی مربع انچ

یا دوسرے طریقے سے

زت / ۱۰۰ = ۱۲ × ۹٫۵ / ۸٫۵ = ۱۳۴۲

جس سے اوپر کے تقریبی نتیجے کی جانچ ہوجاتی ہے ۔

مثال ۲ ـــــ ایک محکم کنکریٹ کے فرش کو ایک یکساں پھیلا ہوا بوجھ برداشت کرنا ہے ۔ فصل ۱۲ فٹ ہے اور فرش کی موٹائی ۱۰ انچ ہے ۔ معلوم کرو کہ کتنے اِحکام کی ضرورت ہے اور کتنا بوجھ فی مربع فٹ برداشت کیا جاسکتا ہے ۔ فولادی سلاخوں کے مرکز فرش کی نچلی جانب سے ½۱ انچ کے فاصلے پر رکھے جائیں ۔ کنکریٹ کا جائز زور ۶۰۰ پونڈ فی مربع انچ اور فولاد کا ۱۲۰۰۰ پونڈ فی مربع انچ ہے اور فولاد کا راست لچک کا مقیاس کنکریٹ کا ۱۰ گنا ہے ۔ اگر بوجھ فرش کے فی مربع فٹ ۳۰۰ پونڈ ہو تو صرف ایک سمت میں خماؤ مان کر دونوں اشیا کے انتہائی زوروں کا اندازہ کرو ۔

فرض کرو کہ ع = تعدیلی محور کا فاصلہ فشار کے کنارے سے ۔

تب فولادی سلاخوں کے مرکزوں سے فاصلہ ۱۰ - ۱٫۵ - ع

= ۸٫۵ - ع انچ ہوگا ۔

زور کی حدتوں کی نسبت

تنشی زور کی حدت / فشار کی اعظم حدت = ۱۲۰۰۰ / ۶۰۰ = ۱۰ × (۸٫۵ - ع) / ع

اس لیے ۲ع = ۸٫۵ - ع

ع = ۲٫۸۳ انچ

فرش کی ا انچ چوڑی پٹی لینے سے

کنکریٹ کا فشار $= \frac{۶۰۰}{۲} \times ۲٫۸\dot{۳} \times ۱ = ۸۵۰$ پونڈ

فولاد کا مجموعی تناؤ بھی ۸۵۰ پونڈ ہونا چاہیے - اس لیے مطلوبہ تراشی رقبہ

$= \frac{۸۵۰}{۱۲۰۰۰} = ۰٫۰۷۰۸\dot{۳}$ مربع انچ

فرش کے عرض کے فی انچ - اگر ا انچ قطر کی گول سلاخیں استعمال کی جائیں تو ان کو باہمی فاصلہ

$\frac{۰٫۷۸۵۴}{۰٫۰۷۰۸} = ۱۱٫۱$ انچ پر رکھا جا سکتا ہے -

مزاحمت کا مجموعی معیار

$= ۸۵۰\left\{\left(\frac{۲}{۳} \times ۲٫۸\dot{۳}\right) + \left(۸٫۵ - ۲٫۸\dot{۳}\right)\right\}$

$= ۶۴۲۲$ پونڈ انچ

صفحہ ۱۴۱

جو مجموعی فشار (یا تناؤ) اور دباؤ کے مرکز اور سلاخوں کے مرکزوں کے درمیان کے فاصلے کا حاصل ضرب ہے -

اگر و = بوجھ فی طولی انچ جو فرش کے فی مربع انچ کا بوجھ بھی ہوگا، تو مزاحمت کے معیار کو خماؤ کے معیار کے مساوی رکھنے سے

$\frac{۱}{۸} و \times ۱۴۴ \times ۱۴۴ = ۶۴۲۲$

$۱۴۴ و = \frac{۶۴۲۲ \times ۸}{۱۴۴} = ۳۵۷$ پونڈ

جو بوجھ فی مربع فٹ ہے -

اگر بوجھ صرف ۳۰۰ پونڈ فی مربع فٹ ہو تو زور اسی تناسب سے گھٹ جائینگے اور اس طرح

فشار کی اعظم حدت = ۶۰۰ × $\frac{۳۰۰}{۳۵۷}$

= ۵۰۵ پونڈ فی مربع انچ

تنشی زور کی حدت = ۱۲۰۰۰ × $\frac{۳۰۰}{۳۵۷}$

= ۱۰۰۹۰ پونڈ فی مربع انچ

مثال ۳ — ایک محکم شہتیر T تراش کا ہے۔ آڑا حصہ یعنی فشاری کور ۲۰ انچ چوڑی اور ۴ انچ گہری ہے۔ اور انتصابی ٹانگ ۱۴ انچ گہری اور ۸ انچ چوڑی ہے۔ اِحکام $1\frac{1}{2}$ انچ قطر کی فولاد کی دو گول سلاخوں پر مشتمل ہے جن کے محور نچلے رُخ سے ۲ انچ کے فاصلے پر ہیں۔ مفروضات حسبِ معمول اختیار کر کے فولاد کے زور کی حدت اور تراش کا مجموعی مزاحمت کا معیار معلوم کرو جب کہ کنکریٹ پر فشاری زور ۵۰۰ پونڈ فی مربع انچ پڑے۔ فولاد کا راست لچک کا مقیاس کنکریٹ کے فشاری مقیاس کا ۱۲ گنا لو۔






شکل ۹۶

فرض کرو کہ

$ز_ت$ = فولاد کے زور کی حدت

ع = تعدیلی محور کا فاصلہ فشاری کنارے سے (دیکھو شکل ۹۶)۔

اس طرح زور کی حدتوں کی نسبت حسبِ ذیل ہوگی:

$$\frac{نِ_ت}{۵۰۰} = \frac{۱۶ - ع}{ع} \times ۱۲$$

یا

$$نِ_ت = \frac{۱۶ - ع}{ع} \times ۶۰۰۰ \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۱)$$

صفحہ ۱۴۸

$$\text{مجموعی فشار} = \frac{۵۰۰}{ع}\int_{ع-۴}^{ع} ۲۰ \text{ ما فرما} + \frac{۵۰۰}{ع}\int_{۰}^{ع-۴} ۸ \text{ ما فرما}$$

$$= \frac{۱۰۰۰۰}{۲ \times ع}\left\{ع^۲ - (ع - ۴)^۲\right\} + \frac{۴۰۰۰}{ع^۲}(ع - ۴)^۲$$

$$= \frac{۴۰۰۰۰}{ع}(ع - ۲) + \frac{۲۰۰۰}{ع}(ع - ۴)^۲$$

پہلی رقم آڑے حصے کے اور دوسری رقم تعدیلی محور سے اوپر انتصابی ٹانگ کے فشار کو تعبیر کرتی ہے ۔ مجموعی تناؤ

$$= ۲ \times \frac{۳}{۴} \times \frac{۹}{۴}\, نِ_ت = \frac{۲۷}{۸}\, نِ_ت$$

$نِ_ت$ کی قیمت (۱) سے لے کر رکھنے اور مجموعی تناؤ کو مجموعی فشار کے مساوی رکھنے سے

$$\frac{۲۷}{۸} \times \frac{۱۶ - ع}{ع} \times ۶۰۰۰ = \frac{۴۰۰۰۰}{ع}(ع - ۲) + \frac{۲۰۰۰}{ع}(ع - ۴)^۲$$

اس سے $ع = ۶٫۶$ انچ

اور $نِ_ت = ۶۰۰۰ \times \frac{۱۶ - ۶٫۶}{۶٫۶} = ۸۵۵۰$ پونڈ فی مربع انچ

فشار کا معیارِ مزاحمت

$$= \frac{500}{6.66} \int_{2.66}^{6.66} 20 \text{ م}^2 \text{ فرم} + \frac{500}{6.66} \int_{0}^{2.66} 8 \text{ م}^2 \text{ فرم}$$

$$= \frac{20 \times 500}{3 \times 6.66} \left\{ (6.66)^3 - (2.66)^3 \right\}$$

$$+ \frac{8 \times 500}{3 \times 6.66} (2.66)^3 = 139000 \text{ پونڈ انچ}$$

تناؤ کا معیارِ مزاحمت

$$= 8550 \times \frac{39}{8} \times 4.4 \times 9.4 = 284000 \text{ پونڈ انچ}$$

اس لیے مجموعی معیارِ مزاحمت

$$= 139000 + 284000 = 423000 \text{ پونڈ انچ}$$

اگر تکملوں میں دوسری رقم کو نظر انداز کردیا جائے یعنی تعدیلی محور کے اوپر انتصابی ٹانگ میں جو خفیف سا فشاری زور ہے اس کو نظر انداز کردیا جائے تو مجموعی فشار اور معیارِ مزاحمت کی قیمتوں پر کوئی بڑا اثر نہیں پڑتا۔ معیارِ مزاحمت کا اندازہ ترسیماً اس طرح کرسکتے ہیں کہ فشاری رقبے کی مقیاسی شکل تعدیلی محور پر قطب لے کر کھینچی جائے (دیکھو شکل ۹۶)۔ تب فشار کا معیارِ مزاحمت

= ۵۰۰ × (فشاری مقیاسی شکل کا رقبہ) × (محور سے اس کے مرکزِ ہندسی کا فاصلہ)

یا اگر دوسری مشتق شکل کھینچی جائے تو معیار

= ۵۰۰ × ۶.۶۶ × (دوسری مشتق شکل کا رقبہ)

تناؤ کا معیارِ مزاحمت

= ۵۰۰ × (فشار کی پہلی مقیاسی شکل کا رقبہ) × ۹٫۴۴

صفحہ ۱۴۹

نوٹ —— T تراش کی ایک بہت عام مثال آہن کنکریٹ کے فرشوں کی ہے جن کے ساتھ آڑے شہتیر یک لخت ہوں۔ فرش T کے آڑے حصے کی بجائے ہوتا ہے۔ اس صورت میں آڑا حصہ T کے باقی حصے کے مقابلے میں بہت بڑا ہوتا ہے اور اگر اِحکام کے اندر زور ایک معتدل مقدار میں ہو تو تعدیلی محور آڑے حصے کے نیچے کی بجائے اس کے اندر واقع ہوگا۔ اس کی وجہ سے فرش کی سل کے نچلے پہلو میں تناؤ پیدا ہوگا۔ لیکن فرش کو اس سمت میں تناؤ کے لیے محکم نہیں کیا جاتا اس لیے تڑق پیدا ہونے کا احتمال رہتا ہے۔ اس سے اس طرح بچ سکتے ہیں کہ زیادہ اِحکام استعمال کیا جائے جس کی وجہ سے آڑے شہتیر یعنی T کی انتصابی ٹانگ میں زور کی حدت کم ہو جائیگی۔

۷۰ - یکساں مضبوطی کے شہتیر —— خماؤ کا معیار کسی شہتیر کے طول میں عموماً نقطہ بہ نقطہ بدلتا ہے اور اس تغیر کا قانون لداؤ کی کیفیت پر منحصر ہوتا ہے۔ اگر تراش سارے طول میں یکساں ہو تو ایسی ہونی چاہیے کہ اُس اعظم خماؤ کو برداشت کر سکے جو شہتیر پر کسی جگہ پڑتا ہو۔ اس طرح یہ تراش باقی مقامات پر ضرورت سے زیادہ بڑی ہوگی۔ ظاہر ہے کہ تراش کو ہر مقام پر فسادی عمل کے متناسب رکھنے سے کفایت عمل میں آئیگی۔ اس پر چند عملی قیود ہیں۔ اُن کو ملحوظ رکھ کر مختلف نمونوں کی مرکب گرڈر کی تراشوں میں اسی اصول سے کام لیا جاتا ہے۔ دوسری صورتوں میں اس طرح کی متغیر تراش کو جو ٹھیک ٹھیک فسادی عمل کے متناسب ہو اختیار کرنے سے عملاً بہت کم کوئی فائدہ ہوتا ہے اگرچہ تراش اکثر چیزوں میں متغیر ضرور رکھی جاتی ہے مثلاً جہازوں کے مستول، گاڑیوں کی کمانیاں اور بہت سے برآمدہ بیرم۔

مضبوطی کی یکسانیت کے واسطے تراش کو جس طرح بدلنا ہوگا اُس کا یہاں مختصر طور پر ذکر کیا جاتا ہے۔ صرف خماؤ سے پیدا ہونے والے راست زوروں پر غور کریں تو اس مطلب کے لیے کہ ایک خماؤ کے معیار م کے تحت جو شہتیر کے طول میں مستقل نہ ہو ہر تراش پر اعظم زور ز ایک ہی ہو ذیل کی شرط پوری ہونی چاہیے :—

$$م = ز مق \quad یا \quad مق = \frac{م}{ز} \quad یا \quad ز = \frac{م}{مق}$$

جہاں مق شہتیر کا متغیر تراش کا مقیاس ہے۔ بالفاظِ دیگر ز مستقل رہنا چاہیے اور مقیاس مق کو خماؤ کے معیار کے متناسب ہونا چاہیے۔ اگر مستطیلی تراش لیں جس میں مق = $\frac{1}{6}$ ض ق$^2$ (دفعہ ۶۶) تو ض یا ق (یا دونوں) کو اس طرح بدلنا ہوگا کہ ض ق$^2$ متناسب ہو م کے۔ اگر شہتیر ایک برآمدہ بیرم ہے جس پر ایک سرے پر بوجھ و ہو (دیکھو شکل ۵۹ ت) تو اس میں آزاد سرے سے فاصلہ لا پر خماؤ کا معیار و.لا ہوگا اور راست زور کے لحاظ سے یکساں مضبوطی اس طرح حاصل ہوسکتی ہے کہ عرض ض کو لا کے تناسب میں بدلیں۔ اس صورت میں شہتیر کی گہرائی ق مستقل ہوگی اور سطحی خاکہ مثلثی ہوگا۔ عرض کے لیے

$$\frac{1}{6} ض ق^2 = \frac{و لا}{ز} \quad یا \quad ض = \frac{6 و}{ز ق^2} . لا$$

عام صورت میں مستقل گہرائی کے مستطیلی شہتیروں کے لیے یکساں مضبوطی کی شرط یہ ہوگی کہ عرض اسی طرح بدلے جس طرح خماؤ کے معیار کے نقشے کا ارتفاع بدلتا ہے۔ کیونکہ

$$ض = \frac{6}{ز ق^2} \times م \quad \text{(جس میں ز اور ق مستقل ہیں)}$$

اگر عرض مستقل رکھا جائے تو گہرائی کا مربع خماؤ کے معیار کے متناسب ہونا چاہیے یعنی گہرائی ہر مقام پر خماؤ کے معیار کے جذر کے متناسب

صفحہ ۱۵۰

ہونی چاہیے ۔ یا

$$ق^2 = \frac{6}{ز ض} \times م$$ (جس میں ز اور ض مستقل ہیں)

ٹھوس مستدیر تراشوں کے لیے جن کا قطر متغیر ہو

$$مف = \frac{\pi}{32} ق^3 = \frac{م}{ز}$$

یا
$$ق^3 = \frac{32}{\pi ز} \times م$$

یعنی قطر خماؤ کے معیار کے تیسرے جذر کی طرح بدلنا چاہیے ۔

## ۷۱ ۔ شہتیروں کے اندر جزی زور کی تقسیم ۔۔۔ دفعہ ۵۶ میں

ایک افقی شہتیر کے ایک حصے کے تعادل پر غور کرتے وقت آسانی اس میں پائی گئی کہ ایک انتصابی مستوی تراش پر عمل کرنے والی قوتوں کو افقی اور انتصابی اجزا میں تحلیل کیا جائے ۔ زور کے اُفقی یا طولی اجزا کی حدت کے تغیر سے دفعات ۶۱، ۶۲ اور ۶۳ میں بحث کی گئی ہے ۔ اب ہم انتصابی تراش پر

شکل ۔ ۹۷

مماسی یا جزی زور کی تقسیم پر غور کرینگے ۔ کسی تراش کے کسی نقطے پر جو

انتصابی جز ہوگا اُس کے ساتھ ایک مساوی حدت کا اُفقی جز بھی موجود ہوگا (دیکھو دفعہ ۸)۔ انتصابی جز کا تقاضا یہ ہوگا کہ تراش کے دونوں طرف کے حصوں کے درمیان اضافی انتصابی پھسلن پیدا کرے اور اُفقی جز کا تقاضا یہ ہوگا کہ ایک اُفقی یا طولی تراش کے دونوں جانب کے حصوں کے درمیان اضافی اُفقی پھسلن پیدا کرے۔ تعدیلی محور سے بلندی ما پر جزی زور کی اوسط حدت تقریبی طور پر حسب ذیل طریقے پر معلوم کی جاسکتی ہے:۔

شکل ۹۷ میں فرض کرو کہ ا د اور ب ج شہتیر کی دو تراشیں فاصلہ ع ک پر یا تعدیلی سطح گ ھ پر ناپے ہوئے فاصلہ مف لا پر ہیں۔ فرض کرو کہ گ ھ سے کسی بلندی ما پر متغیر عرض ی سے تعبیر ہوتا ہے۔ فرض کرو کہ تراش ا د پر خاؤ کا معیار م ہے اور ب ج پر م + مف م۔ تب تعدیلی سطح سے کسی بلندی ما پر تراش ا د پر طولی یا اُفقی زور کی حدت

$$ف = \frac{م ما}{آ} \quad (\text{دفعہ ۱۶۱})$$

صفحہ ۱۵۱

جہاں آ تراشِ عمودی کا معیارِ جمود ہے۔ دونوں تراشوں کے درمیان کے حصے ا ب ک ع پر غور کرو۔ تراشِ عمودی کے چھوٹے سے رقبے ی فرما پر تراش ا ع میں طولی دباؤ

$$= ف ی فرما = \frac{م ما}{آ} ی فرما$$

اسی بلندی پر تراش ب ک میں دباؤ

$$= \frac{(م + مف م) ما}{آ} ی فرما$$

یعنی کسی پرت پر دباؤ ب ک کی طرف سے ا ع سے بقدر $\frac{مف م}{آ}$ ما ی فرما کے ہوگا۔ اس لیے رقبہ ب ک پر کے مجموعی دباؤ کی زیادتی ا ع پر کے مجموعی دباؤ پر

$$= \int_{\text{ما}}^{\text{ما}_1} \frac{\text{مف مر}}{\text{آ}} \,\text{مای فرما} = \frac{\text{مف مر}}{\text{آ}} \int_{\text{ما}}^{\text{ما}_1} \text{مای فرما}$$

جہاں $\text{ما}_1$ = ما کی انتہائی قیمت یعنی ھ ا، اور ی پرت ع ک اور ا ب کے درمیان تراشِ عمودی کے متغیر عرض کو تعبیر کرتا ہے۔ چونکہ حصہ ا ب ک ع پر حاصل اُفقی قوت صفر ہے اس لیے ب ک پر جو دباؤ کی زیادتی ہے اُس کو سطح ع ک پر کی اُفقی جزی قوت کے ساتھ متوازن ہونا چاہیے۔ اس لیے اگر (طول مف لا کے اندر جزی زور کی حدت کے تغیر کو نظر انداز کرتے ہیں) بلندی ما پر جزی زور کی اوسط حدت ج ہو تو ع ک پر جزی زور ج ی مف لا ہوگا اور

$$\text{ج ی مف لا} = \frac{\text{مف مر}}{\text{آ}} \int_{\text{ما}}^{\text{ما}_1} \text{مای فرما}$$

اس لیے
$$\text{ج} = \frac{\text{مف مر}}{\text{مف لا}} \times \frac{1}{\text{آ ی}} \int_{\text{ما}}^{\text{ما}_1} \text{مای فرما}$$

$$= \frac{\text{ق}}{\text{آ ی}} \int_{\text{ما}}^{\text{ما}_1} \text{مای فرما} \quad \ldots\ldots (1)$$ [له]

---

[له] اگر شہتیر کی عمودی تراش متغیر ہو تو ربط $\text{مف ف} = \frac{\text{ما}}{\text{آ}}\,\text{مف لا}$ کی بجائے $\text{ف} = \frac{\text{مر ما}}{\text{آ}}$ سے حسب ذیل ربط حاصل ہوتا ہے

$$\frac{\text{فرف}}{\text{فرلا}} = \left(\text{آ ما}\frac{\text{فرمر}}{\text{فرلا}} - \text{مر ما}\frac{\text{فرآ}}{\text{فرلا}}\right) \div \text{آ}^2$$

اور اس طرح مساوات (1) حسب ذیل ہو جاتی ہے:

$$\text{ج} = \frac{\text{ق آ} - \text{مر}\frac{\text{فرآ}}{\text{فرلا}}}{\text{ی آ}^2} \int_{\text{ما}}^{\text{ما}_1} \text{مای فرما}$$

اور یہ آسانی سے معلوم ہو سکتا ہے اگر آ، لا کا اور ی، ما کا سادہ تفاعل ہو۔

جہاں ق = $\frac{\text{فرم}}{\text{فرلا}}$ (دفعہ ۵۹ مساوات (۲)) = تراش پر مجموعی جزی قوت۔
دراصل بلندی ما پر جزی زور کی حدت کسی قدر متغیر ہوگی اور عرضاً اندر کی جانب زیادہ ہوگی۔

جملہ $\frac{\text{ق}}{\text{آ ی}}\int_{\text{ما}}^{\text{ما}_1}$ مای فرما میں تکمل کے باہر کا حرف ی اور تکمل کی نچلی حد کو تعبیر کرنے والا حرف ما تعدیلی سطح ھ گ سے اُس خاص بلندی کی سطح کے لیے ہیں جس کے لیے ج مطلوب ہے لیکن تکمل کے اندر کے حروف ما اور ی دونوں وسعت ما، تا ما میں یا ا تا ع میں متغیر ہیں (شکل ۹۷)۔

دیکھو مقدار $\int_{\text{ما}}^{\text{ما}_1}$ مای فرما تعدیلی محور گ گَ کے گرد رقبہ ک ب کَ کا معیار ہے جو رقبے اور گ گَ سے اس کے مرکزِ ہندسی کے فاصلے کا حاصل ضرب ہے یا مقیاسی شکل کے اس رقبے کے جو ک کَ کے اوپر ہے اور بلندی ھ ا یا ما، کے حاصل ضرب کے مساوی ہے (دیکھو دفعہ ۶۸)۔ اس طرح

$$\text{ج} = \frac{\text{ق}}{\text{آ} \times \text{ک کَ}} \times (\text{رقبہ ک ب کَ}) \times$$

(اس کے مرکزِ ہندسی کا فاصلہ گ گَ سے) ........ (۲)

یا

$$\text{ج} = \frac{\text{ق} \times \text{ما}_1}{\text{آ} \times \text{ک کَ}} \times (\text{مقیاسی شکل کا رقبہ ب}$$

اور ک کَ کے درمیان) ................ (۳)

ان سے عمودی تراش کے کسی نقطے پر جزی زور کی حدت معلوم کرنے کا ترسیمی طریقہ حاصل ہوتا ہے۔

اوپر کے جملے (۱) یا (۳) سے ظاہر ہے کہ ج اعظم ہوگا جب کہ

صفحہ ۲

تکمل کی نچلی حد صفر ہو (یعنی ج تعدیلی سطح پر اعظم ہوگا) اور ج دونوں کناروں پر (جہاں $ما = ما_1$ یا $ما = - ما_1$) صفر ہوگا ۔ اگر مقیاسی شکلوں والا ترسیمی طریقہ اختیار کیا جائے تو تعدیلی محور کی مقابل جانبوں کے رقبوں کی علامتیں مخالف سمجھنی چاہییں۔

مستطیلی تراش (شکل ۹۸) ۔ عرض ض گہرائی ق ۔ چونکہ ی مستقل اور ض کے مساوی ہے اس لیے تعدیلی محور سے کسی بلندی ما پر

$$ج = \frac{ق}{آ\,ی}\int_{ما_1}^{\frac{ق}{۲}} ما\,ی\,فرما = \frac{ق}{آ}\int_{ما_1}^{\frac{ق}{۲}} ما\,فرما$$

$$= \frac{۱۲\,ق}{ض\,ق^{۳}}\left(\frac{۱}{۲}\,ما^{۲}\right)_{ما_1}^{\frac{ق}{۲}}$$

$$= \frac{۶\,ق}{ض\,ق^{۳}}\left\{\left(\frac{ق}{۲}\right)^{۲} - ما^{۲}\right\} \qquad \ldots\ldots\ldots\ldots (۴)$$




شکل ۹۹ شکل ۹۸

اگر ق کے خط کو اساسی خط مان کر ج کی قیمتوں کو ترسیم کیا جائے جیسا کہ شکل ۹۸ میں کیا گیا ہے تو منحنی ایک مکافی ہوگا اور جب کہ ما = ۰ تو

$$ج = \frac{۳}{۲}\,\frac{ق}{ض\,ق}$$

جزی زور کی اوسط حدت ق ÷ ض ق ہے ۔ اس طرح اعظم حدت اوسط حدت سے ۵۰ فی صدی زیادہ ہوئی ۔

## مستدایر تراش ـــــ شکل ۹۹ کو دیکھ کر

$$\text{ما} = \text{ر جب ط}\ ،\ \text{ی} = \text{۲ ر جم ط}\ ،\ \text{فرما} = \text{ر جم ط فرط}$$

اور $\text{ا} = \dfrac{\pi\,\text{ر}^{۴}}{۴}$ مندرج کرنے سے

$$\text{ج} = \frac{\text{۴ ق} \times \text{۲ ر}^{۳}}{\pi\,\text{ر}^{۴} \times \text{۲ ر جم ط}} \int_{\text{ط}}^{\frac{\pi}{۲}} \text{جب ط جم}^{۲}\text{ط فرط}$$

$$= \frac{\text{۴ ق}}{\pi\,\text{ر}^{۲}\,\text{جم ط}} \left(\frac{۱}{۳}\,\text{جم}^{۳}\text{ط}\right)_{\frac{\pi}{۲}}^{\text{ط}}$$

$$= \frac{\text{۴ ق}}{\text{۳}\pi\,\text{ر}^{۲}}\,\text{جم}^{۲}\text{ط} \quad \text{یا} \quad \frac{\text{۴ ق}}{\text{۳}\pi\,\text{ر}^{۲}}\left(۱ - \frac{\text{ما}^{۲}}{\text{ر}^{۲}}\right) \cdots\cdots\cdots (۵)$$

صفحہ ۱۴۳

تعدیلی محور پر ط = ۰ یا ما = ۰ اور

$$\text{ج} = \frac{۴}{۳}\,\frac{\text{ق}}{\pi\,\text{ر}^{۲}}$$

جو تراش کے جزی زور کی اوسط حدت کا $\frac{۴}{۳}$ ہے۔ مختلف بلندیوں پر حدتیں شکل ۹۹ کے مطابق ہونگی۔ منحنی ایک مکافی ہے۔ یہ نتائج محض تقریبی ہیں۔ پٹی ی فرما میں زور اندر کی جانب زیادہ ہوتا ہے اور باہر کی جانب کم ہوتا جاتا ہے[1]

---

[1] پٹی کے اندر حدت کو مستقل ماننے سے جو غلطی واقع ہوتی ہے اُس کا ایک سہل اندازہ مسٹر پری چرڈ کے پرچے "جھکاؤ کے نظریے کی خامیاں" سے ہوگا جو Trans. Am. Soc. Civil Engineers کی جلد ۵، صفحہ [illegible] میں ملیگا۔ اس پرچے سے ابتدائی مستوی تراشوں کی شکل کے بگاڑ کا اندازہ ہوجاتا ہے اور نیز اس امر کا کہ سادہ خماؤ کے نظریے سے جو زور حاصل ہوتے ہیں اُن کی اصلاح کے لیے اُن میں کیا ترمیم کرنی چاہیے کہ زیادہ تقریبی نتائج حاصل ہوں۔

اس نقشے کا اوسط ارتفاع جزی زور کی اوسط حدت کو تعبیر نہیں کرتا کیونکہ تراش کا عرض یکساں نہیں - ایک پتلی دھاتی نلی کی صورت میں جس کی موٹائی م ہو تعدیلی محور پر ج کی اعظم قیمت اس طرح حاصل ہوگی کہ $\int_{\text{ما}}^{\text{ہا}}$ ما ی فرما کے لیے اس کی قیمت نصف رقبے اور تعدیلی محور سے اس کے مرکزِ ہندسی کے فاصلے کا حاصل ضرب لی جائے اس طرح

$$\text{ج} = \frac{\text{۲ ق}}{\text{م ۲} \times \text{ر م} \times \text{۲ ط ر}^2} \times \text{ط ر م} \times \frac{\text{۲}}{\text{ط}}\text{ر} = \frac{\text{۲ق}}{\text{ط ر م}}$$

جو پوری تراشش کے اوسط کا دوگنا ہے۔

## مستطیلی I تراش نوکدار کناروں کے ساتھ (شکل ۱۰۰)۔

کور کے اندر تعدیلی محور سے فاصلہ ما پر



شکل ۱۰۰

$$\text{ج} = \frac{\text{ق}}{\text{آ ض}} \int_{\text{ما}}^{\frac{\text{ق}}{\text{۲}}} \text{ما ض فرما}$$

$$= \frac{\text{ق}}{\text{آ ۲}} \left( \frac{\text{ق}^2}{\text{۴}} - \text{ما}^2 \right)$$

ما $= \frac{\text{ق}_1}{\text{۲}}$ رکھنے سے کور کے نچلے پہلو پر

$$\text{ج} = \frac{\text{ق}}{\text{آ}} \cdot \frac{\text{ق}^2 - \text{ق}_1^2}{\text{۸}}$$

پیٹے میں
$$\text{ج} = \frac{\text{ق}}{\text{آ ض}} \int_{\text{ما}}^{\frac{\text{ق}}{\text{۲}}} \text{ما ی فرما}$$

جہاں ی = ض کچھ حصے تک اور = ض باقی حصے میں (یعنی پیٹے میں)۔
اس طرح تکملی کو دو حصوں میں تقسیم کرنے سے

$$\text{ج} = \frac{\text{ق}}{\text{۲ض}}\left(\text{ض}\int_{\frac{\text{ق}_۱}{۲}}^{\frac{\text{ق}}{۲}} \text{ما فرما} + \text{ض}\int_{\text{ما}}^{\frac{\text{ق}_۱}{۲}} \text{ما فرما}\right)$$

$$= \frac{\text{ق}}{۲}\left(\frac{\text{ض}}{\text{ض}} \times \frac{\text{ق}^۲ - \text{ق}_۱^۲}{۸} + \frac{\text{ق}_۱^۲}{۸} - \frac{\text{ما}^۲}{۲}\right)$$

$\text{ما} = \frac{\text{ق}_۱}{۲}$ رکھنے سے پیٹے کے ذرا اندر

$\text{ج} = \frac{\text{ق}}{۲} \times \frac{\text{ق}^۲ - \text{ق}_۱^۲}{۸} \times \frac{\text{ض}}{\text{ض}}$ یعنی کور کے ذرا اندر کی قیمت کا $\frac{\text{ض}}{\text{ض}}$ گنا۔
اور ما = ۰ رکھنے سے

$$\text{ج} = \frac{\text{ق}}{۲}\left\{\left(\frac{\text{ض}}{\text{ض}} \times \frac{\text{ق}^۲ - \text{ق}_۱^۲}{۸}\right) + \frac{\text{ق}_۱^۲}{۸}\right\}$$

صفحہ ۱۵۴
شکل ۱۱۱ کے منحنی (حسب قرار داد) مختلف بلندیوں پر (اوسط) حدت کے تغیر کو ظاہر کرتے ہیں۔ دونوں حصے مکافی ہیں۔

کسی بلندی کی اوسط حدت کو آسانی سے اوپر کی مساوات (۲) سے بیان کرسکتے ہیں۔ مثلاً پیٹے میں بلندی ما پر

$\text{ج} = \frac{\text{ق}}{\text{۲ض}} \times$ (بلندی ما کے اوپر کے تراشی رقبے کا معیار تعدیلی محور کے گرد)

اس طرح ما = ۰ پر اعظم زور (حصوں کا معیار لینے سے)

$$\text{ج} = \frac{\text{ق}}{\text{۲ض}}\left\{\text{ض}\left(\frac{\text{ق}}{۲} - \frac{\text{ق}_۱}{۲}\right)\left(\frac{\text{ق}}{۲} + \frac{\text{ق}_۱}{۲}\right) \times \frac{۱}{۲} + \text{ض}\,\frac{\text{ق}_۱}{۲} \times \frac{\text{ق}_۱}{۴}\right\}$$

جو گزشتہ نتیجے کے مطابق ہے۔ یہ نتائج اگرچہ ریاضی کی رو سے بالکل صحیح ہیں

لیکن طبیعی طور پر صرف تقریبی ہیں۔ کور کے اندرونی پہلو پر کوئی جزی زور نہیں ہو سکتا اور اس سطح پر تقسیم یکساں نہیں ہو سکتی۔

پہلی ہوئی I تراش ــــ اس کے لیے بہترین طریقہ مقیاسی شکل کا ترسیمی طریقہ ہے جو اوپر بیان کیا جا چکا ہے۔ ایک مثال شکل ۱۰۱ میں




شکل ۱۰۱

دکھائی گئی ہے۔ ہر معین اس کے اوپر کے مقیاسی شکل کے رقبے اور تراش کے متناظر عرض کے حاصل تقسیم کے متناسب ہے۔

ساختہ گرڈر کی تراش ــــ شکل ۱۰۲ میں ایک ساختہ گرڈر کی تراش کے مختلف حصوں میں جزی زور کی حدت دکھائی گئی ہے۔ زور کی حدتیں اسی طرح محسوب کی گئی ہیں جس طرح شکل ۱۰۱ میں I تراش کے لیے مگر یہاں شکل کو تین حصوں میں تقسیم کرنا پڑا کیونکہ تراش میں تین مختلف عرض ہیں۔

تقرب ــــ پیٹے کے اندر جزی زور کی حدت محسوب کرنے کے لیے معمولی تقرب یہ ہے کہ یہ مانا جائے کہ پیٹا ساری انتصابی جزی قوت کو برداشت کرتا ہے اور اس کی تقسیم یکساں ہے۔ شکل ۱۰۲ سے ظاہر ہے کہ پیٹے کے اندر حدت زیادہ نہیں بدلتی۔ اوپر کے تقرب کی رو سے جزی زور کی جو حدت ہوگی وہ نقطہ دار خط پ پ سے تعبیر ہوگی۔

یہ تراش کی پوری جزی قوت کو پیٹے کی تراش کے رقبے سے تقسیم کرنے سے حاصل ہوئی۔ شکل ۱۰۲ کو دیکھ کر نتیجہ نکالا جا سکتا ہے کہ پیٹے کے اوسط جزی زور کے لیے یہ آسان تقرب موجودہ تراش کی صورت میں ایک اچھا تقرب ہے۔ خط ط ط جزی زور کی اوسط حدت یعنی پوری جزی قوت بٹے تراش کا پورا رقبہ کو

صفحہ ۱۵۵




شکل ۱۰۲

تعبیر کرتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اس سے پیٹے کے زور کا صحیح اندازہ نہیں ہو سکتا۔ پیٹے کا زور اس سے ہر جگہ زیادہ ہے۔

مثال ——— ایک I تراش کا شہتیر ۲۰ انچ گہرا اور ½ ۷ انچ چوڑا ہے۔ اس کی کوریں ۱ انچ موٹی اور پیٹا ۶ء انچ موٹا ہے۔ اس پر ۴۰ ٹن کی جزی قوت ہے۔ معلوم کرو کہ پیٹا مجموعی جزی قوت کا کتنا حصہ برداشت کرتا ہے اور اس میں زور کی اعظم حدت کیا ہے۔ آ = ۱۶۴۷ انچ اکائیاں۔ تراش کے تعدیلی محور سے کسی بلندی ما پر پیٹے میں جزی زور کی اوسط حدت

$$\text{ج} = \frac{\text{۴۰}}{\text{۶ء} \times \text{۱۶۴۷}} \left( \text{۷ء۵} \int_{\text{۹}}^{\text{۱۰}} \text{ما فرما} + \text{۶ء} \int_{\text{۰}}^{\text{۹}} \text{ما فرما} \right)$$

$$=\frac{۴۰}{۲\times ٫۶\times ۱۴۴۷}\left\{(۵٫۷\times ۱۹)+٫۶(۸۱-\text{ما}^۲)\right\}$$

$$=۳٫۸۷-۰٫۰۱۲۱۳\,\text{ما}^۲$$

تعدیلی محور سے بلندی ما پر پیٹے کی ایک پٹی کا زور جس کی گہرائی فرما ہو

$$=\text{ج}\times ٫۶\times \text{فرما}$$

اور پیٹے پر مجموعی جزی قوت

$$=٫۶\int_{-۹}^{۹}\text{ج فرما}=٫۶\int_{-۹}^{۹}(۳٫۸۷-۰٫۰۱۲۱۳\,\text{ما}^۲)\,\text{فرما}$$

$$=۱٫۲\,(۳۴٫۸۳-۰٫۰۰۴۰۴\times ۷۲۹)$$

$$=۳۸٫۲۶\ \text{ٹن}$$

یعنی کُل کا ۹۵٫۶ فی صدی ۔

صفحہ ۱۵۶

ج کی اعظم قیمت (جو ما = ۰ پر ہوگی) صریحاً ۳٫۸۷ ٹن فی مربع انچ ہے۔
اب معمولی تقرب کی جانچ کرو یعنی پوری جزی قوت کو پیٹے پر یکساں پھیلا ہوا سمجھو تو حدت

$$=\frac{۴۰}{۱۸\times ٫۶}=۳٫۷۰\ \text{ٹن فی مربع انچ}$$

جو پیٹے کے اندر ج کی اوسط قیمت

$$=\frac{۳۸٫۲۶}{۱۸\times ۰٫۶}=۳٫۵۴\ \text{ٹن فی مربع انچ}$$

اور اعظم قیمت ۳٫۸۷ ٹن فی مربع انچ کے درمیان ہے ۔

## ۷۲۔ گرڈر میں ریوٹوں کی گھائی ـــــ مرکب I تراشوں میں

کوریں اور پیٹا چونکہ تختیاں ہوتے ہیں اس لیے ان کو زاویئی پیٹیوں کے ذریعے مربوط کیا جاتا ہے جو پیٹے کو اور کور کو ریوٹائی جاتی ہیں۔ (دیکھو شکل ۱۰۳)۔




شکل ۱۰۳

اس طرح ریوٹوں کو پیٹے اور کور کے درمیان کے طولی جز کو منتقل کرنا ہوگا۔ فرض کرو کہ ریوٹوں کی گھائی گ ہے اور فرض کرو کہ ایک ریوٹ کی شکستگی کی کامی مزاحمت منا ہے۔ پیٹے کے اندر جزی زور کی حدت کے تغیر کو نظر انداز کرنے سے اور دفعہ گزشتہ کا تقریبی طریقہ اختیار کرنے سے اُفقی اور انتصابی جزی زور کی حدت

$$ج = \frac{ق}{م \times ع}$$

جہاں م = پیٹے کی موٹائی اور ع = پیٹے کی گہرائی اور ق = تراشش پر مجموعی جزی قوت۔ افقی فاصلہ گ کے اندر مجموعی افقی جزی قوت ج × گ × م کی مزاحمت کرتی ہے اس لیے

$$ج\ گ\ م = منا$$

$$گ = \frac{منا}{ج\ م} = \frac{منا\ ع}{ق}$$

اس کو اس طرح بھی حاصل کیا جاسکتا ہے کہ ایک نقطہ ط (شکل ۱۰۳ ب) کے گرد پیٹے کے طول گ پر کی قوتوں کا معیار لیں اور اس کو ملحوظ رکھیں کہ پیٹے پر صرف ایک اہم قوت ہے اور وہ جزی قوت ق ہے۔

گہرائی گ کے لیے اوپر جو جملہ حاصل ہوا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مستقل گہرائی ع کے گرڈر میں جہاں جزی قوت ق کم ہو وہاں گہرائی کو بڑا رکھا جاسکتا ہے۔ مثلاً ایک منقسم بوجھ کو برداشت کرنے والے گرڈر کے وسط کے قریب۔ لیکن سہولت کے لیے متغیر گہرائی کے بجائے سارے طول میں ایسی گہرائی اختیار کی جاتی ہے جو اعظم جزی قوت کی تراش کے لیے موزوں ہو۔ ایک ریوٹ کی کامی مزاحمت مز، اس کی اُس مزاحمت کے ذریعے معلوم ہوسکتی ہے جو جزی شکستگی کے خلاف یا ایک قطر میں کھلے جانے کے خلاف ظہور میں آئے۔ اگر جزی شکستگی کی مزاحمت سے کام لیا جائے تو زاویوں کو پیٹے سے جوڑنے والے ریوٹوں کی صورت میں چونکہ ہر ایک ریوٹ میں دو مستدیر تراشیں جزی مزاحمت کریں گی اس لیے

منوشہ ۱۵۱

$$\text{نما} = ۲ \times \frac{\pi}{۴} \times \text{ق}^{۲} \times \text{ز}_{\text{ج}}$$

جہاں ق ریوٹ کا قطر ہے اور $\text{ز}_{\text{ج}}$ جزی زور کی بے خطر حدت ہے۔
کچلاؤ کی مزاحمت

$$= \text{ق} \times \text{م} \times \text{ز}_{\text{ک}}$$

جہاں $\text{ز}_{\text{ک}}$ = ریوٹ کے رقبے کے ظل پر کچلاؤ کے زور کی بے خطر حدت۔ $\text{ز}_{\text{ک}}$ کو عموماً $\text{ز}_{\text{ج}}$ کا تقریباً دوگنا لیا جاتا ہے۔ ان دونوں مزاحمتوں میں جو کم تر ہو اُس کو کامی مزاحمت سمجھنا چاہیے۔ پیٹا بہت پتلا ہو تو یہ کچلاؤ کی مزاحمت ہوگی۔

اگر جزی مزاحمت کی رُو سے حساب کیا جا رہا ہو تو زاویوں کو کونوں سے جوڑنے کے لیے پیٹے سے دُگنے ریوٹ درکار ہوں گے کیونکہ ہر ایک ریوٹ جزی مزاحمت کے لیے صرف ایک مستدیر رقبہ پیش کرتا ہے۔ اس کے لیے

کور میں پیٹے کے دونوں طرف اسی گھائی گ کی ضرورت ہوگی جس کی پیٹے کے لیے ضرورت تھی کیونکہ اس طرح کور میں پیٹے سے دگنے ریوٹ ہو جائینگے۔ لیکن اگر کچلاؤ کی مزاحمت کی رُو سے حساب کیا جا رہا ہو تو کور کی صورت میں گھائی ۲گ اختیار کی جا سکتی ہے۔

پیٹے کے انتصابی جوڑوں میں چونکہ تختیاں دوہری ڈھانک تختیوں کے ذریعے جوڑی جاتی ہیں اس لیے ریوٹ دوہرے جز میں ہونگے۔ اور گھائی

$$گ = \frac{مز ع}{ق}$$

اختیار کی جا سکتی ہے جہاں ق اُس انتصابی تراش کی جزی قوت ہے جہاں جوڑ واقع ہے اور مز ریوٹ کی اُن دونوں مزاحمتوں میں سے کم تر مزاحمت کی قیمت ہے جن کا اوپر ذکر کیا گیا ہے۔

مثال ــــ ایک گرڈر کا پیٹا ۳/۸ موٹی فولادی تختی کا ہے اور ۵۰ انچ اونچا ہے۔ پیٹے اور کوروں کو جوڑنے کے لیے ۱ انچ کے ریوٹوں کے لیے ایک موزوں گھائی دریافت کرو۔ زاویہ تختیاں ۶ انچ × ۶ انچ × ۱/۲ انچ ہے۔ ریوٹوں کے اندر اوسط جزی زور ۴ ٹن فی مربع انچ ہو۔ تراش پر مجموعی جزی قوت ۱۵۰ ٹن ہے۔

دوہرے جز میں ہونے کی وجہ سے پیٹے کے ۱ انچ ریوٹ کی مجموعی مزاحمت

$$= ۲ × ۰٫۷۸۵۴ × ۴ = ۶٫۲۸ \text{ ٹن}$$

اوپر کے ضابطے کو استعمال کرنے سے

$$گ = \frac{۵۰ × ۶٫۲۸}{۱۵۰} = ۲٫۰۹ \text{ انچ (یا کہو ۲ انچ)}$$

ایک ہی قطار میں ۱ انچ کے ریوٹوں کے لیے یہ گھائی بہت چھوٹی ہے۔ لیکن اگر دو قطاریں لگائی جائیں جیسا کہ شکل ۱۰۲ میں دکھایا گیا ہے

صفحہ ۵۵

اور ہر ایک قطار میں ریوٹوں کا درمیانی فاصلہ ۴ انچ رکھا جائے تو مطلوبہ مزاحمت حاصل ہوجاتی ہے۔




شکل ۱۰۳

## ۷۳ ۔ شہتیروں میں صدر زور ــــ خماؤ سے پیدا

ہونے والا راست زور جو دفعات ۶۱ تا ۶۵ میں معلوم کیا گیا ہے اور اُفقی اور انتصابی جزی زور جو دفعہ ۷۱ میں معلوم کیے گئے ہیں در اصل جیسا کہ دفعات ۵۶ ، ۶۴ اور ۶۵ میں بتایا گیا ہے صرف زور کے اجزائے ترکیبی ہیں جو سہل سمتوں میں معلوم کیے گئے ہیں ۔ اُن حدود اور قیود کے اندر جن کے تحت خماؤ کا سادہ نظریہ تقریباً صحیح ہے (دفعہ ۶۴) دفعات ۱۷ اور ۱۸ کو استعمال کر کے صدر زوروں کی سمت اور مقدار معلوم کی جاسکتی ہے ۔ کسی نقطے پر ان دو صدر زوروں میں کے بڑے زور کی وہی علامت ہوگی جو طولی راست جزوِ ترکیبی کی ہوگی اور یہ صدر زور اُس جزو ترکیبی کے ساتھ حاصل شدہ دو زاویوں میں سے چھوٹا (حادہ) زاویہ بنائیگا۔ شکل ۱۰۴ میں ایک مستطیلی عمودی تراش کے شہتیر میں، جس پر ایک یکساں پھیلا ہوا بوجھ ہے، مختلف نقطوں پر صدر زوروں کی سمت دکھائی گئی ہے اور نیز چند انتصابی تراشوں میں اُفقی راست اور انتصابی جزی

صفحہ ۱۵۹

اجزائے ترکیبی کی حدتیں اور ایک تراش پر دونوں مخالف صدر زوروں کی حدتیں دکھائی گئی ہیں - کسی دی ہوئی تراش پر اُفقی راست زور کی تقسیم




شکل ۱۰۵ - صدر زور کے منحنی اور صدر اور اجزائے ترکیبی زوروں کی مقداریں

شکل ۷۵ کے مطابق ہوگی اور ایک دی ہوئی بلندی پر اس کی حدت شہتیر کے طول میں اس طرح بدلیگی جس طرح خماؤ کا معیار بدلتا ہے جس کا نقشہ شکل ۶۵ میں دیا گیا ہے - انتصابی تراشوں پر مماسی یا جزئی زور کی تقسیم شکل ۹۸ کے مطابق ہوگی اور ایک دی ہوئی بلندی پر اس کی حدت شہتیر کے طول میں جزئی قوت کی طرح بدلیگی جس کا نقشہ شکل ۶۵ میں دیا گیا ہے - تمثیل میں وضاحت کی غرض سے مستطیلی تراش میں فصل ل گہرائی کا صرف ۲/۳ گنا لیا گیا ہے تاکہ جزئی قوت مقابلۃً قابل لحاظ ہو - انتصابی (اور اُفقی) جزئی زور کی اعظم حدت جو سرے کی تراش کے وسط میں واقع ہوتی ہے شکل ۶۵ اور دفعہ ۱۷ کی رو سے =

$$ج = \frac{3}{2}\,\frac{\frac{1}{2}\,و\,ل}{ض\,ق} = \frac{3}{4}\,\frac{و\,ل}{ض\,ق}$$

جہاں و فصل ل پر بوجھ فی طولی انچ ہے۔

اُفقی راست زور کی اعظم حدت جو وسطی تراش کی چوٹی اور تہ پر واقع ہوتی ہے شکل ۶۵ اور دفعہ ۶۳ مساوات (۷) کی رو سے =

$$\text{ز} = \frac{۱}{۸}\,\text{و ل}^{۲} \div \frac{۱}{۶}\,\text{ض ق}^{۲} = \frac{۳}{۴}\,\frac{\text{و ل}^{۲}}{\text{ض ق}^{۲}}$$

اس لیے
$$\frac{\text{اعظم ج}}{\text{اعظم ز}} = \frac{\text{ق}}{\text{ل}} = \frac{۱}{۴}$$

ایک تراش کے جو دائیں سہارے سے $\frac{۱}{۸}$ل کے فاصلے پر ہے ہر نقطے کے لیے صدر زوروں کی مقداریں ضابطہ (۳) دفعہ ۱۸ سے محسوب کی گئی ہیں اور شکل ۱۰۵ میں دکھائی گئی ہیں۔ دونوں صدر زور مخالف علامتوں کے ہیں اور ان میں سے بڑے کی علامت وہی ہے جو راست اُفقی زور کی ہے یعنی تعدیلی محور سے اوپر فشاری ہے اور نیچے تنشی ہے۔ نقشے میں اس تراش کے ہر نقطے کے لیے صدر زوروں کی سمت نہیں دکھائی گئی۔

گہرائی اور فصل کی ایسی بڑی نسبت کے لیے جیسی کہ $\frac{۱}{۴}$ ہے خماؤ کے سادہ نظریے سے صحیح نتائج کی توقع نہیں کی جا سکتی لیکن بڑے فصلوں کی صورت میں مستطیلی تراش کے لیے جزی زور صریحاً زیادہ ناقابلِ لحاظ ہوتے جائینگے۔ شکل ۱۰۵ میں جو مقداریں دکھائی گئی ہیں اُن سے در اصل مقصود یہ نہیں کہ حدت کی صحیح صحیح مقدار معلوم ہو بلکہ یہ کہ حدت کے تغیر کا ایک تصور ہو جائے۔

صدر زور کے منحنی ـــــ شکل ۱۰۵ میں صدر زور کے خطوط شہتیر کی ایک طولی تراش میں دکھائے گئے ہیں۔ کسی نقطے پر ان کے مماس اور عماد اس نقطے کے دونوں صدر زوروں کی سمت کو ظاہر کرتے ہیں۔ اس طرح منحنیوں کے دو نظام ہونگے جو ایک دوسرے کو علی القوائم قطع

کرینگے - یہ دونوں مرکزی خط کو ۴۵° پر قطع کرتے ہیں (دیکھو دفعات ۸ اور ۱۵)-
دونوں میں سے کسی منحنی پر بھی زور کی حدت زیادہ سے زیادہ اُس وقت ہوگی
جب وہ شہتیر کے طول کے متوازی ہو- اسی منحنی پر چلتے جائیں تو یہ حدت
گھٹتے گھٹتے اُس مقام پر صفر ہو جائیگی جہاں یہ منحنی شہتیر کے بالائی یا نچلے
چہرے کو علی القوائم قطع کرتا ہے - عام طور پر طول اور گہرائی کی نسبت بہت سے
بہت زیادہ ہوتی ہے اِس لیے عام طور پر مستطیلی شہتیروں میں صدر زور
کے منحنی شکل ۱۰۵ کے منحنیوں سے بہت زیادہ چپٹے ہونگے - فصل کے وسط
کے قریب انتصابی جزی زور اسی تناسب میں کم ہوگا -

صفحہ ۱۶۱
اعظم جزی زور --- شہتیر کے کسی نقطے پر جزی زور کی حدت
اُن دو علی القوائم مستویوں پر اعظم ہوگی جو صدر مستویوں سے ۴۵° کے زاویے
بنائیں اور ان کی مقدار دفعہ ۱۸ مساوات (۴) سے حاصل ہوگی یعنی
صدر زوروں کی حدتوں کے جبری فرق کے نصف کے مساوی ہوگی جو
شکل ۱۰۵ کی صورت میں صدر زوروں کی حدتوں کو ایک ہی علامت کے
ساتھ لے کر اُن کے حسابی مجموعے کا نصف لینے سے حاصل ہوگی -

I تراشوں کے صدر زور --- I تراشوں میں، خواہ وہ
سالم بیلی ہوئی ہوں یا تختیوں اور زاویوں سے بنی ہوئی ہوں، یہ دکھایا
گیا ہے (دفعہ ۶۷) کہ خاؤ کے طولی راست زوروں کی مزاحمت میں
پیٹے کا رقبہ زیادہ اہمیت نہیں رکھتا یا بالفاظِ دیگر تراش کے مقیاس میں
یہ زیادہ حصہ نہیں لیتا، اور دفعہ ۱۷ (شکل ۱۰۲) میں دکھایا گیا ہے کہ
کوروں پر بہت کم جزی زور پڑتا ہے - البتہ یہ معلوم رہے کہ پیٹے میں
کور کے قریب طولی راست زور کی حدت تراش کی اعظم حدت سے
بہت کم نہیں جو کہ بیرونی پرتوں میں واقع ہوتی ہے اور اس مقام پر
انتصابی جزی زور کی حدت بھی اُس اعظم حدت سے بہت کم نہیں جو
تعدیلی مستوی پر واقع ہوتی ہے - اس طرح ممکن ہے کہ اس مقام کا صدر زور
ان دونوں اعظموں سے زیادہ ہو (دیکھو نیچے کی مثال) - I تراش کے

گرڈروں کے پیٹوں میں جزی زور کی بہت پست حدتیں جائز رکھی جاتی ہیں۔ یہ یاد رکھنا چاہیے کہ جزی زوروں سے تنشی اور فشاری صدر زور پیدا ہوتے ہیں جن کی وجہ سے پتلا پیٹا کم وبیش ایک لمبے داب روک کی حالت میں ہوگا۔ دفعہ ۲۵ میں دی ہوئی کیفیت کا بھی مطالعہ کیا جائے جو ایسی شے کی مضبوطی کے متعلق دی گئی ہے جس پر مخالف قسم کے صدر زور عمل کریں اور I تراشوں کے پیٹوں میں ہمیشہ یہی ہوتا ہے۔ ان میں دفعہ ۱۸ کی ترقیم کے بموجب

$$\text{ف} = \frac{\text{ف}_1}{2} \pm \sqrt{\left(\frac{\text{ف}_1}{2}\right)^2 + \text{ق}^2}$$

تختی دار گرڈروں کے پیٹوں کی تجویز کی مکمل بحث کے لیے طلبہ مصنف کی کتاب "نظریۂ تعمیر" سے مدد لے سکتے ہیں۔

مثال —— ۲۰ انچ گہری اور $7\frac{1}{2}$ انچ چوڑی I تراش کے ایک شہتیر کی کوریں ۱ انچ موٹی اور پیٹا ۶۲ء انچ موٹا ہے۔ ایک خاص تراش پر اس پر ۴۰ ٹن کی جزی قوت اور ۸۰۰ ٹن انچ کا خماؤ کا معیار عمل کرتا ہے۔ صدر زور (د) بیرونی کناروں (ب) تراش کے وسط (ج) بیرونی کناروں سے $1\frac{1}{2}$ کے فاصلے پر معلوم کرو۔

تعدیلیِ محور کے گرد معیارِ جمود

$$= \frac{1}{12}\left(7٫5 \times 20^3 - 6٫9 \times 18^3\right) = 1647 \ (\text{انچ})^4$$

(د) بیرونی کناروں پر $\text{ز} = \frac{10 \times 800}{1647} = 4٫86$ ٹن خالص تناؤ یا فشار۔ دوسرا صدر زور صفر ہوگا۔

(ب) تراش کے وسط میں انتصابی اور افقی جزی زور کی حدت

$$\text{ج} = \frac{40}{0٫62 \times 1647}\left(7٫5 \int_9^{10} \text{ما فرما} + 0٫62 \int_0^9 \text{ما فرما}\right)$$

$$= 3٫87 \ \text{ٹن فی مربع انچ}$$

جیسا کہ دفعہ ۱۷ کے آخر کی مثال میں ہے۔

چونکہ یہ خالص جزر ہے اس لیے صدر زور مساوی تناؤ اور فشار ہونگے، دونوں تراش سے ۴۵° کا زاویہ بنائینگے اور دونوں کی حدت جزی حدت کے مساوی یعنی ۳٫۸۷ ٹن فی مربع انچ ہوگی۔

صفحہ ۱۶۱

(ج) تراش کے علی القوائم راست زور کی حدت

$$\text{ف}_1 = \frac{۸٫۵ \times ۸۰۰}{۱۶۴۷} = ۴٫۱۳ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

تراش پر انتصابی جزی زور کی حدت

$$\text{ج} = \frac{۴۰}{۰٫۶ \times ۱۶۴۷}\left(۷٫۵ \int_{۹}^{۱۰} \text{ما فرما} + ۰٫۶ \int_{۸٫۵}^{۹} \text{ما فرما}\right)$$

$$= \frac{۴۰}{۰٫۶ \times ۲ \times ۱۶۴۷}\left\{(۷٫۵ \times ۱۹) + ۰٫۶\,(۸۱ - ۷۲٫۲۵)\right\}$$

$$= ۲٫۹۹ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

اس لیے صدر زور دفعہ ۱۸ کی رو سے حسب ذیل ہونگے ـــ

$$\text{ف} = \frac{\text{ف}_1}{۲} \pm \sqrt{\left\{\left(\frac{\text{ف}_1}{۲}\right)^۲ + \text{ج}^۲\right\}}$$

$$= ۲٫۰۶۵ \pm ۳٫۶۳ = ۵٫۶۹۵ \text{ اور } -۱٫۵۶۵ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

بڑا صدر زور کور کے متناظر راست زور سے زاویہ

$$\text{مس}^{-1} \frac{۲٫۹۹}{۵٫۶۹۵} = ۲۷^\circ\, ۴۰' \quad \text{(دیکھو دفعہ ۱۸ مساوات (۲))}$$

یا تراش سے ۶۲° ۲۰′ بنائیگا۔

اس سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ ایک بڑا خاکہ کا معیار اور جزی قوت برداشت کرنے والی I تراش کی کور کے ذرا اندر صدر زور کی حدت

(۵۶۹۵ ٹن فی مربع انچ) تراش کی بیرونی انتہائی پرتوں سے بھی زیادہ ہوسکتی ہے۔

شکل ۱۰۶ ۔ I تراش شہتیر میں اجزائے ترکیبی اور صدر زور کی حدتوں کی مقداریں

پیٹے کے اندر صدر زوروں کی حدتیں اوپر کے طریقے کے مطابق محسوب کرکے شکل ۱۰۶ میں دکھائی گئی ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ بڑا صدر زور اعظم قیمت سے کہیں بھی بہت کم نہیں۔ صدر زوروں کے متعلق اس طرح کے نتائج کو تسلیم کرتے وقت خماؤ کے سادہ نظریے کے اطلاق کی حدود پیش نظر رہنی چاہییں۔ ان نتائج کو محض تقربات سمجھا جائے جن سے زوروں کی نوعیت کا ایک اندازہ ہوجاتا ہے۔ صفحہ ۱۶۲

## ۷۴۔ لچک کی حد سے متجاوز خماؤ ـــــ انشقاق کا مقیاس۔

اگر شہتیر کے انتہائی ریشوں کے لچک کی حد کو پہنچ جانے کے بعد بھی خماؤ جاری رہے تو طولی زور کی حدت اب طولی فساد کے متناسب نہیں رہیگی اور زور کی تقسیم شکل ۷۵ کے مطابق نہیں ہوگی۔ لچک کی حد کے باہر متوسط درجے کا خماؤ ہو تو یہ مفروضہ کہ مستوی تراشیں مستوی رہتی ہیں اکثر تقریباً صحیح رہتا ہے۔ اس صورت میں فساد تعدیلی محور سے فاصلے کے

متناسب ہونگے (دفعہ ۶۱) اور طولی زور کی حدت تعدیلی محور سے انتہائی پرتوں تک تقریباً اسی طرح بدلیگی جس طرح راست زور کے زور فساد نقشے میں بدلتی ہے۔ تقسیم کی مختلف قسمیں واقع ہونگی بمطابقت اس کے کہ لچک کی حد تناؤ میں پہلے واقع ہوتی ہے یا فساد میں پہلے یا دونوں میں ایک ساتھ ۔ ڈھلے لوہے کی لچک کی حقیقی حد تناؤ یا فشار میں بہت پست ہے لیکن کسی ایسے زور جیسے ۸ ٹن فی مربع انچ پر منشی فساد فشار کے مقابلے میں بہت زیادہ ہوتا ہے اور زور کی متناسبیت سے بہت ہٹا ہوا ہوتا ہے ۔ اس لیے متشاکل تراش میں زور کی




شکل ۱۰۷

تقسیم کم و بیش شکل ۱۰۷ کے مطابق ہوگی ۔ تعدیلی سطح اب تراشی رقبے کے مرکزِ ہندسی میں سے نہیں گزریگی بلکہ فشاری کنارے کے نزدیک تر ہوگی جس میں مغلوبیت تناؤ کے کنارے سے کم ہونے کی وجہ سے زور کی حدت زیادہ ہوگی ۔ اگر شہتیر کا عرض تراش کے اندر مستقل ہو یعنی تراشش مستطیلی ہو تو تعدیلی سطح نصف گہرائی کے مقام سے اس طرح سرکیگی کہ رقبے وطق اور ورس مساوی رہیں کیونکہ مجموعی تناؤ اور مجموعی فشار مساوی ہوتے ہیں اور مل کر ایک جفت بنتے ہیں ۔

اگر شہتیر کا مادّہ ایسا ہو کہ اس کا تناؤ اور فشار دونوں میں ایک ہی

زور فساد نقشہ ہو تو تعدیلی سطح تراشی رقبے کے مرکزِ ہندسی ہی میں سے گزرتی رہیگی کیونکہ تناو اور فشار کی تقسیم متشاکل ہوگی لیکن دونوں میں زور کی حدت لچک کی حد کے باہر تعدیلی سطح کے فاصلے کے متناسب نہیں ہوگی (دیکھو شکل ۱۰۸)۔




شکل ۱۰۸

تعدیلی سطح سے قریب زور کی حدت زیادہ ہوگی بہ نسبت اُس صورت کے کہ زور تعدیلی سطح سے فاصلے کے متناسب ہوتا۔ حدت فاصلے کے متناسب تقسیم اور یکساں تقسیم کے درمیان ہوگی[1]

انشقاق کا مقیاس —— اگر ایک سلاخ کا خماؤ کے تحت انشقاق کی حد تک امتحان کیا جائے تو انشقاق کے وقت بیرونی پرتوں پر زور کی حدت دفعہ ۱۴۳ کے ضابطہ (۶) یعنی

ز = م ر مات / آ اور ز = م ر مات / آ

سے حاصل ہونے والی حدت کے مساوی نہیں ہوگی کیونکہ اس ضابطے میں لچک کی حالت فرض کی گئی ہے جو اب باقی نہیں۔ تاہم مقدار

[1] شہتیر کی عمودی تراشوں میں فساد کی تقسیم کے متعلق چند تجربات ڈاکٹر مارو (Dr. J. Morrow) کے لکھے ہوئے ایک پرچے میں ملینگے جو رائل سوسائٹی کی روداد جلد ۳، صفحہ ۱۳ میں طبع ہوا ہے۔

$$م_ر \quad \frac{م_ا}{آ} \quad یا \quad \frac{م}{مق}$$

کو، جس میں مر انشقاق کے وقت کا خماؤ کا معیار ہے، اکثر ڈھلے لوہے کے وصف کا ایک نمایندہ سمجھا جاتا ہے۔ اس کے لیے خماؤ کا امتحان ایک وسطی بوجھ کے ذریعے آسانی سے ترتیب دیا جا سکتا ہے۔ یہ صریحاً زور کی حقیقی حدت نہیں اور اس کو انشقاق کا عرضی مقیاس کہا جاتا ہے۔ یہ اصطلاح زیادہ تر مستطیلی تراش کے امتحان تک محدود ہے۔ ڈھلے لوہے میں یہ مقیاس تنشی امتحان سے حاصل ہونے والے انتہائی تنشی استحکام سے بہت زیادہ ہوتا ہے اور اس کی دو وجہیں ہیں۔ ایک یہ کہ مقابلۃً پست زور پر بھی زور کی تقسیم شکل ۱۰۷ کے مانند ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے پست تنشی زور کے ساتھ ڈھلے لوہے کی اعلیٰ فشاری مضبوطی بکار آمد ہو جاتی ہے۔ اور دوسرے یہ کہ انشقاق سے قبل زور کی تقسیم ایسی ہوتی ہے کہ اندرونی پرت اُس متناسب حدت سے زیادہ حدت برداشت کرتے ہیں جو مزاحمت کے معیار کے ضابطہ

$$ز_ا \frac{آ}{ا_م} \quad یا \quad ف \frac{آ}{ہ_ا} \quad یا \quad \frac{۱}{۶} ز ض ق^۲ \quad (\text{مستطیلی شہتیر کے لیے})$$

صفحہ ۱۶۴

سے حاصل ہوتی ہے اور اس طرح مزاحمت بڑھ جاتی ہے۔ یہ دوسری وجہ پتلی I تراش پر اتنی موثر نہیں جس میں راست زور تقریباً تمام تر کوروں پر پڑتا ہے اور اس کی حدت بیرونی کناروں پر لچک کی حد سے گزر جانے کے بعد بھی کور کے اندر مقابلۃً یکساں رہتی ہے (دیکھو شکل ۱۰۸)۔ لیکن عملاً "انشقاق کا مقیاس" کی اصطلاح اور انشقاق کا عرضی امتحان ڈھلے لوہے اور چوبینے کے لیے اور مستطیلی تراش تک محدود ہیں۔

## ۷۴ - غیر متشاکل خماؤ[1] — سادہ خماؤ کی بحث میں (دفعہ ۶۱)

---

[1] نیز دیکھو دفعہ ۹۸ اور ۱۹۸

یہ مان لیا گیا تھا کہ شہتیر کی عمودی تراش اُس محور کے گرد متشاکل ہے جو تراش کے مرکزِ ہندسی میں سے گزرتا ہے اور خمیدگی کے مستوی میں ہے۔ خمیدگی کا مستوی اور بیرونی خماؤ کے جفت کا مستوی باہم متوازی ہونگے اگر تراش کا محور جو بیرونی معیار کے مستوی میں ہے ایک صدر محور ہو (دفعہ ۱۶۸)۔ اگر یہ شرط پوری نہ ہو تو فرض کرو کہ و ما (شکل ۱۰۸ء ۱) بیرونی خماؤ کے معیار کا مستوی ہے (خط و ما اس مستوی کا نقش تراش کے مستوی میں ہے جو شکل کے مستوی پر منطبق ہے) اور صدر محور و ما سے زاویہ عہ بناتا ہے۔ یا فرض کرو کہ خماؤ کے جفت م کا مستوی و لا کے علی القوائم ہے۔ اگر جفت م کو جو فرض کرو کہ و ط سے تعبیر ہوتا ہے، صدر محوروں و لا اور و ما کے گرد اجزائے ترکیبی و س اور س ط میں تقسیم کیا جائے تو یہ اجزائے ترکیبی حسب ذیل ہونگے:



شکل ۱۰۸ء ۱

م جم عہ اور ـ م جب عہ

تب تراش پر کسی نقطے پر خماؤ کے زور کی حدت اور فساد اس طرح معلوم ہوسکتے ہیں کہ معیار کے ان دو اجزائے ترکیبی کے اثرات کا جبری مجموعہ لیا جائے۔ اس طرح اگر کسی نقطہ ق کے محدد صدر محوروں و لا اور و ما کے لحاظ سے لا، ما ہوں تو اس پر زور کی حدت مساوات (۵) دفعہ ۱۶۳ کی رُو سے

$$ف = \frac{ما\ م\ جم\ عہ}{آ_{لا}} - \frac{لا\ م\ جب\ عہ}{آ_{ما}} \quad ..........(1)$$

جہاں $آ_{لا}$ اور $آ_{ما}$ تراش کے صدر معیارِ جمود و لا اور و ما کے گرد ہیں۔ کسی نقطہ (- لا، ما) کے لیے

$$ف = \frac{ما \times جم\ عہ}{آ_{لا}} + \frac{لا \times جب\ عہ}{آ_{ما}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۲)$$

تعدیلی محور کے لیے (۱) میں ف = ۰ رکھنے سے

$$ما = لا \frac{آ_{لا}}{آ_{ما}} مس\ عہ \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۳)$$

جو ایک خطِ مستقیم و ت ہے جو تراش کے مرکزِ ہندسی میں سے گزرتا ہے اور و لا سے زاویہ بہ بناتا ہے۔ اس طرح اس کی مساوات ہوئی

$$ما = لا\ مس\ بہ \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۴)$$

صفحہ ۱۵

اور

$$مس\ بہ = \frac{آ_{لا}}{آ_{ما}} مس\ عہ \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۵)$$

دیکھو ربط (۵) جس کو یوں بھی لکھ سکتے ہیں

$$مس\ بہ = \frac{گ^{۲}_{لا}}{گ^{۲}_{ما}} مس\ عہ \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۶)$$

وہ ربط ہے جو معیار کے ناقص کے مزدوج محوروں کے ڈھالوں کے درمیان ہے (دفعہ ۱۶۸)۔ اس معیار کے ناقص کے خاص نیم محاور و لا کی سمت میں و ما کے گرد کا گردشی نصف قطر $گ_{لا}$ اور و ما کی سمت میں و لا کے گرد کا گردشی نصف قطر $گ_{ما}$ ہیں۔ اس لیے اگر معیار کا ناقص کھینچا جائے تو تعدیلی محور و ت (شکل ۱۸۵ الف) کی سمت اس طرح معلوم ہوگی کہ و ما کا مزدوج محور کھینچا جائے اور یہ آسانی سے اس طرح ہو سکتا ہے کہ

و مَا کے ایک متوازی وتر کے نقطۂ تنصیف کو و سے ملایا جائے۔

کسی دیے ہوئے مستوی میں ایک خماؤ کا معیار دیا ہوا ہو تو ایک دی ہوئی تراش میں پیدا ہونے والا اعظم زور معلوم کرنے کے لیے پہلے خاص محاور کی سمتیں اور جمود کے خاص معیاروں کی قیمتیں معلوم کی جائینگی جیساکہ دفعہ ۶۸ ا میں بیان کیا گیا ہے۔ اس کے بعد (۵) سے تعدیلی محور کی سمت معلوم کرو اور اس کو دی ہوئی تراش پر کھینچو اور معائنے سے وہ نقطہ معلوم کرو جو تعدیلی محور سے دور ترین ہے اور مساوات (۱) کا اطلاق کرو۔ زور کی حدت تعدیلی محور سے فاصلہ مَا کی رقوم میں بھی بیان ہوسکتی ہے (شکل ۱۰۸ع ۲) کیونکہ

$$\text{ق ن} = \text{مَا} = \text{ما جم بہ} - \text{لا جب بہ} \qquad (۷)$$

اور (۵) سے

$$\frac{\text{ما جم عہ}}{\text{آ}_{\text{لا}}} \div \frac{\text{لا جب عہ}}{\text{آ}_{\text{ما}}} = \frac{\text{ما جم بہ}}{\text{لا جب بہ}} \qquad (۸)$$

اس لیے

$$\left(\frac{\text{ما جم عہ}}{\text{آ}_{\text{لا}}} - \frac{\text{لا جب عہ}}{\text{آ}_{\text{ما}}}\right) \div \text{مَا} = \frac{\text{لا جب عہ}}{\text{آ}_{\text{ما}}} \div \text{لا جب بہ} \qquad (۹)$$

اور اس کو (۱) میں مندرج کرنے سے اور (۸) سے جب عہ کی قیمت مندرج کرنے سے

$$\text{ف} = \frac{\text{م} \times \text{مَا}}{\text{آ}_{\text{ما}}} \times \frac{\text{جب عہ}}{\text{جب بہ}} = \frac{\text{م} \times \text{مَا}}{\sqrt{\text{آ}_{\text{لا}}^{2}\,\text{جم}^{2}\,\text{بہ} + \text{آ}_{\text{ما}}^{2}\,\text{جب}^{2}\,\text{بہ}}} \qquad (۱۰)$$

ف کی تنشی یا فشاری اعظم قیمت ز، اس طرح معلوم ہوگی کہ تعدیلی محور کی تنشی یا فشاری جانب مَا کی جو اعظم قیمت ہو وہ لی جائے۔

**نتیجہ ۸ ایک دوسری شکل میں** ــــ ضابطہ (۵) دفعہ ۶۳ کی

مدد سے ف کی قیمت کو بالراست تعدیلی محور و ت کے گرد کے معیارِ جمود کی رقوم میں بھی بیان کیا جا سکتا ہے کیونکہ و لا کے گرد جو خماؤ کا معیار م ہے اس کا جزوِ ترکیبی و ت کے گرد م جم (بہ - عہ) ہوگا اس لیے

$$ف = \frac{ما \times م جم (به - عه)}{آت} \quad ............... (۱۱)$$

جہاں آت تعدیلی محور و ت کے گرد کا معیارِ جمود ہے جو دفعہ ۱۶۸ کے مطابق معیار کے ناقص سے ترسیماً معلوم ہو سکتا ہے یا ربط (۲) دفعہ ۱۶۸ میں عہ کی جگہ بہ لکھنے سے حاصل ہوگا۔ اس کو (۱۱) میں مندرج کریں تو

$$ف = \frac{ما م جم (به - عه)}{آ جم^۲ به + آا جب^۲ به} \quad ............... (۱۲)$$

اور یہ ضابطہ ربط بہ اور عہ کے درمیان کے ربط (۵) کی وساطت سے آسانی سے شکل (۱۰) میں تحویل ہو سکتا ہے۔ صفحہ ۱۶۶

غیر متشاکل خماؤ کی کسی صورت کو حل کرنے کے لیے کونسا طریقہ اختیار کیا جائے یہ کسی حد تک تراش کی قسم پر منحصر ہوگا۔ مثلاً مستطیلی تراشوں میں ایک کونا ہمیشہ اعظم زور کا نقطہ ہوگا اور ضابطہ (۲) کو راست استعمال کیا جا سکتا ہے۔ دوسری تراشوں میں یہ ہو سکتا ہے کہ اعظم اکائی زور کا نقطہ معلوم کرنے کے لیے تعدیلی محور کھینچنے میں زیادہ سہولت ہو۔

مثال ۱ — ایک برطانوی معیاری نامساوی زاویہ "۶ × "۳½ × "⅜ کے لیے اعظم جائز خماؤ کا معیار محسوب کرو جب کہ چھوٹے کنارے پر بوجھ ہو اور بڑا کنارہ انتصاباً نیچے کو ہو۔ زور ۶ ٹن فی مربع انچ تک محدود رہے۔ رقبہ جمود کے خاص معیار آور تراش کے مرکزِ ہندسی کا محل دیے ہوئے ہیں۔ معیاری جدولوں سے اخذ کر کے ضروری اعداد شکل ۱۰۸ ب میں دیے گئے ہیں اور حسب ذیل ہیں:—

مس لا و لاَ = مس عہ = ۰٫۳۴۴

اس لیے عہ = ۱۹°

آ~لا~ = ۱۳٫۹۰۸ (انچ)^۴^

آ~ما~ = ۱٫۹۶۳ (انچ)^۴^

رقبہ = ۳٫۴۲۴ مربع انچ

اس لیے گ~لا~ = ۲٫۰۱۵ انچ

گ~ما~ = ۰٫۷۵۷ انچ



شکل ۸۔۱ ب

(۵) سے تعدیلی محور کا محل معلوم ہوسکتا ہے :-

$$\text{مس به} = \frac{13{,}908}{1{,}963} \times 0{,}344 = 2{,}437$$

= مس ۶۷٫۷°

تعدیلی محور و ن شکل ۱۰۸ ء ب میں بائیں طرف کھینچا گیا ہے اور معائنہ سے ظاہر ہے کہ تراش میں و ت سے دور ترین نقطہ ط ہے۔ و لا سے اس کا فاصلہ = ۴۸ء۳ اً = - ما اور و ما سے اس کا فاصلہ = ۳ ۸ء گ = +لاً

صفحہ ۱۶۷

اس لیے (۱) میں ف = ۶ ٹن فی مربع انچ رکھنے سے ـــ

$$۶ = - \frac{۴۸ء۳ م جم ۱۹ٔ}{۱۳ء۹۰۸} - \frac{۳ ۸ء م جب ۱۹ٔ}{۱ء۹۶۳}$$

$$= - م ( ۰ء۲۶۱ + ۰ء۱۳۷۵ )$$

اس لیے

$$م = - ۱۵ء۰۵ \text{ ٹن انچ}$$

منفی علامت سے صرف خاؤ کے معیار کی قسم معلوم ہوتی ہے۔ یعنی یہ کہ ط تعدیلی محور و ت کی تنشی جانب ہے یا فشاری جانب۔ اگر تنشی جانب ہے تو ق پر فشاری زور ہوگا جو (۱) سے آسانی سے حاصل ہو جائیگا۔

ترسیمی حل ـــ شکل ۱۰۸ء ب میں دائیں طرف معیار کا ناقص کھینچو اس طرح کہ مس لا و لاَ = ۴۴ء۳۰. یا زاویہ لا و لاَ = ۱۹°، وَا = گہ = ۵ء۰۱ء۲ً، وَب = ۷۵ء۰ًِ (کسی پیمانے پر)۔ وما کے متوازی کوئی وتر ر س کھینچو اور ع پر اس کی تنصیف کرو۔ وَ اور ع میں سے گزرتا ہوا خط ت وَ تَ کھینچو جو تعدیلی محور ہوگا۔ اس تعدیلی محور و ت کو تراش کے اندر کھینچو جیسا کہ شکل میں بائیں طرف کیا گیا ہے اور تعدیلی محور سے دور ترین نقطہ ط معلوم کرو جو ۲۲ء۲ً کے فاصلے پر ہے۔ ج میں سے و ت کے متوازی ناقص کا مماس کھینچو اور ت وَ تَ سے اس کا عمودی فاصلہ ناپو جو ۴ء۱ً ہے۔ تب و ت کے گرد تراش کا معیارِ جمود

$$= (۴ء۱)^2 \times ۳ء۴۲۴ = ۳ء۷۰ \text{ (انچ)}^4$$

تب زاویہ ت و لا کو ناپنے سے جو ۷ء۴۸° ہے اور (۱۱) کو استعمال کرنے سے

۶ = ۲٫۲۲ × ھ × جم ۴۵° ۰٫۸۶۷ ÷ ۳٫۷۰

= ۰٫۳۹۶ ھ

یعنی ھ = ۱۵٫۱۵ ٹن انچ جو سابقہ نتیجے کی تقریباً تصدیق کرتا ہے ۔

مثال ۲ ــــ ایک برطانوی معیاری مساوی زاویہ ½ ۴″ × ½ ۴″ × ⅜″ ہے اور اس کے پنجوں یعنی بیرونی سروں کو ۰٫۲۷۵ انچ نصف قطر سے گول بنا دیا گیا ہے ۔ اس کا تراشی رقبہ ۳٫۲۳۶ مربع انچ ہے اور اس کے مرکزِ ہندسی کا فاصلہ دونوں بیرونی کناروں سے ۱٫۲۴۴ انچ ہے ۔ اس کے خاص معیارِ جمود ۹٫۷۶۸ (انچ)۴ اور ۲٫۵۱۴ (انچ)۴ ہیں ۔ اول الذکر ایسے محور کے گرد ہے جو بیرونی کناروں کے تقاطع میں سے گزرتا ہے ۔ اس تراش کا ایک شہتیر سروں پر سادہ طور پر سہارا ہوا ہے اور زاویہ کی ایک ساق افقی ہے اور اس پر ½ ٹن کا انتصابی بوجھ سہاروں کے وسط میں ہے ۔ سہاروں کا درمیانی فاصلہ ۵ فٹ ۴ انچ ہے ۔ شہتیر کے اندر اعظم تنشی اور فشاری زور معلوم کرو ۔

اس صورت میں تشاکل سے عہ = ۴۵°

اگر کناروں کے تقاطع میں سے گزرنے والے خاص محور سے تعدیلی محور زاویہ بہ بناتا ہو تو (۵) سے

مس بہ = ۹٫۷۶۸ / ۲٫۵۱۴ = ۳٫۸۸۵

اس لیے جدولوں سے بہ = ۷۵٫۶°

تعدیلی محور کا زاویہ بوجھ والے کنارے سے

= ۷۵٫۶° - ۴۵° = ۳۰٫۶°

تنشی جانب کا دُور ترین نقطہ نقشہ کو پیمانے پر کھینچنے سے یا محسوب کرنے سے معلوم ہو سکتا ہے ۔ یہ نقطہ گولائی دار پنجے پر واقع ہوگا جیسا کہ شکل ۸٫۱۰ ب میں دکھایا گیا ہے ۔ اس گولائی کے مرکز کے محدد زاویے کے کناروں کے متوازی محوروں کے حوالے سے معلوم ہیں ۔ اس طرح مائل تعدیلی محور سے فاصلہ آسانی سے

صفحہ ۱۶۸

محسوب ہو سکتا ہے۔ گولائی دار پیچ کا فاصلہ مرکز سے نصف قطر ۰٫۲۷ ۵٫۲۷ کے بقدر زیادہ ہوگا۔ دونوں طریقوں میں سے کوئی بھی طریقہ اختیار کیا جائے ما = ۲٫۲۶ حاصل ہوتا ہے۔

تعدیلی محور کے گرد ـــــ

آت = ۶۸۰٫۷۹ جم۲ ۶٫۵° + ۲٫۵۱۴ جب۲ ۶٫۵°

= ۲٫۹۶ (انچ۴)

اس کی تنقیح معیار کا ناقص کھینچ کر کی جا سکتی ہے۔ سہاروں کے بیچ میں خماؤ کا معیار م

$\frac{1}{4} \times \frac{1}{2} \times ۶۴ = ۸$ ٹن انچ

اس لیے (۱۱) سے

اعظم تنشی زور = $\frac{۲٫۲۶ \times ۸ \times \text{جم} ۶٫۳۰°}{۲٫۹۶}$ = ۵٫۲۶ ٹن فی مربع انچ

نیز تعدیلی محور سے بیرونی کناروں کا تقاطع جہاں فشاری زور اعظم ہے ۱٫۷۰ کے فاصلے پر ہے (یعنی ۱٫۲۴۴ × ۲ ۱/۲ × جب ۶٫۵°)۔ اس لیے اعظم فشاری زور

= $\frac{۱٫۷۰ \times ۸ \times \text{جب} ۶٫۵°}{۲٫۹۶}$

= ۳٫۹۷ ٹن فی مربع انچ

# سوالات نمبر ۵

۱۔ ۱۲ انچ گہری اور ۸ انچ چوڑی مستطیلی تراش کے ایک چوبی شہتیر کا فصل ۱۴ فٹ ہے اور اس پر فصل کے وسط میں ایک ۳ ٹن کا بوجھ ہے۔ شہتیر کے اندر اعظم زور اور فصل کے وسط میں انحنا کا نصف قطر معلوم کرو۔ ے = ۸۰۰ ٹن فی مربع انچ۔

۲ ۔ ایک ۹ انچ گہری کڑی کا عرض کیا ہونا چاہیے تاکہ وہ ۱۲ فٹ کے فصل پر ۲۵۰ پونڈ فی طولی فٹ کا یکساں پھیلا ہوا بوجھ برداشت کرے اور زور ۱۲۰۰ پونڈ فی مربع انچ سے زیادہ نہ ہو۔

۳ ۔ ایک فرش (floor) کو ۳ ہنڈرڈ ویٹ فی مربع فٹ کا بوجھ برداشت کرنا ہے۔ کڑیوں کی گہرائی ۱۲ انچ اور چوڑائی ۴½ انچ ہے اور فصل ۱۴ فٹ ہے۔ ان کے مرکزی خطوط کو کتنے فاصلوں سے رکھا جائے کہ خماؤ کا زور ۱۰۰۰ پونڈ فی مربع انچ سے زیادہ نہ ہو۔

۴ ۔ خماؤ کے زور کی ایک دی ہوئی اعظم حدت کے لیے ایک مربع تراش کے شہتیر کی ان دو وضعوں کے معیارِ مزاحمت کا مقابلہ کرو (ا) دو ضلع انتصابی (ب) ایک وتر انتصابی ۔ خماؤ دونوں صورتوں میں ایک انتصابی مستوی کے متوازی ہے۔

۵ ۔ ایک مستطیلی شہتیر ۹ انچ گہرا اور ۴ انچ چوڑا ہے۔ یہ کتنے طول کے فصل پر ۲۵۰ پونڈ فی طولی فٹ کا بوجھ برداشت کرسکتا ہے بغیر اس کے کہ خماؤ کے زور کی حدت ۱۰۰۰ پونڈ فی مربع انچ سے زیادہ ہو۔

۶ ۔ ایک ۱۲ انچ گہرے I تراش کے شہتیر کی کوریں ۶ انچ چوڑی اور ۱ انچ موٹی ہیں اور بیٹا ½ انچ موٹا ہے اس کی جھکاؤ کی مضبوطی کا ایک مستطیلی شہتیر سے مقابلہ کرو جس کا وزن یہی ہو اور گہرائی چوڑائی سے دُگنی ہو۔

۷ ۔ ایک بیلے فولاد کی کڑی ۱۰ انچ گہری ہے اس کی کوریں ۶ انچ چوڑی اور ¾ انچ موٹی ہیں ۔ اس پر ۵ ٹن کا ایک بوجھ ۱۴ فٹ کے فصل پر یکساں پھیلا ہوا ہو تو اس سے پیدا ہونے والا تقریبی زور معلوم کرو۔

۸ ۔ ایک ڈھلے لوہے کا نل ۶ انچ بیرونی اور ۴½ انچ اندرونی قطر کا ہے۔ اگر خماؤ کی وجہ سے زور کی اعظم حدت ۱۵۰۰ پونڈ فی مربع انچ ہو تو خماؤ کا معیار معلوم کرو۔

۹ ۔ انچ اکائیوں میں ایک T تراش کا معیارِ جمود اُس محور کے گرد معلوم کرو جو تراش کے مرکزِ ہندسی میں سے گزرے اور آڑے حصے کے متوازی ہو۔ تراش کی مجموعی بلندی ۴ انچ، آڑے حصے کی چوڑائی ۵ انچ اور موٹائی دونوں حصوں کی ½ انچ ہے۔

صفحہ ۱۶۹!

۱۰۔ ایک ڈھلے لوہے کے گرڈر کی فشاری کور ۴ انچ چوڑی اور ۱/۲ انچ گہری ہے تنشی کور ۱۲ انچ چوڑی اور ۲ انچ گہری ہے۔ اور پتّیا ۱ انچ × ۱/۲ انچ ہے۔ حسب ذیل چیزیں معلوم کرو (۱) مرکزِ ہندسی کا فاصلہ تناؤ کے کنارے سے (۲) تعدیلی محور کے گرد معیارِ جمود (۳) بوجھ فی طولی فٹ جو ۱۰ فٹ فصل پر ایک سادہ سہارا ہوا شہتیر برداشت کرسکتا ہے بغیر اس کے کہ کھال کا تناؤ ۲ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ ہو۔ فشاری زور کی اعظم حدت اس وقت کیا ہوگی۔

سوالات نمبر ۱۱ تا ۱۶ میں کنکریٹ کا تناؤ نظر انداز کر دیا جائے اور فولاد کا راست لچک کا تناؤ کا مقیاس کنکریٹ کے فشار کے مقیاس کا ۱۵ گنا لیا جائے۔ کنکریٹ کو کامی زوروں کے اندر کامل لچکدار سمجھا جائے۔

۱۱۔ ایک محکم کنکریٹ کے شہتیر میں جو ۱۰ انچ چوڑا اور ۲۲ انچ گہرا ہے ۱/۲ ۱ انچ کی چار گول فولادی سلاخیں نچلے کنارے سے ۲ انچ کے فاصلے پر رکھی گئی ہیں۔ اگر شہتیر سروں پر سادہ طور پر سہارا ہوا ہو تو یہ شہتیر ایک ۱۶ فٹ کے فصل پر کتنا بوجھ فی طولی فٹ سہاریگا اگر شہتیر میں فشاری زور ۶۰۰ پونڈ فی مربع انچ کو پہنچے۔ اِحکام کے اندر تنشی زور کی حدت کیا ہوگی۔

۱۲۔ ایک محکم کنکریٹ کا فرش (floor) ۹ انچ موٹا ہے اور اِحکام نچلے رُخ سے ۲ انچ کے فاصلے پر ہے۔ فولادی اِحکام کا کتنا تراشی رقبہ فی فٹ عرض درکار ہوگا اگر کنکریٹ کا زور ۶۰۰ پونڈ فی مربع انچ کو پہنچے جب کہ فولاد میں زور ۱۵۰۰۰ پونڈ فی مربع انچ ہو اور ۱۰ فٹ کے فصل پر ان زوروں کے ساتھ کتنا بوجھ فی مربع فٹ برداشت کیا جا سکتا ہے۔

۱۳۔ ایک کنکریٹ کا شہتیر ۱۸ انچ گہرا اور ۹ انچ چوڑا ہے اور اس کو ۱۵ فٹ کے فصل پر ایک ۱۰۰۰ پونڈ فی طولی فٹ کا یکساں پھیلا ہوا بوجھ برداشت کرنا ہے۔ فولادی اِحکام کا کتنا تراشی رقبہ درکار ہوگا اگر سلاخوں کے مرکز شہتیر کے نچلے رُخ سے ۲ انچ اوپر رکھے جائیں اور کنکریٹ میں دباؤ کی حدت ۶۰۰ پونڈ فی مربع انچ سے زیادہ جائز نہ رکھی جائے۔

۱۴۔ ایک آہن کنکریٹ[1] کا فرش ۸ انچ موٹا ہے اور اس پر ۱۲ فٹ کے فصل پر ایک ۲۰۰ پونڈ فی مربع فٹ کا بوجھ ہے۔ اگر کنکریٹ کے اندر دباؤ ۶۰۰ پونڈ فی مربع فٹ تک

---

[1] Ferro-Concrete

محدود رکھا جائے تو فولادی اِحکام کا کتنا تراشی رقبہ فرش کے فی فٹ عرض درکار ہوگا اگر اِحکام نچلی سطح سے ۲ انچ کے فاصلے پر رکھا جائے - اور اس صورت میں فولاد میں کامی زور کیا ہوگا؟

۱۵ - ایک کنکریٹ کے فرش کا حصہ ایک سہارنے والے شہتیر کے ساتھ مل کر ایک T تراش کی شکل میں ہوتا ہے جس کا آڑا حصہ ۳۰ انچ چوڑا اور ۶ انچ گہرا ہے اور انتصابی ٹانگ ۸ انچ چوڑی ہے اور اس کو فرش کے نچلے رُخ سے ۱۲ انچ نیچے سلاخوں سے محکم کرنا ہے - فولاد کا کتنا تراشی رقبہ تعدیلی محور کو فرش کے نچلے رُخ کے مستوی میں لائیگا - اعظم فشار ۶۰۰ پونڈ فی مربع انچ کو پہنچے تو فولاد میں تناؤ کی حدت کیا ہوگی -

۱۶ - T تراش کے ایک محکم کنکریٹ کے شہتیر کا آڑا حصہ ۲۴ انچ چوڑا اور ۵ انچ گہرا ہے اور باقی حصہ ۱۰ انچ چوڑا اور ۸ انچ گہرا ہے - اِحکام ۲ انچ کی دو گول سلاخوں پر مشتمل ہے جن کے مرکز شہتیر کے نچلے رُخ سے ۳ انچ کے فاصلے پر رکھے گئے ہیں - کنکریٹ میں انتہائی فشاری زور ۶۰۰ پونڈ فی مربع انچ کو پہنچے تو فولاد میں تناؤ کی حدت اور تراش کا معیارِ مزاحمت معلوم کرو -

۱۷ - ایک (محکم) مرکب (flitched) چوبی شہتیر دو چوبی کڑیوں پر جن میں سے ہر ایک ۴ انچ چوڑی اور ۱۲ انچ گہری ہے اور ایک ½ انچ فولادی ۹ انچ گہری تختی پر مشتمل ہے جو ان کے درمیان متشاکلاً رکھی گئی ہے اور ان کو مضبوطی کے ساتھ جکڑ دی گئی ہے - ایک تراش کا مجموعی معیارِ مزاحمت کیا ہوگا جب کہ چوب مینے میں خماؤ کا زور ۱۲۰۰ پونڈ فی مربع انچ کو پہنچے اور فولاد میں زور کی اعظم حدت کیا ہوگی (E کی قیمت فولاد کے لیے چوب مینے سے ۲۰ گنی کی جائے) -

۱۸ - ایک کھوکھلی مدوّر تراش کے شہتیر کی عمودی تراش میں جس کا بیرونی قطر اندرونی قطر کا دوگنا ہے انتصابی جزی زور کی اعظم اور اوسط حدت کی نسبت معلوم کرو - صفحہ ۱۷۰

۱۹ - ایک I تراش ۱۰ انچ گہری اور ۸ انچ چوڑی ہے - کوریں ۰٫۷ انچ موٹی اور پیٹیا ۰٫۶ انچ موٹا ہے - تراش پر مجموعی انتصابی جزی زور ۳۰ ٹن ہو تو تراش میں انتصابی جزی زور کی اعظم حدت معلوم کرو - انتصابی جزی زور کی اعظم اور اوسط حدت کی نسبت کیا ہوگی -

۲۰ - ایک تختی دار گرڈر کی تراش میں کوریں ۱۶ انچ چوڑی اور ۲ انچ موٹی ہیں - پیٹیا جو ۳۰ انچ گہرا اور ¾ انچ موٹا ہے کوروں کو ۴ × ۴ × ⅝ انچ کے زاویوں سے

جوڑا گیا ہے اور تراش پر ۱۰۰ ٹن کی ایک انتصابی جزی قوت ہے۔ تراش کے تمام حصوں میں انتصابی جزی زور کی حدت تقریباً معلوم کرو اور اس کے تغیر کو ایک منحنی کھینچ کر دکھاؤ۔ (ریوٹوں کے سوراخوں اور زاویہ تختی کے کونوں کی گولائی کو نظر انداز کردو)۔

۲۱ ۔ اگر اوپر کے سوال نمبر ۲۰ میں تراش پر ۵۰۰۰ ٹن انچ کا ایک خماؤ کا معیار بھی عمل کرتا ہو تو پیٹے میں تناؤ کور کے بیرونی کنارے سے ۷ انچ کے فاصلے پر خاص زور معلوم کرو۔

۲۲ ۔ "۶ × "۴ × "۳/۸ کی زاویئی تراش کے ایک شہتیر کے چھوٹے کنارے کے علی القوائم ایک طولی مستوی میں خماؤ کی مزاحمت کا معیار معلوم کرو۔ زاویے کے بیخ نصف قطر "۳ء کے ساتھ اور جڑ نصف قطر "۲۵ء۴ کے ساتھ گول کردی گئی ہے۔ زور کی حد ۶ ٹن فی مربع انچ ہے۔ خاص معیارِ جمود ۲۰۹ء۱۵ (انچ)^۴ اور ۱۳ء۲۷ (انچ)^۴ ہیں اور مرکزِ ہندسی کا فاصلہ چھوٹے اور بڑے بیرونی کناروں سے علی الترتیب "۹۱۲ء۱ اور "۹۲۳ء۳ ہے۔ وہ خاص محور جس کے گرد معیارِ جمود اعظم ہے چھوٹے کنارے سے ایسا زاویہ بناتا ہے جس کا مماس ۳۴۹ء۰ ہے۔

# چھٹا باب

## شہتیروں کا انصراف

صفحہ ۱۷۱

**۷۵ - صلابت اور مضبوطی** ـــــ بالعموم یہ ضروری ہے کہ شہتیر مضبوط کے ساتھ صلب بھی ہو، یعنی لداؤ کی وجہ سے اپنے اصلی محل سے بہت زیادہ منصرف نہ ہو۔ انصراف کا بیشتر حصہ عموماً خماؤ کی وجہ سے ہوتا ہے جس سے پیدا ہونے والے انحنا کا ربط زور کی حدت کے ساتھ دفعہ ۶۱ میں دکھایا گیا ہے۔ اب ہم شہتیروں کے مختلف حصوں کا انصراف مختلف لداؤں اور مختلف سہاروں کی صورت میں معلوم کرینگے۔ علامت ما جو ایک متغیر ہے تعدیلی ستوی کے مختلف نقاط کے اصلی محلوں سے انصراف کے لیے استعمال کی جائیگی۔ اس علامت ما کو اُس متغیر ما سے خلط ملط نہیں کرنا چاہیے جو ہم نے پہلے ایک تراش کے اندر تعدیلی محور سے کسی نقطے کے فاصلے کے لیے استعمال کیا ہے اگرچہ دونوں ما ایک ہی سمت میں ناپے جاتے ہیں جو انتصابی ہے۔ یہ فرض کیا جائیگا کہ تمام انصراف لچک کی حد کے اندر ہیں اور شہتیر کے طول کے مقابلے میں بہت خفیف ہیں۔

**۷۶ - سادہ خماؤ میں انصراف - یکساں انحنا** ـــــ اگر ایک

مستقل تراش کے شہتیر پر اس کے سارے طول میں ایک یکساں خماؤ کا معیار م عمل کرے تو وہ (دیکھو دفعات ۶۱ اور ۶۳) نصف قطر ر کی ایک مستدیر قوس کی شکل اختیار کریگی جس کے لیے

$$\frac{م}{ر} = \frac{م}{آ} \quad \text{یا} \quad \frac{1}{ر} = \frac{م}{آ م}$$

جہاں م راست لچک کا مقیاس ہے، اور آ تراشی رقبے کا معیار جمود تعدیلی محور کے گرد ہے۔ اگر طول ل کا ایک شہتیر ا ب (شکل ۱۰۹) جو ابتدا میں سیدھا تھا خم ہوکر ایک دائرے کی قوس ا طَ ب کی شکل اختیار کرے




شکل ۱۰۹

تو وسط کا انصراف ط طَ یا ما شکل ۱۰۹ سے علم ہندسہ کی رو سے آسانی سے معلوم ہوسکتا ہے۔ کیونکہ

صفحہ ۱۷۲

$$ط طَ \times ط ج = ط ب^2 = \left(\frac{ل}{2}\right)^2$$

$$ط طَ (2 ر - ط طَ) = \frac{ل^2}{4}$$

$$2 ط طَ \times ر - (ط طَ)^2 = \frac{ل^2}{4}$$

اور چھوٹے انصرافوں کے لیے $(ط طَ)^2$ کو جو ایک بہت چھوٹی مقدار ہوگی نظر انداز کرنے سے

$$2 ط طَ \times ر = \frac{ل^2}{4}$$

$$ما \text{ یا } ط طَ = \frac{ل^2}{8 ر} = \frac{1}{8} \frac{م ل^2}{م آ} \quad \ldots\ldots\ldots (1)$$

کیونکہ

$$م = \frac{آ ے}{م} \quad (\text{دفعہ ۶۳})$$

اس صورت میں پورا طول ایک اعظم خماؤ کے معیار م کے زیر عمل ہے جیسا کہ شکل ۶۷ ع میں سہاروں کے درمیان ہے۔ دوسری صورتوں میں جن میں شہتیر کے بعض حصوں پر خماؤ کا معیار اعظم سے کم ہو اعظم انصراف کے اس اوپر کے جملے میں عددی سر ½ سے کم ہوگا۔

اگر شہتیر کے سروں کا ڈھال کا زاویہ ابتدائی وضع اب کے ساتھ عہ ہو تو چھوٹے انصرافوں کے لیے (نیم قطریوں میں) عہ = جب عہ لینے سے

$$عہ = \frac{ط ب}{و ب} = \frac{ل}{۲ ں} = \frac{م ل}{۲ آ ے} \quad \ldots\ldots\ldots (۲)$$

## ۷۷۔ انحنا، ڈھال، انصراف، وغیرہ کے باہمی ربط۔

لا کو (اُفقی) فصل پر کسی موزوں مبداء سے فاصلہ، ما (انتصابی) کو لا کے علی القوائم انصراف، عہ کو شہتیر کا ڈھال نیم قطریوں میں کسی ثابت سمت کے ساتھ جو بالعموم اُفقی لی جاتی ہے اور س کو خمیدہ تعدیلی سطح کے یک رُخی نقشے کی قوس کا طول ماننے سے

(شکل نمبر ۱۱۰)۔




شکل نمبر ۱۱۰

$$\frac{فرما}{فرلا} = مس\ عہ = عہ$$ (بہت تقریباً اگر عہ ہمیشہ بہت چھوٹا ہو)

کسی خط کے انحنا کی عموماً یہ تعریف کی جاتی ہے کہ عہ کی تبدیلی فی اکائی قوس یعنی

$$\frac{فرعہ}{فرس}$$

صفحہ ۱۷۳

ہے اور چونکہ (شکل ۱۱۱) مف عہ بہت چھوٹا ہے اس لیے مف لا کو مف س کے مساوی یعنی $\frac{\text{فرس}}{\text{فرلا}} = 1$ لیا جاسکتا ہے۔

اس لیے انحنا

$$\frac{1}{\text{ہر}} = \frac{\text{فرعہ}}{\text{فرس}} = \frac{\text{فرعہ}}{\text{فرلا}} = \frac{\text{فر}}{\text{فرلا}}\left(\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}\right) = \frac{\text{فر}^2\text{ما}}{\text{فرلا}^2} \quad \ldots\ldots (1)$$ [1]

اور

$$\frac{\text{ہم}}{\text{آے}} = \frac{1}{\text{ہر}} = \frac{\text{فر}^2\text{ما}}{\text{فرلا}^2} \quad \ldots\ldots (2)$$

یہ ربط شہتیر کے کسی نقطے لا کے لیے صحیح ہے کیونکہ یہ ربط جو یکساں انحنا $\frac{1}{\text{ہر}}$ کے لیے ثابت کیا گیا ہے انحنا $\frac{1}{\text{ہر}}$ کے متغیر ہونے کی صورت میں ہر چھوٹے طول فرس کے لیے صحیح ہوگا۔

اس لیے ڈھال —

$$\text{عہ} \quad \text{یا} \quad \frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = \int \frac{\text{فر}^2\text{ما}}{\text{فرلا}^2}\,\text{فرلا} = \int \frac{\text{ہم}}{\text{آے}}\,\text{فرلا} \quad \ldots\ldots (3)$$

تکمل مناسب حدود کے درمیان لیا جائے۔

---

[1] اس تقرب کو ایک اور طریقے پر بیان کیا جاسکتا ہے۔ انحنا —

$$\frac{1}{\text{ہر}} = \frac{\frac{\text{فر}^2\text{ما}}{\text{فرلا}^2}}{\left\{1 + \left(\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}\right)^2\right\}^{\frac{3}{2}}}$$

اور اگر $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}$ بہت چھوٹا ہو تو ایک سے بڑی قوتیں نظر انداز کی جاسکتی ہیں اور $\frac{1}{\text{ہر}}$ اس طرح $\frac{\text{فر}^2\text{ما}}{\text{فرلا}^2}$ ہو جاتا ہے۔

اور انصراف ۔

$$ما = \int \frac{فرما}{فرلا} فرلا = \int عہ فرلا، یا \int\int \frac{مر}{آ ے} فرلا فرلا \quad ........(۴)$$

مناسب حدود کے ساتھ ۔

ان ربطوں کو دفعہ ۵۹ کے ربطوں یعنی

$$\frac{فرمر}{فرلا} = ق \quad اور \quad \frac{فرق}{فرلا} = و = \frac{فر^{۲}مر}{فرلا^{۲}}$$

کے ساتھ ملانے سے جہاں ق جزئی قوت ہے اور و بوجھ فی اکائی طول مبدأ سے فاصلہ لا پر ہے :۔

$$ق = \frac{فر}{فرلا}\left(آ ے \frac{فر^{۲}ما}{فرلا^{۲}}\right) = آ ے \frac{فر^{۳}ما}{فرلا^{۳}} \quad ............(۵)$$

جہاں آ اور ے مستقل ہیں ۔ اور

$$و = آ ے \frac{فر^{۴}ما}{فرلا^{۴}} \quad یا \quad \frac{فر^{۴}ما}{فرلا^{۴}} = \frac{و}{آ ے} \quad ........(۶)$$

اگر و مستقل ہو یا لا کا ایک معلومہ تکمل پذیر تفاعل ہو تو ق ، مر ، عہ، اور ما کے لیے عام جملے مساوات

$$آ ے \frac{فر^{۴}ما}{فرلا^{۴}} = و$$

کو ایک ، دو، تین اور چار بار تکمل کرنے سے حاصل ہونگے ۔ ہر تکمل کے بعد ایک تکمل کے مستقل کا اضافہ کرنا ہوگا ۔ اگر شہتیر کے سہاروں یا تنصیب کے متعلق کافی معطیات دیے گئے ہوں تو ان مستقلوں کی قیمتیں معین ہوسکتی ہیں ۔ اگر کسی نقطے پر کے خماؤ کے معیار کے عام جملے کو لا کے ایک تکمل پذیر تفاعل کے طور پر لکھا جاسکے جیسا کہ دفعہ ۷۵ میں ہے تو عہ اور ما کے عام جملے مساوات

صفحہ ۱۷۸

$$\frac{فر^{۲}ما}{فرلا^{۲}} = \frac{مر}{آ ے}$$

کو دو بار تکمل کرنے سے حاصل ہو سکتے ہیں ۔

اوپر کے دونوں طریقوں کی مثالیں دفعہ آئندہ میں دی گئی ہیں ۔

علامتیں ۔۔۔ اگر ما کو انتصاباً نیچے ثبت سمجھا جائے تو ڈھال عہ یا $\frac{فر ما}{فر لا}$ اس وقت ثبت ہوگا جب کہ لا کی ثبت سمت میں (جو عموماً دائیں سمت میں ہوتی ہے) میلان نیچے کی جانب ہو۔ اوپر وار تحدب کی صورت میں لا کے بڑھنے سے $\frac{فر ما}{فر لا}$ بڑھتا ہے یعنی $\frac{فر^۲ ما}{فر لا^۲}$ ثبت ہوتا ہے ۔ دفعہ ۵۹ میں خماؤ کے معیار کی علامت اس طرح اختیار کی گئی تھی کہ دائیں جانب کی بیرونی قوتوں کا موافق سمت ساعت معیار ثبت ہو۔ اس لیے اگر مساوات (۲) میں م کے لیے کسی تراش کی دائیں جانب کی بیرونی قوتوں کا موافق سمتِ ساعت معیار لکھا جائے (اگر وہ ثبت ہو تو ثبت منفی ہو تو منفی) تو مساوات کی دوسری طرف میں ثبت انحنا یعنی + $\frac{فر^۲ ما}{فر لا^۲}$ لکھنا چاہیے ۔ صریحاً یہی امر تراش کی بائیں جانب کے مخالف سمتِ ساعت معیار کے لیے بھی صحیح ہے ۔ اگر معیار ان کی مخالف سمت میں لیے جائیں تو مساوات (۲) میں




شکل ۱۱۱

− $\frac{فر^۲ ما}{فر لا^۲}$ لکھنا چاہیے ۔ علامتوں کے قواعد کی پابندی نہ کی جائے تو مساوات (۲) کے تکمل سے حاصل ہونے والے عہ اور ما کی علامتوں میں غلطی واقع ہوگی ۔ یہ دیکھو کہ تراش کی دائیں جانب بیرونی قوتوں کے ثبت موافق سمتِ ساعت معیار سے $\frac{فر^۲ ما}{فر لا^۲}$ کی علامت ثبت ہوتی ہے، یعنی شہتیر اس تراش پر اوپر وار محدب ہوگا ۔

۷۸ ۔ یکساں شہتیر، سروں پر سادہ طور پر سہارا ہوا اور

سادہ بوجھ ــــ ذیل کی دو مثالیں بہت تفصیل کے ساتھ حل کی گئی ہیں تاکہ تکمل کے مستقل معلوم کرنے کا طریقہ واضح ہو جائے۔

(ا) فرض کرو کہ ایک وسطی بوجھ و ہے (شکل ۱۱۱)، اور ج کو مبداء مانو۔ تب نصف فصل ج ب میں مبداء ج سے افقی فاصلہ لا پر نقطہ ط پر

$$\frac{فر^2 ما}{فر لا^2} = \frac{م}{آ ے} = -\frac{1}{آ ے} \times \frac{و}{2}\left(\frac{ل}{2} - لا\right) \text{(دیکھو شکل ۶۳)}$$

اس کو تکمل کرنے سے

$$ع \text{ یا } \frac{فر ما}{فر لا} = \int \frac{فر^2 ما}{فر لا^2}\, فر لا = -\frac{و}{2\, آ ے}\left(\frac{ل}{2} لا - \frac{لا^2}{2}\right) + ا$$

جہاں ا ایک مستقل ہے۔

چونکہ ع = ۰ جب کہ لا = ۰ اس لیے ان قیمتوں کو مندرج کرنے سے ۰ = ۰ + ا یعنی ا = ۰ اور اس مبداء (ج) کے انتخاب سے ا غائب ہو جاتا ہے اور

$$ع \text{ یا } \frac{فر ما}{فر لا} = -\frac{و}{2\, آ ے}\left(\frac{ل}{2} لا - \frac{لا^2}{2}\right) \quad \text{..........(۱)}$$

دوبارہ تکمل کرنے سے

$$ما = \int \frac{فر ما}{فر لا}\, فر لا = -\frac{و}{2\, آ ے}\left(\frac{ل}{4} لا^2 - \frac{لا^3}{6}\right) + ب \quad \text{........(۲)}$$

اب چونکہ ما = ۰ جب کہ لا = $\frac{ل}{2}$ اس لیے تکمل کا مستقل ب = $+\frac{1}{48}\frac{و ل^3}{آ ے}$

مساواتوں (۱) اور (۲) سے نصف فصل کے کسی نقطے پر ڈھال اور انعراف معلوم ہوتے ہیں۔ چنانچہ سرے پر یعنی لا = $\frac{ل}{2}$ پر

$$ع_ب = -\frac{و}{2\, آ ے}\left(\frac{ل^2}{4} - \frac{ل^2}{8}\right) = -\frac{و ل^2}{16\, آ ے} \quad \text{..........(۳)}$$

صفحہ ۱۷۵

اور وسط میں $\text{ما}_\text{ج} = \frac{\text{و ل}^3}{48 \text{ آ ے}}$ ........................ (۴)

دوسرے نصف فصل کے ڈھال اور انصراف صریحاً ج سے اُن فاصلوں پر اسی مقدار کے ہونگے۔



شکل ۱۱۲

(ب) فرض کرو کہ و فی طولی فٹ کا ایک یکساں پھیلا ہوا بوجھ ہے۔ مبداء ا پر لو (شکل ۱۱۲) اور مساوات آ ے $\frac{\text{فر}^4 \text{ما}}{\text{فرلا}^4}$ = و کو استعمال کرو۔ چار تکملوں سے جو چار مستقل شریک ہونگے اُن کی قیمت معلوم کرنے کے لیے چار معلومہ شرائط درکار ہیں۔ یہ چہار شرائط موجودہ صورت میں حسب ذیل ہیں:-

$$\text{آ ے} \frac{\text{فر}^2 \text{ما}}{\text{فرلا}^2} = \text{م} = 0 \text{ جب کہ لا} = 0$$

$$\frac{\text{فر}^2 \text{ما}}{\text{فرلا}^2} = 0 \text{ جب کہ لا} = \text{ل}$$

$$\text{ما} = 0 \text{ جب کہ لا} = 0$$

$$\text{ما} = 0 \text{ جب کہ لا} = \text{ل}$$

$$\text{آ ے} \frac{\text{فر}^4 \text{ما}}{\text{فرلا}^4} = \text{و} \quad \text{.......................} \quad (5)$$

تکمل کرنے سے $\text{آ ے} \frac{\text{فر}^3 \text{ما}}{\text{فرلا}^3} = \text{ولا} + \text{ا}$ ........................ (۶)

پھر تکمل کرنے سے $\text{آ ے} \frac{\text{فر}^2 \text{ما}}{\text{فرلا}^2} = \frac{1}{2} \text{ولا}^2 + \text{ا لا} + 0$

یہ نیا مستقل صفر اس لیے رکھا گیا ہے کہ لا = ۰ کے لیے دونوں طرفوں کو صفر

ہونا چاہیے۔

لا = ل کے لیے فر$^{2}$ما / فرلا$^{2}$ = ۰ رکھنے سے

۰ = ۱/۲ ول$^{2}$ + ا ل

اس لیے ا = − ۱/۲ ول

صفحہ ۱۵۱

(یہ نتیجہ مساوات (۶) سے بھی حاصل ہوسکتا تھا کیونکہ لا = ل/۲ پر جزی قوت صفر ہے)

تب ا کی قیمت مندرج کرنے سے

آ ے فر$^{2}$ما / فرلا$^{2}$ = ۱/۲ ولا$^{2}$ − ۱/۲ ول لا ..........(۷)

تکمل کرنے سے

ع = فرما / فرلا = ۱/آ ے (۱/۶ ولا$^{3}$ − ۱/۴ ول لا$^{2}$ + ب)..........(۸)

پھر تکمل کرنے سے

ما = ۱/آ ے (۱/۲۴ ولا$^{4}$ − ۱/۱۲ ول لا$^{3}$ + ب لا + ۰)

نیا مستقل صفر ہے اس لیے کہ ما = ۰ جب کہ لا = ۰

لا = ل پر ما = ۰ رکھنے سے

۰ = ۱/۲۴ ول$^{4}$ − ۱/۱۲ ول$^{4}$ + ب ل

یا ب = ۱/۲۴ ول$^{3}$

یہ (۸) سے بھی حاصل ہوسکتا تھا اس لیے کہ تشاکل کی وجہ سے لا = ل/۲ پر ع = ۰

اس طرح $\text{ما} = \frac{۱}{\text{آے}}\left(\frac{۱}{۲۴}\,\text{ولا}^{۴} - \frac{۱}{۱۲}\,\text{ول لا}^{۳} + \frac{۱}{۲۴}\,\text{ول}^{۳}\,\text{لا}\right)$

یا $\text{ما} = \frac{\text{ولا}}{۲۴\,\text{آے}}\left(\text{لا}^{۳} - ۲\,\text{ل لا}^{۲} + \text{ل}^{۳}\right)$ ‎(۹)....

یا $\text{ما} = \frac{\text{ولا}\,(\text{ل} - \text{لا})}{۲۴\,\text{آے}}\left(\text{ل}^{۲} + \text{ل لا} - \text{لا}^{۲}\right)$

مساواتوں (۶)، (۷)، (۸) اور (۹) سے سرے ا سے فاصلہ لا پر کسی نقطے پر ق، م، عہ اور ما کی قیمتیں حاصل ہوتی ہیں۔ مثلاً عہ اعظم ہوگا جب کہ $\frac{\text{فرعہ}}{\text{فرلا}} = ۰$ یعنی م = ۰ یعنی سروں پر، اس لیے (۸) میں لا = ۰ رکھنے سے

$$\text{عہ}_{\text{ا}} = \frac{\text{ب}}{\text{آے}} = \frac{\text{ول}^{۳}}{۲۴\,\text{آے}} \quad ......(۱۰)$$

ما اعظم ہوگا جب کہ $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = ۰$ یعنی عہ = ۰ یعنی جب کہ $\text{لا} = \frac{\text{ل}}{۲}$ اور تب

$$\text{ما}_{\text{ج}} = \frac{\text{ول}^{۴}}{۲۴\,\text{آے}}\left(\frac{۱}{۲} + \frac{۱}{۴} - \frac{۱}{۱۶}\right) = \frac{۵}{۳۸۴}\,\frac{\text{ول}^{۴}}{\text{آے}} \quad ......(۱۱)$$

یا اگر مجموعی بوجھ ول = و تو

$$\text{ما}_{\text{ج}} = \frac{۵}{۳۸۴}\,\frac{\text{و ل}^{۳}}{\text{آے}} \quad ......(۱۲)$$

یہاں کی تمام علامتیں دفعات ۵۹ اور ۷۷ کے آخر میں دی ہوئی قرارداد کے مطابق ہیں اور اس کی تمثیل پیش کرتی ہیں۔

صفحہ ۱۷۷

برآویختہ سرے ——— دونوں سہاروں کے درمیان جن کا فاصلہ ل ہو درمیانی نقاط کے لیے عمل بالکل اوپر کے جیسا ہوگا۔ صرف یہ کہ دونوں سہاروں پر آ ے $\frac{\text{قر}_1}{\text{قر}_2}$ صفر ہونے کی بجائے اُس خماؤ کے معیار کے مساوی ہوگا جو برآویختہ سرے کی وجہ سے ہے۔

تھونی دار شہتیر ——— اگر اس شہتیر کو ایک وسطی سہارے کے ذریعے تھونی دے کر سروں کی سطح پر لایا جائے تو وسطی انصراف صفر ہوگا یا بالفاظِ دیگر تھونی کے ردِّعمل سے پیدا ہونے والا (اور اس کے تناسب) اوپر وار انصراف بوجھ سے پیدا ہونے والے نچوار وسطی انصراف کے مساوی ہوگا۔

فرض کرو کہ تھونی کا اوپر وار ردِّعمل ت ہے۔ تب (۴) اور (۱۱) سے

$$\frac{\text{ت ل}^3}{\text{۴۸ آ ے}} = \frac{5}{384}\,\frac{\text{و ل}^4}{\text{آ ے}} \qquad \text{......... (۱۳)}$$

یا ت = $\frac{5}{8}$ و ل یعنی وسطی تھونی پورے بوجھ کا $\frac{5}{8}$ برداشت کرتی ہے اور سروں کے ہر ایک سہارے پر $\frac{3}{16}$ حصہ پڑتا ہے۔

تھونی کا دھساؤ ——— اگر تھونی سروں کے سہاروں کے ساتھ ہم سطح نہ ہو بلکہ نچوار بوجھ سے پیدا ہونے والے انصراف کے صرف $\frac{1}{ن}$ کو دور کرے تو تھونی کا ردِعمل اوپر کی مقدار کا $\frac{1}{ن}$ ہوگا۔

لچکدار تھونی ——— اگر وسطی تھونی اور سروں کے سہارے ابتدا میں ایک ہی سطح میں تھے لیکن لچکدار تھے اور ہر ایک کو بقدر اکائی فاصلے کے نیچا کرنے کے لیے دباؤ ج درکار ہو تو تھونی بقدر $\frac{\text{ت}}{\text{ج}}$ کے دبیگی اور سروں کے سہارے بقدر $\frac{\text{و ل} - \text{ت}}{\text{۲ ج}}$ کے۔ تب سطح کے فرق کو بوجھ سے پیدا ہونے والے نچوار انصراف اور ت سے پیدا ہونے والے اوپر وار انصراف کے

فرق کے مساوی رکھنے سے

$$\frac{\text{ت}}{\text{چ}} - \frac{\text{ول} - \text{ت}}{\text{۲چ}} = \frac{۵}{۳۸۴}\,\frac{\text{ول}^{۳}}{\text{آ ے}} - \frac{\text{ت ل}^{۳}}{\text{۴۸ آ ے}}$$

$$\text{ت}\left(\frac{۳}{\text{۲چ}} + \frac{\text{ل}^{۳}}{\text{۴۸ آ ے}}\right) = \text{ول}\left(\frac{۵}{۳۸۴}\,\frac{\text{ل}^{۳}}{\text{آ ے}} + \frac{۱}{\text{۲چ}}\right)$$

$$\text{ت} = \text{ول}\,\frac{\frac{\text{۲۴ آ ے}}{\text{چ ل}^{۳}} + \frac{۵}{۸}}{\frac{\text{۷۲ آ ے}}{\text{چ ل}^{۳}} + ۱} \qquad \ldots\ldots\ldots (۱۴)$$

صریحاً یہ نتیجہ کامل استوار سہاروں کے لیے جن کے لیے چ لامتناہی ہوتا ہے پہلے حاصل کیے ہوئے نتیجے کے مطابق ہے اور بہت لچکدار سہاروں کے لیے $\frac{۱}{۲}$ ول کے قریب آتا ہے۔ اگر سروں کے سہاروں اور وسطی تھونی کی لچک مختلف ہو تو اوپر کے عمل میں جو ترمیم کرنی ہوگی وہ سادہ ہوگی۔

مثال ا ــــ ۱۰ فٹ فصل کا ایک شہتیر دونوں سروں پر سہارا ہوا ہے اور اس پر ایک پھیلا ہوا بوجھ ہے جو ایک سرے پر صفر ہے اور ہموار طور پر بڑھتا ہوا دوسرے سرے پر ۴ ٹن فی طولی فٹ ہے۔ عمودی تراش کا معیارِ جمود ۳۷٫۵ (انچ)$^{۴}$ اور ے ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ہو تو دونوں سروں پر کے ڈھال اور اعظم انحراف کی مقدار اور محل معلوم کرو۔

سروں کی حالت حسبِ سابق ہے۔ مبداء ہلکے سرے پر لو۔ تب اس سے لا انچ کے فاصلے پر بوجھ فی طولی انچ

$$= \frac{\text{لا}}{۱۲۰} \times \frac{۴}{۱۲} = \frac{\text{لا}}{۳۶۰}\ \text{ٹن}$$

$$\frac{\text{ف}^{۲}\text{ما}}{\text{فرلا}^{۲}} = \frac{۱}{\text{۳۶۰ آ ے}} \times \text{لا}$$

$$\text{عہ}_2 - \text{عہ}_1 = \frac{1}{\text{ے}} \int_{\text{لا}_1}^{\text{لا}_2} \left(\frac{\text{مے}}{\text{آ}}\right) \text{فرلا}$$

اور مساوات (۳) دفعہ ۸۱ ہوجائیگی۔

$$\left(\text{لا} \frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} - \text{ما}\right)_{\text{لا}=\text{لا}_1}^{\text{لا}=\text{لا}_2} = \frac{1}{\text{ے}} \int_{\text{لا}_1}^{\text{لا}_2} \frac{\text{مرلا}}{\text{آ}} \,\text{فرلا}$$

اس طرح ڈھال اور انصراف معلوم کرنے کے جو طریقے دفعات ۷۸، ۷۹، ۸۱، ۸۲ میں اختیار کیے گئے ہیں وہ متغیر تراش کے شہتیروں کے لیے بھی استعمال کیے جاسکتے ہیں بشرطیکہ سارے عمل میں

م کی بجائے $\frac{\text{مے}}{\text{آ}}$ استعمال کیا جائے۔

اگر آ اور مر دونوں (شہتیر پر فاصلہ) لا کے سادہ جبری تفاعل ہوں تو بالعموم تحلیلی طریقے اختیار کیے جاسکتے ہیں (دیکھو ذیل میں مثال ۱)، لیکن اگر دونوں میں سے ایک یا دونوں بے قاعدہ طور پر بدلیں تو ترسیمی طریقے اختیار کرنے چاہییں۔ چنانچہ دفعہ ۸۱ کی مساوات (۳) کو لکھ سکتے ہیں ــــ

$$\left(\text{لا} \frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} - \text{ما}\right)_{\text{لا}_1}^{\text{لا}_2} = \frac{\text{س} \,\bar{\text{لا}}}{\text{ے}}$$

جہاں س یا $\int_{\text{لا}_1}^{\text{لا}_2} \frac{\text{مے}}{\text{آ}}$ فرلا = منحنی $\frac{\text{مے}}{\text{آ}}$ کے تحت کا رقبہ اور $\bar{\text{لا}}$ = اس کے

مرکز ہندسی کا فاصلہ مبدا سے ہے ــــ معیار س × $\bar{\text{لا}}$ مشتق رقبے کے ذریعے آسانی سے معلوم کیا جاسکتا ہے (دیکھو دفعہ ۶۸) ـ جس صورت میں کہ مقدار آ شہتیر کی کسی تراش پر یکایک بدل جائے لیکن شہتیر کے دو یا زیادہ حصوں میں علیحدہ علیحدہ ایک سادہ جملے سے تعبیر ہوتی ہو

تو اس تراشش کے اندر عدم تسلسل کے اثرات کو نظر انداز کرکے تکملیوں کو مختلف حصّوں میں تقسیم کرکے اور مناسب حدود اختیار کرکے معمولی تکمل کا طریقہ استعمال کیا جاسکتا ہے (دیکھو ذیل میں مثال ۲)۔ ہر قسم کے ٹھونی دار شہتیروں کی صورت میں ٹھونی کے نقطے پر ٹھونی کے ردِّعمل کے اُوپر دار اور بوجھ کے ہموار انصراف کو مساوی رکھ کر مسئلے کو حل کرنے کا طریقہ اب بھی درست رہیگا۔ متغیر تراش کی صورت میں انصراف اوپر کے قاعدے کے مطابق محسوب کیے جائینگے۔ مثلاً کسی طرح کے لداؤ کے برآمدہ بیرم کے سرے کی ٹھونی پر پڑنے والے بوجھ کی جیسا کہ شکل ۱۱۹ میں ہے مساوات کو حسبِ ذیل طور پر بیان کیا جاسکتا ہے۔ اگر م خماؤ کا معیار آزاد سرے ب سے فاصلے کی رقوم میں ہو تو

صفحہ ۲۰۲

$$\int_{0}^{ل} \frac{\text{م}}{\text{آ}}\,\text{لا}\,\text{فرلا} = \int_{0}^{ل} \frac{\text{ت}\,\text{لا}}{\text{آ}}\,\text{لا}\,\text{فرلا} = \text{ت}\int_{0}^{ل} \frac{\text{لا}^2}{\text{آ}}\,\text{فرلا}$$

یعنی

$$\text{ت} = \int_{0}^{ل} \frac{\text{م}\,\text{لا}}{\text{آ}}\,\text{فرلا} \div \int_{0}^{ل} \frac{\text{لا}^2}{\text{آ}}\,\text{فرلا}$$

ترسیماً حل کرنے کے لیے فرض کرو کہ ر منحنی $\frac{\text{م}}{\text{آ}}$ کے تحت کا رقبہ ہے اور لاَ اس کے مرکزِ ہندسی کا فاصلہ ب سے ہے۔ ٹھونی پر کوئی بوجھ ت، فرض کرو اور فرض کرو کہ ت = ا ت،۔ سرے کے بوجھ ت، کے لیے خماؤ کے معیار کا نقشہ کھینچو (جو ایک خطِ مستقیم ہوگا)۔ ہر ایک معین (ت، × لا) کو آ پر تقسیم کرو تو منحنی $\frac{\text{ت}_1 \times \text{لا}}{\text{آ}}$ حاصل ہوگا۔ فرض کرو کہ اس منحنی کے تحت کا رقبہ رَ ہے اور اس کے مرکزِ ہندسی کا فاصلہ ب سے لاَ' ہے۔ تب اوپر کی مساوات ترسیمی شکل میں حسبِ ذیل ہو جائیگی۔

$$\text{ر} \times \text{لاَ} = \text{ا} \times \text{رَ} \times \text{لاَ}'$$

$$\text{ا} = \text{ر}\,\text{لاَ} \div \text{رَ}\,\text{لاَ}'$$

اور $ت = ا ت_۱$

معیاروں س × لاَ اور سَ × لاَ کو ترسیماً بہت آسانی سے ب کو قطب لے کر دفعہ ۶۸ کے مشتق رقبے کے طریقے سے معلوم کر سکتے ہیں۔ چونکہ سب نقشوں کے لیے اساس (ل) ایک ہی ہے اس لیے مساوات س × لاَ = ا × سَ × لاَ حسب ذیل ہو جاتی ہے :۔

$$\text{س کا پہلا مشتق رقبہ} = ا \times (\text{سَ کا پہلا مشتق رقبہ})$$

پیمانوں کی زیادہ اہمیت نہیں کیونکہ ا صرف ایک نسبت ہے۔ البتہ اتنا ضروری ہے کہ مفروضہ ردّ عمل $ت_۱$ کے خماؤ کے معیار کے نقشے میں معین ت ل کو اسی پیمانے پر قائم کیا جائے جو لداؤ کے خماؤ کے معیار کے لیے اختیار کیا گیا ہے۔ دیگر صورتوں کے لیے ان طریقوں کا زیادہ عام استعمال دفعات ۸۸ اور ۹۱ میں ملیگا۔

مثال ۱ — ایک مستدیر تراش کا برآمدہ بیرم ثابت سرے سے آزاد سرے تک قطر میں ایک یکساں گاؤدمی رکھتا ہے۔ آزاد سرے پر قطر ثابت سرے کا نصف ہے۔ آزاد سرے پر ایک بوجھ و لٹکا ہوا ہو تو اس سرے پر ڈھال اور انصراف معلوم کرو۔

فرض کرو کہ ثابت سرے ع پر قطر ق ہے۔ ثابت سرے کو مبدا مانو (شکل ۱۱۳)۔ تب ع سے فاصلہ لا پر قطر

$$= ق\left(۱ - \frac{لا}{۲ل}\right) \text{ یا } \frac{ق}{۲ل}(۲ل - لا)$$

صفحہ ۲۰۳ ع پر تعدیلی محور کے گرد $آ_۱ = \frac{\pi}{۶۴} ق^۴$ (دیکھو دفعہ ۶۶) اس لیے ع سے فاصلہ لا پر —

$$آ = \frac{\pi}{۶۴} ق^۴ \left(۱ - \frac{لا}{۲ل}\right)^۴ \text{ یا } = \frac{آ_۱}{۱۶ل^۴}(۲ل - لا)^۴$$

اور م = و (ل - لا) (دیکھو شکل ۵۹)

تب $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}$ یا ع = $\frac{1}{\text{ے}} \int_{0}^{\text{لا}} \frac{\text{م}}{\text{آ}}$ فرلا = $\frac{16\,\text{و}\,\text{ل}^2}{\text{آ}_\text{ء}\,\text{ے}} \int_{0}^{\text{لا}} \frac{\text{ل} - \text{لا}}{(2\text{ل} - \text{لا})^4}$ فرلا

یا جزوی کسور میں ـــــ

$$\text{ع} = \frac{16\,\text{و}\,\text{ل}^2}{\text{آ}_\text{ء}\,\text{ے}} \int_{0}^{\text{لا}} \left\{ \frac{-\text{ل}}{(2\text{ل} - \text{لا})^4} + \frac{1}{(2\text{ل} - \text{لا})^3} \right\} \text{فرلا}$$

$$= \frac{16\,\text{و}\,\text{ل}^2}{\text{آ}_\text{ء}\,\text{ے}} \left( -\frac{1}{3} \frac{\text{ل}}{(2\text{ل} - \text{لا})^3} + \frac{1}{2} \frac{1}{(2\text{ل} - \text{لا})^2} - \frac{1}{12\,\text{ل}^2} \right)$$

مستقل رقم $-\frac{1}{12\,\text{ل}^2}$ اس طرح ہے کہ ع = ۰ جب کہ لا = ۰

اس طرح لا = ل کے لیے

$$\text{ع}_\text{آ} = \frac{4}{3} \frac{\text{و}\,\text{ل}^2}{\text{آ}_\text{ء}\,\text{ے}}$$

اب ما = $\int_{0}^{\text{لا}}$ ع فرلا

$$= \frac{16\,\text{و}\,\text{ل}^2}{\text{آ}_\text{ء}\,\text{ے}} \left( -\frac{1}{6} \frac{\text{ل}}{(2\text{ل} - \text{لا})^2} + \frac{1}{2(2\text{ل} - \text{لا})} - \frac{\text{لا}}{12\,\text{ل}^2} - \frac{5}{24\,\text{ل}} \right)$$

اور لا = ل پر　　$\text{ما}_\text{آ} = \frac{2}{3} \frac{\text{و}\,\text{ل}^3}{\text{آ}_\text{ء}\,\text{ے}}$

اگر صرف انصراف مطلوب ہوتا تو دفعہ ۱۸ کی مساوات (۳) میں ترمیم کرکے آزاد سرے آ (شکل ۱۱۳) پر مبداء لے کر انصراف کو صرف ایک تکمل سے حاصل کیا جا سکتا تھا :-

$$\left( \text{لا} \frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} - \text{ما} \right)_{0}^{\text{ل}} = \text{ما}_\text{آ} = \frac{1}{\text{ے}} \int_{0}^{\text{ل}} \frac{\text{م}\,\text{لا}}{\text{آ}} \text{فرلا}$$

$$ا_۱ = \frac{۱۶ و ل^۲}{آ_۱ سے} \int_۰^ل \frac{لا^۲}{(ل + لا)^۴} فرلا$$

$$= \frac{۱۶ و ل^۲}{آ_۱ سے} \int_۰^ل \left\{ \frac{ل^۲}{(ل + لا)^۴} - \frac{۲ل}{(ل + لا)^۳} + \frac{۱}{(ل + لا)^۲} \right\} فرلا$$

$$= \frac{۱۶ و ل^۲}{آ_۱ سے} \left\{ -\frac{۱}{۳} \frac{ل^۲}{(ل + لا)^۳} + \frac{ل}{(ل + لا)^۲} - \frac{۱}{(ل + لا)} \right\}_۰^ل$$

$$= \frac{۲}{۳} \frac{و ل^۳}{آ_۱ سے} \quad \text{(حسبِ سابق)}$$

مثال ۲ ۔ ایک مستدیر تراش کے برآمدہ بیرم کا ثابت سرے سے وسط تک ایک مستقل قطر ہے اور وسط سے آزاد سرے سے اس کا نصف ہے ۔ آزاد سرے پر ایک وزن و کی وجہ سے اس سرے پر انصراف معلوم کرو۔

اگر $آ_۱$ = موٹے (ثابت) سرے پر معیارِ جمود

تو $\frac{۱}{۱۶} آ_۱$ = پتلے (آزاد) " " "

دفعہ ۷۹ کی طرح ثابت سرے ع پر مبداء لینے سے (شکل ۱۱۳) صفحہ ۴۰

ع سے (وسطی نقطہ) ج تک ـــ

$$\frac{فر^۲ ا}{فرلا^۲} = \frac{و}{آ_۱ سے} (ل - لا)$$

$$\text{یا } \frac{فر ا}{فرلا} = \frac{و}{آ_۱ سے} (ل لا - \frac{۱}{۲} لا^۲) + ۰$$

$$\text{اور لا} = \frac{ل}{۲} \text{ پر } \quad \frac{فر ا}{فرلا} = \frac{۳}{۸} \frac{و ل^۲}{آ_۱ سے}$$

$$\text{ما} = \int \text{عہ فرلا} = \frac{\text{و}}{\text{۲ آ}_\text{۱}\text{ے}}\left(\text{ل لا}^{۲} - \tfrac{۱}{۳}\text{لا}^{۳}\right) + ۰$$

اور $\text{لا} = \frac{\text{ل}}{۲}$ پر $\text{ما}_\text{ج} = \frac{\text{۵ و ل}^{۳}}{\text{۴۸ آ}_\text{۱}\text{ے}}$

ج سے (آزاد سرے) ا تک

$$\text{عہ} = \frac{\text{۱۶و}}{\text{آ}_\text{۱}\text{ے}}\left(\text{ل لا} - \tfrac{۱}{۲}\text{لا}^{۲}\right) + \text{ا}$$

لیکن $\text{لا} = \frac{\text{ل}}{۲}$ پر $\text{عہ} = \frac{۳}{۸}\frac{\text{و ل}^{۲}}{\text{آ}_\text{۱}\text{ے}}$ (اوپر سے)

اس لیے $\text{ا} = -\frac{۴۵}{۸}\frac{\text{و ل}^{۲}}{\text{آ}_\text{۱}\text{ے}}$

$$\text{ما} = \int \text{عہ فرلا} = \frac{\text{و}}{\text{آ}_\text{۱}\text{ے}}\left\{۸\left(\text{ل لا}^{۲} - \tfrac{۱}{۳}\text{لا}^{۳}\right) - \frac{۴۵}{۸}\text{ل}^{۲}\text{لا} + \text{ب}\right\}$$

لیکن $\text{لا} = \frac{\text{ل}}{۲}$ پر $\text{ما} = \frac{۵}{۴۸}\frac{\text{و ل}^{۳}}{\text{آ}_\text{۱}\text{ے}}$ (اوپر سے)

اس لیے $\text{ب} = \frac{۵}{۴}\text{ل}^{۳}$

$$\text{ما} = \frac{\text{و}}{\text{آ}_\text{۱}\text{ے}}\left\{۸\left(\text{ل لا}^{۲} - \tfrac{۱}{۳}\text{لا}^{۳}\right) - \frac{۴۵}{۸}\text{ل}^{۲}\text{لا} + \frac{۵}{۴}\text{ل}^{۳}\right\}$$

∴ $\text{لا} = \text{ل}$ پر $\text{ما}_\text{ا} = \frac{۲۳}{۲۴}\frac{\text{و ل}^{۳}}{\text{آ}_\text{۱}\text{ے}}$

صرف انصراف معلوم کرنا ہو تو آزاد سرے ا (شکل ۱۳۲ الف) پر مبداء لے کر دفعہ ۸۱ کے طریقے کا استعمال کیا جا سکتا ہے۔ م = ولا، اور تکمل کے

دو حصّے کرنے سے جن میں ایک میں آ کی قیمت $آ_۱$ ہے اور دوسرے میں $\frac{۱}{۱۶}آ_۱$:-

$$ما = \frac{۱}{ے}\int_۰^ل \frac{مـ لا}{آ} فرلا = \frac{۱}{آ_۱ ے}\int_{\frac{ل}{۲}}^{ل} ولا^۲ فرلا + \frac{۱۶}{آ_۱ ے}\int_۰^{\frac{ل}{۲}} ولا^۲ فرلا$$

$$= \frac{و}{آ_۱ ے}\left[\frac{۱}{۳}\left\{ل^۳ - \left(\frac{ل}{۲}\right)^۳\right\} + \frac{۱۶}{۳}\left(\frac{ل}{۲}\right)^۳\right] = \frac{۲۳}{۲۴}\,\frac{و ل^۳}{آ_۱ ے}$$

یکساں مضبوطی کے مستطیلی شہتیروں کا انصراف —

خمائی کی یکساں مضبوطی کی شرط (دفعہ ۷۰) $\frac{مـ}{مق}$ = ز = مستقل ہے جہاں مق (تراش کا مقیاس) گہرائی ق کے مستطیلی شہتیر کے لیے = $آ \div \frac{ق}{۲}$

اس لیے $\frac{فر^۲ ما}{فرلا^۲} = \frac{مـ}{آ ے} = \frac{۱}{ے}\cdot\frac{۲ز}{ق}$ ............ (۱)

صفحہ ۲۰۵

متغیر عرض — اگر ق مستقل ہو تو ظاہر ہے کہ انحنا $\frac{فر^۲ ما}{فرلا^۲}$ مستقل ہوگا اور شہتیر مڑ کر ایک دائرے کی قوس بن جائیگا جس کے انصراف دفعہ ۷۶ کے طریقے سے معلوم کیے جا سکتے ہیں۔

یا بالراست تکمل سے معلوم کرنے کے لیے طول ل کے برآمدہ بیرم کے لیے جس پر کوئی لداؤ ہو اور مبدا ارکو دیوار پر لینے سے اعظم ڈھال (آزاد سرے پر)

$$= \frac{۲زل}{ے ق} \text{ یا } \frac{مـ_۱ ل}{آ_۱ ے}$$ ............ (۲)

جہاں $مـ_۱$ اور $آ_۱$ کسی خاص تراش مثلاً ثابت سرے پر ہیں جہاں مـ اور آ کی قیمت بڑی سے بڑی ہوتی ہے اور اعظم انصراف

$$= \frac{زل^۲}{ے ق} \text{ یا } \frac{مـ_۱ ل^۲}{۲ آ_۱ ے}$$ ............ (۳)

ایک ایسے شہتیر کی صورت جو سروں پر سادہ طور پر سہارا ہوا ہو

اورجس پر بوجھ شہتیر کے وسط کے گرد تشاکل ہو اوپر کی برآمدہ بیرم کی صورت سے اس طرح اخذ کی جاسکتی ہے کہ مبدا ر کو وسط میں لیں اور ل کی جگہ $\frac{\text{ل}}{2}$ لکھیں اور اس صورت میں مر۰ اور آ۰ شہتیر کی وسطی تراش کے ہونگے۔

**متغیر گہرائی** ـــ اگر عرض مستقل ہو اور گہرائی بدلے تو

$$\text{ز} = \frac{\text{مر}}{\text{مق}} = \frac{\text{مر}_0}{\text{مق}_0} \quad \text{اور} \quad \frac{\text{مق}_0}{\text{مق}} = \frac{\text{مر}_0}{\text{مر}}$$

اس لیے $\frac{\text{ق}_0^2}{\text{ق}^2} = \frac{\text{مر}_0}{\text{مر}}$ یا $\frac{1}{\text{ق}} = \frac{1}{\text{ق}_0}\sqrt{\frac{\text{مر}_0}{\text{مر}}}$

جہاں $\text{مق}_0 = \frac{1}{6}\,\text{ض}\,\text{ق}_0^2$ اور $\text{مق} = \frac{1}{6}\,\text{ض}\,\text{ق}^2$

ض مستقل عرض ہے، ق متغیر گہرائی جس کی اعظم قیمت ق۰ ہے جو مق۰ اور مر۰ کے تناظر ہے۔ اس طرح (۱) یہ بن جاتی ہے :ـــ

$$\frac{\text{فر}^2\text{ما}}{\text{فرلا}^2} = \frac{2\,\text{ز}}{\text{ے}\,\text{ق}_0}\sqrt{\frac{\text{مر}_0}{\text{مر}}} \qquad \text{(۴)}$$

اور

$$\text{عہ} = \frac{2\,\text{ز}\sqrt{\text{مر}_0}}{\text{ے}\,\text{ق}_0}\int \frac{\text{فرلا}}{\sqrt{\text{مر}}} \qquad \text{(۵)}$$

خاص صورتوں میں تکمل کے ایک موزوں مستقل کا اضافہ کیا جائیگا اور تکمل اس پر منحصر ہوگا کہ مر، لا کا کونسا تفاعل ہے۔

پھر انصراف کے لیے $\text{ما} = \int \text{عہ}\,\text{فرلا}$

مثلاً ایک برآمدہ بیرم میں جس کے سرے پر بوجھ و ہو (شکل ۱۱۳) مبدا ء پر لینے سے $\text{مر} = \text{و}(\text{ل} - \text{لا}) = \text{مر}_0\frac{\text{ل} - \text{لا}}{\text{ل}}$ ۔ اس لیے

ڈھال اور انصراف کی اعظم قیمتیں (جو آزاد سرے پر ہونگی) حسب ذیل ہونگی:-

$$ع_ا = \frac{۲\,و ل^۲}{آ ے} \text{ یا } \frac{۲\,م_ا ل}{آ_ا ے} \text{ یا } \frac{۴\,ز ل}{ے ق} \quad ............ (۶)$$

$$ا_ا = \frac{۱}{۳}\frac{و ل^۳}{آ_ا ے} \text{ یا } \frac{۱}{۳}\frac{م_ا ل^۲}{آ_ا ے} \text{ یا } \frac{۲}{۳}\frac{ز ل^۲}{ے ق} \quad ........ (۷)$$

صفحہ ۲۰۶

ایک یکساں منقسم بوجھ ول ہو (شکل ۱۱۵) تو $م = \frac{و}{۲}(ل - لا)^۲$

$ع_ا$ لا متناہی ہوگا، یعنی مماسی خط انتصابی ہوگا اور انصراف

$$ا_ا = \frac{و ل^۳}{۲\,آ_ا ے} \text{ یا } \frac{م_ا ل^۲}{آ_ا ے} \text{ یا } \frac{۲\,ز ل}{ے ق}$$

سادہ سہارے ہوئے شہتیر کے لیے جس پر ایک وسطی بوجھ و ہو (شکل ۱۱۱) ل کے لیے $\frac{ل}{۲}$ اور و کے لیے $\frac{و}{۲}$ لکھنے سے مساوات نوں (۶) اور (۷) سے

$$ع_ب = ع_ا = \frac{و ل^۲}{۱۶\,آ ے} \text{ یا } \frac{م_ا ل}{آ_ا ے} \text{ یا } \frac{۲\,ز ل}{ے ق} \quad ......... (۸)$$

$$ا_ج = \frac{و ل^۳}{۲۴\,آ ے} \text{ یا } \frac{م_ا ل^۲}{۶\,آ_ا ے} \text{ یا } \frac{ز ل^۲}{۳\,ے ق} \quad ....... (۹)$$

اور ایک یکساں منقسم بوجھ ول ہو (شکل ۱۱۲) تو

$$م = \frac{و}{۲}\left(\frac{ل^۲}{۴} - لا^۲\right) = م_ر \frac{ل^۲}{ل^۲ - ۴ لا^۲}$$

$$ع_ب = ع_م = \frac{\pi}{۳۲}\frac{و ل^۳}{آ_ا ے} \text{ یا } \frac{\pi}{۴}\frac{م_ر ل}{آ_ا ے} \text{ یا } \frac{\pi}{۲}\frac{ز ل}{ے ق}$$

$$ا_ج = \frac{۱}{۲۴}\left(۱ - \frac{\pi}{۲}\right)\frac{و ل^۳}{آ ے} \text{ یا } \frac{۱}{۴}\left(\frac{\pi}{۲} - ۱\right)\frac{م_ر ل^۲}{آ_ا ے} \text{ یا } \frac{۱}{۲}\left(\frac{\pi}{۲} - ۱\right)\frac{ز ل^۲}{ے ق}$$

تکمل کے ذریعے ان قیمتوں کی تصدیق طالب علم کے لیے بطور مشق کے چھوڑ دی جاتی ہے۔

گاڑی کی کمانی کا انصراف ــــ گاڑی کی کمانی بالعموم ایک مستقل عرض (ض) اور متغیر گہرائی کا شہتیر ہوتا ہے جو ایک دوسرے پر رکھی ہوئی متعدد تختیوں سے بنا ہوتا ہے جن میں سے ہر ایک کی موٹائی ق ہوتی ہے (دیکھو شکل ۱۲۲ ا)۔ تختیوں کی تعداد وسط سے سروں کی طرف کم ہوتی جاتی ہے۔ بوجھ و وسط پر لیا جاتا ہے اور دونوں سرے سہارے جاتے ہیں۔ ہر ایک تختی کا انحنا ابتداءً ایک ہی انحنا $\frac{1}{r}$ ہوتا ہے اور برداشتی بوجھ عموماً وہ ہوتا ہے جو تمام تختیوں کو اکٹھا سیدھا کردے اس طرح



شکل ۱۲۲ و ــــ گاڑی کی کمانیاں

ہر ایک تختی میں انحنا کی تبدیلی مساوی ہوگی۔ اگر ن تختیاں ہوں تو چونکہ ہر ایک کی تراش کا مقیاس $\frac{1}{6}$ ض ق$^2$ ہوگا (دیکھو دفعہ ۶۶) اس لیے پوری کمانی کی تراش کا مقیاس وسط میں $\frac{ن}{6}$ ض ق$^2$ ہوگا نہ کہ $\frac{1}{6}$ ض (ن ق)$^2$ کیونکہ پٹیاں علیحدہ ہیں اور اگر ہر ایک پٹی میں برداشتی زور ز ٹن فی مربع انچ ہو تو چونکہ خماؤ کا معیار $\frac{1}{4}$ ول ہے (دیکھو دفعہ ۶۳) اس لیے

$$ز = \frac{1}{4} ول \div \frac{ن}{6} ض ق^2 = \frac{3}{2} \frac{ول}{ن ض ق^2} \quad ..........(10)$$

اگر زور کی یہ حدت کمانی کی ہر عرضی تراش کی ہر ایک تختی میں ایک ساتھ واقع کرنا مقصود ہو تو تراش کا مقیاس ہر جگہ خماؤ کے معیار کے یعنی سرے سے وسط تک سرے سے فاصلے کے متناسب ہونا چاہیے۔ لیکن

کسی تراش پر تراشش کا مقیاس اس تراش پر کی تختیوں کی تعداد کے متناسب ہے اس لیے تختیوں کی تعداد سروں سے وسط تک فاصلے کے تناسب سے بڑھنی چاہیے (دیکھو شکل ۱۳۲ ا) - ہر تختی کے سرے کے اتنے طول کو جو اس سے بعد کی (یعنی اس سے چھوٹی) تختی سے نکلا ہوا ہے عرض میں گاؤدم کردینا چاہیے (جیساکہ شکل ۱۳۲ ا میں دکھایا گیا ہے) تاکہ تختیوں کی تعداد کی اکیدم تبدیلی کے نقاط کے درمیان معیارِ مزاحمت کی تبدیلی اُسی مسلسل شرح کے ساتھ ہو۔ اس طرح ہر تختی میں ہر تراش پر کھال کے زور کی ایک ہی حدت ز پیدا ہوگی اور ہر ایک تراش میں ہر ایک تختی سے ایک ہی معیارِ مزاحمت $\frac{۱}{۶}$ زض ق$^۲$ ظہور میں آئیگا جو ایک خماؤ کے معیار $\frac{۱}{\text{ن}} \frac{\text{و ل}}{۴}$ کے متناظر ہوگا۔

تب صریحاً انحنا کی تبدیلی $\frac{۱}{\text{ر}}$ جو ز $\div \frac{\text{ق ے}}{۲}$ (یا $\frac{\text{م}}{\text{آ ے}}$ یا $\frac{۱}{\text{ن}} \frac{\text{و ل}}{۴} \div \frac{\text{ے ض ق}^۳}{۱۲}$) ہے ہر ایک تختی کے لیے ایک ہی ہونی چاہیے۔ ایک وسطی بوجھ کے تحت وسطی انصراف سب میں لمبی تختی کے انصراف سے معلوم ہوسکتا ہے جو دفعہ ۷۶ کی رُو سے

$$= \frac{۱}{۸} \frac{\text{م ل}^۲}{\text{آ ے}} = \frac{۱}{۸} \frac{\text{و ل}}{۴\text{ن}} \times \frac{\text{ل}^۲}{\text{ے}} \times \frac{۱۲}{\text{ض ق}^۳}$$

$$= \frac{۳}{۸} \frac{\text{و ل}^۳}{\text{ن ے ض ق}^۳} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots\ (۱۱)$$

فی الحقیقت تختیوں کے درمیان کی رگڑ کی وجہ سے انصراف زیادہ بوجھ کی صورت میں اس سے کم ہوگا اور کم بوجھ کی صورت میں زیادہ ہوگا۔

مثال ۳ — ایک گاڑی کی فولادی کمانی کا طول ۳۰ انچ رکھنا ہے اور اس کو $\frac{۱}{۲}$ ٹن کا وسطی بوجھ برداشت کرنا ہے۔ اگر تختیاں ۳ انچ چوڑی

اور ۱/۴ انچ موٹی ہوں تو کتنی تختیاں درکار ہونگی اگر زور کو ۱۲ ٹن فی مربع انچ تک محدود رکھنا ہے - کمانی کا وسط میں انصراف کیا ہوگا - ہر ایک تختی اپنے سے نیچے کی تختی سے دونوں سروں پر کتنی نکلی رہیگی اور ہر ایک پٹی کو کس نصف قطر کی گولائی دینی چاہیے۔

اگر ن تختیاں استعمال کی جائیں تو

$$۱۲ \times ن \times \frac{۱}{۶} \times ۳ \times \left(\frac{۱}{۴}\right)^{۲} = \frac{۱}{۴} \times \frac{۱}{۲} \times ۳۰$$

ن = ۱۰ تختیاں

رگڑ کو نظر انداز کر کے وسطی انصراف

$$= \frac{۳}{۸} \times \frac{۱}{۲} \times \frac{۶۴ \times ۲۷۰۰۰}{۳ \times ۱۳۰۰۰ \times ۱۰} = \frac{۵۴}{۶۵} = ۸۳٫ \text{ انچ}$$

صرف نصف کمانی پر غور کرنے سے نکلے ہوئے سرے

$$= ۱۵ \div ۱۰ = ۱٫۵ \text{ انچ}$$

صفحہ ۲۰۸

اگر ہر پٹی برداشتنی بوجھ پر سیدھی ہوتی ہو تو ہر پٹی کا نصف قطر انحنا سب میں لمبی پٹی سے شکل ۱۰۹ء سے معلوم کر سکتے ہیں - ط طَ^۲ یعنی $(۸۳٫)^{۲}$ کو نظر انداز کرنے سے

$$۸۳٫۰ \times ۲ر = ۱۵ \times ۱۵$$

اس لیے ر = ۱۳۵٫۵ انچ

یا سب میں لمبی پٹی سے اس طرح :—

$$\frac{۱}{ر} = \frac{م}{ک آ} = \frac{۱}{۱۰} \times \frac{۱}{۴} \times \frac{۱}{۲} \times ۳۰ \times \frac{۱۲}{\left(\frac{۱}{۴}\right)^{۳} \times ۳ \times ۱۳۰۰۰}$$

$$= \frac{۱}{۱۳۵٫۵}$$

## سوالات نمبر ۶

۱- ایک ریل کا دُھرا ۴ انچ قطر کا ہے اور پہیوں کا درمیانی فاصلہ ۴ فٹ ۸½ انچ

ہے۔ دونوں دُھرا بکسوں کے مرکز پہیوں کے مرکزوں سے ۶ انچ باہر ہیں اور ہر ایک دُھرا بکس پر ایک ۵ ٹن کا بوجھ ہے۔ دُھرے کے مرکز کا اوپر وار انصراف معلوم کرو۔ (سے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

۲ — I تراش کا ایک شہتیر جس کی گہرائی ۱۴ انچ ہے ایک ۲۰ فٹ کے فصل کے سروں پر سادہ طور پر سہارا ہوا ہے۔ اگر عمودی تراش کے رقبے کا معیارِ جمود ۴۴۰ (انچ)$^4$ ہو تو سہاروں کے وسط میں کتنا بوجھ لٹکایا جا سکتا ہے بغیر اس کے کہ انصراف $\frac{1}{4}$ انچ سے زیادہ ہو اور خماؤ کے زور کی حدت کیا ہوگی؟ کس یکساں منقسم بوجھ سے یہی انصراف پیدا ہوگا اور اس صورت میں خماؤ کے زور کی اعظم حدت کیا ہوگی۔ (سے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

۳ — ایک شہتیر سروں پر سادہ طور پر سہارا ہوا ہے اور اس پر ایک بوجھ و یکساں منقسم ہے۔ ایک وسطی اُستوار تھونی سروں کے سہاروں سے کتنی نیچے رکھی جائے کہ اس پر مجموعی بوجھ کا نصف بوجھ پڑے۔ اگر اس طرح رکھی ہوئی تھونی لچکدار ہو اور اس کو اکائی فاصلہ دبانے کے لیے دباؤ س درکار ہو تو اس پر کتنا بوجھ پڑیگا اگر سروں کے سہارے استوار رہیں۔

۴ — ایک شہتیر دو سہاروں پر ٹکا ہوا ہے جن کا درمیانی فاصلہ ۲۰ فٹ ہے اور شہتیر پر ایک منقسم بوجھ ہے جس کی حدت ایک سہارے پر ۱ ٹن فی فٹ ہے اور ہموار طور پر بدلتی ہوئی دوسرے سہارے پر ۴ ٹن فی فٹ ہے۔ اگر تراشی رقبے کا معیارِ جمود ۲۶۵۴ (انچ)$^4$ ہو اور سے کی قیمت ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ہو تو اعظم انصراف کا محل اور اس کی مقدار معلوم کرو۔

۵ — ایک برآمدہ بیرم کے آزاد سرے پر بوجھ و ہے اور وسط میں ایک تھونی ثابت سرے کی سطح میں ہے۔ تھونی پر بوجھ اور آزاد سرے کا انصراف معلوم کرو۔

۶ — ایک برآمدہ بیرم پر وسط میں بوجھ و ہے۔ آزاد سرے کو ثابت سرے کی سطح میں سہارا گیا ہے۔ اس سہارے پر بوجھ، بوجھ و کے مقام پر اور ثابت سرے پر خماؤ کا معیار، اور اعظم انصراف کا محل اور مقدار معلوم کرو۔

اگر یہ برآمدہ بیرم فولاد کا ہو، تراش کا معیارِ جمود ۲۰ (انچ)^۴ ہو، اور طول ۳۰ انچ ہو اور سرے کا سہارا ایک انتصابی فولادی بندھن سلاخ ۱۰ فٹ طول اور ½ مربع انچ تراش کی ہو اور آزاد سرا شہتیر پر بوجھ پڑنے سے پہلے ثابت سرے کی سطح میں ہو تو معلوم کرو کہ آزاد سرے کے سہارے پر کتنا بوجھ پڑیگا۔

۷ ـ ایک برآمدہ بیرم پر ایک یکساں پھیلا ہوا بوجھ w ہے اور ثابت سرے سے ¾ طول پر ثابت سرے کی سطح میں تھونی دی گئی ہے۔ تھونی پر کُل بوجھ کا کتنا حصہ پڑیگا؟

۸ ـ ایک برآمدہ بیرم پر ایک منقسم بوجھ ہے جو ثابت سرے پر w فی اکائی طول سے ہموار طور پر گھٹ کر آزاد سرے پر صفر ہوتا ہے۔ آزاد سرے پر انصراف معلوم کرو۔

۹ ـ I تراش کا ایک گرڈر ۱۶ فٹ فصل کے دو سہاروں پر ٹکا ہوا ہے اور ایک سہارے سے ۵ فٹ پر ۶ ٹن کا ایک بوجھ ہے۔ اگر تراشی رقبے کا معیارِ جمود ۳۰۷٫۵ (انچ)^۴ ہو تو بوجھ کے نیچے اور فصل کے وسط میں انصراف اور اعظم انصراف کا محل اور مقدار معلوم کرو (ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔ صفحہ ۴۰۹

۱۰ ـ اگر گزشتہ سوال کے شہتیر پر ایک مزید بوجھ ۸ ٹن پہلے بوجھ سے ۸ فٹ کے فاصلے پر ہو اور وسط میں سروں کی سطح پر ایک تھونی ہو تو تھونی پر بوجھ معلوم کرو۔ اگر تھونی بقدر ۰٫۱ انچ کے دھنسے تو بوجھ کتنا کم ہوگا۔

۱۱ ـ ۱۶ فٹ فصل کے ایک گرڈر پر ایک سرے سے ۴ اور ۶ فٹ کے فاصلے پر ۷ اور ۶ ٹن کے بوجھ ہیں۔ تراش کا معیارِ جمود ۳۴۵ (انچ)^۴ ہو اور ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ تو اعظم انصراف کا محل اور اس کی مقدار معلوم کرو۔

۱۲ ـ ایک ۲۰ فٹ طول کا فولادی شہتیر ایک استوار سہارے سے تین انتصابی سلاخوں کے ذریعے افقاً لٹکا ہوا ہے جن میں سے ہر ایک کا طول ۱۰ فٹ ہے اور دو سلاخیں شہتیر کے سروں پر ہیں اور تیسری ان کے وسط میں۔ سروں کی سلاخوں کی تراش ۱ مربع انچ اور وسطی سلاخ کی تراش ۲ مربع انچ ہے اور شہتیر کی تراش کا معیارِ جمود ۴۸۰ (انچ)^۴ ہے۔ اگر شہتیر پر ۱ ٹن فی طولی فٹ کا

ایک یکساں بوجھ ڈالا جائے تو ہر ایک سلاخ کا تناؤ معلوم کرو۔

۱۳ – ایک برآمدہ بیرم کے سارے طول پر ایک یکساں پھیلا ہوا بوجھ ہے اور آزاد سرے کو تھونی دی گئی ہے۔ تھونی پر کتنا بوجھ پڑنا چاہیے کہ برآمدہ بیرم میں خماؤ کے زور کی حدت کم سے کم ہو اور زور کی اس حدت کو اُس حدت سے کیا نسبت ہے جو آزاد سرے کو تھونی دے کر ثابت سرے کی سطح میں رکھنے سے پیدا ہو۔

۱۴ – ایک یکساں طور پر لدے ہوئے برآمدہ بیرم کے آزاد سرے سے کتنے فاصلے پر ایک تھونی ثابت سرے کی سطح میں دی جائے کہ خماؤ کے زور کی حدت کم سے کم ہو اور اس حدت کو اس حدت سے کیا نسبت ہے جو تھونی کو اسی سطح پر آزاد سرے کے نیچے رکھنے سے حاصل ہو۔ تھونی پر کل بوجھ کا کتنا حصّہ پڑیگا۔

۱۵ – ایک ڈھلے لوہے کا گرڈر سِروں پر سادہ طور پر سہارا ہوا ہے اور اس پر ایک یکساں پھیلا ہوا بوجھ ہے۔ ایک مرکزی تھونی کے ذریعے مرکز کے انصراف کا زیادہ سے زیادہ کتنا حصّہ دور کیا جا سکتا ہے بغیر اس کے کہ فشاری کور میں تناؤ پیدا ہو۔ اسی شرط کو ملحوظ رکھتے ہوئے $\frac{1}{4}$ فصل پر انصراف کا کتنا حصّہ دُور کیا جا سکتا ہے۔

۱۶ – ایک شہتیر ا ب پر ۱ ٹن فی طولی فٹ کا ایک یکساں بوجھ ہے اور شہتیر دو سہاروں ج اور د پر ٹکا ہوا ہے جہاں ا ج = ۳ فٹ، ج د = ۱۰ فٹ، اور د ب = ۷ فٹ۔ نقاط ا، ب، اور ف پر سہاروں کی سطح سے انصراف معلوم کرو جہاں ف، ج اور د کا وسطی نقطہ ہے۔ آ = ۳۷۵ (انچ)$^4$، ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ، ا سے اس تراش کا فاصلہ معلوم کرو جس پر اعظم اُوپروار انصراف واقع ہوتا ہے۔

۱۷ – اگر گزشتہ سوال کے شہتیر پر ا، ف، ب پر علی الترتیب ۵، ۳، ۴ ٹن کے بوجھ ہوں اور کوئی اور بوجھ نہ ہوں تو ا، ف، ب پر اور اعظم انصراف کی تراش پر انصراف معلوم کرو۔

۱۸ – ایک برآمدہ بیرم کی تراش مستطیلی ہے جس کا عرض مستقل ہے اور گہرائی دیوار پر ق ہے اور ہموار طور پر بدلتی ہوئی آزاد سرے پر $\frac{1}{2}$ ق ہوتی ہے۔

ثابت سرے پر تراش کا معیارِ جمود آ ہے۔ آزاد سرے پر بوجھ و رکھا جائے تو آزاد سرے کا انصراف معلوم کرو۔

۱۹۔ ایک انتصابی فولادی کھم کھوکھلی مستدیر تراش کا ہے۔ نچلا نصف طول ۴ انچ بیرونی قطر اور ۳½ انچ اندرونی قطر کا ہے اور اوپر کا نصف طول ۳ انچ بیرونی اور ۲½ انچ اندرونی قطر کا ہے۔ کھم کا مجموعی طول ۲۰ فٹ ہے اور نچلا سرا مضبوطی کے ساتھ ثابت ہے۔ چوٹی سے ۴ فٹ پر ۱۲۵ پونڈ کی اُفقی کھینچ کے تحت چوٹی کا انصراف معلوم کرو۔ (ے = ۳۰ × ۱۰^۶ پونڈ فی مربع انچ)

۲۰۔ ایک شہتیر سروں پر سہارا ہوا ہے اور ان کے وسط میں ایک بوجھ و رکھا ہوا ہے۔ تراشی رقبے کا معیارِ جمود وسط میں آ ہے اور ہموار طور پر بدلتا ہوا دونوں سروں پر ½ آ ہوتا ہے۔ وسط کے انصراف کے لیے جملہ حاصل کرو۔

صفحہ ۲۱۰

۲۱۔ گزشتہ سوال کا وسطی انصراف معلوم کرو اگر بوجھ و فصل پر یکساں پھیلا ہوا ہو۔

۲۲۔ ایک گاڑی کی کمانی کا طول ۲ فٹ رکھنا ہے اور اس کو ۲ انچ چوڑی ۳/۸ انچ کی فولادی تختیوں سے بنانا ہے۔ ۱۰۰۰ پونڈ کا ایک مرکزی بوجھ برداشت کرنے کے لیے کتنی تختیاں درکار ہیں تاکہ زور ۱۵ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ نہ ہو۔ اس صورت میں مرکزی انصراف کیا ہوگا اور اگر اس بوجھ کے تحت تمام تختیاں سیدھی ہو جائیں تو ابتدائی نصفِ قطر انحنا کیا ہونا چاہیے۔ (ے = ۳۰ × ۱۰^۶ پونڈ فی مربع انچ)۔

۲۳۔ ایک گاڑی کی کمانی ½ انچ موٹی اور ۴ انچ چوڑی ۱۰ تختیوں سے بنی ہے۔ سب میں لمبی تختی کا طول ۴ فٹ ہے۔ اگر کمانی کو سیدھا کرنے کے لیے ۱٫۵ انچ انصراف درکار ہو تو کتنا مرکزی بوجھ یہ انصراف پیدا کرے گا اور ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ہو تو دھات کے اندر زور کی حدت کیا ہوگی۔

# ساتواں باب

## دربستہ اور مسلسل شہتیر

صفحہ ۱۱

**۸۴ - دربستہ شہتیر** ــــ اس سے مراد ایسا شہتیر ہے جو دونوں سروں پر اس طرح ثابت ہو کہ سہارے سروں پر شہتیر کے ڈھال کو بالکل مقید کر دیں جس طرح کہ بر آمدہ بیرم کے "ثابت" سرے کی صورت میں ہوتا ہے۔ دونوں سرے بالعموم ایک ہی سطح میں ہوتے ہیں اور اگر سروں کی قید موثر ہو تو دونوں سروں پر شہتیر کا ڈھال صفر ہوتا ہے۔ ایک یکساں تراش کے شہتیر پر اس قسم کی بندش کا اثر یہ ہے کہ اس کی مضبوطی اور صلابت بڑھ جائے، یعنی زور کی اعظم حدت اور ہر مقام کا انصراف گھٹ جائے۔ جب اس قسم کے شہتیر پر بوجھ پڑتا ہے تو سروں پر خماؤ کا معیار صفر نہیں ہوتا جیسا کہ سادہ طور پر سہارے ہوئے شہتیر کی صورت میں ہوتا ہے کیونکہ سروں کی بندشیں "تثبیت کے معیار" عائد کرتی ہیں جن سے شہتیر سروں پر اوپر وار محدب ہوتا ہے اور وسطی حصے کے گرد نیچے کو محدب ہوتا ہے۔ خماؤ کا معیار دو نقاط انعطاف پر صفر ہو کر علامت بدلتا ہے۔

گو سروں پر ڈھال صفر ہو تو منقسم بوجھوں کی صورت میں سروں

پر کے تثبیت کے مطلوبہ جفت شہتیر کے اعظم خماؤ کے معیار ہوتے ہیں۔ ایک خاص حد تک اس بندش میں تھوڑا ڈھیلا پن پیدا ہونے سے (جو کہ عملاً ہمیشہ واقع ہوتا ہے جب کہ کوئی فولادی گرڈر چنائی کے اندر چنا ہوا ہو) تثبیت کے معیار ذرا گھٹ جاتے ہیں اور وسط کے خماؤ کا معیار ذرا بڑھ جاتا ہے اور اس طرح اعظم معیار کسی قدر گھٹ جاتا ہے۔ کامل تثبیت اور کامل آزادی کے درمیان کی کسی صورت میں یہ ہوسکتا ہے کہ خماؤ کے زور کامل تثبیت کی صورت سے کم ہوں۔ اعظم مضبوطی کی صورت اُس وقت پیدا ہوگی جب کہ دونوں اعظم تحدب اعظم تقعر کے مساوی ہوں کیونکہ اس صورت میں مخالف علامتوں کے خماؤ کے معیار مقداریں مساوی ہونگے۔

دربستہ شہتیروں کے مسلسل لداؤ کی سادہ صورتیں، جن میں لداؤ کی شرح جبری شکل میں آسانی سے بیان ہوسکے، بنیادی مساوات

$$\text{آ ے}\ \frac{\text{فر}^{4}\text{ما}}{\text{فرلا}^{4}} = \text{و}\quad(\text{دفعہ ۱۱})$$

کے تکمل سے حل ہوسکتی ہیں۔

شہتیر کے ایک سرے کو مبدا لینے سے معطیات عموماً حسب ذیل ہونگے۔ $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = 0$ جب کہ لا $= 0$ اور لا $=$ ل اور ما $= 0$ جب کہ لا $= 0$ اور لا $=$ ل

مثلاً فرض کرو کہ بوجھ یکساں منقسم ہے اور و فی اکائی طول فصل ہے

صفحہ ۲۱۴ تو اوپر کی مساوات کو تکمل کرنے سے

$$\text{آ ے}\ \frac{\text{فر}^{3}\text{ما}}{\text{فرلا}^{3}} = \text{ولا} + \text{ا}$$

$$\text{آ ے}\ \frac{\text{فر}^{2}\text{ما}}{\text{فرلا}^{2}} = \frac{1}{2}\,\text{ولا}^{2} + \text{الا} + \text{ب}$$

$$\text{آ ے}\ \frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = \frac{1}{6}\,\text{ولا}^{3} + \frac{1}{2}\,\text{الا}^{2} + \text{ب لا} + 0$$

کیونکہ $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = 0$ جب کہ لا = ۰، اور لا = ل پر $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = 0$ رکھنے سے

$$0 = \tfrac{1}{6}\,\text{ول}^{2} + \tfrac{1}{2}\,\text{ال} + \text{ب}$$

اور

$$\text{ب} = -\tfrac{1}{6}\,\text{ول}^{2} - \tfrac{1}{2}\,\text{ال}$$

$$\text{آے}\,\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = \tfrac{1}{6}\,\text{ولا}^{3} + \tfrac{1}{2}\,\text{ا لا}^{2} - \tfrac{1}{6}\,\text{ول}^{2}\,\text{لا} - \tfrac{1}{2}\,\text{ال لا}$$

$$\text{آے ما} = \tfrac{1}{24}\,\text{ولا}^{4} + \tfrac{1}{6}\,\text{ا لا}^{3} - \tfrac{1}{12}\,\text{ول}^{2}\,\text{لا}^{2} - \tfrac{1}{4}\,\text{ال لا}^{2} + 0$$

کیونکہ ما = ۰ جب کہ لا = ۰، اور لا = ل پر ما = ۰ رکھنے سے اور ل^۳ پر تقسیم کرنے سے

$$0 = \tfrac{1}{24}\,\text{ول} - \tfrac{1}{12}\,\text{ول} + \tfrac{1}{6}\,\text{ا} - \tfrac{1}{4}\,\text{ا}$$

$$\text{ا} = -\tfrac{1}{2}\,\text{ول} \quad \text{اور} \quad \text{ب} = \tfrac{1}{12}\,\text{ول}^{2}$$

اوپر کی مساواتوں میں اِن قیمتوں کو درج کرنے سے جزی قوت، خماؤ کے معیار ڈھال، اور انصراف کی قیمت ہر مقام پر معلوم ہوتی ہے۔

$$\text{ق} = \text{آے}\,\frac{\text{فر}^{3}\text{ما}}{\text{فرلا}^{3}} = \text{و}\,(\text{لا} - \tfrac{1}{2}\,\text{ل})$$

$$\text{م} = \text{آے}\,\frac{\text{فر}^{2}\text{ما}}{\text{فرلا}^{2}} = \tfrac{1}{12}\,\text{و}\,(6\,\text{لا}^{2} - 6\,\text{ل لا} + \text{ل}^{2})$$

جس کی قیمت صفر ہوتی ہے جب کہ لا = ل ($\tfrac{1}{2}$ ± ۲۸۹ء۰) یعنی فصل کے وسط سے دونوں طرف ۲۸۹ء ل کے فاصلے پر۔ نیز لا = ۰ اور لا = ل پر م = $\tfrac{1}{12}$ ول^۲

اور لا = $\frac{\text{ل}}{2}$ پر م = − $\tfrac{1}{24}$ ول^۲۔

$$ع = \frac{فرما}{فزلا} = \frac{و}{۱۲\ آ\ ے}(۲\ لا^۳ - ۳\ ل\ لا^۲ + ل^۲\ لا)$$

جو لا = ۰، لا = ل، لا = $\frac{ل}{۲}$ پر صفر ہوتا ہے

$$ما = \frac{و}{۲۴\ آ\ ے}\ لا^۲ (ل - لا)^۲$$

اور مرکز پر، جہاں لا = $\frac{ل}{۲}$، انصراف

$$= \frac{۱}{۲۴}\ \frac{و}{آ\ ے}\left(\frac{ل}{۲}\right)^۲ \times \left(\frac{ل}{۲}\right)^۲ = \frac{۱}{۳۸۴}\ \frac{و\ ل^۴}{آ\ ے}$$

صفحہ ۲۴۳ یا آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر کا $\frac{۱}{۵}$ (دیکھو مساوات (۱۲) دفعہ ۷۸)۔

خماؤ کے معیار کا نقشہ شکل ۱۲۳ میں دکھایا گیا ہے۔ دیکھو خماؤ کا معیار اسی طرح بدلتا ہے جس طرح کہ آزاد سِروں کی صورت میں ہوتا ہے کیونکہ یہاں + $\frac{۱}{۱۲}$ ول^۲ سے - $\frac{۱}{۲۴}$ ول^۲ تک بدلتا ہے یعنی $\frac{۱}{۸}$ ول^۲ کا تغیر ہوتا ہے جیسا کہ آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر کی صورت میں ہوتا ہے (دیکھو شکل ۶۵)۔ لیکن اب اعظم خماؤ کا معیار $\frac{۱}{۸}$ ول^۲ کی بجائے صرف $\frac{۱}{۱۲}$ ول^۲ ہے یعنی اگر تراش وہی ہو تو راست خماؤ کے




شکل ۱۲۳

زور کی اعظم حدت نسبت ۲ : ۳ میں گھٹ جائیگی ۔ یہاں اعظم خماؤ کا معیار اور اعظم جزی قوت ($\frac{1}{2}$ ول) دونوں ایک ہی تراشش پر واقع ہوتے ہیں ۔ ظاہر ہے کہ جھکاؤ کی زیادہ سے زیادہ مضبوطی حاصل کرنے کے لیے مرکز پر خماؤ کا معیار سروں پر کے خماؤ کے معیار کے مساوی ہونا چاہیے یعنی ہر ایک $\frac{1}{8}$ ول$^2$ کا نصف ہونا چاہیے ۔ اس صورت میں خماؤ کے معیار کے منحنی کی مساوات دفعہ ۸۷ کی مساوات (۷) سے حسب ذیل ہوگی۔

$$\text{م} = \text{آ ے}\frac{\text{فر}^2\text{ما}}{\text{فرلا}^2} = \frac{1}{2}\text{ولا}^2 - \frac{1}{2}\text{ول لا} + \frac{1}{16}\text{ول}^2$$

اس میں اوپر کی استعمال کی ہوئی مساوات سے صرف آخر کی یعنی مستقل رقم کا فرق ہے ۔ اس مساوات کو دو بار تکمل کر کے ما = ۰ جب کہ لا = ۰ اور لا = ل رکھنے سے، یا ایک بار تکمل کر کے تشاکل کی وجہ سے لا = $\frac{\text{ل}}{2}$ پر $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}$ = ۰ رکھنے سے سروں پر کا مطلوبہ ڈھال $\frac{1}{96}\frac{\text{ول}^3}{\text{آ ے}}$ یعنی آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر کے سروں کے ڈھال کا $\frac{1}{4}$ حاصل ہوتا ہے (دیکھو (۱۰) دفعہ ۸۷)۔

لداؤ کی دیگر قسمیں، جن میں و، لا کا ایک سادہ تفاعل ہو، اس طریقے سے آسانی سے حل ہوسکتی ہیں۔

ایک اور مثال کے طور پر فرض کرو کہ و = ۰ لیکن ایک سہارا بقدر فاصلہ صہ کے دھنس جاتا ہے ۔ دونوں سرے اُفقاً ثابت رہتے ہیں ۔ اس سرے پر مبدا لینے سے جو نہیں دھنستا

$$\text{آ ے}\frac{\text{فر}^4\text{ما}}{\text{فرلا}^4} = 0$$

$$\text{آ ے}\frac{\text{فر}^3\text{ما}}{\text{فرلا}^3} = \text{ق}$$

جہاں ق سارے فصل کی (مستقل) جزی قوت ہے ۔

$$\text{آ ے}\,\frac{\text{فر}^{2}\text{ما}}{\text{فرلا}^{2}} = \text{ق لا} + \text{م}$$

جہاں م سرے لا = ۰ پر خماؤ کا معیار ہے

$$\text{آ ے}\,\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = \frac{1}{2}\,\text{ق لا}^{2} + \text{م لا} + 0$$

غ ۲۱۲ اور لا = ل کے لیے $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = 0$ رکھنے سے

$$\text{م} = -\text{ق}\,\frac{\text{ل}}{2}$$

اور

$$\text{آ ے}\,\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = \frac{1}{2}\,\text{ق}\,(\text{لا}^{2} - \text{ل لا})$$

$$\text{آ ے ما} = \frac{1}{2}\,\text{ق}\left(\frac{\text{لا}^{3}}{3} - \frac{\text{ل لا}^{2}}{2}\right) + 0$$

لیکن ما = صہ جب کہ لا = ل اس لیے

$$\text{آ ے صہ} = \frac{\text{ق ل}^{3}}{2}\left(\frac{1}{3} - \frac{1}{2}\right) = -\frac{1}{12}\,\text{ق ل}^{3}$$

$$\text{ق} = -\frac{12\,\text{آ ے صہ}}{\text{ل}^{3}}$$

$$\text{م} = \frac{6\,\text{آ ے صہ}}{\text{ل}^{2}}$$

اور کسی مقام کا خماؤ کا معیار

$$= \frac{6\,\text{آ ے صہ}}{\text{ل}^{2}} - \frac{12\,\text{آ ے . لا . صہ}}{\text{ل}^{3}}$$

یہ ایک خطِ مستقیم ہے جو لا = ل پر قیمت $-\frac{6\,\text{آ ے صہ}}{\text{ل}^{2}}$ کو پہنچتا ہے۔

دونوں سہاروں کے ردِّ عمل مساوی اور مخالف ہونگے اور مقدار میں ق کے مساوی ہونگے۔

## ۸۵ - خماؤ کے معیار کے نقشے پر ثابت سروں کا اثر

اثر ــــ دربستہ شہتیر میں دیواروں یا پایوں کی طرف سے جو تثبیت کا معیار بوجھ پڑنے کے ساتھ ظہور میں آتا ہے وہ اگر اکیلا عمل کرے تو اس کا اثر یہ ہوگا کہ شہتیر سارے طول میں اوپر وار محدب ہوجائے۔ فرض کرو کہ ایک شہتیر پر صرف یہ "تثبیت کے جفت" عمل کرتے ہیں - ان کی وجہ سے فصل کے کسی نقطے پر خماؤ کا معیار آسانی سے اس طرح معلوم ہوسکتا ہے کہ شہتیر کو سادہ سہارا



شکل ۱۲۴ - تثبیتی جفتوں کا اثر

ہوا لیکن برآویختہ سمجھا جائے اور برآویختہ سروں پر ایسا بوجھ فرض کیا جائے جس سے سہاروں پر وہی معیار پیدا ہو جو دربستہ شہتیر کا تثبیت کا معیار ہے - اگر یہ تثبیت کے معیار مساوی ہوں تو ان سے سارے فصل میں اُسی مقدار کا ایک خماؤ کا معیار پیدا ہوگا ( دیکھو شکل ۶۷ ) - اگر دونوں سروں کے تثبیت کے معیار نا مساوی ہوں مثلاً سرے ا پر م ہو اور سرے ب پر م ب (شکل ۱۲۴) تو فصل میں خماؤ کا معیار م ا سے م ب تک ایک خطِ مستقیم میں بدلیگا یعنی ایک مستقل شرح کے ساتھ بدلیگا اور طالب علم اس کی تصدیق

ایک ایسے شہتیر کے خماؤ کے معیار کا نقشہ کھینچ کر کرسکتا ہے جو اپنے سہاروں سے برآویختہ ہو اور جس کے سروں پر بوجھ ہوں۔ اس سے فاصلہ لا پر تثبیت کے جفتوں کی وجہ سے خماؤ کا معیار حسب ذیل ہوگا:۔

صفحہ ۲۱۵

$$\text{مَ} = \text{م}_{\text{ا}} + \frac{\text{لا}}{\text{ل}} (\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ا}})$$ (دیکھو شکل ۱۲۴ب)

کسی دربستہ شہتیر کی کسی تراش پر خماؤ کا معیار اس مقدار مَ اور اس خماؤ کے معیار کا جبری مجموعہ ہوگا جو دیے ہوئے لداؤ سے ایک آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر کی صورت میں پیدا ہو۔

برآویختہ شہتیر کی مثال کا استعمال کیے بغیر کسی شہتیر کے لیے جس کے سرے "آزاد" نہ ہوں حسب ذیل نتائج پیش کیے جاسکتے ہیں:۔

فرض کرو کہ ا کے ذرا دائیں طرف جزی قوت $\text{ق}_{\text{ا}}$ ہے (شکل ۱۲۴ج) اور ب کے ذرا بائیں طرف $\text{ق}_{\text{ب}}$ ہے اور ا اور ب پر تقید کرنے والے معیار $\text{م}_{\text{ا}}$ اور $\text{م}_{\text{ب}}$ ہیں۔ فرض کرو کہ فصل پر بوجھ فی اکائی طول و ہے جو مستقل یا متغیر کچھ ہی ہوسکتا ہے۔ تب دفعہ ۷۷ کی طرح اور ا کو مبدا لینے سے

$$\frac{\text{فر}^2\text{م}}{\text{فرلا}^2} = \text{و} \quad \ldots\ldots\ldots (1)$$

$$\text{ق یا } \frac{\text{فرم}}{\text{فرلا}} = \int_0^{\text{لا}} \text{و فرلا} + \text{ق}_{\text{ا}} \quad \ldots\ldots\ldots (2)$$

کیونکہ ق = $\text{ق}_{\text{ا}}$ جب کہ لا = ۰

$$\text{تب م} = \int_0^{\text{لا}}\int_0^{\text{لا}} \text{و فرلا فرلا} + \text{ق}_{\text{ا}} \times \text{لا} + \text{م}_{\text{ا}} \quad \ldots\ldots\ldots (3)$$

کیونکہ م = $\text{م}_{\text{ا}}$ جب کہ لا = ۰، لا = ل رکھنے سے

$$\text{م}_{\text{ب}} = \int_{0}^{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}} \text{و فرلا فرلا} + \text{ق}_{\text{ا}} \times \text{ل} + \text{م}_{\text{ا}}$$

اس لیے $$\text{ق}_{\text{ا}} = \frac{\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ا}}}{\text{ل}} - \frac{1}{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}} \text{و فرلا فرلا} \quad ......... (۴)$$

دیکھو $\frac{1}{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}} \text{و فرلا فرلا}$ سرے ا پر کے ردِّ عمل کی قیمت ہوگی جب کہ $\text{م}_{\text{ب}} = \text{م}_{\text{ا}}$ یا جب کہ دونوں صفر ہوں جیسا کہ آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر میں ہوتا ہے۔

(۳) میں $\text{ق}_{\text{ا}}$ کی قیمت درج کرنے سے

$$\text{آ ے} \frac{\text{فر}^2\text{ا}}{\text{فرلا}^2} = \text{م} = \int_{0}^{\text{لا}}\int_{0}^{\text{لا}} \text{و فرلا فرلا} + (\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ا}})\frac{\text{لا}}{\text{ل}} + \text{م}_{\text{ا}}$$

$$- \frac{\text{لا}}{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}} \text{و فرلا فرلا} \quad ...... (۵)$$

یا نئی ترتیب کے ساتھ —

$$\text{م} = \text{م}_{\text{ا}} + (\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ا}})\frac{\text{لا}}{\text{ل}} + \int_{0}^{\text{لا}}\int_{0}^{\text{لا}} \text{و فرلا فرلا}$$

$$- \frac{\text{لا}}{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}} \text{و فرلا فرلا} \quad ...... (۶)$$

سرے آزاد ہوں تو $\text{م}_{\text{ا}} = \text{م}_{\text{ب}} = ۰$ اور

$$\text{م} = \int_{0}^{\text{لا}}\int_{0}^{\text{لا}} \text{و فرلا} - \frac{\text{لا}}{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}} \text{و فرلا فرلا}$$

صفحہ ۲۱۶ اور اگر سرے آزادانہ ہوں تو ایک مزید خماؤ کا معیار ہوگا جس کو لکھا جاسکتا ہے :-

$$\text{مَر} = \text{م}_{\text{ا}} + (\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ا}}) \frac{\text{لا}}{\text{ل}} \quad \ldots\ldots (۷)$$

یا

$$\text{مَر} = \text{م}_{\text{ا}} \frac{\text{ل} - \text{لا}}{\text{ل}} + \text{م}_{\text{ب}} \frac{\text{لا}}{\text{ل}} \quad \ldots\ldots (۷\text{ا})$$

یہی شکل دفعات ۸۷ اور ۸۹ میں استعمال کی جائیگی ۔

اس ترقیم کے ساتھ (۵) کو یوں لکھ سکتے ہیں :-

$$\text{آ}\text{ے} \frac{\text{فر}^{۲}\text{ما}}{\text{فرلا}^{۲}} = \text{مہ} + \text{مَر} = \text{مہ} + \text{م}_{\text{ا}} + (\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ا}}) \frac{\text{لا}}{\text{ل}} \quad \ldots\ldots (۸)$$

جہاں مہ ایک مماثل لداؤ کے آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر کے لیے کسی تراشش پر کا معیار ہے اور مَر سروں کے تثبیت کے معیاروں م_ا اور م_ب کی وجہ سے اس تراش پر خماؤ کا معیار ہے ۔ بالعموم مہ اور مَر مخالف علامتوں کے ہونگے ۔ اس لیے اگر مہ اور مَر دونوں کو ایک ہی اساسی خط کے ایک ہی جانب ترسیم کیا جائے تو کسی تراش پر خماؤ کا حقیقی معیار ان دونوں منحنیوں کے معینوں کے فرق سے تعبیر ہوگا (دیکھو شکل ۱۲۵) ۔

اُوپر کے تکملوں میں جبری علامات قرارداد کے مطابق اختیار کی جائیں (دیکھو دفعہ ۷۷) تو مہ اُوپر وار تقعر کے لیے منفی ہوگا - ردِ عمل




شکل ۱۲۵

ر_ا (= ـ ق_ا) اور ر_ب

مساوات (۴) سے معلوم ہوسکتے ہیں - اگر $\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ا}}$ مثبت ہو تو ا پر کا ردِّ عمل مقدار میں اُس صورت سے کہ سرے سادہ طور پر سہارے ہوئے ہوتے بقدر $\frac{1}{\text{ل}}(\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ا}})$ کے کم ہوگا اور ب پر کا ردِ عمل بقدر اسی مقدار کے زیادہ ہوگا -

## ۸۶ - دربستہ شہتیر کسی تشاکل لداؤ کے تحت -

مستقل تراش کے متشاکلاً لدئے ہوئے شہتیر کے لیے ظاہر ہے کہ سہاروں کے تثبیت کے جفت مساوی ہونگے اور شکل ۱۲۷ سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی فصل کے سروں پر مساوی جفت عمل کریں تو سارے فصل میں خماؤ کا معیار اسی کے مساوی ہوتا ہے - یا مساوات (۷) دفعہ ۸۵ سے اگر $\text{م}_{\text{ب}} = \text{م}_{\text{ا}}$ تو $\text{مَ} = \text{م}_{\text{ا}} = \text{م}_{\text{ب}}$ ہر تراش پر - اس لیے خماؤ کے معیار کے نقشے کے حاصل معین (دیکھو دفعہ ۸۵) آزاد سروں کی صورت کے خماؤ کے معیار کے منحنی اور ایک مستطیل کے معینوں کے فرق کے مساوی ہونگے کیونکہ شکل ۱۲۵ کا منحرف ا ط ق ب ایک مستطیل بن جائیگا - اور چونکہ حدود کے اندر

$$\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} \text{ یا } \text{ع} = \int \frac{\text{م}}{\text{آ ے}}\,\text{فرلا} \quad \text{(دیکھو (۳) دفعہ ۷۷)}$$

اس لیے اگر آ اور ے مستقل ہوں تو شہتیر کے دونوں سروں کے درمیان ڈھال کی تبدیلی $\frac{1}{\text{آ ے}}\int_0^{\text{ل}} \text{م فرلا}$ گزشتہ دفعہ کی ترقیم کے مطابق

$$= \frac{1}{\text{آ ے}}\int_0^{\text{ل}} (\text{مہ} + \text{مَ})\,\text{فرلا}$$

صفحہ ۲۱۷

جہاں ل فصل کا طول ہے اور مبدا ا ایک سہارے پر ہے - دربستہ شہتیر میں اگر دونوں سرے افقاً ثابت ہوں تو ڈھال کی یہ تبدیلی صفر ہوگی -

اس طرح

$$\int_{0}^{l} (مہ + مَر) \, فرلا = 0$$

یا $$- \int_{0}^{l} مَر \, فرلا = \int_{0}^{l} مہ \, فرلا$$ ............(۱)

یا $$- مَر = \frac{1}{l} \int_{0}^{l} مہ \, فرلا$$

اس کو یوں بھی لکھ سکتے ہیں :-

$$ر + رَ = 0$$ ............(۲)

جہاں ر = منحنی مہ کا رقبہ اور رَ = منحنی مَر یا منحرف ا ط ق ب کا رقبہ (شکل ۱۲۵) جو موجودہ خاص صورت میں ایک مستطیل ا ا َ ب َ ب ہے (شکل ۱۲۶)۔

$\int_{0}^{l} (مہ + مَر) \, فرلا$ پورے فصل پر خماؤ کے معیار کے نقشہ کے رقبے کو تعبیر کرتا ہے اور مساوات (۱) سے معلوم ہوتا ہے کہ مجموعی رقبہ صفر ہے یعنی ارتفاع مر (یا مَر) کے مستطیل اور سادہ طور پر سہارے ہوئے سروں کے شہتیر کے خماؤ معیار مہ کے منحنی دونوں کا رقبہ ایک ہی ہوگا اور - ر کے مساوی ہوگا، اور

مَر کی مستقل قیمت $(مر) = -\frac{1}{l} \int_{0}^{l} مہ \, فرلا$، اس کو تعبیر کرنے والے معین کا

طول $-\frac{ر}{l}$ ہوگا (ر اور مہ عموماً منفی ہونگے)۔

اس طرح ایک متشا کلاً لدے ہوئے شہتیر کے لیے خماؤ کے معیار کا نقشہ حاصل کرنے کے لیے پہلے خماؤ کے معیار کا نقشہ یہ سمجھ کر کھینچو کہ شہتیر

سادہ طور پر سہارا ہوا ہے (اج دجَ ب شکل ۱۲۶) اور پھر تمام معینوں کو بقدر اوسط معین کے گھٹا دو، یا بالفاظِ دیگر اساسی خط کو بقدر م کے بلند کر دو جو نقشہ اج دجَ ب کے اوسط معین سے یا (رقبہ اج دجَ ب) ÷ (طول اب) سے تعبیر ہوتا ہے۔



شکل ۱۲۶

نقاط ج اور جَ کے انتصاباً نیچے کے نقاط ن اور نَ انعطاف یا صفر خماؤ کے معیار کے نقاط ہیں، اور رقبے ااَج اور ب بَ جَ مل کر رقبہ ج دجَ کے مساوی اور علامت میں مخالف ہیں۔ ہموار بوجھ کے تحت ہموار ڈھال ا سے ن تک بڑھتا ہے اور ن پر رقبہ ااَج کے متناسب ہوتا ہے۔ ن سے وسط کی طرف ڈھال گھٹتا ہے اور وسط میں صفر ہوتا ہے اور یہاں ا سے شمار کر کے خماؤ کے معیار کے نقشے کا رقبہ صفر ہوتا ہے یعنی جتنا رقبہ مثبت ہے اُتنا ہی منفی ہے

صفحہ ۲۱۵ ڈھال اور انصراف حاصل خماؤ کے معیار کے نقشے سے دفعہ ۱۸ کے طریقے کی مدد سے حاصل ہو سکتے ہیں بشرطیکہ رقبوں کی علامت کا خیال رکھا جائے۔ یا دفعہ ۲ کا طریقہ اختیار کیا جا سکتا ہے اس بات کا لحاظ رکھ کر کہ خماؤ کے معیار کے نقشے کے مختلف حصے رقبے میں مختلف علامتوں کے ہیں اور یہ کہ دونوں سروں پر ڈھال اور انصراف صفر ہیں۔ ایک اور ممکن طریقہ یہ ہے کہ نقاطِ انعطاف (یا خیالی قبضوں) کے درمیان کے حصے ن نَ کو ایک علٰحدہ شہتیر سمجھا جائے جو دو برآمدہ بیرموں ان اور ب نَ کے سروں پر سہارا ہوا ہے۔

اگر سروں ا اور ب پر ڈھال صفر نہیں بلکہ مساوی مقدار عہ اور

مختلف علامت پر ثابت ہیں اور دونوں وسط کی طرف نچوار ہیں تو ڈھال کو دائیں طرف نچوار ہونے کی صورت میں مثبت سمجھنے سے مساوات (۱) حسب ذیل ہوجاتی ہے

$$\int_{0}^{ل} (مہ + مَ)\, فرلا = -۲ عہ . آ ے$$

یا
$$\int_{0}^{ل} مَ\, فرلا = - \int_{0}^{ل} مہ\, فرلا - ۲ عہ . آ ے$$

یا
$$مَ = - \frac{۱}{ل} \int_{0}^{ل} مہ\, فرلا - \frac{۲ عہ . آ ے}{ل}$$

مہ عموماً منفی ہوگا اور خماؤ کے زور کے اقل ہونے کے لیے مَ کی یہ قیمت مقدار میں مہ کی اعظم قیمت کے نصف کے مساوی ہونی چاہیے۔

مثال ۱ — ایک دربستہ شہتیر پر یکساں پھیلا ہوا بوجھ و فی اکائی فصل ہے۔ سادہ سہارے ہوئے شہتیر کے لیے خماؤ کے معیار کے نقشے کا (جو مکافی ہوگا دیکھو شکل ۶۵) رقبہ

$$= \frac{۲}{۳} \times \frac{۱}{۸} و ل^{۲} \times ل = \frac{۱}{۱۲} و ل^{۳}$$

اس لیے اوسط خماؤ کا معیار $\frac{۱}{۱۲}$ و ل$^{۲}$ ہوگا۔ شکل ۶۵ کے تمام معینوں کو بقدر $\frac{۱}{۱۲}$ و ل$^{۲}$ کے گھٹانے سے بالکل وہی نقشہ حاصل ہوتا ہے جو شکل ۱۲۳ میں دکھایا گیا ہے۔

مثال ۲ — ایک دربستہ شہتیر پر وسطی بوجھ و۔

سادہ سہارے ہوئے شہتیر کے لیے خماؤ کے معیار کا نقشہ شکل ۶۳ میں دکھایا گیا ہے۔ اس کا اوسط ارتفاع $\frac{۱}{۲} \times \frac{و ل}{۴}$ یا $\frac{و ل}{۸}$ کے متناسب ہے۔ اس لیے دربستہ شہتیر کے لیے خماؤ کے معیار کا نقشہ شکل ۱۲۷ کے

مطابق ہوگا ۔ نقاطِ انعطاف صریحاً سروں سے $\frac{1}{4}$ ل کے فاصلے پر ہیں،




شکل ۱۲۰

اور دونوں سروں پر اور وسط میں خماؤ کا معیار $\frac{و ل}{۸}$ ہے۔

صفحہ ۲۱۹ مبدار کو وسط میں یا ایک سرے پر دفعہ ۸۱ مساوات (۳) کا طریقہ استعمال کرنے سے اور علامتوں کا خیال رکھنے سے فرما دونوں حدوں پر صفر ہوتا ہے اور ما ایک حد پر، اور بوجھ کے تحت ڈلا وسطی انصراف

$$= \frac{۱}{آ ے}\left\{\left(\frac{۱}{۲}\times\frac{و ل}{۸}\times\frac{ل}{۴}\right)\left(\frac{ل}{۲}-\frac{۱}{۳}\,\frac{ل}{۴}\right)-\left(\frac{۱}{۲}\,\frac{و ل}{۸}\times\frac{ل}{۴}\right)\left(\frac{ل}{۴}\times\frac{۱}{۳}\right)\right\}$$

$$= \frac{و ل^{۳}}{۱۹۲\, آ ے}$$

۸۷ ـ دربستہ شہتیر کسی لداؤ کے ساتھ [۵] ـ دفعہ گزشتہ کی طرح اور اسی ترقیم کے ساتھ اگر آ اور ے مستقل ہوں تو

[۵] ـ اس صورت کو حل کرنے کا ایک متبادل طریقہ مصنف کی کتاب "نظریۂ تعمیر" میں دیا گیا ہے۔

$$\int_{0}^{ل} (مہ + مَ)\ فرلا = ۰$$

یا

$$مسا + مسَا = ۰ \qquad \ldots\ldots\ldots\ldots (۱)$$

یا مَ کی قیمت (۷) دفعہ ۸۵ سے لے کر رکھنے سے

$$\int_{0}^{ل} \left\{ مہ + م_{ا} + (م_{ب} - م_{ا}) \frac{لا}{ل} \right\} فرلا = ۰ \qquad \ldots\ldots (۲)$$

لداؤ کے متشاکل نہ ہونے کی وجہ سے $م_{ب}$ ضروری نہیں کہ $م_{ا}$ کے مساوی ہو اور رقبہ مسَا مستطیل نہیں بلکہ ایک منحرف ہوگا (شکل ۱۲۸) اور رقبوں مسا اور ـ مسَا کی مساوات تثبیت کے دونوں جفتوں $م_{ا}$ اور $م_{ب}$ کو معلوم کرنے کے لیے ناکافی ہے۔ لیکن ایک اور ربط حاصل کرنے کے لیے ہم دفعہ ۸۱ کا طریقہ اختیار کر سکتے ہیں۔ اس طرح ایک سرے مثلاً ا شکل ۱۲۸ کو مبداء لینے سے



شکل ۱۲۸

$$\frac{فر^{۲}ما}{فرلا^{۲}} = \frac{مہ + مَ}{آ ے}$$

لا سے ضرب دے کر حدود صفر اور ل کے درمیان تکمل بالحصص کرنے سے

$$\left(\text{لا}\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}-\text{ما}\right)_{\text{۰}}^{\text{ل}}=\frac{\text{۱}}{\text{آے}}\int_{\text{۰}}^{\text{ل}}(\text{مہ}+\text{مَر})\,\text{لا فرلا}$$

$$=\frac{\text{۱}}{\text{آے}}\left(\int_{\text{۰}}^{\text{ل}}\text{مہ لا فرلا}+\int_{\text{۰}}^{\text{ل}}\text{مَر لا فرلا}\right)$$

یا

$$\text{آے}\left(\text{لا}\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}-\text{ما}\right)_{\text{۰}}^{\text{ل}}=\text{س لاَ}+\text{سَ لاَ}$$

جہاں لاَ اور لاَ رقبوں س اور سَ کے مراکزِ ہندسی کے فاصلے مبداء سے ہیں - اب رقم

$$\left(\text{لا}\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}-\text{ما}\right)_{\text{۰}}^{\text{ل}}$$

صریحاً صفر ہے کیونکہ اس کا ہر ایک حصّہ دونوں حدول لا = ل اور لا = ۰ پر صفر ہوتا ہے - اس لیے

$$\text{س لاَ}+\text{سَ لاَ}=\text{۰}=\int_{\text{۰}}^{\text{ل}}\text{مہ لا فرلا}+\int_{\text{۰}}^{\text{ل}}\text{مَر لا فرلا}\;\ldots\ldots\;(\text{۳})$$

صفحہ ۲۲۰

یعنی رقبوں س اور سَ کے باہم خود مساوی ہونے کے علاوہ سروں کے گرد اُن کے معیار بھی مقدار میں باہم مساوی ہیں، یا بالفاظِ دیگر ان کے مرکزِ ہندسی ایک ہی انتصابی خط میں ہونگے (دیکھو شکل ۱۲۸ ت) -

صریحاً شکل ۱۲۸ سے، رقبہ ا ط ق ب یا $\text{سَ}=\frac{\text{مآ}+\text{مب}}{\text{۲}}\times\text{ل}$

اس لیے (۱) سے

$$\frac{\text{مآ}+\text{مب}}{\text{۲}}\times\text{ل}=-\text{س}\;\ldots\ldots\ldots\;(\text{۴})$$

اور منحرف کو وتر ط ب کے ذریعے مثلثوں میں تقسیم کرکے ا (شکل ۱۲۸ ب) کے گرد معیار لینے سے :-

$$\text{س لاَ} = \left(\frac{1}{2}\,\text{م}_{\text{ا}}\times\text{ل}\times\frac{1}{3}\,\text{ل}\right) + \left(\frac{1}{2}\,\text{م}_{\text{ب}}\times\text{ل}\times\frac{2}{3}\,\text{ل}\right)$$

$$= \frac{1}{6}\,\text{ل}^2\left(\text{م}_{\text{ا}}+2\,\text{م}_{\text{ب}}\right) \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۴)$$

یا (۳) سے $\frac{1}{6}\,\text{ل}^2\left(\text{م}_{\text{ا}}+2\,\text{م}_{\text{ب}}\right) = -\,\text{س لاَ}$ ............ (۵)

یا $\text{م}_{\text{ا}}+2\,\text{م}_{\text{ب}} = -\frac{6}{\text{ل}^2}\times\text{س لاَ}$

اور (۴) سے $\text{م}_{\text{ا}}+\text{م}_{\text{ب}} = -\frac{2}{\text{ل}}\times\text{س}$

اس طرح $\text{م}_{\text{ب}} = \frac{2\,\text{س}}{\text{ل}} - \frac{6\,\text{س لاَ}}{\text{ل}^2}$

یا $\frac{2\,\text{س}}{\text{ل}}\left(1-\frac{3\,\text{لاَ}}{\text{ل}}\right)$ ............ (۶)

اور $\text{م}_{\text{ا}} = 6\,\frac{\text{س لاَ}}{\text{ل}^2} - 4\,\frac{\text{س}}{\text{ل}}$

یا $\frac{2\,\text{س}}{\text{ل}}\left(\frac{3\,\text{لاَ}}{\text{ل}}-2\right)$ ............ (۷)

اس طرح تثبیت کے معیار خماؤ کے معیار کے نقشے کے رقبے (س) کی اور ایک سہارے کے گرد اس کے معیار (س لاَ) کی یا ایک سہارے سے اِس کے مرکز ہندسی کے فاصلے کی رقوم میں معلوم ہوگئے۔ اب منحرف ا ط ق ب (شکل ۱۲۸ء) کھینچا جاسکتا ہے اور اس منحرف کے اور سادہ سہارے ہوئے شہتیر کے خماؤ کے معیار کے نقشے کے معینوں کے فرق سے دربستہ شہتیر کے خماؤ کے معیار حاصل ہونگے۔ حاصل نقشہ شکل ۱۲۸ء میں سایہ دار دکھایا گیا ہے۔ علامتوں کے متعلق دفعہ ،، کی

قرار داد کی رُو سے مہ کی ان قیمتوں کے لیے جو اُوپر وار تقعر پیدا کریں رقبہ س کو منفی سمجھنا چاہیے ۔ اگر لداؤ ایسا ہو کہ اس سے پیدا ہونے والے خماؤ کے معیار کا رقبہ اور اس کا معیار آسانی سے محسوب ہو سکتے ہیں تو مب اور مم جبری یا حسابی طور پر مساواتوں (٦) اور (٧) سے حاصل ہو سکتے ہیں اور پھر کسی اور مقام کا خماؤ کا معیار دفعہ ۸۵ کی مساوات (۸) سے حاصل ہو سکتا ہے۔ غیر منتظم لداؤ کی صورت میں یہ عمل ترسیماً کیا جا سکتا ہے۔ مقدار س × لاَ اس صورت میں لاَ معلوم کیے بغیر مبداء ا کو قطب مان کر ایک "مشتق رقبے" کے ذریعے آسانی سے حاصل ہو سکتی ہے جیسا کہ دفعہ ٦٨ شکل ۵۵ میں کیا گیا ہے۔

جب حاصل خماؤ کے معیار کا نقشہ حاصل ہو جائے تو دفعہ ۸۲ کے دونوں ترسیمی طریقوں میں سے کوئی بھی طریقہ اختیار کر کے شہتیر کے کسی نقطے پر ڈھال اور انصراف معلوم کر سکتے ہیں۔ اس میں رقبوں کی علامتوں کے اختلاف کا خیال رکھا جائے اور ڈھال اور انصراف دونوں کے منحنی سروں پر صفر سے شروع کیے جائیں۔ یا دفعہ ۸۱ (ب) اور (ج) کے طریقے اختیار کیے جا سکتے ہیں۔ اس میں خماؤ کے معیار کے نقشے کے رقبوں سے ڈھال محسوب کرتے وقت یا ان رقبوں کے معیاروں سے انصراف محسوب کرتے وقت مختلف علامتوں کا خیال رکھا جائے۔ جب خماؤ کا معیار معلوم ہو جائے تو در بستہ شہتیر کے ڈھال، انصراف، وغیرہ، معلوم کرنے کا مسئلہ صرف سہارے ہوئے شہتیر سے بھی آسان ہوتا ہے کیونکہ سروں کے ڈھال عموماً صفر ہوتے ہیں۔ غیر متناکل بوجھ کے تحت در بستہ شہتیر کے جزی زور کا نقشہ بالکل اسی طرح بدلتا ہے جس طرح متناظر آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر کی صورت میں بدلتا ہے کیونکہ $\left(\frac{\text{فرق}}{\text{فرلا}} = \text{و}\right)$، لیکن سروں پر کے ردِ عمل مختلف ہونگے، جیسا کہ مساوات (۴) دفعہ ۸۵ میں دکھایا گیا ہے۔ ایک ردِ عمل (مب) بقدر $\frac{1}{ل}$ (مب - مم) کے بڑھ جائیگا اور

صفحہ ۲۲۱

دوسرا (س) بقدر اسی مقدار کے گھٹ جائیگا لیکن یہ مقدار مثبت یا منفی ہوسکتی ہے ۔

اگر شہتیر کے سرے اس طرح دربستہ ہوں کہ سروں کے ڈھال صفر نہ ہوں تو مساوات (۱) حسبِ ذیل ہوجاتی ہے :۔

$$\text{س} + \text{سَ} = \text{آے} (\text{ع}_{\text{ب}} - \text{ع}_{\text{ا}})$$

جہاں عب اور عا سروں ب اور ا کے ثابت ڈھال ہیں اور مثبت سمجھے جائینگے اگر دائیں طرف بچوار ہوں ( بالعموم ان کی علامتیں مختلف ہونگی ) ۔
اس طرح مساوات (۳) حسبِ ذیل ہوگی :۔

$$\text{س لا} + \text{سَ لاَ} = \text{آے} \cdot \text{ل} \cdot \text{ع}_{\text{ب}}$$

اور مب اور ما کی قیمتیں حسبِ ذیل ہونگی :۔

$$\text{م}_{\text{ب}} = \frac{\text{۲س}}{\text{ل}} - \frac{\text{۶س لاَ}}{\text{ل}^{۲}} + \frac{\text{۲(۲ع}_{\text{ب}} + \text{ع}_{\text{ا}}\text{) آے}}{\text{ل}}$$

$$\text{م}_{\text{ا}} = \frac{\text{۶س لاَ}}{\text{ل}^{۲}} - \frac{\text{۴س}}{\text{ل}} - \text{۲} \frac{(\text{ع}_{\text{ب}} + \text{۲ع}_{\text{ا}})\text{ آے}}{\text{ل}}$$

(رقبہ س کے منفی ہونے کی وجہ سے) دونوں سروں کا ڈھال وسط کی طرف ہونے کی صورت میں ما اور مب کی یہ قیمتیں (۶) اور (۷) سے کم ہونگی الا اس کے کہ عب اور عا مقدار میں بہت نا مساوی ہوں ۔
ایک دی ہوئی تراش سے جھکاؤ کی زیادہ سے زیادہ مضبوطی حاصل کرنے کے لیے یہ ضروری ہوگا کہ دونوں تثبیت کے معیاروں مب اور ما کو آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر کے اعظم خماؤ کے معیار کے نصف کے مساوی اور مخالف بنایا جائے ۔ اس کے لیے سروں کے جو ڈھال درکار ہونگے اُن کا حساب آسان ہے لیکن عملاً اُن کو حاصل کرنا

مشکل ہے۔

مثال ۱۔ فصل ل کے ایک دوبستہ شہتیر پر ایک بوجھ و ایک سرے سے $\frac{1}{4}$ل کے فاصلے پر ہے۔ خماؤ کے معیار کا نقشہ، نقاطِ انعطاف، بوجھ کے نیچے انصراف، اور اعظم انصراف کا محل اور مقدار معلوم کرو۔

آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر کی صورت میں ج پر خماؤ کا معیار (شکل ۱۲۹) $\frac{3}{4}$و $\times \frac{1}{4}$ل $= \frac{3}{16}$ول ہوگا۔ تب خماؤ کے معیار کے نقشے کو دو حصّوں ا د ج اور ج د ب میں تقسیم کرکے ا پر مبداء لینے اور اوپر کی ترقیم اختیار کرنے سے




شکل ۱۲۹

$$\text{س}\,\bar{\text{ا}} = -\left\{\left(\tfrac{1}{2} \times \tfrac{3}{4}\text{ل} \times \tfrac{3}{16}\text{ول} \times \tfrac{2}{3} \times \tfrac{3}{4}\text{ل}\right) + \left(\tfrac{1}{2} \times \tfrac{1}{4}\text{ل} \times \tfrac{3}{16}\text{ول}\right)\left(\tfrac{3}{4}\text{ل} + \tfrac{1}{3} \times \tfrac{1}{4}\text{ل}\right)\right\} = -\tfrac{7}{128}\,\text{ول}^3$$

صفحہ ۳۲۲

$$\text{س} = -\tfrac{1}{2} \times \tfrac{3}{16}\text{ول} \times \text{ل} = -\tfrac{3}{32}\,\text{ول}^2$$

اور (۶) سے

$$\text{م}_{\text{ب}} = \text{ول}\left(-\tfrac{3}{16} + \tfrac{21}{64}\right) = +\tfrac{9}{64}\text{ول}$$

$$\text{م}_{\text{ا}} = \text{ول}\left(-\tfrac{21}{64} + \tfrac{3}{8}\right) = +\tfrac{3}{64}\text{ول}$$

اب حاصل خماؤ کے معیار کے نقشے کو خط گ ھ شکل ۱۲۹ کے ذریعے مکمل کیا جاسکتا ہے۔

ب کے گرد معیار لینے سے

$$\frac{۱}{۴} و ل - م_{ا} \times ل + \frac{۳}{۶۴} و ل = \frac{۹}{۶۴} و ل$$

$$م_{ا} = \frac{۵}{۳۲} و$$

$$م_{ب} = \frac{۲۷}{۳۲} و$$

اس سے جزی قوت کا نقشہ کھینچ لیا جاسکتا ہے۔
بڑے حصے ا ج میں ا کو مبداء لینے سے

$$مہ = -\frac{۱}{۴} و لا$$

$$مہ + مَ = مہ + م_{ا} + \frac{لا}{ل}\left(م_{ب} - م_{ا}\right)$$

$$= -\frac{۱}{۴} و لا + \frac{۳}{۶۴} و ل + \frac{۳}{۳۲} و لا$$

$$= و\left(\frac{۳}{۶۴} ل - \frac{۵}{۳۲} لا\right)$$

یہ $لا = \frac{۳}{۱۰} ل$ کے لیے صفر ہوتا ہے جس سے نقطۂ انعطاف ع حاصل ہوگا (شکل ۱۲۹)۔

چھوٹے حصے ج ب کے لیے

$$مہ = -\frac{۳}{۴} و (ل - لا)$$

$$مہ + مَ = -\frac{۳}{۴} و (ل - لا) + \frac{۳}{۶۴} و ل + \frac{۳}{۳۲} و لا$$

$$= و\left(-\frac{۴۵}{۶۴} ل + \frac{۲۷}{۳۲} لا\right)$$

یہ $لا = \frac{۵}{۶} ل$ کے لیے صفر ہوتا ہے جس سے نقطۂ انعطاف ف

حاصل ہوگا۔

دائیں طرف نجوار ڈھال کو مثبت لینے سے ا سے ج تک

$$\text{ع} = \frac{\text{و}}{\text{ے آ}} \int_0^{\text{لا}} \left(-\frac{5}{32}\text{لا} + \frac{3}{64}\text{ل}\right) \text{فرلا} = \frac{\text{و}}{64\,\text{ے آ}} \left(-5\,\text{لا}^2 + 3\,\text{ل لا}\right)$$

یہ $\text{لا} = \frac{3}{5}\text{ل}$ کے لیے صفر ہوتا ہے جس سے اعظم انصراف کا محل حاصل ہوگا۔ خماؤ کے معیار کے نقشے، شکل ۱۲۹، کو ایک نظر دیکھنے سے ظاہر ہوگا کہ ا سے اس کا فاصلہ نقطۂ انعطاف ع کے ا سے فاصلے کا دوگنا ہے۔

ج پر جہاں $\text{لا} = \frac{3}{4}\text{ل}$ :-

$$\text{ع}_{\text{ج}} = \frac{\text{و ل}^2}{64\,\text{ے آ}} \left(-5 \times \frac{9}{16} + \frac{9}{4}\right) = -\frac{9}{1024} \cdot \frac{\text{و ل}^2}{\text{ے آ}}$$

ج سے ب تک ڈھال

$$\text{ع} = \text{ع}_{\text{ج}} + \frac{\text{و}}{\text{ے آ}} \int_{\frac{3}{4}\text{ل}}^{\text{لا}} \left(-\frac{45}{64}\text{ل} + \frac{27}{32}\text{لا}\right) \text{فرلا}$$

$$= -\frac{9}{1024} \frac{\text{و ل}^2}{\text{ے آ}} + \frac{\text{و}}{64\,\text{ے آ}} \left(-45\,\text{ل لا} + 27\,\text{لا}^2\right)_{\frac{3}{4}\text{ل}}^{\text{لا}}$$

جو $\frac{3}{4}$ل اور ل کے درمیان کسی قیمت کے لیے صفر نہیں ہوتا۔

ا سے ج تک انصراف

$$\text{ما} = \int \text{ع}\,\text{فرلا} = \frac{\text{و}}{64\,\text{ے آ}} \int_0^{\text{لا}} \left(-5\,\text{لا}^2 + 3\,\text{ل لا}\right) \text{فرلا}$$

$$= \frac{\text{و}}{64\,\text{ے آ}} \left(-\frac{5}{3}\text{لا}^3 + \frac{3}{2}\text{ل لا}^2\right)$$

ج پر جہاں $\text{لا} = \frac{3}{4}\text{ل}$ :-

صفحہ ۲۲۳

$$ما_ج = +\frac{۹}{۴۰۹۶} \frac{و ل^۳}{ے آ}$$

لا = $\frac{۳}{۸}$ ل پر $\qquad ما_{اعظم} = +\frac{۹}{۳۲۰۰} \cdot \frac{و ل^۳}{ے آ}$

لا = $\frac{ل}{۲}$ پر $\qquad ما = +\frac{۱}{۳۸۴} \cdot \frac{و ل^۳}{ے آ}$

ج سے ب تک انصراف

$$ما = ما_ج + \int_{\frac{ل}{۴}}^{لا} ع\, فرلا = +\frac{۹}{۴۰۹۶} \cdot \frac{و ل^۳}{ے آ} + \frac{و}{۶۴ ے آ} \int_{\frac{ل}{۴}}^{لا} (۱۸ ل^۲$$

$$- ۵۴ ل لا + ۲۷ لا^۲)\, فرلا$$

$$= \frac{و}{۶۴ ے آ} \left\{ +\frac{۹}{۶۴} ل^۳ + (۱۸ ل^۲ لا - \frac{۴۵}{۲} ل لا^۲ + ۹ لا^۳)_{\frac{ل}{۴}}^{لا} \right\}$$

$$= \frac{۹ و}{۱۲۸ ے آ} (۲ لا^۳ - ۵ ل لا^۲ + ۴ ل^۲ لا - ل^۳)$$

**مثال ۲** — یہ زیادہ عام مسئلہ کہ ایک بوجھ و ایک دربستہ شہتیر پر



شکل ۱۳۰

ایک سہارے ا سے فاصلہ ل پر اور دوسرے سہارے ب سے فاصلہ ب پر

رکھا ہوا ہے بالکل اسی طرح حل کیا جاسکتا ہے۔

اگر ا > ب اور ا کو مبدا ار لیا جائے (شکل ۱۳۰ ج) تو

$$\text{م}_{\text{ا}} = \frac{\text{و ا ب}^2}{(\text{ا} + \text{ب})^2} \quad ، \quad \text{م}_{\text{ب}} = \frac{\text{و ا}^2\text{ب}}{(\text{ا} + \text{ب})^2}$$

$$\text{ر}_{\text{ا}} = \text{و}\,\frac{\text{ب}^2(\text{۳ا} + \text{ب})}{(\text{ا} + \text{ب})^3} \quad ، \quad \text{ر}_{\text{ب}} = \text{و}\,\frac{\text{ا}^2(\text{ا} + \text{۳ب})}{(\text{ا} + \text{ب})^3}$$

نقاطِ انعطاف یہ ہونگے :-

$$\text{لا} = \frac{\text{ا}}{\text{۳ا} + \text{ب}}(\text{ا} + \text{ب}) \quad \text{اور} \quad \text{لا} = \frac{\text{ا} + \text{۲ب}}{\text{ا} + \text{۳ب}}(\text{ا} + \text{ب})$$

بوجھ کے نیچے ڈھال

$$\text{ع} = -\frac{\text{و ا}^2\text{ب}^2(\text{ا} - \text{ب})}{\text{۲ آ ے }(\text{ا} + \text{ب})^3}$$

صفحہ ۲۲۴

صفر ڈھال اور اعظم انصراف کا محل یہ ہوگا :-

$$\text{لا} = \frac{\text{۲ا}}{\text{۳ا} + \text{ب}}(\text{ا} + \text{ب})$$

اور جب کہ ب = ۰ تو یہ $\frac{2}{3}$ (ا + ب) ہو جائیگا یعنی اعظم انصراف دربستہ شہتیر میں ہمیشہ فصل کے وسطی ثلث کے اندر رہتا ہے۔

بوجھ کے نیچے انصراف

$$\text{ا} = \frac{\text{و ا}^3\text{ب}^3}{\text{۳ آ ے }(\text{ا} + \text{ب})^3}$$

جو آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر کا $\frac{\text{اب}}{(\text{ا} + \text{ب})^2}$ گنا ہے۔

$$\text{اعظم انصراف} = \frac{2}{3}\,\frac{\text{و ا}^3\text{ب}^2}{(\text{۳ا} + \text{ب})^2\text{ آ ے}}$$

اور فصل کے وسط میں انصراف $= \dfrac{\text{و ب}^2 (\text{۳ ا} - \text{ب})}{\text{۴۸ آ لے}}$

**۸۸ - متغیر تراش کے دربستہ شہتیر** ——— دفعہ ۸۳ میں ہم اس پر غور کر چکے ہیں کہ متغیر تراش کا سادہ شہتیروں کے انصراف پر کیا اثر پڑتا ہے اور دفعہ ۸۷ میں مستقل تراش کے دربستہ شہتیروں سے بحث کی گئی ہے۔ اس لیے مختصراً یہ بتا دینا کافی ہوگا کہ مقدار آ مستقل نہ ہو تو دفعہ ۸۷ کے عمل میں کیا ترمیم کرنی پڑیگی۔ یہ ترمیم اس پر مشتمل ہے کہ سارے عمل میں م کی بجائے $\frac{\text{م}}{\text{آ}}$ کو متغیر سمجھا جائے۔ اس طرح اگر وہی ترقیم اختیار کی جائے تو چونکہ ڈھال کی مجموعی تبدیلی صفر ہے اس لیے

$$\int_0^{\text{ل}} \frac{\text{فر}^2\text{ا}}{\text{فرلا}^2}\,\text{فرلا} = \frac{1}{\text{لے}}\int_0^{\text{ل}} \frac{\text{مہ} + \text{مَ}}{\text{آ}}\,\text{فرلا} = \frac{1}{\text{لے}}\int_0^{\text{ل}} \Big[\frac{\text{مہ}}{\text{آ}} + \frac{1}{\text{آ}}\Big\{\text{م}_{\text{ا}} + (\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ا}})\frac{\text{لا}}{\text{ل}}\Big\}\Big]\,\text{فرلا} = ۰$$

$$\text{یا}\quad \int_0^{\text{ل}} \frac{\text{مہ}}{\text{آ}}\,\text{فرلا} + \text{م}_{\text{ا}}\int_0^{\text{ل}} \frac{\text{فرلا}}{\text{آ}} + \frac{\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ا}}}{\text{ل}}\int_0^{\text{ل}} \frac{\text{لا}}{\text{آ}}\,\text{فرلا} = ۰ \quad \ldots\ldots\ldots (۱)$$

نیز، چونکہ بلندی کی مجموعی تبدیلی صفر ہے اس لیے $\left(\text{لا}\frac{\text{فرا}}{\text{فرلا}} - \text{ا}\right)_0^{\text{ل}}$ صفر ہوگا یعنی

$$\frac{1}{\text{لے}}\int_0^{\text{ل}} \Big(\frac{\text{مہ} + \text{مَ}}{\text{آ}}\Big)\text{لا فرلا} = \frac{1}{\text{لے}}\int_0^{\text{ل}} \Big[\frac{\text{مہ}}{\text{آ}} + \frac{1}{\text{آ}}\Big\{\text{م}_{\text{ا}} + (\text{م}_{\text{ا}} - \text{م}_{\text{ب}})\frac{\text{لا}}{\text{ل}}\Big\}\Big]\text{لا فرلا} = ۰$$

$$\text{یا}\quad \int_0^{\text{ل}} \frac{\text{مہ لا}}{\text{آ}}\,\text{فرلا} + \text{م}_{\text{ا}}\int_0^{\text{ل}} \frac{\text{لا}}{\text{آ}}\,\text{فرلا} + \frac{\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ا}}}{\text{ل}}\int_0^{\text{ل}} \frac{\text{لا}^2}{\text{آ}}\,\text{فرلا} = ۰ \quad \ldots\ldots (۲)$$

یعنی منحنیوں $\frac{\text{مہ}}{\text{آ}}$ اور $\frac{\text{مَ}}{\text{آ}}$ کے تحت کے رقبے مساوی ہونگے اور ان کے

مرکزِ ہندسی ایک ہی انتصابی خط میں ہونگے۔ لیکن منحنی $م_ب$ عام طور پر خطِ مستقیم نہیں ہوگا اس لیے ان دونوں مساواتوں کی دوسری اور تیسری رقمیں ایسی سادہ شکل میں تحویل نہیں ہوتیں جیسی کہ آ کے مستقل ہونے کی صورت میں ہوتی ہیں۔ مہ اور آ، لا کے معلومہ تفاعل ہوں تو مساواتوں (۱) اور (۲) کی ہر رقم کو علٰحدہ علٰحدہ تکمل کیا جاسکتا ہے۔ اس سے دو سادہ ہمزاد مساواتیں حاصل ہونگی جن میں مجہول مقداریں $م_ا$ اور $\frac{1}{ل}(م_ا - م_ب)$ ہیں۔ جب یہ حل ہوجائیں تو $م_ا$ اور $م_ب$ معلوم ہوجائینگے۔

عصو، ۲۲۵

اگر مہ بے قاعدہ طور پر بدلے، یا اوپر کے تکمل بہت دقت طلب ہوں تو مقداروں $\frac{مہ\,لا}{آ}$ اور $\frac{مہ}{آ}$ کا تکمل ترسیمی طور پر کیا جاسکتا ہے یعنی اس طرح کہ فصل کو اساس مان کر $\frac{مہ\,لا}{آ}$ اور $\frac{مہ}{آ}$ کے منحنی کھینچے جائیں اور ان کا رقبہ صفر سے ل تک معلوم کیا جائے۔

اور اگر آ کسی ایسے اختیاری لیکن مختص طریقے پر بدلے کہ اس کو لا کے تفاعل کے طور پر بیان نہ کیا جاسکے، یا اس سے اوپر کے تکمل تکلیف دہ ہوجائیں تو (۱) اور (۲) کی تینوں مقداروں کا تکمل ترسیماً کیا جائے یعنی منحنیوں

$$\frac{مہ}{آ}\text{، }\frac{ا}{آ}\text{، }\frac{لا}{آ}\text{، }\frac{مہ\,لا}{آ}\text{، }\frac{لا}{آ}\text{ اور }\frac{لا^2}{آ}$$

کو فصل کے اساس پر کھینچ کر ان کا رقبہ صفر سے ل تک معلوم کیا جائے۔ اس کے لیے صرف پانچ عمل درکار ہونگے کیونکہ تیسرا اور پانچواں منحنی ایک ہی ہیں۔ آسانی کے لیے یہ کیا جاسکتا ہے کہ $\int_0^{ل} \frac{لا^2}{آ}\,فرلا$ کی قیمت کے لیے $\int_0^{ل} \frac{لا}{آ}\,فرلا$ کو اسے اس کے مرکزِ ہندسی کے فاصلے سے ضرب دیا جائے یا رقبہ

$\int_{0}^{l} \frac{لا}{ا} فرلا$ کا معیار دفعہ ۶۸ کے "دو مشتق رقبے والے" طریقے سے لیا جائے۔

اسی طرح کا عمل منحنیوں ($\frac{لا}{ا}$ اور $\frac{1}{ا}$) اور ($\frac{مہ لا}{ا}$ اور $\frac{مہ}{ا}$) کے لیے بھی درست ہوگا۔

دیکھو چونکہ مہ + مر کی جبری قیمت لی گئی ہے اس لیے (۱) اور (۲) کی پہلی رقمیں منفی ہونگی۔

جب مر اور مب معلوم ہو چکیں لیکن خماؤ کے معیار کا نقشہ اُسی طرح کھینچا جا سکتا ہے جس طرح ا کے مستقل ہونے کی صورت میں کھینچا جاتا ہے۔ حاصل خماؤ کے معیار کے نقشے کا حاصل رقبہ ضروری نہیں کہ صفر ہو اور نہ ا یا ب کے گرد اس کے معیار کا صفر ہونا ضروری ہے۔

اگر سروں ا اور ب کے ڈھال (شکل ۱۲۸) صفر نہ ہوں بلکہ زاویوں عہ اور عب پر ثابت ہوں تو ان کو دائیں طرف بخوار ہونے کی صورت میں مثبت سمجھنے سے مساوات (۱) کی بائیں جانب سے (عب - عہ) ہو جائیگی۔ عہ اور عب بالعموم مخالف علامتوں کے ہونگے۔ اور مساوات (۲) کی بائیں جانب سے ل عب ہو جائیگی۔ مبدا ا پر ہے۔

خاص صورت — اگر لداؤ فصل کے وسط کے گرد متشاکل ہو اور ا کی قیمتیں بھی فصل کے وسط کے گرد متشاکل ہوں تو چونکہ $\frac{مہ}{ا}$ اور $\frac{مر}{ا}$ کے نقشوں کے مرکز ہندسی دونوں سروں سے $\frac{ل}{۲}$ کے فاصلے پر ہونگے اس لیے

مر = مب، اور مساوات (۱) حسب ذیل ہو جائیگی:-

$$\int_{0}^{l} \frac{مہ}{ا} فرلا + مر \int_{0}^{l} \frac{فرلا}{ا} = ۰$$ عنوان ۲۲۶

$$مر = مب = - \int_{0}^{l} \frac{مہ}{ا} فرلا \div \int_{0}^{l} \frac{فرلا}{ا}$$

اور چونکہ شہتیر فصل کے وسط میں اُفقی ہے اس لیے

$$م_ا = م_ب = -\int_{.}^{\frac{ل}{۲}} \frac{م}{آ} فرلا \div \int_{.}^{\frac{ل}{۲}} \frac{فرلا}{آ}$$

جس میں مبدا سرے پر یا وسط میں لیا جائے جس میں بھی سہولت ہو۔

ترسیمی طریقے کی متبادل شکل ـــــ ترسیمی حل کے لیے اوپر کی مساواتوں (۱) اور (۲) کو رقبوں اور رقبوں کے معیاروں کی مساواتوں کی شکل میں رکھنے کے لیے سہولت اس میں ہوگی کہ حسب ذیل عمل کیا جائے یتنبّت کے دونوں جفتوں سے علیحدہ علیحدہ بحث کرو اور ان کے اثرات کو جمع کرو۔ بالفاظ دیگر مَ کو دو حصوں میں تقسیم کرو اور منحرف ا ط ق ب شکل ۱۲۸ کے معینوں کو مثلثوں ا ط ب اور ط ق ب یا ا ط ب اور ا ق ب کے معینوں کا حاصل جمع سمجھو۔ اس طرح




شکل ۱۳۱

ا کو مبدا لے کر فاصلہ لا پر

$$م = م_ا \frac{ل - لا}{ل} + م_ب \cdot \frac{لا}{ل}$$

اور

$$\frac{م}{آ} = م_ا \frac{ل - لا}{آ ل} + م_ب \cdot \frac{لا}{آ ل}$$

فرض کرو کہ $م_ا = ع\, م_۱$ اور $م_ب = ب\, م_۲$ جہاں $م_۱$ اور $م_۲$ تثبیت کے جفتوں کی کوئی مساوی یا غیر مساوی مفوضہ قیمتیں ہیں۔ خطوط ط ب اور ق ا کھینچو جو $م_۱ \frac{ل - لا}{ل}$ اور $م_۲ \frac{لا}{ل}$ کو تعبیر کریں جیسا کہ شکل ۱۳۱ میں دکھایا گیا ہے۔ اور ہر ایک معین کو آ سے تقسیم کر کے منحنی رت ج اور س ک ا یا

$$م_۱ \frac{ل - لا}{آ ل} \quad \text{اور} \quad م_۲ \frac{لا}{آ ل}$$

حاصل کرو جیسا کہ شکل ۱۳۱ میں دکھایا گیا ہے۔

فرض کرو کہ منحنیوں $\frac{م_۱}{آ} \cdot \frac{ل - لا}{ل}$ اور $\frac{م_۲}{آ} \cdot \frac{لا}{ل}$ کے تحت کے رقبے علی الترتیب $س_۱$ اور $س_۲$ ہیں اور ان کے مراکزِ ہندسی کے فاصلے مبدا ا سے $لا_۱$ اور $لا_۲$ ہیں۔ فرض کرو کہ صرف س اور لا آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر کے منحنی $\frac{مہ}{آ}$ سے متعلق ہیں۔ تب چونکہ دربستہ شہتیر میں ڈھال کی تبدیلی صفر ہے اس لیے $\int_0^{ل} \frac{مہ + م}{آ}$ فرلا = ۰ یا

$$س + ع\, س_۱ + ب\, س_۲ = ۰ \qquad \ldots\ldots\ldots (۳)$$

اور چونکہ لیول کی تبدیلی صفر ہے اس لیے

$$\int_0^{ل} \frac{(مہ + م)\, لا}{آ} \text{فرلا} = ۰$$

یا سر × لآ + عہ صہ لآ + بہ صہ لآ = ۰ ..........(۴)

ہمزاد مساواتوں (۳) اور (۴) سے عہ اور بہ معلوم ہوجائینگے۔ پیمانے بہت آسان ہونگے اور ان میں صرف خماؤ کے معیار کا پیمانہ اہم ہے کیونکہ مساواتوں کی ہر رقم میں آ ایک ہی حیثیت سے شریک ہوتا ہے اور عہ اور بہ محض نسبتیں ہیں۔

مساوات (۴) کو جو رقبوں کے معیاروں کی رقوم میں ہے سہولت کے لیے رقبوں کی رقوم میں تحویل کیا جاسکتا ہے اور وہ اس طرح کہ مبداء ا کو قطب لے کر تینوں منحنیوں کے تحت کے رقبوں کے پہلے مشتق رقبے لیے جائیں (دفعہ ۶۸)۔

اگر سروں کے ڈھال صفر نہ ہوں تو مساواتوں (۳) اور (۴) کی بائیں جانبیں دی ہونگی جو (۱) اور (۲) کے لیے بیان ہوئی ہیں۔

## ۸۹ مسلسل شہتیر — تین معیاروں کا مسئلہ

— اگر شہتیر دو سے زیادہ سہاروں پر ٹکا ہوا ہو اور ایک سے زیادہ فصلوں پر چھایا ہوا ہو تو ایسے شہتیر کو مسلسل شہتیر کہتے ہیں۔ سروں پر سہارے ہوئے اور کسی درمیانی نقطے پر ٹھونی دار شہتیروں پر غور کیا جاچکا ہے (دفعات ۷۸ اور ۸۰)، اور وہ مسلسل شہتیروں کی سادہ خصوصی صورتیں تھیں۔

پہلے مسلسل شہتیروں کی ایک سادہ صورت پر غور کرو۔ فرض کرو کہ اب اور ب ج (شکل ۱۳۲) ایک مسلسل شہتیر کے دو متصل فصل ہیں جن کے طول ل۱ اور ل۲ ہیں اور جن پر علی الترتیب یکساں پھیلے ہوئے بوجھ و۱ اور و۲ فی اکائی طول ہیں۔ تب ہر ایک فصل کے لیے




شکل ۱۳۲

دفعہ ۸۵ کی طرح، خماؤ کا معیار دو معیاروں کا جبری مجموعہ ہے ایک وہ جو آزاد سہاروں کی صورت میں ہوتا ہے اور دوسرا وہ جو سہاروں کے تثبیت کے معیاروں کی وجہ سے ہے۔ یعنی مساوات (۸) دفعہ ۸۵ کی طرح

$$\text{آ ے}\,\frac{\text{فر}^{2}\text{ما}}{\text{فرلا}^{2}} = \text{مہ} + \text{مَ}$$

جس میں مَ کی علامت عام طور پر مہ کے مخالف ہوگی۔ پہلے اس مساوات کو فصل ب ج پر استعمال کرو۔ ب کو مبدا اور لا کو دائیں طرف مثبت لو۔ صفحہ ۲۲۵
تب $\text{مہ} = -\frac{\text{و}}{2}(\text{ل}_2\,\text{لا} - \text{لا}^2)$ اور اس کو منفی سمجھا جائیگا جب کہ اس سے اوپر وار تقعر پیدا ہو۔ اور مساواتوں (۷) اور (۸) دفعہ ۸۵ سے

$$\text{آ ے}\,\frac{\text{فر}^{2}\text{ما}}{\text{فرلا}^{2}} = -\frac{\text{و}}{2}\text{ل}_2\,\text{لا} + \frac{\text{و}}{2}\text{لا}^2 + \text{م}_\text{ب} + (\text{م}_\text{ج} - \text{م}_\text{ب})\frac{\text{لا}}{\text{ل}_2} \quad \ldots\ldots(۱)$$

اور تکمل کرنے سے

$$\text{آ ے}\,\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = -\frac{\text{و}}{4}\text{ل}_2\,\text{لا}^2 + \frac{\text{و}}{6}\text{لا}^3 + \text{م}_\text{ب}\,\text{لا} + (\text{م}_\text{ج} - \text{م}_\text{ب})\frac{\text{لا}^2}{2\,\text{ل}_2} + \text{آ ے ع}_\text{ب} \quad \ldots(۲)$$

جہاں $\text{ع}_\text{ب}$ ڈھال $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}$ کی قیمت ب پر ہے جہاں لا = ۰

دوبارہ تکمل کرنے سے اور لا = ۰ پر ما = ۰ رکھنے سے

$$\text{آ ے ما} = -\frac{\text{و}\,\text{ل}_2}{12}\text{لا}^3 + \frac{\text{و}}{24}\text{لا}^4 + \frac{\text{م}_\text{ب}}{2}\text{لا}^2 + (\text{م}_\text{ج} - \text{م}_\text{ب})\frac{\text{لا}^3}{6\,\text{ل}_2} \times \text{آ ے ع}_\text{ب}\,\text{لا} + 0 \quad (۳)$$

لا = $\text{ل}_2$ پر ما = ۰ اس لیے یہ قیمتیں رکھ کر $\text{ل}_2$ پر تقسیم کرنے سے

$$\text{آ ے ع}_\text{ب} = \frac{\text{و}\,\text{ل}_2^3}{24} - \frac{\text{م}_\text{ب}\,\text{ل}_2}{2} - \frac{(\text{م}_\text{ج} - \text{م}_\text{ب})\,\text{ل}_2}{6}$$

یا

$$6\,\text{آ ے ع}_\text{ب} = \frac{\text{و}\,\text{ل}_2^3}{4} - 2\,\text{م}_\text{ب}\,\text{ل}_2 - \text{م}_\text{ج}\,\text{ل}_2 \quad \ldots\ldots\ldots(۴)$$

اب، ب کو مبدا لے کر، اس طرح فصل ب ا سے بحث کریں

جس میں لا بائیں طرف مثبت ہو تو (عب کی علامت کی تبدیلی کے ساتھ) اُوپر کی طرح

$$-\text{۶ آ ے عب} = \frac{\text{و}_1 \text{ل}_1^3}{\text{۴}} - \text{۲ م}_\text{ب} \text{ل}_1 - \text{م}_\text{ا} \text{ل}_1 \quad \text{.........} \quad (\text{۵})$$

(۴) اور (۵) کو جمع کرنے سے

$$\text{م}_\text{ا} \text{ل}_1 + \text{۲ م}_\text{ب} (\text{ل}_1 + \text{ل}_2) + \text{م}_\text{ج} \text{ل}_2 - \frac{1}{\text{۴}} (\text{و}_1 \text{ل}_1^3 + \text{و}_2 \text{ل}_2^3) = \text{۰} \quad --(\text{۶})$$

یہ کلیپیؔ رانؔ کا تین معیاروں کا مسئلہ زیر بحث سادہ لداؤ کے لیے ہے۔
اگر ن سہارے ہوں اور ن - ا فصل ہوں یعنی ا ب ج کی طرح دو دو متصل فصلوں کے ن - ۲ جوڑے ہوں تو (۶) کی جیسی ن - ۲ مساواتیں لکھی جاسکتی ہیں۔ ن سہاروں کے ن معیاروں کو معلوم کرنے کے لیے دو اور مساواتیں درکار ہونگی اور یہ شہتیر کے سروں کی حالت کے علم سے حاصل ہوتی ہیں مثلاً اگر سرے آزادانہ سہارے ہوئے ہوں تو دونوں سروں پر خماؤ کے معیار صفر ہونگے۔

اگر ایک سرا مثلاً ا افقاً ثابت ہو تو $\text{عا} = \text{۰}$ اور سرے کے فصل کے لیے (۵) کی طرح کی مساوات یہ ہوگی

$$\text{۲ م}_\text{ا} + \text{م}_\text{ب} - \frac{\text{و}_1 \text{ل}_1^2}{\text{۴}} = \text{۰}$$

جب ہر ایک سہارے پر کا خماؤ کا معیار معلوم ہوجائے تو ہر ایک سہارے کا ردِ عمل اِس طرح معلوم ہوسکتا ہے کہ مختلف سہاروں کے گرد اندرونی اور بیرونی قوتوں کے معیاروں پر غور کیا جائے، یا مساوات (۴) دفعہ ۸۵ سے جزی قوت ا کے ذرا دائیں جانب

$$\text{ق}_1 = \frac{\text{م}_\text{ب} - \text{م}_\text{ا}}{\text{ل}_1} - \frac{\text{و ل}_1}{\text{۲}}$$ جو نیچے وار مثبت ہوگی۔

؂ (Clapeyron)

صفحہ ۴۲۹

جب اس طرح ہر ایک سہارے کے پاس دونوں جانبوں کی جزی قوت معلوم ہوجائے تو سہارے پر دباؤ اِن دونوں جزی قوتوں کے جبری فرق کے مساوی ہوگا۔ چونکہ جزی قوت سہاروں پر عام طور پر علامت بدلتی ہے اس لیے ردِ عمل کی مقدار عموماً سہارے کے دونوں جانبوں کی جزی قوتوں کا بلا لحاظ علامت مجموعہ ہوگا۔

**مثال ۱** — ایک شہتیر کے پانچ سہارے اور چار مساوی فصل ہیں اور بوجھ سارے طول میں یکساں پھیلا ہوا ہے۔ سہاروں پر کے خماؤ کے معیار، ردِ عمل، وغیرہ، معلوم کرو۔

چونکہ سرے آزاد ہیں (شکل ۱۳۳) اس لیے $م_{ا} = ۰$ اور $م_{ہ} = ۰$

اور تشاکل سے صریحاً $م_{د} = م_{ب}$




شکل ۱۳۳

حصوں ا ب ج اور ب ج د پر تین معیاروں کی مساوات (۶) کا استعمال کرنے سے

۰ + ۲ مب × ۲ ل + مج × ل − ½ ول۳ = ۰

اور مب × ل + ۲ مج × ۲ ل + مب × ل − ½ ول۳ = ۰

اس لیے ۴ مب ل + مج ل − ½ ول۳ = ۰

اور ۴ مب ل + ۸ مج ل − ول۳ = ۰

۷ مج ل = ½ ول۳

مج = ۱/۱۴ ول۲

مب = ۳/۲۸ ول۲ = مد

ب کے گرد معیار لینے سے

− ر۱ × ل + ول۲/۲ = ۳/۲۸ ول۲

ر۱ = ۱۱/۲۸ ول = رع

ج کے گرد معیار لینے سے

۳/۲۸ ول۲ + رب × ل − ۲ ول۲ = − ۱/۱۴ ول۲

رب = ۸/۷ ول = رد

رج = ۴ ول − ۱۱/۱۴ ول − ۱۶/۷ ول = ۱۳/۱۴ ول

شکل ۱۳۳ ء کے لیے جزی قوت کا نقشہ آسانی سے اس طرح کھینچا جا سکتا ہے کہ ۱ پر ۱۱/۲۸ ول قائم کریں، اور معینوں کو شرح و فی اکائی طول کے ساتھ گھٹائیں جس سے ب پر بقدر و ل کے گھٹ کر قیمت − ۱۷/۲۸ ول ہوگی۔ یہاں اس کو بقدر ۸/۷ ول کے بڑھائیں۔ اسی طرح ہر فصل میں ہموار شرح و کے ساتھ گھٹائیں

اور ہر سہارے پر بقدر اس سہارے کے ردِّ عمل کے بڑھائیں۔
خماؤ کے معیار کا نقشہ (شکل ۱۳۳ ع) آسانی سے اس طرح کھینچا جا سکتا ہے کہ ہر فصل پر اعظم معین ⅛ ول۲ کے مکافی کھینچے جائیں اور سہاروں پر معین مہ، مہب، مہج کھینچ کر ان کے سروں کو خطوطِ مستقیم سے ملائیں۔ تب مہ اور مہَ کا جبری مجموعہ شکل ۱۳۳ ع کے سایہ دار رقبے کے انتصابی معینوں سے حاصل ہوگا۔ کسی فصل کے اندر خماؤ کے معیار کے لیے ایک جبری جملہ مساوات (۸) دفعہ ۸۵ کی رُو سے حسبِ ذیل ہوگا (اوپر وار تحدب کے لیے مثبت ہوگا)۔
فصل اب، مبدار ا :—

مہ = − و/۲ (ل لا − لا۲) + ۳/۲۸ ول لا = − و لا/۲ (۱۱/۱۴ ل − لا)

فصل ب ج، مبدار ب :—

مہ = − و/۲ (ل لا − لا۲) + ۳/۲۸ ول۲ − ۱/۲۸ ول لا

= − و/۲ (۵۱/۲۴ ل لا − ۳/۱۴ ل۲ − لا۲)

مثال ۲ — ایک مسلسل گرڈر اب ج د تین فصلوں اب = ۶۰ فٹ، ب ج = ۱۰۰ فٹ، ج د = ۴۰ فٹ پر چھایا ہوا ہے۔ ان فصلوں پر یکساں پھیلے ہوئے بوجھ علی الترتیب ۱ ٹن، ۲ ٹن، ۳ ٹن فی طولی فٹ ہیں۔ اگر گرڈر کی تراش عمودی سارے طول میں مستقل ہو تو سہاروں ب اور ج پر خماؤ کے معیار اور ہر سہارے پر دباؤ معلوم کرو۔

حصہ اب ج کے لیے

۰ + ۳۲۰ مہب + ۱۰۰ مہج = ¼ × ۱۰۰۰ (۲۱۶ + ۲۰۰۰) = ۵۵۴۰۰۰

اس لیے ۱۶ مہب + ۵ مہج = ۲۷۷۰۰ ٹن فٹ

حصہ ب ج د کے لیے

۱۰۰ مہب + ۲۸۰ مہج + ۰ = ¼ × ۱۰۰۰ (۲۰۰۰ + ۱۹۲)

یا　　　$۵$ م$_{ب}$ + $۱۴$ م$_{ج}$ = $۲۷۴۰۰$ ٹن فٹ

اس طرح　　　م$_{ب}$ = $-۱۲۶۰،۳$ ٹن فٹ

اور　　　م$_{ج}$ = $-۱۵۰۷،۰$ ٹن فٹ

ب کے گرد معیار لینے سے ر$_{ا}$ × ۶۰ − ۶۰ × ۳۰ = − ۱۲۶۰،۳

ر$_{ا}$ = ۹ ٹن

ج ″ ″　　۹ × ۱۶۰ + ۱۰۰ ر$_{ب}$ − ۶۰ × ۱۳۰ − ۲۰۰ × ۵۰

= − ۱۵۰۷

ر$_{ب}$ = ۱۴۸،۵ ٹن

ج ″ ″　　۴۰ ر$_{د}$ − ۱۲۰ × ۲۰ = − ۱۵۰۷

ر$_{د}$ = ۲۲،۳ ٹن

ب ″ ″　　۲۲،۳۰ × ۱۴۰ + ۱۰۰ ر$_{ج}$ − ۱۲۰ × ۱۲۰ − ۲۰۰ × ۵۰

= − ۱۲۶۰

ر$_{ج}$ = ۲۰۰،۱ ٹن

**۹۰۔ مسلسل شہتیر، کوئی لداؤ** ۔۔۔ کوئی دو متصل فصلوں
اب = ل$_{۱}$ اور ب ج = ل$_{۲}$ (شکل ۳۴۲) کے لیے خماؤ کے معیار کے
نقشے اطب اور ب ق ج اس مفروضے پر کھینچو کہ ہر ایک فصل پر
ایک علیحدہ آزادانہ سہارا ہوا شہتیر چھایا ہوا ہے۔ فرض کرو کہ رقبہ
اطب = ر$_{۱}$ اور ا سے اس کے مرکزِ ہندسی کا فاصلہ = لاَ$_{۱}$،
اس طرح ا کے گرد اس رقبے کا معیار = ر$_{۱}$ لاَ$_{۱}$۔ فرض کرو کہ رقبہ
ب ق ج = ر$_{۲}$ اور ج سے اس کے مرکزِ ہندسی کا فاصلہ = لاَ$_{۲}$،
اس طرح ج کے گرد معیار = ر$_{۲}$ لاَ$_{۲}$۔ دفعہ ۷۷ میں اختیار کی ہوئی،

اور اس کے بعد سے استعمال کی ہوئی ، علامتوں کے مطابق رقبے $س_1$ اور $س_2$ نچوار لداؤ کے لیے منفی ہونگے کیونکہ نچوار لداؤ سے نچوار تحدب پیدا ہوتا ہے جس کے متناظر خماؤ کے معیار کو منفی مانا گیا ہے )۔ دفعہ ۸۵ کی طرح منحرف ا ہ س ب اور ب س ت ج کھینچو جو تثبیت کے جفتوں سے پیدا ہونے والے خماؤ کے معیار مَ کو تعبیر کریں ۔ فرض کرو کہ ان منحرفوں کے رقبے $سَ_1$ اور $سَ_2$ ہیں ، اور ان کے مراکزِ ہندسی کے فاصلے علی الترتیب ا اور ج سے $لاَ_1$ اور $لاَ_2$ ہیں۔

ا کو مبدا مان کر لا کو ب کی طرف مثبت لیں اور حدود لا = $ل_1$ اور لا = ۰ کے درمیان مساوات (۳) دفعہ ۸۱ کے طریقے کو استعمال کریں تو چونکہ سہارے ا اور ب ایک ہی لیول پر ہیں اس لیے

صفحہ ۲۳۱

شکل ۱۳۲

$$\left(لا\frac{فرما}{فرلا} - ما\right)_{۰}^{ل_1} = ل_1\,عب = \frac{1}{آے}\int_{۰}^{ل_1}(م + مَ)\,لا\,فرلا$$

$$= \frac{1}{آے}\left(سَ_1\,لاَ_1 + سَ_2\,لاَ_2\right) \quad \cdots\cdots\cdots (1)$$

جہاں عب سہارے ب پر کا ڈھال $\frac{فرما}{فرلا}$ ہے۔

اب ج کو مبدا ر مانیں اور لا کو ب کی طرف مثبت لیں تو چونکہ ج اور ب ایک ہی لیول پر ہیں اس لیے

$$\left(\text{لا}\frac{\text{فر}_\text{ا}}{\text{فرلا}} - \text{م}_\text{ا}\right)^{\text{ل}_2} = \text{ل}_2\,\text{ع}_\text{ب} = \frac{1}{\text{آ ے}}\left(\text{س}_2\bar{\text{لا}}_2 + \text{س}'_2\bar{\text{لا}}'_2\right) \quad \cdots\cdots (2)$$

(۱) اور (۲) سے ب پر کے ڈھال کی قیمت لے کر اور علامت بدل کر مساوی رکھنے سے کیونکہ لا کی سمت مخالف ہے :۔

$$\frac{\text{س}_1\bar{\text{لا}}_1 + \text{س}'_1\bar{\text{لا}}'_1}{\text{ل}_1} = -\frac{\text{س}_2\bar{\text{لا}}_2 + \text{س}'_2\bar{\text{لا}}'_2}{\text{ل}_2} \quad \cdots\cdots\cdots (3)$$

لیکن دفعہ ۸۷ (۱۴) کی طرح ۱س کو ملا کر ا کے گرد معیار لینے سے

$$\text{س}'_1\bar{\text{لا}}'_1 = \frac{\text{ل}_1^2}{6}\left(\text{م}_1 + 2\,\text{م}_\text{ب}\right)$$

اور اسی طرح

$$\text{س}'_2\bar{\text{لا}}'_2 = \frac{\text{ل}_2^2}{6}\left(\text{م}_\text{ج} + 2\,\text{م}_\text{ب}\right)$$

اس لیے (۳) حسبِ ذیل ہو جاتی ہے :۔

صفحہ ۳۲

$$\frac{\text{س}_1\bar{\text{لا}}_1}{\text{ل}_1} + \frac{\text{س}_2\bar{\text{لا}}_2}{\text{ل}_2} + \frac{1}{6}\text{م}_1\text{ل}_1 + \frac{1}{3}\text{م}_\text{ب}(\text{ل}_1 + \text{ل}_2) + \frac{1}{6}\text{م}_\text{ج}\text{ل}_2 = 0$$

یا

$$\frac{6\,\text{س}_1\bar{\text{لا}}_1}{\text{ل}_1} + \frac{6\,\text{س}_2\bar{\text{لا}}_2}{\text{ل}_2} + \text{م}_1\text{ل}_1 + 2\,\text{م}_\text{ب}(\text{ل}_1 + \text{ل}_2) + \text{م}_\text{ج}\,\text{ل}_2 = 0 \quad \cdots (4)$$

یہ تین معیاروں کی مساوات کی عام شکل ہے جس کی دفعہ گزشتہ کی مساوات (۶) ایک خاص صورت ہے جو $\text{س}_1 = -\frac{2}{3}\frac{\text{و ل}_1^2}{8}\times\text{ل}_1$ اور $\bar{\text{لا}}_1 = \frac{\text{ل}_1}{2}$، وغیرہ، رکھنے سے عام شکل سے آسانی سے اخذ ہو سکتی ہے۔ رقبے $\text{س}_1$ اور $\text{س}_2$ منفی لیے جائینگے کیونکہ اُوپر وار تقعر پیدا کرتے ہیں۔ ن سہاروں کے شہتیر کے لیے ربط (۴) سے ن - ۲ مساواتیں

حاصل ہوتی ہیں، اور باقی ضروری دو سروں کے سہاروں کی کیفیت سے حاصل ہونگی۔ اگر کوئی سرا اُفقاً ثابت ہو تو اُس سرے کے متصل فصل کے معیاروں کی مساوات دفعہ ۸۷ کے طریقے سے حاصل ہوگی۔ مثلاً اگر ا افقاً ثابت ہو اور پہلا فصل اب ہو تو ب کے گرد رقبوں کا معیار لینے سے دفعہ ۸۷ کی مساوات (۵) کے مماثل ذیل کی مساوات حاصل ہوتی ہے :-

$$\text{۲ م}_{\text{ا}} \times \text{م}_{\text{ب}} + \frac{\text{۶ س}_{\text{ا}} (\text{ل}_{\text{ا}} - \overline{\text{لا}}_{\text{ا}})}{\text{ل}_{\text{ا}}^{\text{۲}}} = \text{۰}$$ (جس میں $\text{س}_{\text{ا}}$ عموماً منفی ہوگا)

اگر دونوں سرے اُفقاً ثابت ہوں تو دوسرے سرے کے لیے بھی اسی طرح کی ایک مساوات حاصل ہوگی۔ اگر ایک سرا مثلاً ا سہارے ب کی طرف نچوار ڈھال ع$_{\text{ا}}$ پر ثابت ہو تو اس مساوات کی بائیں جانب صفر کی بجائے $-\frac{\text{۶ آ ے ع}_{\text{ا}}}{\text{ل}}$ ہوگی۔ اگر کوئی سرا آخری سہارے سے برآویختہ ہو تو آخری سہارے پر جھکاؤ کا معیار برآمدہ بیرم کے طریقے سے حاصل ہوگا۔

اگر ایک یا زیادہ سہارے دھنسیں، سہارا ب سہارے ا سے بقدر ص$_{\text{ا}}$ کے اور ج سے بقدر ص$_{\text{۲}}$ کے نیچے ہو جائے تو (۱) اور (۲) میں ایک رقم ما کے متناظر شریک ہوگی اور اس طرح (۳) حسبِ ذیل ہو جائیگی :-

$$\frac{\text{س}_{\text{ا}}\overline{\text{لا}}_{\text{ا}} + \text{س}'_{\text{ا}}\overline{\text{لا}}'_{\text{ا}} + \text{آ ے ص}_{\text{ا}}}{\text{ل}_{\text{ا}}} = -\frac{\text{س}_{\text{۲}}\overline{\text{لا}}_{\text{۲}} + \text{س}'_{\text{۲}}\overline{\text{لا}}'_{\text{۲}} + \text{آ ے ص}_{\text{۲}}}{\text{ل}_{\text{۲}}} \quad \dots (\text{۱۳})$$

اور (۴) حسبِ ذیل ہو جائیگی

$$-\frac{\text{۶ س}_{\text{ا}}\overline{\text{لا}}_{\text{ا}}}{\text{ل}_{\text{ا}}} + \frac{\text{۶ س}_{\text{۲}}\overline{\text{لا}}_{\text{۲}}}{\text{ل}_{\text{۲}}} + \text{م}_{\text{ا}} \times \text{ل}_{\text{ا}} + \text{۲ م}_{\text{ب}}(\text{ل}_{\text{ا}} + \text{ل}_{\text{۲}}) + \text{م}_{\text{ج}} \times \text{ل}_{\text{۲}}$$

$$+ \text{۶ آ ے}\left(\frac{\text{ص}_{\text{ا}}}{\text{ل}_{\text{ا}}} + \frac{\text{ص}_{\text{۲}}}{\text{ل}_{\text{۲}}}\right) = \text{۰} \quad (\text{۵})$$

ولسن کا طریقہ ــــ مسلسل شہتیروں کے عام مسائل حل کرنے کا ایک سادہ اور زیرک طریقہ ڈاکٹر جارج وِلسن[1] نے شائع کیا ہے جو اس پر مشتمل ہے کہ ہر سہارے پر تمام سہارنے والی قوتوں سے پیدا ہونے والے اُوپر وار انصراف کو ہر سہارے پر بوجھ کی وجہ سے بغیر درمیانی سہاروں کے شہتیر میں پیدا ہونے نِچوار انصراف کے مساوی رکھا جائے۔ اس طرح کرنے سے سروں کے سوا باقی تمام سہاروں کے ردِّ عمل معلوم کرنے کے لیے کافی مساواتیں حاصل ہوتی ہیں۔ یہ معلوم کر لینے کے بعد سروں کے ردِّ عمل حسبِ معمول اس طرح معلوم کیے جائیں گے کہ ایک سرے کے گرد تمام اوپر وار اور نِچوار قوتوں کے معیار لیے جائیں اور آزاد سروں کی صورت میں ان کے جبری حاصل جمع کو صفر کے مساوی رکھا جائے۔ ایک معین مثال کے طور پر فرض کرو کہ شہتیر پانچ نقطوں ا، ب، ج، د، ع پر سہارا ہوا ہے جو سب ایک ہی لیول پر ہیں شکل ۱۳۵ ۔ فرض کرو کہ ا سے ب، ج، د، ع کے فاصلے علی الترتیب ب، ج، د، ع ہیں اور فرض کرو کہ اگر شہتیر ا اور ع پر آزادانہ سہارا ہوا ہوتا تو بوجھ کی وجہ سے ا، ب، ج، د، ع پر انصراف

صفحہ ۳۳۲




شکل ۱۳۵

۰، با، ہج، ہا، ہوتے۔ یہ انصراف دفعات ۷۸، ۸۰، ۸۱ یا ۸۲ کے طریقے سے محسوب ہو سکتے ہیں بلحاظ اس کے کہ شہتیر کا لداؤ کس طرح کا ہے۔ اب فرض کرو کہ اگر شہتیر سروں پر سہارا ہوا ہوتا تو ب پر اُوپر وار

[1] Proc. Roy. Soc., Vol. 62, Nov., 1807

ایک پونڈ یا ایک ٹن یا قوت کی کسی اور اکائی کی وجہ سے ب، ج، د پر انصراف

$_{ب}ص_{ب}$، $_{ب}ص_{ج}$، $_{ب}ص_{د}$ علی الترتیب ہوتے۔

اور ج پر اکائی قوت کی وجہ سے

$_{ج}ص_{ب}$، $_{ج}ص_{ج}$، $_{ج}ص_{د}$ علی الترتیب

اور د پر اکائی قوت کی وجہ سے

$_{د}ص_{ب}$، $_{د}ص_{ج}$، $_{د}ص_{د}$ علی الترتیب ہوتے۔

تب چونکہ تمام سہارے صفر سطح پر ہیں اس لیے اگر ب، ج، د کے ردِ عمل علی الترتیب $س_{ب}$، $س_{ج}$، $س_{د}$ ہوں تو سروں پر سہارے ہوئے شہتیر کے لیے ب، ج، د پر کے اُوپروار اور نِچوار انصرافوں کو مساوی رکھنے سے

$$م_{ب} = (س_{ب} \times {}_{ب}ص_{ب}) + (س_{ج} \times {}_{ج}ص_{ب}) + (س_{د} \times {}_{د}ص_{ب}) \quad ......(۶)$$

$$م_{ج} = (س_{ب} \times {}_{ب}ص_{ج}) + (س_{ج} \times {}_{ج}ص_{ج}) + (س_{د} \times {}_{د}ص_{ج}) \quad ......(۷)$$

$$م_{د} = (س_{ب} \times {}_{ب}ص_{د}) + (س_{ج} \times {}_{ج}ص_{د}) + (س_{د} \times {}_{د}ص_{د}) \quad ......(۸)$$

دیکھو $_{ج}ص_{ب} = {}_{ب}ص_{ج}$، $_{د}ص_{ب} = {}_{ب}ص_{د}$، $_{ج}ص_{د} = {}_{د}ص_{ج}$ جو دفعہ ۸۰ کی مساوات (۷) میں ب کو لا میں، لا کو ب میں، اور و کو ا + ب - لا میں تبدیل کرنے سے ظاہر ہوگا۔

(۶)، (۷)، (۸) تین سادہ ہمزاد مساواتیں ہیں۔ ان سے $س_{ب}$، $س_{ج}$، $س_{د}$ معلوم ہو سکتے ہیں۔ $س_{ع}$ کو ا کے گرد معیاروں کی مساوات سے حاصل کیا جا سکتا ہے۔

$$س_{ع} \times ع = (\text{ا کے گرد کُل بوجھ کا معیار}) - ب \times س_{ب} - ج \times س_{ج} - د \times س_{د}$$

اور $س_ا$ = کل بوجھ - $س_ب$ - $س_ج$ - $س_د$ - $س_ع$

دفعہ ۸۰ کے آخر میں جو مشق دی گئی ہے وہ اس طریقے کی ایک سادہ مثال ہے۔ اس میں صرف ایک سہارا ہے اور اس طرح صرف ایک سادہ مساوات حل کرنی ہوتی ہے۔

وِلسن کا طریقہ اُن صورتوں میں جبری حسابات کے لیے اختیار کیا جاسکتا ہے جن میں لداؤ سادہ ہو اور اس طرح اُوپر وار اور نچوار انصراف آسانی سے محسوب ہوسکیں۔ لیکن یہ غیر منتظم لداؤ کے لیے بھی اُتنا ہی قابلِ اطلاق ہے جن میں متعدد نقاط کے نچوار انصراف ترسیم کے ذریعے ایک واحد عمل کے ذریعے حاصل ہوجاتے ہیں۔

جب سب ردِّ عمل معلوم ہوجائیں تو کسی مقام پر خماؤ کا معیار اور جزی قوت اُن کی تعریفات (دفعہ ۵۶) کی مدد سے بالراست محسوب ہوسکتے ہیں۔

صفحہ ۲۳۴

اس طریقے میں ظاہر ہے کہ کسی سہارے کی دھسن کا بہت آسانی کے ساتھ لحاظ رکھا جاسکتا ہے۔ مثلاً اگر سہارا ب بقدر ایک معلومہ مقدار کے دھنسے تو دھسن کی مقدار کو مساوات (۶) کی دائیں جانب سے منہا کرلینا چاہیے۔

اگر شہتیر کا ایک سرا ثابت ہو تو انصرافوں کو اس طرح حاصل کرلینا چاہیے کہ شہتیر ایک تھونی دار برآمدہ بیرم ہے (دفعات ۷۹ اور ۸۱)۔ اگر دونوں سرے ثابت ہوں تو دفعات ۸۶ اور ۸۷ کا اطلاق کرنا چاہیے۔

مثال ۱۔ دفعہ ۸۹ کی مثال ۱ کے ردِّ عمل ولسن کے طریقے سے حاصل کرو۔ شکل ۱۳۳ کو استعمال کریں تو شہتیر کو صرف ا اور ح پر سہارا ہوا سمجھ کر ا کو مبداء لینے سے مساوات (۹) دفعہ ۸۰ کی رُو سے

$$م_ب = \frac{و ل^۲}{۲۴ آ ے}(۱ - ۸ + ۶۴) = \frac{۵۷}{۲۴}\frac{و ل^۲}{آ ے} = م_د$$ تشاکل کی رُو سے

اور مساوات (۱۱) دفعہ ۸۷ کی رُو سے

$$م_ج = \frac{۵}{۳۸۴}\frac{۲۵۶ ل^۲}{آ ے} = \frac{۱۰}{۳}\frac{و ل^۲}{آ ے}$$

اور مساواتوں (۷) اور (۸) دفعہ ۸۰ کے استعمال سے تھونیوں کی وجہ سے اُوپر وار انصراف حسبِ ذیل ہونگے :-

$$ب \text{ پر} = \frac{ل^۳}{آ ے}\left\{\frac{س_ب × ۹ × ۱}{۳ × ۴} - \frac{س_ج × ۲}{۴}\left(\frac{۱}{۶} - \frac{۴}{۶} - \frac{۴}{۳}\right) - \frac{س_د}{۴}\left(\frac{۱}{۶} - \frac{۹}{۶} - \frac{۳}{۳}\right)\right\}$$

$$= \frac{ل^۳}{آ ے}\left(\frac{۴}{۳} س_ب + \frac{۱۱}{۱۲} س_ج\right)$$ کیونکہ تشاکل سے $س_ب = س_د$

$$\text{اور } ج \text{ پر} = \frac{ل^۳}{آ ے}\left\{-\frac{۲ س_ب × ۲}{۴}\left(\frac{۴}{۳} - \frac{۹}{۶} - \frac{۳}{۳}\right) + \frac{س_ج × ۱۶}{۱۲}\right\}$$

$$= \frac{ل^۳}{آ ے}\left(\frac{۱۱}{۱۶} س_ب + \frac{۴}{۳} س_ج\right)$$

ب اور ج پر اوپر وار اور نچوار انصراف کو مساوی رکھنے سے

$$\frac{۵۷}{۲۴} و ل = \frac{۴}{۳} س_ب + \frac{۱۱}{۱۲} س_ج$$

$$\frac{۱۰}{۳} و ل = \frac{۱۱}{۶} س_ب + \frac{۴}{۳} س_ج$$

ان سے حاصل ہوتا ہے

$$س_ب = س_د = \frac{۵}{۷} و ل \quad \text{اور} \quad س_ج = \frac{۱۳}{۱۴} و ل$$

$$س_ا = س_ع = \frac{۱}{۲}\left(۴ و ل - ۲ × \frac{۵}{۷} و ل - \frac{۱۳}{۱۴} و ل\right) = \frac{۱۱}{۲۸} و ل$$

$$م_ب = -\frac{۱۱}{۲۸} و ل^۲ + \frac{و ل^۲}{۲} = \frac{۳}{۲۸} و ل^۲$$

$$م_ج = ۲ و ل^۲ - \frac{۵}{۷} و ل^۲ - \frac{۱۱}{۲۸} و ل \times ۲ ل = \frac{۱}{۱۴} و ل^۲$$

خماؤ کے معیار اور جز کے نقشے وہی ہونگے جو شکل ۱۳۲ میں دکھائے گئے ہیں اور کسی مقام کا خماؤ کا معیار آسانی سے معلوم ہو سکتا ہے۔

مثال ۲۔ ایک ۳۰ فٹ لمبا مسلسل شہتیر سروں پر سہارا ہوا ہے اور اس کو بائیں سرے سے ۱۰ فٹ اور ۲۲ فٹ کے فاصلے پر سروں کے لیول میں تھونی دی گئی ہے۔ اس پر بائیں سرے سے ۳ فٹ، ۱۴ فٹ، اور ۲۴ فٹ کے فاصلے پر ۵ ٹن، ۷ ٹن اور ۶ ٹن کے بوجھ عمل کرتے ہیں۔ تھونیوں پر خماؤ کے معیار، چاروں سہاروں کے ردِ عمل، اور نقاطِ انعطاف معلوم کرو۔

صفحہ ۲۳۵

عملے، تین معیاروں کی عام مساوات سے ۔۔۔ حصہ ا ب ج (شکل ۱۳۶) کے لیے دفعہ ۹۰ کی ترقیم سے

ا ب پر کے خماؤ کے معیار کے نقشے کے رقبے کا معیار ا کے گرد ۔

$$= س_۱ \bar{ا}_۱ = \left(\frac{۱}{۲} \times ۷ \times ۷ \times \frac{۲۱}{۲} \times \frac{۲}{۳} \times ۷\right) + \left(\frac{۱}{۲} \times ۳ \times \frac{۲۱}{۲} \times ۸\right)$$

$$= \frac{۳۴۳}{۲} + ۱۲۶ = ۲۹۷،۵ \text{ ٹن (فٹ)}^۳$$

ب ج پر کے خماؤ کے معیار کے نقشے سے رقبے کا معیار ج کے گرد ۔

$$= س_۲ \bar{ا}_۲ = \left(\frac{۱}{۲} \times ۴ \times \frac{۵۶}{۳} \times \frac{۲۳}{۳}\right) + \left(\frac{۱}{۲} \times ۸ \times \frac{۵۶}{۳} \times \frac{۱۶}{۳}\right)$$

$$= \frac{۳۱۳۶}{۹} + \frac{۳۵۸۴}{۹} = ۷۴۶،۶ \text{ ٹن (فٹ)}^۳$$

اس کو دفعہ ۷۷ کے آخر میں اختیار کی ہوئی علامتوں کی رُو سے منفی لینا چاہیے۔ تب چونکہ $م_ا = ۰$ اس لیے مساوات (۴) دفعہ ۹۰ سے:-

$-(۲۹٫۷۵×۶) - \frac{۷۴۶٫۶×۶}{۱۲} + ۰ + ۲م_ب×۲۲ + ۱۲م_ج = ۰$

یا
$۴۴م_ب + ۱۲م_ج = ۵۵۱٫۸۳$ ............ (۹)




شکل ۱۲۶

حصہ ب ج د کے لیے ۔

ب کے گرد $س_۱\bar{ا}_۱ = (\frac{۱}{۲}×۴×\frac{۵۶}{۳}×\frac{۲}{۳}×۴) + (\frac{۱}{۲}×۸×\frac{۵۶}{۳}×\frac{۲۰}{۳})$

$= ۵۹۷٫۳\dot{۳}$

د کے گرد $س_۲\bar{ا}_۲ = (\frac{۱}{۲}×۲×۹×\frac{۲۰}{۳}) + (\frac{۱}{۲}×۶×۹×۴) = ۱۶۸$

اِن کو منفی لینا چاہیے ۔ اور $م_د = ۰$ اس لیے (۴) سے

$-\frac{۵۹۷٫۳\dot{۳}×۶}{۱۲} - \frac{۱۶۸×۶}{۸} × ۱۲م_ب × ۲م_ج × ۲۰ + ۰ = ۰$

یا

۱۲ مب + ۴۰ مج = ۴۲۴ء۶ ........... (۱۰)

اور مساواتوں (۹) اور (۱۰) سے

مب = ۱۰ء۵۱ ٹن فٹ ، مج = ۷ء۴۶ ٹن فٹ

صفحہ ۲۳۶

ب کے بائیں طرف معیار لینے سے —

۵ × ۳ − ۱۰ سا = ۱۰ء۵۱ سا = ۰ء۴۴۹ ٹن

ج کے بائیں طرف معیار لینے سے —

۵ × ۱۵ + ۷ × ۸ − ۲۲ × ء۴۵ − ۱۲ سب = ۷ء۴۶

سب = ۹ء۴۷۱ ٹن

ج کے دائیں طرف معیار لینے سے

۶ × ۲ − ۸ سد = ۷ء۴۶ سد = ء۵۶۷ ٹن

سج = ۵ + ۷ + ۶ − ء۴۵ − ۹ء۴۷ − ء۵۷ = ۷ء۵۱ ٹن

**نقاطِ انعطاف** — ا کو مبدا لے کر اوپر وار تحدب کو مثبت خماؤ مانیں تو ۵ ٹن کے بوجھ سے ب تک خماؤ کا معیار

= ۵ (لا − ۷) − ء۴۴۹ لا = ۴ء۵۵۱ لا − ۳۵

جو لا = ۷ء۶۹ فٹ پر صفر ہوتا ہے۔

ب سے ۷ ٹن کے بوجھ تک خماؤ کا معیار

= ۴ء۵۵۱ لا − ۳۵ − ۹ء۴۷۱ (لا − ۱۰)

= ۵۹ء۷۱ − ۴ء۹۲ لا

جو لا = ۱۲ء۱۴ فٹ پر صفر ہوتا ہے۔

۷ ٹن کے بوجھ سے ج تک خماؤ کا معیار

$$(۱۴-\text{لا})\,۷+\text{لا}\,۴٫۹۲-۵۹٫۷۱=$$

$$۳۸٫۲۹-\text{لا}\,۲٫۰۸=$$

جو لا = ۱۸٫۵ فٹ پر صفر ہوتا ہے ۔

ج سے ۶ ٹن کے بوجھ تک خماؤ کا معیار —

$$(۲۲-\text{لا})\,۷٫۵۱-۳۸٫۲۹-\text{لا}\,۲٫۰۸=$$

$$\text{لا}\,۵٫۴۳-۱۲۶٫۹=$$

جو لا = ۲۳٫۴ فٹ پر صفر ہوتا ہے ۔

دوسرے، ولسن کے طریقے سے — صرف سروں پر سہارے ہوں تو مساواتوں (۷) اور (۱۰) دفعہ ۸۰ کی رو سے ب پر نچوار انصراف

$$\left\{(۳۲۲-۵۲۹-۴۰۰)\,۲۰\times۷\times۵\right\}\Bigg[\frac{۱}{۳۰\times\text{ے}\ \text{آ}\ ۶}-=$$

$$\left\{(۱۹۶-۴۴۸-۱۰۰)\,۱۰\times۱۶\times۷\right\}+$$

$$\Bigg[\left\{(۲۸۸-۵۷۶-۱۰۰)\,۱۰\times۶\times۶\right\}+$$

$$\frac{۱۲۰۰۰۲۰}{\text{ے}\ \text{آ}\ ۱۸۰}=(۲۷۵۰۴۰+۶۰۹۲۸۰+۳۱۵۷۰۰)\frac{۱}{\text{ے}\ \text{آ}\ ۱۸۰}=\text{نا}_{\text{ب}}\ \text{یعنی}$$

$$\left\{(۳۲۲-۵۲۹-۶۴)\,۸\times۷\times۵\right\}\Bigg[\frac{۱}{۳۰\times\text{ے}\ \text{آ}\ ۶}-=\text{نا}_{\text{ج}}$$

$$\left\{(۴۴۸-۲۵۶-۶۴)\,۱۸\times۱۴\times۷\right\}+$$

$$\left\{(۲۸۸-۵۷۶-۴۸۴)\,۲۲\times۶\times۶\right\}+$$

$$\frac{۱۰۲۳۰۸۰}{\text{ے}\ \text{آ}\ ۱۸۰}=(۳۰۰۹۶۰+۵۰۱۷۶۰+۲۲۰۳۶۰)\frac{۱}{\text{ے}\ \text{آ}\ ۱۸۰}=\text{نا}_{\text{ج}}\ \text{یعنی}$$

صرف سروں پر سہارے ہوں تو ب اور ج پر کی جھونیوں کی

وجہ سے اوپر وار انصراف

ب پر = ۱/(۶ آ مے × ۳۰) [{۲ س_ب × ۱۰۰ × ۴۰۰} + {- س_ج × ۸ × ۱۰ (۳۵۲ - ۴۸۴ - ۱۰۰)}]

= ۱/(۱۸۰ آ مے) (۸۰۰۰۰ س_ب + ۵۸۸۸۰ س_ج)

صفحہ ۲۱۴

ج پر = ۱/(۶ آ مے × ۳۰) [{- س_ب × ۱۰ × ۸ (۴۰۰ - ۴۰۰ - ۶۴)} + {۲ س_ج × ۶۴ × ۴۸۴}]

= ۱/(۱۸۰ آ مے) (۵۸۸۸۰ س_ب + ۶۱۹۵۲ س_ج)

ب اور ج پر اوپر وار اور نچوار انصراف کو مساوی رکھنے سے:-

۸۰۰۰۰ س_ب + ۵۸۸۸۰ س_ج = ۱۲۰۰۰۲۰ ............ (۱۱)

۵۸۸۸۰ س_ب + ۶۱۹۵۲ س_ج = ۱۰۲۳۰۸۰ ............ (۱۲)

ان سے حاصل ہوتا ہے

س_ب = ۷،۴۷ ٹن اور س_ج = ۷،۱۵ ٹن

جس سے سابقہ نتائج کی تصدیق ہوتی ہے۔ سروں کے ردِّ عمل، سہاروں پر کے خماؤ کے معیار، اور نقاطِ انعطاف کے محل بالراست نہایت آسانی سے نکل آتے ہیں (دیکھو شکل ۱۳۶ء)۔

مثال ۳ — اگر مثال ۲ کے مسلسل شہتیر کی تراش کا معیارِ جمود ۳۰۰ انچ اکائیاں ہو اور سہارا ب ۱/۲۰ انچ اور سہارا ج ۱/۱۰ انچ دھنسے تو سہاروں پہ خماؤ کے معیار اور ردِّ عمل معلوم کرو۔ مے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ۔

پہلے، وِلسن کے طریقے سے — بوجھ کی وجہ سے ب پر نیچوار انصراف

$= \frac{1}{آ ے} \times \frac{١٢٠٠٠٢٠}{١٨٠}$ فٹ اگر آ اور ے فٹ اور ٹن میں ہوں

اور $= \frac{١٧٢٨}{آ ے} \times \frac{١٢٠٠٠٢٠}{١٨٠}$ انچ اگر آ اور ے انچ کی اکائی میں ہوں

تھونیوں کی وجہ سے ب پر جو اوپر وار انصراف ہوگا وہ اس سے ٠٫٥ انچ کم ہونا چاہیے - اس لیے

$$٠٫٥ - (١٢٠٠٠٢٠)\frac{١٧٢٨}{١٨٠ \, آ ے} = (٨٠٠٠ \, س_{ب} + ٥٨٨٨٠ \, س_{ج})\frac{١٧٢٨}{١٨٠ \, آ ے}$$

یا آ = ٣٠٠ اور ے = ١٣٠٠٠ رکھنے سے (١١) کے متناظر

$$٨٠٠٠ \, س_{ب} + ٥٨٨٨٠ \, س_{ج} = ١٢٠٠٠٢٠ - ٢٠٣١٢ = ١١٧٩٧٠٨ \quad \cdots\cdots (١٣)$$

اور ج پر ا انچ دھسن کا لحاظ رکھنے سے (١٢) کے متناظر

$$٥٨٨٨٠ \, س_{ب} + ٦١٩٥٢ \, س_{ج} = ١٠٢٣٠٨٠ - ٤٠٦٢٥ = ٩٨٢٤٥٥ \quad \cdots\cdots (١٤)$$

سادہ مساواتوں (١٣) اور (١٤) سے

$س_{ج} = ٦٫١٣$ ٹن اور $س_{ب} = ١٠٫٢٣$ ٹن

ا کے گرد معیاروں کی مساوات سے $س_{د} = ١٫٣٣$ ٹن

د " " " $س_{ا} = ٢٫٣١$ ٹن

دوسرے، تین معیاروں کی عام مساوات سے — دفعہ ٩٠ کی مساوات (٥) سے (٩) کے متناظر ایک مساوات بنائی جا سکتی ہے جس کی اکائیاں ٹن (فٹ)² ہونگی - انچ کی اکائی استعمال

صفحہ ۲۳۸

کرنے سے یہ مساوات حسبِ ذیل ہو جائیگی :-

۱۴۴ (۴۴ م_ب + ۱۲ م_ج) + ۶ × ۱۳۰۰۰ × ۳۰۰ (٫۰۵/۱۲۰ − ٫۰۵/۱۴۴) = ۱۴۴ × ۵۵۱٫۸۳

یا

۴۴ م_ب + ۱۲ م_ج = ۵۵۱٫۸۳ − ۱۱٫۳ .......... (۱۵)

اور (۱۰) کے متناظر

۱۲ م_ب + ۴۰ م_ج = ۴۲۴٫۶ − (۶ × ۱۳۰۰۰ × ۳۰۰)/۱۴۴ (٫۰۵/۱۴۴ + ٫۱/۹۶)

یا

۱۲ م_ب + ۴۰ م_ج = ۱۹۹ .............. (۱۶)

(۱۵) اور (۱۶) سے

م_ب = ۱۱٫۸۷ ٹن فٹ ، م_ج = ۱٫۴۰۴ ٹن فٹ

ب کے بائیں جانب معیار لینے سے س_ا = ۱٫۳۱ ٹن

ج کے دائیں " " " س_د = ۱٫۳۲ "

ب " " " " " س_ج = ۶٫۱۳ "

ج " بائیں " " " س_ب = ۱۰٫۲۳ "

جس سے سابقہ نتائج کی تصدیق ہوتی ہے -

خماؤ کے معیاروں کا نقشہ شکل ۱۳۶ کے نچلے حصے میں دکھایا گیا ہے - دیکھو ب ، ج پر اور ۶ ٹن کے بوجھ کے نیچے خماؤ کے معیار کی مقدار میں اُستوار سہاروں کے مقابلے میں شدید تغیر واقع ہوا ہے - نیز ج کے دائیں اور بائیں طرف کے نقاطِ انعطاف کے محل بھی بدل گئے ہیں جس کی وجہ سے شہتیر کے کچھ طول پر خماؤ کے معیار کی علامت بدل گئی ہے - یہ سب تغیرات سہاروں ب اور ج کی خفیف دھسن کی وجہ سے ہے -

**۹۱۔ متغیر تراش کے مسلسل شہتیر** ــــ دفعہ گزشتہ کے طریقوں کا اطلاق اُن صورتوں پر بھی ہوسکتا ہے جن میں تراش کا معیارِ جمود آ فصل کے طول میں مستقل نہ ہو۔ پہلے طریقے میں حسبِ ذیل ترمیم کرنی ہوگی۔ مساوات (۱) دفعہ ۹۰ حسبِ ذیل ہوجائیگی:۔

$$\text{ل}\,\text{عب} = \frac{1}{\text{ے}}\int_{\text{.}}^{\text{ل}_1} \frac{\text{مہ} + \text{مَ}}{\text{آ}}\,\text{لا فرلا} = \frac{1}{\text{ے}}\left(\text{س}_1\,\bar{\text{لا}}_1 + \text{سَ}_1\,\bar{\text{لا}}_1'\right) \ldots\ldots (1)$$

جہاں $\text{س}_1$ اور $\bar{\text{لا}}_1$، وغیرہ، منحنیوں $\frac{\text{مہ}}{\text{آ}}$، وغیرہ، کے رقبوں سے متعلق ہیں۔

علامات کے مفہوم میں اس طرح کی ترمیم کر لینے سے مساوات (۳) دفعہ ۹۰ صحیح رہتی ہے۔ لیکن اس کو تکملی شکل میں بھی یوں لکھا جاسکتا ہے:۔

$$\frac{1}{\text{ل}_1}\left(\int_{\text{.}}^{\text{ل}_1}\frac{\text{مہ}\,\text{لا}}{\text{آ}}\,\text{فرلا} + \int_{\text{.}}^{\text{ل}_1}\frac{\text{مَ}\,\text{لا}}{\text{آ}}\,\text{فرلا}\right) = -\frac{1}{\text{ل}_2}\left(\int_{\text{.}}^{\text{ل}_2}\frac{\text{مہ}\,\text{لا}}{\text{آ}}\,\text{فرلا}\right.$$

$$\left. + \int_{\text{.}}^{\text{ل}_2}\frac{\text{مَ}\,\text{لا}}{\text{آ}}\,\text{فرلا}\right) \ldots\ldots\ldots\ldots\ldots (2)$$

جس میں دائیں جانب کے لیے مبدا ا ہے اور بائیں جانب کے لیے ج۔

دائیں جانب کے لیے:۔

$$\text{مَ} = \text{م}_\text{ا} + \frac{\text{لا}}{\text{ل}_1}\left(\text{م}_\text{ب} - \text{م}_\text{ا}\right)$$

جس میں لا، ب کی طرف مثبت ہے۔ بائیں جانب کے لیے:۔

$$\text{مَ} = \text{م}_\text{ج} + \frac{\text{لا}}{\text{ل}_2}\left(\text{م}_\text{ب} - \text{م}_\text{ج}\right)$$

جس میں لا، ب کی طرف مثبت ہے۔ اس طرح (۲) کو لکھ سکتے ہیں:۔

$$\frac{1}{\text{ل}_1}\left\{\int_{\text{.}}^{\text{ل}_1}\frac{\text{مہ}\,\text{لا}}{\text{آ}}\,\text{فرلا} + \text{م}_\text{ا}\int_{\text{.}}^{\text{ل}_1}\frac{\text{لا}}{\text{آ}}\,\text{فرلا} + \frac{\text{م}_\text{ب} - \text{م}_\text{ا}}{\text{ل}_1}\int_{\text{.}}^{\text{ل}_1}\frac{\text{لا}^2}{\text{آ}}\,\text{فرلا}\right\}$$

صفحہ ۲۳۹

$$= -\frac{1}{\text{ل}_{۲}}\left\{\int_{0}^{\text{ل}_{۲}} \frac{\text{مہ لا}}{\text{آ}_{۲}}\ \text{فرلا} + \text{م}_{\text{ج}}\int_{0}^{\text{ل}_{۲}} \frac{\text{لا}}{\text{آ}_{۲}}\ \text{فرلا} + \frac{\text{م}_{\text{ب}} - \text{م}_{\text{ج}}}{\text{ل}_{۲}}\int_{0}^{\text{ل}_{۲}} \frac{\text{لا}^{۲}}{\text{آ}_{۲}}\ \text{فرلا}\right\} \ldots (۳)$$

اگر مہ اور آ (دونوں مبداؤں سے) لا کے سادہ تفاعلوں کے طور پر بیان ہوسکیں تو اوپر کے تکمل بغیر کسی دقت کے معلوم ہوسکتے ہیں اور (۳) ایک سادہ مساوات ہوگی جس میں دو نا معلوم مقداریں ہونگی $\text{م}_{۱}$ اور $\text{م}_{\text{ب}}$ - ن سہاروں کے شہتیر کے لیے اس ربط (۳) سے ن - ۲ مساواتیں حاصل ہونگی، اور ن سہاروں کے ن خماؤ کے معیاروں کو معلوم کرنے کے لیے باقی مطلوبہ دو مساواتیں حسب سابق سروں کی تثبیت کی کیفیت سے حاصل ہونگی -

اگر مقداریں $\frac{\text{مہ لا}}{\text{آ}}$ ، $\frac{\text{لا}}{\text{آ}}$ ، $\frac{\text{لا}^{۲}}{\text{آ}}$ وغیرہ، آسانی سے تکمل نہ ہوسکیں تو ان کے منحنی کھینچ کر دفعہ ۸۸ کی طرح ان کے تکمل ترسیماً معلوم کیے جا سکتے ہیں - اور دیکھو $\frac{1}{\text{ل}}\int_{0}^{\text{ل}} \frac{\text{مہ لا}}{\text{آ}}\ \text{فرلا}$ ایک ایسے رقبے سے تعبیر ہوتا ہے جو، دفعہ ۶۸ کی طرح، منحنی $\frac{\text{مہ}}{\text{آ}}$ سے، قطب ا کے ساتھ، مشتق کیا گیا ہو - اور یہی دوسرے منحنیوں کے متعلق درست ہے -

**ترسیمی طریقے کی متبادل شکل -** ہم ترسیمی حل کے لیے اوپر کی مساواتوں کو دفعہ ۸۸ کی طرح ایک سہل شکل میں بیان کرسکتے ہیں اس طرح کہ کسی سہارے سے متصل جو دو فصل ہوں اُن پر اس کے معیار کا جو اثر ہوتا ہے اُس سے ہر ایک سہارے کے لیے علیحدہ بحث کی جائے - یہ اس کا مترادف ہے کہ منحرف ا ر س ب (شکل ۱۳۴) کو دو مثلثوں ا ر ب اور ا س ب کا مجموعہ سمجھا جائے اور اسی طرح منحرف ب س ت ج کو بھی - ا کو مبداء لینے سے

$$م_ر = \frac{ل_1 - لا}{ل_1} \times م_1 + \frac{لا}{ل_1} م_ب$$

$$\frac{م_ر}{آ} = \frac{ل_1 - لا}{ل_1 آ_1} \times م_1 + \frac{لا}{ل_1 آ_1} \times م_ب$$

ج کو مبداء لینے سے —

$$م_ر = \frac{ل_2 - لا}{ل_2} \times م_ج + \frac{لا}{ل_2} \times م_ب$$

$$\frac{م_ر}{آ} = \frac{ل_2 - لا}{ل_2 آ_2} \times م_ج + \frac{لا}{ل_2 آ_2} \times م_ب$$

صفحہ ۲۴۳

اب فرض کرو کہ $م_1 = عہ\, م_1$

$$م_ب = بہ\, م$$

$$م_ج = جہ\, م_2$$

جہاں $م_1$، $م$، $م_2$ خاؤں کے معیاروں کی کوئی مفروضہ مساوی یا غیر مساوی قیمتیں علی الترتیب ا، ب، ج کے لیے ہیں۔ خطوط ا س اور ب ر کھینچو (شکل ۱۳۷ب) جن کے معین مبداء ا کے ساتھ $\frac{لا}{ل_1} م$ اور $\frac{ل_1 - لا}{ل_1} م_1$ کو تعبیر کریں۔ نیز خطوط ج س اور ب ت کھینچو جو مبداء ج کے ساتھ $\frac{لا}{ل_2} م$ اور $\frac{ل_2 - لا}{ل_2} م_2$ کو تعبیر کریں۔

ان چار منحنیوں کے معینوں کو آ کی متغیر قیمتوں سے تقسیم کرو اور اس طرح منحنی ا و اور ب، ج و اور ب ی حاصل کرو جیسا کہ



شکل ۱۳۷

شکل ۱۳۷ میں دکھایا گیا ہے۔ فرض کرو کہ منحنیوں ا ب اور ا و ب کے تحت کے رقبے علی الترتیب رَ اور رَ ہیں اور ان کے مراکزِ ہندسی کے

اُفقی فاصلے ا سے لاَر اور لاًر ہیں۔ فرض کرو کہ فصل ا ب پر منحنی م/ پ کے تحت کا رقبہ س۱ ہے اور اس کے مرکزِ ہندسی کا اُفقی فاصلہ ا سے لا۱ ہے۔

فرض کرو کہ منحنیوں ج ی ب اور ج و ب کے تحت کے رقبے جَ اور جً ہیں اور ان کے مراکزِ ہندسی کے اُفقی فاصلے ج سے لاَج اور لاًج ہیں اور فصل ب ج پر منحنی م/ پ کے تحت کا رقبہ س۲ اور ج سے اس کے مرکزِ ہندسی کا اُفقی فاصلہ لا۲ ہے۔

تب (۳) دفعہ ۹۰ کے تناظر حاصل ہوگا:۔

$$\frac{\text{س}_1\,\text{لا}_1 + \text{عہ}\,\text{رَ}\,\text{لاَر} + \text{بہ}\,\text{رً}\,\text{لاًر}}{\text{ل}_1} = -\frac{\text{س}_2\,\text{لا}_2 + \text{جہ}\,\text{جَ}\,\text{لاَج} + \text{بہ}\,\text{جً}\,\text{لاًج}}{\text{ل}_2} \quad \text{....(۴)}$$

یہ تین معیاروں کی مساوات کی ایک شکل ہے جس میں نامعلوم مقداریں عہ، بہ، اور جہ ہیں اور مساواتوں کی مطلوبہ تعداد حسبِ سابق دو دو متصل فصلوں سے اور سروں کے سہاروں کی کیفیت سے حاصل ہوگی۔

مساوات (۴) کو سہولت کے ساتھ رقبوں کی مساوات میں اس طرح تحویل کیا جا سکتا ہے کہ ان چھ منحنیوں کے تحت کے رقبوں کے "پہلے مشتق رقبے" لیے جائیں (دیکھو دفعہ ۶۸)۔ فصل ا ب پر کے منحنیوں کے لیے قطب ا پر اور ب ج والوں کے لیے ج پر لینا ہوگا (دیکھو نقطہ دار منحنی شکل ۱۳۷ ب)۔ اس طریقے میں دفعہ ۹۰ کی طرح سہاروں کی دھسن کا آسانی سے لحاظ رکھا جا سکتا ہے اور وہ اس طرح کہ دفعہ ۹۰ کی مساوات (۱۳) میں جو آ سے صہ اور آ سے صہ استعمال کیے گئے ہیں اُن کی بجائے یہاں مساوات (۴) میں سے صہ اور سے صہ استعمال کیے جائیں۔

گرڈر کے سرے کسی میلان پر ثابت ہوں تو اس کا بھی لحاظ رکھا جاسکتا ہے جیسا کہ دفعہ ۹۰ میں، دفعہ ۸۷ کے آخر میں، اور دفعہ ۸۸ کے آخر میں بتایا گیا ہے۔

وِلسن کا جو طریقہ ہے کہ مسلسل شہتیر کو صرف سروں پر سہارا ہوا مان کر سہاروں کے نقاط پر بوجھ سے پیدا ہونے والے نِچوار انصراف کو سہاروں کی قوتوں سے پیدا ہونے والے اوپروار انصراف کے مساوی رکھا جائے یہ طریقہ متغیر آ کی صورت میں استعمال ہوسکتا ہے بشرطیکہ یہ انصراف دفعہ ۸۳ کے اصولوں کے مطابق معلوم کیے جائیں۔ عموماً انصراف معلوم کرنے کے لیے ترسیمی طریقے زیادہ آسان ہونگے۔ ایک عددی مثال کی پوری تفصیل ڈاکٹر وِلسن کے پرچے میں ملیگی جس کا حوالہ دیا جاچکا ہے۔ اس میں انصراف ایک بالکل نئے ترسیمی طریقے سے معلوم کیے گئے ہیں۔

## ۹۲۔ مسلسل شہتیروں کے فوائد اور نقصانات

اشکال ۱۳۳ اور ۱۳۶ کے معائنے سے اور مسلسل گرڈروں کے خماؤ کے معیار کے دیگر نقشوں کے معائنے سے جو طالب علم نے کھینچے ہوں یہ نظر آئیگا کہ عموماً (۱) شہتیر کے اندر اعظم خماؤ کا معیار مسلسل شہتیر کی صورت میں کم ہوتا ہے بہ نسبت اس کے کہ فصل یہی رہیں اور شہتیر سہاروں پر کاٹ دیا گیا ہو، (۲) جبری علامت کو نظر انداز کرکے اوسط خماؤ کا معیار پورے شہتیر کے لیے مسلسل شہتیر کی صورت میں کم ہوتا ہے اور اس طرح خماؤ کی مزاحمت کے لیے کم مادہ درکار ہوتا ہے، (۳) مسلسل شہتیر میں بیرونی بوجھ سے پیدا ہونے والے خماؤ کا معیار سہاروں سے دور اعظم نہیں ہوتا بلکہ سہاروں پر اعظم ہوتا ہے۔ اس طرح اگر گرڈروں میں تراش متغیر رکھی جائے تو بھاری تراش کو ایسے مقام پر رکھنا نہیں پڑتا جہاں خود اس کے اثر سے کوئی بڑا خماؤ کا معیار پیدا ہوجائے۔

اس کے برخلاف یہ نقصانات ہیں کہ ایک یا زیادہ سہاروں میں اگر خفیف سی دھسن واقع ہو تو اس سے خاص خاص تراشوں پر خماؤ کے معیار اور خماؤ کے زوروں میں شدید تغیرات واقع ہو سکتے ہیں اور نیز خاصے بڑے طول کے حصوں پر خماؤ کے معیار اور خماؤ کے زوروں کی علامت بدل جا سکتی ہے جس کی وجہ سے نقاطِ انعطاف کا محل تبدیل ہو جائیگا۔ یہ باتیں کسی سہارے کے لیول کی خفیف سی تبدیلی سے بھی پیدا ہو سکتی ہیں اور اس طرح یہ مسلسل گرڈروں کے بڑے نقائص ہیں۔ ساختہ گرڈروں کی صورت میں ایک اَور عملی نقص یہ ہے کہ ساخت یا تجدید کے دوران میں تسلسل کی حالت پیدا کرنا اور قائم رکھنا اور یہ معلوم کرنا کہ کس حد تک یہ بات حاصل ہوئی ہے، مشکل ہے۔ لدے ہوئے مسلسل گرڈر بالعموم دو متصل سہاروں کے درمیان دو نقاطِ انعطاف واقع ہوتے ہیں۔ اگر ان نقاط پر گرڈر کو مسلسل رکھنے کی بجائے اس کو قبضہ لگا دیا جائے تو ان پر خماؤ کا معیار صفر رہیگا اور بوجھ کی تبدیلی یا کسی سہارے کی دھسن سے خماؤ کے معیار اور خماؤ کے زوروں کی علامت تبدیل نہیں ہوتی۔ برآمدہ بیرمی پُل کا یہی اصول ہے (دیکھو مصنف کی کتاب ”نظریۂ تعمیر“)۔ قبضوں کے درمیان کے حصے سروں پر سادہ سہارے ہوئے شہتیر کی حالت میں ہونگے اور پایوں سے لگے ہوئے حصے تقریباً برآمدہ بیرم ہونگے جن کے سروں پر وہ سادہ سہارے ہوئے شہتیر رکھے ہوئے ہیں۔ صفر خماؤ کے معیار کے نقاط کے ثابت ہونے کی وجہ سے، خماؤ کے معیار کے نقشے بہت آسان ہو جاتے ہیں۔

## سوالات نمبر ۷

۱۔ ایک شہتیر سروں پر مضبوطی کے ساتھ چنا ہوا ہے اور اس پر ۲۰ فٹ فصل پر ۱۲ ٹن کا بوجھ یکساں پھیلا ہوا ہے۔ اگر تراش کا معیارِ جمود ۲۲۰ انچ اکائیاں ہو اور گہرائی ۱۲ انچ ہو تو خماؤ کے زور کی اعظم حدت اور انعراف

معلوم کرو۔ ( س = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ )

۲ ۔ ایک دربستہ شہتیر پر ایک منقسم بوجھ ہے جس کی حدت ایک سرے پر صفر ہے اور ہمواری کے ساتھ بڑھتے ہوئے دوسرے سرے پر فی اکائی طول اعظم و ہوگئی ہے۔ دونوں سروں پر خماؤ کے معیار اور سہارنے والی قوتیں اور اعظم انصراف کا محل معلوم کرو۔

۳ ۔ فصل ل کے ایک دربستہ شہتیر پر دو بوجھ و ہیں جو سہاروں سے $\frac{1}{4}$ ل کے فاصلوں پر ہیں۔ سہاروں پر اور وسط میں خماؤ کا معیار، وسط میں اور بوجھوں کے نیچے انصراف، اور نقاطِ انعطاف معلوم کرو۔

۴ ۔ فصل ل کے ایک دربستہ شہتیر پر ایک بوجھ و ایک سرے سے فاصلہ $\frac{1}{4}$ ل پر ہے۔ سہاروں پر خماؤ کے معیار اور ردِّعمل، وسط میں اور بوجھ کے تحت انصراف، اعظم انصراف کا محل اور مقدار اور نقاطِ انعطاف کا محل معلوم کرو۔

۵ ۔ ۲۰ فٹ فصل کے ایک دربستہ شہتیر پر ۵، ۵ ٹن کے دو بوجھ بائیں سہارے سے ۵ فٹ اور ۱۳ فٹ کے فاصلے پر ہیں۔ سہاروں پر خماؤ کے معیار معلوم کرو۔

۶ ۔ فصل ل کے ایک دربستہ شہتیر پر یکساں حدت و فی اکائی طول کا ایک بوجھ نصف فصل پر پھیلا ہوا ہے۔ دونوں سہاروں پر خماؤ کا معیار، نقاطِ انعطاف، اعظم انصراف کا محل اور مقدار معلوم کرو۔

۷ ۔ ایک دربستہ شہتیر کی تراش کا معیارِ جمود وسط میں آ ہے اور ہموار طور پر بدل کر دونوں سروں پر $\frac{1}{2}$ آ ہوتا ہے۔ فصل کے وسط میں ایک بوجھ و ہو تو سروں اور وسط میں خماؤ کا معیار اور وسط میں انصراف معلوم کرو۔

۸ ۔ گزشتہ سوال کو اس صورت کے لیے حل کرو کہ بوجھ و فصل پر یکساں پھیلا ہوا ہو۔

۹ ۔ ایک مسلسل شہتیر سروں پر ٹکا ہوا ہے اور دو درمیانی سہاروں پر سہارا ہوا ہے جو سروں کے لیول میں ہیں۔ اس طرح شہتیر کے تین مساوی فصل ہوگئے ہیں جن میں سے ہر ایک کا طول ل ہے۔ اگر شہتیر پر ایک یکساں

پھیلا ہوا بوجھ د فی اکائی طول ہو تو سہاروں پر خماؤ کے معیار اور ردِ عمل معلوم کرو۔

۱۰ - ایک مسلسل شہتیر ۳۰ فٹ، ۴۰ فٹ اور ۲۰ فٹ کے تین متصل فصلوں پر چھایا ہوا ہے اور ان فصلوں پر علی الترتیب ۲، ۱ اور ۳ ٹن فی طولی فٹ کے بوجھ ہیں۔ ہر ایک سہارے پر خماؤ کا معیار اور دباؤ معلوم کرو۔ خماؤ کے معیار اور جزی قوت کے نقشے کھینچو۔

۱۱ - ۲۰ فٹ طول کا ایک مسلسل شہتیر سہاروں ا، ب، ج، اور د پر ٹکا ہوا ہے جو سب ایک لیول پر ہیں۔ ا ب = ۸ فٹ، ب ج = ۷ فٹ، ج د = ۵ فٹ۔ اس شہتیر پر ا سے ۳، ۱۱، اور ۱۸ فٹ کے فاصلوں پر علی الترتیب ۷، ۶، اور ۸ ٹن کے بوجھ ہیں۔ ب اور ج پر خماؤ کے معیار اور ا، ب، ج اور د کے ردِ عمل معلوم کرو۔ خماؤ کے معیار کا نقشہ کھینچو۔ (نتائج کی تصدیق کے لیے دفعہ ۹۰ کے دونوں طریقے استعمال کرو)۔

۱۲ - سوال ۹ کو اس صورت کے لیے حل کرو کہ (ا) شہتیر کا ایک سرا مضبوطی سے دربستہ ہو (ب) دونوں سرے دربستہ ہوں۔

۱۳ - سوال ۱۱ کو اس صورت کے لیے حل کرو کہ سرا ا اُفقاً ثابت ہو۔

۱۴ - سوال ۱۱ کو اس صورت کے لیے حل کرو کہ سہارا ب بقدر ۱/۱۰ انچ کے دھنسے۔ آ = ۹۰ (انچ)^۴ اور ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ۔

صفحہ ۲۴۴

# آٹھواں باب

## خماؤ کے ثانوی یا ذیلی اثرات

۹۳ - شہتیروں کی بازگشتگی --- اگر ایک شہتیر لچک کی حد کے اندر خم ہو تو اس کے مادے میں خماؤ کے تنشی اور فشاری زور کی مختلف حدتیں پیدا ہوتی ہیں اور اس طرح اِس میں لچکدار فسادی توانائی موجود ہوتی ہے (دفعہ ۴۱)، یعنی شہتیر ایک کمانی ہوتا ہے اگرچہ ایک صلب کمانی ہو - خمیدگی کی مجموعی بازگشت (دیکھو دفعہ ۴۲) مختلف طریقوں پر محسوب ہوسکتی ہے - اس کو آسانی کے لیے حسبِ ذیل شکل میں بیان کرسکتے ہیں :-

ج × ف^۲/ے × شہتیر کے مادے کا حجم ........ (۱)

جہاں ف شہتیر کے اندر پیدا ہونے والے زور کی اعظم حدت ہے اور ج ایک عددی سر ہے جو شہتیر کے لداؤ اور سہاروں کی کیفیت پر منحصر ہوتا ہے لیکن ہمیشہ ۱/۲ سے کم ہوتا ہے - اس کی یہ قیمت ۱/۲ اُس وقت ہوتی ہے جب کہ زور یکساں منقسم ہو (دیکھو دفعہ ۴۲) - اگر شے کی لچک کی حد پر زور کی حدت ز ہو تو شہتیر کی برداشتنی بازگشتگی

$$ج \times \frac{ز^2}{ے} \times حجم$$

ہوگی۔ کسی قسم کے شہتیر پر اگر صرف ایک مرتکز بوجھ و ہو تو بازگشتگی صریحاً

$$= \frac{1}{2} \times و \times (\text{بوجھ کے نقطۂ عمل کا انصراف}) \quad \ldots\ldots\ldots (2)$$

مثلاً ایک برآمدہ بیرم کے سرے پر بوجھ و ہو تو سرے پر انصراف

$$\frac{و ل^3}{3 آ ے} \quad (\text{دیکھو (2) دفعہ 79})$$

ہوتا ہے۔ اس لیے بازگشتگی

$$ج \times \frac{ف^2}{ے} \times حجم = \frac{1}{2} \times \frac{و^2 ل}{3 آ ے}$$

اگر شہتیر مستطیلی تراش کا ہو جس کا عرض ض اور گہرائی ق ہو تو

$$ف = و ل \div \frac{1}{6} ض ق^2$$

اور　$$حجم = ض ق ل$$

صفحہ ۲۴۵

اور　$$آ = \frac{1}{12} ض ق^3$$

اس لیے　$ج = \frac{1}{18}$ اور بازگشتگی $= \frac{1}{18} . \frac{ف^2}{ے} ض ق ل \quad \ldots\ldots\ldots (3)$

کسی شکل کی تراش کے لیے اگر تعدیلی محور کے گرد گردشی نصف قطر گ ہو تو چونکہ

$$ف = و ل \div \frac{2 آ}{ق} \quad \text{اور تراش کا رقبہ} = آ \div گ^2$$

اس لیے (1) سے :-

$$\text{بازگشتگی} = \text{ج} \times \frac{\text{و}^{2}\,\text{ل}^{2}\,\text{ق}^{2}}{4\,\text{آ}^{2}\,\text{ے}} \times \frac{1}{\text{ق}^{2}} \times \text{ل} = \frac{1}{2} \times \frac{\text{و}^{2}\,\text{ل}^{3}}{3\,\text{آ}\,\text{ے}}$$

اس طرح $\text{ج} = \frac{2}{3}\left(\frac{\text{گ}}{\text{ق}}\right)^{2}$ اور $\text{بازگشتگی} = \frac{2}{3}\,\frac{\text{گ}^{2}}{\text{ق}^{2}} \times \frac{\text{ف}^{2}}{\text{ے}} \times \text{حجم}$

مثلاً مستطیلی تراش کے لیے $\left(\frac{\text{گ}}{\text{ق}}\right)^{2} = \frac{1}{12}$، معیاری I تراشوں کے لیے $\frac{\text{گ}}{\text{ق}}$ بالعموم تقریباً ۴ء ہوتا ہے۔

صریحاً ایک وسطی مرتکز بوجھ اُٹھانے والے سادہ سہاروں کے شہتیر کے لیے بھی اوپر کے عددی سر وغیرہ درست رہینگے۔

اگر تمام ابعاد انچوں میں ہوں اور بوجھ کی اکائی ٹن ہو تو بازگشتگی ٹن انچوں میں ہوگی۔

اگر دفعہ ۷۷ کی ترقیم کے ساتھ شہتیر کے ایک چھوٹے طول فرلا پر خماؤ کا معیار م ہو، اور ڈھال کی تبدیلی فرعہ ہو تو اس ٹکڑے کی لچکدار فسادی توانائی

$$= \frac{1}{2}\,.\,\text{م}\,.\,\text{فرعہ} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots\ldots (4)$$

اور ایک محدود طول کی بازگشتگی

$$= \frac{1}{2}\int \text{م}\ \text{فرعہ} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots\ldots (5)$$

جس کو یوں بھی لکھ سکتے ہیں:-

$$\frac{1}{2}\int \text{م}\,\frac{\text{فرعہ}}{\text{فرلا}}\,\text{فرلا} = \frac{1}{2}\int \text{م}\,\frac{\text{فر}^{2}\text{ما}}{\text{فرلا}^{2}}\,\text{فرلا} = \frac{1}{2}\int \frac{\text{م}^{2}}{\text{آ}\,\text{ے}}\,\text{فرلا} \ldots (6)$$

یا، اگر آ ے مستقل ہو تو

$$\frac{1}{2\,\text{آ}\,\text{ے}}\int \text{م}^{2}\,\text{فرلا} \ldots\ldots\ldots\ldots\ldots (7)$$

خماؤ کے معیار کا نقشہ معلوم ہو تو ان جملوں سے کسی شہتیر کی بازگشتگی معلوم ہو سکتی ہے۔ اگر ایک یکساں تراش اور طول ل کا شہتیر "سادہ خماؤ" کے تحت ہو (دیکھو دفعات ۶۱ اور ۷۶)، جس میں خماؤ کا معیار اور انحنا مستقل ہونگے تو (۴) یا (۷) سے بازگشتگی

$$= \frac{1}{2}\,\text{م} \times \text{انتہائی مماسوں کے میلان کی تبدیلی} = \frac{1}{2}\,\frac{\text{م}^2\,\text{ل}}{\text{ے ا}} \quad \ldots\ldots (8)$$

اگر اس شہتیر کی تراش مستطیلی ہو اور عرض ض اور گہرائی ق ہو تو $\text{ف} = \text{م} \div \frac{1}{6}\,\text{ض}\,\text{ق}^2$ اور شکل (۱) میں (۷) کی مدد سے بازگشتگی

$$= \frac{1}{2}\,\frac{\text{م}^2\,\text{ل} \times 12}{\text{ے ض}\,\text{ق}^3} = \frac{36\,\text{م}^2}{\text{ے ض}^2\,\text{ق}^4} \times \text{ض ق ل} \times \text{حجم یا ج} \times \frac{\text{ف}^2}{\text{ے}} \times \text{ج} =$$

اس لیے $\text{ج} = \frac{1}{6}$، اور $\text{بازگشتگی} = \frac{1}{6}\,\frac{\text{ف}^2}{\text{ے}}\,\text{ض ق ل}$

یہی عددی سر ($\frac{1}{6}$) ایسے مستطیلی شہتیروں کے لیے بھی درست ہوگا جن کی خماؤ کی مضبوطی یکساں ہو، یعنی جن میں کھال کے زور کی اعظم حدت ف ہر تراش پر ایک ہی ہو اور جو دائرے کی قوسوں میں خم ہوں۔ دائری تراشوں کے لیے متناظر عددی سر $\frac{1}{8}$ ہے۔

منقسم بوجھ و فصل کے فی اکائی طول کی صورت میں (۲) کے متناظر بازگشتگی

$$= \frac{1}{2}\int \text{و ما فرلا} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (9)$$

جہاں ما مبداء سے فاصلہ لا پر انصراف ہے۔

صفحہ ۲،۳۶

**شہتیر کے انصراف کی تحسیب بازگشتگی کی امداد سے**

مساوات (۲) میں لچکدار فسادی توانائی کو محسوب کرنے کے لیے انصراف کو استعمال کیا گیا ہے۔ اس طرح اگر بازگشتگی (۵) یا (۷) سے خماؤ کے

معیاروں سے محسوب کی جائے تو بازگشتگی سے انصراف حاصل ہو سکینگے ۔ مثلاً ایک سادہ سہارے ہوئے شہتیر پر ایک غیر مرکزی بوجھ و کی صورت پر غور کرو جو دفعہ ۸۰ میں دی گئی ہے ۔ دفعہ ۸۰ اور شکل ۱۱۶ کی ترقیم اختیار کریں اور دونوں سروں کو باری باری سے مبدا لیں اور پورے فصل پر تکمیل کریں تو (۷) سے

$$\tfrac{1}{2}\times \text{ما}\times \text{و} = \tfrac{1}{2}\int \frac{\text{م}^2}{\text{آ ے}}\,\text{فرلا} = \frac{1}{2\,\text{آ ے}}\int_0^{\text{ا}}\left(\frac{\text{ب و}}{\text{ا}+\text{ب}}\,\text{لا}\right)^2\text{فرلا}$$

$$+\frac{1}{2\,\text{آ ے}}\int_0^{\text{ب}}\left(\frac{\text{ا و}}{\text{ا}+\text{ب}}\,\text{لا}\right)^2\text{فرلا}$$

جس سے

$$\text{ما} = \frac{\text{و ا}^2\,\text{ب}^2}{3\,(\text{ا}+\text{ب})\,\text{آ ے}}$$

جو (۸) دفعہ ۸۰ کے مطابق ہے ۔

ایک اور مثال کے طور پر دفعہ ۸۷ اور شکل ۱۱۲ کی صورت (ب) لو یعنی سادہ سہارے ہوئے شہتیر پر یکساں پھیلا ہوا بوجھ و فی اکائی فصل اس شہتیر میں ہر ایک سہارے سے فاصلہ لا پر

$$\text{م} = \frac{\text{و}}{2}\left(\text{ل لا} - \text{لا}^2\right) \quad (\text{دیکھو شکل ۶۵})$$

ایک سرے سے فاصلہ ا پر انصراف معلوم کرنے کے لیے اس تراش پر ایک بہت چھوٹا وزن و رکھ دینے کے اثر پر غور کرو۔ اس سے ایک مزید خماؤ کا معیار پیدا ہوگا جو سرے سے طول ا کے اندر فاصلہ لا پر

$$\text{آ ے}\,\frac{\text{فر}^2\text{ما}}{\text{فرلا}^2} \ \text{یا}\ \text{آ ے}\,\frac{\text{فرمہ}}{\text{فرلا}} = \frac{\text{ل}-\text{ا}}{\text{ل}}\cdot\text{و}\cdot\text{لا}$$

ہوگا۔ اس لیے اس حصے میں

$$\text{فرمہ} = \frac{\text{ل}-\text{ا}}{\text{ل}}\cdot\frac{\text{و لا}}{\text{آ ے}}\,\text{فرلا}$$

اور اسی طرح باقی حصّے میں دوسرے سرے سے فاصلہ لا پر

$$\text{فرعہ} = \frac{\text{و}}{\text{ل}} \cdot \frac{\text{و لا}}{\text{ٹ ے}} \text{فرلا}$$

صفحہ ۲۲۴

اس لیے (۵) سے و کی وجہ سے پورے شہتیر کی فسادی توانائی کا اضافہ

$$= \frac{1}{2} \int \text{م فرعہ} = \frac{1}{2} \frac{\text{و}}{\text{ٹ ے ل}} \times \frac{\text{و}}{2} \left\{ (\text{ل} - \text{و}) \int_{\cdot}^{\text{و}} (\text{ل لا}^2 - \text{لا}^3) \text{فرلا} \right.$$

$$\left. + \text{و} \int_{\cdot}^{\text{ل} - \text{و}} (\text{ل لا}^2 - \text{لا}^3) \text{فرلا} \right\}$$

$$= \frac{1}{2} \text{و ما}$$

تحویل کرنے سے، $\text{ما} = \frac{\text{و و} (\text{ل} - \text{و})}{24\ \text{ٹ ے}} (\text{ل}^2 + \text{ل و} - \text{و}^2)$

جو و کی بجائے لا لکھنے پر (۹) دفعہ ۸۷ کے مطابق ہو جاتا ہے۔

اس کی ہر قسم کے شہتیر کے لیے تعمیم کر سکتے ہیں، و = ا لو اور فرض کرو کہ کسی خاص تراش پر جہاں انصراف ما ہے اکائی وزن رکھنے سے کسی تراش پر خماؤ کا معیار م پیدا ہوتا ہے، تب

$$\text{فرعہ} = \frac{\text{م}}{\text{ٹ ے}} \text{فرلا}$$

اور

$$\frac{1}{2} \times 1 \times \text{ما} = \frac{1}{2} \int \text{م فرعہ} = \frac{1}{2} \int \frac{\text{م م}}{\text{ٹ ے}} \text{فرلا}$$

یا

$$\text{ما} = \int \frac{\text{م م}}{\text{ٹ ے}} \text{فرلا} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (10)$$

اس میں تکمل شہتیر کے سارے طول پر ہوگا اور اگر ضرورت ہو تو اس کو چند حصّوں میں تقسیم کر کے مناسب مبدا لینے چاہییں۔ انصراف کی ایک خاص صورت یہ ہوگی کہ ایک اکیلا بوجھ و ہو تب م = و م اور

$$\text{ما} = \text{و} \int \frac{\text{م}^2}{\text{ٹ ے}} \text{فرلا} \quad \ldots\ldots\ldots (11)$$

گاڑیوں کی کمانیاں ـــــ کسی گاڑی کی کمانی کی بازگشتگی جس کی ساخت دفعہ ۸۳ شکل ۱۲۲ ء کے مطابق ہو

$$= \frac{1}{6} \times \frac{ف^2}{ے} \times (\text{شے کا حجم})$$

مساوات (۱۱) دفعہ ۸۳ سے اِس کی تصدیق ہو سکتی ہے ۔ کیونکہ بازگشتگی ـــــ

$$ج \times \frac{ف^2}{ے} \times حجم = \frac{1}{2} \times و \times انصراف = \frac{1}{2} \times و \times \frac{3}{8}\, \frac{و ل^3}{ن ے ض ق^3}$$

اور مساوات (۱۰) دفعہ ۸۳ سے

$$ف = \frac{3}{2}\, \frac{و ل}{ن ض ق^2}$$

ف کی یہ قیمت درج کرنے سے

$$ج \times \frac{9}{4}\, \frac{و^2 ل^2}{ن^2 ض^2 ق^4} \times \frac{1}{ے} \times \frac{ن ض ق ل}{2} = \frac{3}{16}\, \frac{و^2 ل^3}{ن ے ض ق^3}$$

یعنی $ج = \frac{1}{6}$، اور بازگشتگی $= \frac{1}{6}\, \frac{ف^2}{ے} \times$ حجم یا $\frac{1}{12}\, \frac{ف^2}{ے}$ ن ض ق ل

یا برداشتنی بوجھ کے تحت بازگشتگی $= \frac{1}{6} \times \frac{ز^2}{ے} \times$ کمانی کا حجم، جہاں ز تناؤ کے زور کی حدت لچک کی حد پر ہے ۔ فولاد کے لیے ز کی قیمت بالعموم ۱۲ سے ۱۵ ٹن فی مربع انچ تک ہوگی اور ے کی ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ ۔ اس طرح برداشتنی بازگشتگی تقریباً ۰۰۲ء انچ ٹن، یا ۵ انچ پونڈ فی مکعب انچ فولاد ہوگی۔

مثال ـــــ مستطیلی تراش کا ایک شہتیر سروں پر سہارا ہوا ہے، اور اس پر ایک یکساں پھیلا ہوا بوجھ ہے ۔ بازگشتگی کو زور کی اعظم حدت اور شہتیر کے حجم کی رقوم میں معلوم کرو۔

صفحہ ۱۴۶

شکل ۶۵ کی ترقیم میں

$$م = \frac{و}{۲} (ل لا - لا^۲)$$

اور (۷) سے مجموعی بازگشتگی

$$= \frac{۱}{۲ آ ے} \int م^۲ \, فرلا = \frac{۱}{۲ آ ے} \cdot \frac{و^۲}{۴} \int_۰^ل (ل^۲ لا^۲ - ۲ ل لا^۳ + لا^۴) \, فرلا$$

$$= \frac{و^۲ ل^۵}{۲۴۰ آ ے}$$

اگر شہتیر کا عرض ض اور گہرائی ق ہو تو زور کی اعظم حدت ف جو وسط میں واقع ہوگی $= \frac{۱}{۸} و ل^۲ \div \frac{۱}{۶} ض ق^۲ = \frac{۳}{۴} \frac{و ل^۲}{ض ق^۲}$

اس طرح $ج \times \frac{ف^۲}{ے} \times حجم$ یا $\frac{ج}{ے} \times \frac{۹}{۱۶} \times \frac{و^۲ ل^۴}{ض^۲ ق^۴} \times ض ق ل$

$$= \frac{و^۲ ل^۵ \times ۱۲}{۲۴۰ ے ض ق^۳}$$

اس طرح $ج = \frac{۴}{۴۵}$ اور بازگشتگی $= \frac{۴}{۴۵} \times \frac{ف^۲}{ے} \times حجم$

اس کو اس طرح بھی حاصل کر سکتے تھے کہ تکملی

$$\frac{۱}{۲} \int_۰^ل و ما \, فرلا$$

کی قیمت ما کے لیے دفعہ ۸۷ کا جملہ (۹) استعمال کرکے حاصل کی جاتی۔

**۱۹۳۔ صدمے سے پیدا ہونے والی خمیدگی** — اگر ایک دھکا بوجھ مثلاً ایک گرتا ہوا وزن ایک سلاخ پر عرضاً عمل کرے اور خمیدگی پیدا کرے اور زور اور فساد کی متناسبیت کی حدود سے تجاوز واقع نہ ہو تو انصراف کی انتہا پر سلاخ کی فسادی توانائی یا بازگشتگی

تصادم کے فوراً بعد کی بوجھ اور سلاخ کی توانائی بالحرکت اور توانائی بالقوہ (اگر کچھ ہو) کے مساوی ہوگی ۔ اگر سلاخ کا جمود بوجھ کے مقابلے میں قابل نظر اندازی ہو اور سہارے استوار ہوں تو تصادم سے توانائی بالحرکت کا نقصان قابل نظر اندازی ہوگا اور سلاخ کی بازگشتگی بوجھ کے تصادم سے پہلے کی توانائی بالحرکت کے مساوی ہوگی ۔

فرض کرو کہ سلاخ سروں پر آزادانہ سہاری ہوئی ہے اور اس کا فصل ل ہے اور بوجھ و بلندی ع سے اس کے وسط پر گرتا ہے (شکل ۱۱۱)۔
فرض کرو کہ صہ = ماج = وسطی دھکا بوجھ و کے تحت انصراف، اور فرض کرو کہ معادل سکونی بوجھ ف ہے، یعنی وہ مرکزی بوجھ جو یہی انصراف اور یہی خماؤ کا معیار پیدا کرے ۔ تب (۴) دفعہ ۸۷ سے

$$صہ = \frac{ف\, ل^3}{۴۸\, \bar{آ}\, ے} \quad یا \quad ف = \frac{۴۸\, \bar{آ}\, ے\, صہ}{ل^3} \qquad \ldots\ldots(۱)$$

اگر سلاخ کا وزن نظر انداز کیا جا سکے تو و کے کام کو انصراف کے بعد کی بازگشتگی کے مساوی رکھنے سے

$$و\,(ع + صہ) = \frac{1}{2}\, ف\, صہ = \frac{۲۴\, \bar{آ}\, ے\, صہ^2}{ل^3}$$

یا،

$$و\left(ع + \frac{ف\, ل^3}{۴۸\, \bar{آ}\, ے}\right) = \frac{1}{96}\, \frac{ف^2\, ل^3}{\bar{آ}\, ے} \qquad \ldots\ldots(۲)$$

$$ف^2 - ۲ و ف - \frac{۹۶\, \bar{آ}\, ے\, و\, ع}{ل^3} = ۰$$

صفحہ ۴۲۹

$$ف = و + \sqrt{و^2 + \frac{۹۶\, \bar{آ}\, ے\, و\, ع}{ل^3}} \qquad \ldots\ldots(۳)$$

اور

$$ف - و = \sqrt{و^2 + \frac{۹۶\, \bar{آ}\, ے\, و\, ع}{ل^3}}$$

اور اگر ع کے مقابلے میں صہ خفیف ہو تو

ف ـ و = ف = √(۹۶ آے و ع / ل۳) ............ (۴)

سلاخ کے جمود کے لیے تصحیح ـــ اگر سلاخ کا اثر خفیف ہو لیکن نظر انداز نہ کیا جا سکے تو بطور تخمینے کے یہ فرض کیا جا سکتا ہے کہ انصراف وہی شکل اختیار کرتا ہے جو ایک مرتکز سکونی بوجھ کی صورت میں ہوتا۔ تب (۲) اور (۴) دفعہ ۸، شکل ۱۱۱ سے

ما / ماج = ۱ - ۶ (لا / ل)۲ + ۴ (لا / ل)۳ ............ (۵)

تب اگر ی = سلاخ کے مرکز کی رفتار تصادم کے فوراً بعد، تو مرکز سے فاصلہ لا پر رفتار = ی × ما / ماج ۔ اب تصادم سے پہلے اور بعد کے مجموعی معیار حرکت کو مساوی رکھنے سے اگر و = سلاخ کا وزن فی اکائی طول تو

و × √(۲ ج ع) = و ی + ۲ و ی / ماج ∫۰^(ل/۲) ما فرلا

(۵) سے ما کی قیمت مندرج کرنے سے

و . √(۲ ج ع) = ی (و + ۵/۸ ول)

یا ............ (۶)

ی = ۱ / (۱ + ۵/۸ ول/و) × √(۲ ج ع)

اب تصادم کے بعد توانائی بالحرکت اور کام کے مجموعے کو فسادی توانائی کے اضافے کے مساوی رکھنے سے

$$\frac{1}{2}\,\frac{\text{و}}{\text{ج}}\cdot\text{ی}^2 + 2\times\frac{1}{2}\,\frac{\text{و}}{\text{ج}}\cdot\frac{\text{ی}^2}{\text{ما}^2}\int_{0}^{\frac{1}{2}\text{ل}}\text{ما}^2\,\text{فرلا} + \text{و}\times\text{صہ} + 2\,\text{و}\int_{0}^{\frac{1}{2}\text{ل}}\text{ما}\,\text{فرلا}$$

$$= \frac{1}{2}\,\text{ف}\times\text{صہ} + 2\,\text{و}\int_{0}^{\frac{1}{2}\text{ل}}\text{ما}\,\text{فرلا}\;\ldots\ldots\ldots(7)$$

یا (۵) اور (۱) کی مدد سے

$$\text{ف}^2 - 2\,\text{ف}\cdot\text{و} - \frac{48\,\text{آے}}{\text{ل}}\cdot\frac{\text{ی}^2}{\text{ج}}\left(\text{و} + \frac{17}{35}\,\text{ول}\right) = 0\;\ldots(8)$$

(۶) سے ی کی قیمت رکھ کر حل کرنے سے

$$\text{ف} = \text{و} + \sqrt{\text{و}^2 + \frac{96\,\text{آےع}\,\text{و}}{\text{ل}^3}\times\frac{1 + \frac{17}{35}\cdot\frac{\text{ول}}{\text{و}}}{\left(1 + \frac{5}{8}\cdot\frac{\text{ول}}{\text{و}}\right)}}\;\ldots\ldots(9)$$

صفحہ ۵۰

ف ۔ و وہ مقدار ہے جس کے بقدر تصادم کا بوجھ سکونی بوجھ و سے بڑھا ہوا ہے ۔ و کے ساتھ اس کی نسبت و کے بڑھنے سے گھٹتی ہے اور تصادم کے خماؤ کا زور سکونی خماؤ کے زور کے ساتھ یہی نسبت رکھتا ہے ۔ اگر ع کے مقابلے میں صہ نظر انداز کیا جا سکے تو (۷) میں رقم و۔صہ کو حذف کرنے سے عمل آسان ہو جاتا ہے اور (۹) میں علامتِ جذر کے اندر کی پہلی رقم (و۲) غائب ہو جاتی ہے ۔

ثابت سرے ــــ اگر سلاخ دونوں سروں پر سمت میں ثابت ہو اور اس کے سروں کے وسط میں ایک بوجھ و کا دھکا پڑے تو (۵) کی جگہ دفعہ ۸۶ کے نتائج استعمال کرنے سے عددی سر $\frac{17}{35}$ کی بجائے $\frac{13}{35}$، اور $\frac{5}{8}$ کی بجائے $\frac{1}{2}$ حاصل ہوتا ہے ۔

برآمدہ بیم ــــ اگر برآمدہ بیم کے آزاد سرے پر ایک گرتے ہوئے وزن و کا دھکا پڑے تو (۵) کی بجائے دفعہ ۹۷ کے نتائج

استعمال کرنے سے عددی سر $\frac{۱}{۳۵}$ کی بجائے $\frac{۳۳}{۱۴۰}$ اور $\frac{۵}{۶}$ کی بجائے $\frac{۳}{۸}$ حاصل ہوتا ہے۔

**بوجھ کے نقاطِ عمل کے عام محل** ــــ عام صورتوں میں سلاخ کے جمود کا اثر اوپر کے طریقوں سے حاصل کیا جاسکتا ہے :- ان کے لیے دفعات ۷۹، ۸۰ اور ۸۷ (مثال ۲) کے نتائج استعمال کرنے ہونگے، اور تکمل کو حدود کے مناسب حصوں میں تقسیم کرنا ہوگا۔

**۹۴ - عرضی انحنا** ــــ اگر ایک افقی شہتیر اس طرح خمیدہ ہو کہ اوپر وار مقعر ہوجائے تو اوپر کے ریشے فشار میں ہونگے اور نیچے کے کھنچاؤ میں، جس کی وجہ سے جانبی پھیلاؤ اور سکڑاؤ پیدا ہوگا یعنی شہتیر کا اوپر کا حصہ چوڑا اور نیچے کا پتلا ہوجائیگا۔ یہ جانبی فساد (دفعات ۱۲ اور ۱۹) طولی فساد کے متناسب ہونے کی وجہ سے تعدیلی سطح سے فاصلے کے متناسب ہونگے اور طولی خماؤ کے ساتھ عرضی خماؤ واقع ہوگا۔ فسادوں سے عرضی انحنا کی مقدار بالکل اُسی طرح معلوم ہوسکتی ہے جس طرح طولی انحنا معلوم ہوتا ہے (دفعات ۶۱ تا ۶۳)۔ عرضی فساد طولی فساد کے $\frac{۱}{م}$ ہوتے ہیں جہاں $\frac{۱}{م}$ پوائسن[۱] کی نسبت ہے اور اس طرح عرضی انحنا طولی انحنا کا $\frac{۱}{م}$ ہوگا۔ اس طرح اگر عرضی انحنا کا نصف قطر $ر_۱$ ہو (شکل ۱۳۸) تو



شکل ۱۳۸

$$\frac{۱}{ر_۱} = \frac{۱}{م\,ر} \quad \text{یا} \quad ر_۱ = م\,ر$$

جہاں $ر$ طولی انحنا کا نصف قطر ہے۔

[۱] Poisson

یہاں یہ فرض کیا گیا ہے کہ عرضی حرکت کو آزادی ہے اور ویسی ہی آزادی جیسی کہ طولی فساد کے متعلق دفعہ ۶۱ میں فرض کی گئی تھی یعنی یہ کہ متصل پرتوں سے کوئی مزاحمت پیش نہیں آتی - یہ ایسی تراشوں کے لیے تقریباً صحیح ہے جن کی گہرائی عرض سے زیادہ ہو چوڑی چپٹی پٹیوں کے لیے صحیح نہیں - بہت چوڑے شہتیروں میں عرضی انحنا تقریباً معدوم ہوتا ہے سوائے کناروں کے قریب کے جہاں جانبی فساد کو واقع ہونے کے لیے آزادی رہتی ہے - یہ قریب قریب ایسی صورت ہے جس میں جانبی فساد کو ایک سمت میں روک دیا جائے اور اس صورت کے لیے لچک کا مقیاس معمولی راست مقیاس کی ایک ترمیم یافتہ شکل ہوگی (دیکھو دفعہ ۲۱) -

صفحہ ۵۱۷

دفعہ ۱۹ کی مساواتیں استعمال کریں تو چونکہ $س_۱$ کی سمت شہتیر کا طول ہے اور $س_۲$ کی سمت عرض، اور $ف_۳$ صفر ہے اس لیے دفعہ ۱۹ کی مساوات (۱) سے

$$س_۱ = \frac{ف_۱}{ے} - \frac{ف_۲}{م ے}$$

اور دفعہ ۱۹ کی مساوات (۲) سے

$$۰ = \frac{ف_۲}{ے} - \frac{ف_۱}{م ے}$$

اس طرح $$س_۱ = \frac{ف_۱}{ے}\left(۱ - \frac{۱}{م^۲}\right) = \frac{ف_۱(م^۲ - ۱)}{م^۲ ے}$$

یا $$ف_۱ = س_۱ \times ے \frac{م^۲}{م^۲ - ۱}$$

اس طرح مقدار $\frac{م^۲}{م^۲ - ۱}$ . ے

لچک کا ایک ترمیم یافتہ مقیاس ہے جو م = ۴ کی صورت میں ے کا

$\frac{١٦}{١٥}$ گنا ہوگا، اور ان صورتوں میں طولی خمیدگی کے انصراف ان انصرافوں کے صرف $\frac{١٥}{١٦}$ گنا ہوتے ہیں جن کی جانبی فساد کے آزاد ہونے کی صورت میں توقع کی جاتی ۔

مثال — لوہے کا ایک ٹکڑا جس کی تراش مستطیلی ۴ انچ چوڑی اور $\frac{١}{٢}$ انچ موٹی ہے ۳ فٹ باہمی فصل کے اُفقی سہاروں پر رکھا گیا ہے اور تراش کا بڑا ضلع اُفقی ہے ۔ ۲۰۰ پونڈ کا ایک بوجھ وسط میں رکھا گیا ہے ۔ وسطی انصراف ٫۱۴۹ انچ ہے ۔ پھر تختی کو سہاروں پر اس طرح رکھا گیا کہ بڑا ضلع انتصابی ہو اور اس صورت میں ۲۰۰۰ پونڈ کے ایک مرکزی بوجھ سے ٫۰۲۵ انچ کا وسطی انصراف پایا گیا ۔ اس شے کے لیے پوائی سن کی نسبت معلوم کرو ۔

پہلی وضع میں $آ = \frac{١}{١٢} \times ٤ \times \frac{١}{٨} = \frac{١}{٢٤}$

ضابطہ (۴) دفعہ ۸۷ کو ترمیم یافتہ مقیاس کے ساتھ استعمال کرنے سے

$$\frac{م^{٢}}{م^{٢}-١} \cdot ے = \frac{٣٦ \times ٣٦ \times ٣٦ \times ٢٠٠}{٫١٤٩ \times \frac{١}{٢٤} \times ٤٨} = ٣١٣١٢٧٥٠$$

اور دوسری وضع میں $آ = \frac{١}{١٢} \times \frac{١}{٢} \times ٦٤ = \frac{٨}{٣}$

$$ے = \frac{٣ \times ٣٦ \times ٣٦ \times ٣٦ \times ٢٠٠٠}{٫٠٢٥ \times ٨ \times ٤٨} = ٢٩١٦٠٠٠٠$$

سابقہ نتیجے کو اِس سے تقسیم کرنے سے

$$\frac{م^{٢}}{م^{٢}-١} = ١٫٠٧٣٨ ، \quad م^{٢} = \frac{١٫٠٧٣٨}{٫٠٧٣٨} = ١٤٫٥٥$$

$$م = ٣٫٨١ \qquad \frac{١}{م} = ٫٢٦٣$$

## ۹۵ - جزی فساد میں لچکدار توانائی — جزی بازگشتگی ۔

کسی شے میں لچک کی حد کے اندر جزی فساد واقع ہو تو راست زور اور فساد

صفحہ ۵۲

کی طرح اس صورت میں بھی لچکدار فسادی توانائی جمع ہوتی ہے - جزی زور کی سادہ تقسیم کے لیے بازگشتگی یا لچکدار فسادی توانائی آسانی سے محسوب ہو سکتی ہے - فرض کرو کہ شکل ۹ ایک شے کو تعبیر کرتی ہے جس کا طول ل نقشے کے مستوی کے علی القوائم ہے اور اس میں چہرے ب ج پر جزی زور کی یکساں حدت ج عمل کرتی ہے جس سے جزی فساد فہ اور انصراف ب بً پیدا ہوتا ہے -

تب بازگشتگی صریحاً

$$= \frac{1}{2} \times (\text{قوت}) \times \text{فاصلہ} = \frac{1}{2} \times (\text{ب ج} \times \text{ل} \times \text{ج}) \times \text{ب بً}$$

$$= \frac{1}{2} \times \text{ب ج} \times \text{ل} \times \text{ج} \times \text{ا ب} \times \text{فہ}$$

$$= \frac{1}{2} \times \text{ب ج} \times \text{ل} \times \text{ا ب} \times \frac{\text{ج}^2}{\text{س}}$$

$$= \frac{1}{2} \frac{\text{ج}^2}{\text{س}} \times \text{حجم یا } \frac{1}{2} \frac{\text{ج}^2}{\text{س}} \text{ فی اکائی حجم}$$

جہاں س اُستواری کا مقیاس ہے -

یکساں پھیلے ہوئے راست زور کی بازگشتگی کے لیے جو جملہ $\frac{1}{2} \frac{\text{ف}^2}{\text{ے}}$ فی اکائی حجم ہے اُس کے ساتھ اس کی مماثلت کو نوٹ کرو -

**۹۶ - شہتیر کا انصراف جزی کی وجہ سے** ---- باب ۶ میں خماؤ کے معیار سے پیدا ہونے والے جو معمولی انصراف محسوب کیے گئے ہیں اُن کے علاوہ کسی دی ہوئی صورت میں (سوائے سادہ خماؤ کی صورت کے) (دفعہ ۶۴) ایک مزید انصراف اُفقی شہتیر کی عرضی تراشوں پر کے انتصابی جزی زور کی وجہ سے ہوگا - باب ۶ کے حسابات میں اس کا لحاظ نہیں رکھا گیا - اس کی مقدار چند سادہ صورتوں کے لیے ہم یہاں محسوب کرینگے -

ایک برآمدہ بیرم کی صورت میں جس کا طول ل ہے اور جس کے سرے پر بوجھ و ہے (شکل ۱۹۵)، اگر جزی قوت ق (= و) انتصابی تراشوں پر یکساں منقسم ہوتی تو آزاد سرے پر جزکی وجہ سے انصراف حسب ذیل ہوتا۔

ل × (جزی فساد کا زاویہ)

یا

$$ف × ل = \frac{ج}{س} ل \text{ یا } \frac{و ل}{ر ن}$$

جہاں ر تراش کا رقبہ ہے۔ اگر تراش مستطیلی ہو جس کا عرض ض اور گہرائی ق ہو تو یکساں تقسیم کی صورت میں انصراف $\frac{و ل}{ض ق س}$ ہوتا۔

لیکن ہم دیکھ چکے ہیں (دفعہ ۱۷) کہ تراش پر جزی زور یکساں منقسم نہیں ہوتا بلکہ تعدیلی سطح پر اعظم ہوتا ہے اور بالائی اور نچلے کناروں پر صفر ہوتا ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ انصراف $\frac{و ل}{ر س}$ سے زیادہ ہوتا ہے۔ ہم اس کی مقدار کا کچھ اندازہ خاص خاص صورتوں میں دفعہ ۱۷ کی محسوبہ جزی زور کی تقسیم کی مدد سے حاصل کر سکتے ہیں۔ لیکن یہ یاد رہے کہ یہ حسابات سادہ خماؤ کے نظریے پر مبنی ہیں (دیکھو دفعہ ۶۴)، اور صرف تقریبی ہیں۔ اگرچہ خماؤ سے پیدا ہونے والے انصراف سادہ (یعنی برنولی آئیلر کے) نظریے سے کافی صحت کے ساتھ حاصل ہو جاتے ہیں لیکن جز سے پیدا ہونے والے انصراف دفعہ ۱۷ میں حاصل کی ہوئی جزی زور کی تقسیم سے اتنی صحت کے ساتھ حاصل نہیں ہوتے۔ اس لیے اگر جزی انصراف کا بہت صحیح اندازہ مطلوب ہو تو مناسب ہوتا ہے کہ سان وینان کے دقیق نظریے (دیکھو دفعہ ۶۴) کے ذریعے نتائج کی جانچ کر لی جائے۔ لیکن اکثر عملی صورتوں میں جزی انصراف خماؤ کے

St. Venant a.l.

صفحہ ۲۵۳

انصراف کے مقابلے میں قابل نظر اندازی ہوتا ہے - جزی زور کی تقسیم کو دفعہ ۱۷ کے مطابق مان کر اور تراش کی ایک پتلی اور تعدیلی محور کے متوازی پٹی کے اندر مستقل مان کر جزی انصراف چند ایسی صورتوں کے لیے معلوم کیے جائینگے جن میں جزی قوت یکساں ہے اور جن کے لیے خماؤ کا سادہ نظریہ تقریباً صحیح ہے (دیکھو دفعہ ۶۴) -

مستطیلی تراش کا برآمدہ بیرم - سرے پر بوجھ — عرض ض ہے اور گہرائی ق ہے - طول ل، عرض ض اور موٹائی فرما کی ایک طولی پٹی تعدیلی سطح کے متوازی اور اس سے فاصلہ ما پر لو- اس کے اندر جمع شدہ فسادی توانائی جزی کی وجہ سے

$$=\frac{1}{2}\frac{ج^2}{س}\times ض\times ل\times فرما \quad (\text{دیکھو دفعہ ۹۵})$$

اور (۴) دفعہ ۱۷ سے

$$ج=\frac{6ق}{ض\,ق^3}\left(\frac{ق^2}{4}-ما^2\right)$$

جہاں ق = و (سرے کا بوجھ)

اس لیے
$$ج^2=\frac{36\,و^2}{ض^2\,ق^6}\left(\frac{ق^4}{16}+ما^4-\frac{ق^2\,ما^2}{2}\right)$$

برآمدہ بیرم کی مجموعی جزی بازگشتگی

$$=\frac{ض\,ل}{2\,س}\int_{-\frac{ق}{2}}^{\frac{ق}{2}}ج^2\,فرما=\frac{18\,و^2\,ل}{س\,ض\,ق^6}\int_{-\frac{ق}{2}}^{\frac{ق}{2}}\left(\frac{ق^4}{16}-\frac{ق^2\,ما^2}{2}+ما^4\right)فرما \quad (1)$$

یا
$$\frac{36\,و^2\,ل}{س\,ض\,ق^6}\left(\frac{ما\,ق^4}{16}-\frac{ما^3\,ق^2}{6}+\frac{ما^5}{5}\right)^{\frac{ق}{2}}=\frac{3}{5}\,\frac{و^2\,ل}{س\,ض\,ق}$$

اگر آزاد سرے پر جز کی وجہ سے انصراف صہ ہو تو جزی بازگشتگی

$$\frac{1}{2}\times و \times صہ = \frac{3}{5}\,\frac{و^2 ل}{س\, ض\, ق}$$ ، اس طرح

$$صہ = \frac{6}{5}\,\frac{و\, ل}{س\, ض\, ق} = \frac{6}{5}\times\frac{\text{ج کی اوسط قیمت}}{س}\times(ل)$$

جو یکساں منقسم جزی زور کی صورت سے ۲۰ فی صدی زیادہ ہے۔

اسی طرح ایک سروں پر سادہ سہارے ہوئے شہتیر کا طول ل ہو اور ایک مرکزی بوجھ و ہو تو ل کی بجائے $\frac{ل}{2}$ اور و کی بجائے $\frac{و}{2}$ رکھنے سے جزی انصراف

$$=\frac{3}{10}\,\frac{و\, ل}{س\, ض\, ق}$$

صفحہ ۲۵۹

یا خماؤ اور جزکی وجہ سے مجموعی انصراف

$$=\frac{و\, ل^3}{48\, آ\, ے}+\frac{3}{10}\,\frac{و\, ل}{س\, ض\, ق}=\frac{و\, ل^3}{4\, ے\, ض\, ق^3}\left\{1+\frac{6}{5}\,\frac{ے}{س}\left(\frac{ق}{ل}\right)^2\right\}$$

جو $\frac{ے}{س}=\frac{5}{2}$ لینے سے حسبِ ذیل ہوجاتا ہے:-

$$\frac{و\, ل^3}{4\, ے\, ض\, ق^3}\left\{1+3\left(\frac{ق}{ل}\right)^2\right\}$$

اور برآمدہ بیرم کے لیے

$$\frac{4\, و\, ل^3}{ے\, ض\, ق^3}\left\{1+\frac{3}{4}\left(\frac{ق}{ل}\right)^2\right\}$$

اگر $\frac{ل}{ق}$ بڑی مقدار ہو، جیسا کہ عملاً عام طور پر ہوگا، تو دوسری رقم قابلِ نظرانداز ہوگی۔ جزی انصراف کا یہ جملہ سان وینان[1] کے حاصل

[1] St. Venant

کیے ہوئے زیادہ صحیح حلّے سے کچھ زیادہ مختلف نہیں بشرطیکہ گہرائی کے مقابلے میں عرض زیادہ نہ ہو۔

مدوّر تراش ـــ مدور تراش کے برآمدہ بیرم میں تراش کے اندر افقی سمت میں جزی زور کی حدت یکساں پھیلی ہوئی فرض کریں اور انتصابی تغیر کو (۵) دفعہ ۱۷ کے مطابق مانیں یعنی

$$ج = \frac{۴ق}{۳\pi ر^۲} جم^۲ طہ$$

جہاں ما = ر جب طہ ، ی = ۲ ر جم طہ ، فرما = ر جم طہ فرطہ (دیکھو شکل ۹۹ ع) تو (۱) کے متناظر تکملی بازگشتگی

$$= ۲ \times \frac{ل}{۲س} \times \frac{۱۶ و^۲}{۹\pi^۲ ر^۴} ۲ ر^۲ \int_0^{\frac{\pi}{۲}} جم^۴ طہ فرطہ = \frac{۵}{۹} \frac{و^۲ ل}{\pi س ر^۲}$$

$$= \frac{۱}{۲} و صہ$$

$$\text{اس لیے} \quad صہ = \frac{۱۰}{۹} \frac{و}{\pi ر^۲} \times \frac{ل}{س} = \frac{۱۰}{۹} \times \frac{\text{ج کی اوسط قیمت}}{س} \times ل$$

اور طول ل میں مجموعی انصراف

$$= \frac{و ل^۳}{۳ آ ے} + \frac{۱۰}{۹} \cdot \frac{و}{\pi ر^۲} \times \frac{ل}{س} = \frac{۶۴ و ل^۳}{۳\pi ق^۴ ے} \left\{ ۱ + \frac{۵}{۲۴} \cdot \frac{ے}{س} \left(\frac{ق}{ل}\right)^۲ \right\}$$

$$\text{یا} \quad \frac{۶۴ و ل^۳}{۳\pi ق^۴ ے} \left\{ ۱ + \frac{۲۵}{۴۸} \left(\frac{ق}{ل}\right)^۲ \right\} \quad \text{اگر} \quad \frac{ے}{س} = \frac{۵}{۲}$$

سادہ سہارے ہوئے شہتیر کے لیے انصراف ـــ

$$= \frac{۴ و ل^۳}{۳\pi ق^۴ ے} \left\{ ۱ + \frac{۵}{۹} \frac{ے}{س} \left(\frac{ق}{ل}\right)^۲ \right\}$$

$$\text{یا} \quad \frac{۴ و ل^۳}{۳\pi ق^۴ ے} \left\{ ۱ + \frac{۲۵}{۱۲} \left(\frac{ق}{ل}\right)^۲ \right\} \quad \text{اگر} \quad \frac{ے}{س} = \frac{۵}{۲}$$

یہاں بھی دوسری رقمیں قابلِ نظر اندازی ہیں سوائے اس صورت کے

کہ شہتیر طول میں بہت چھوٹا ہو۔ اگر شہتیر بہت چھوٹا ہو تو جزی زور کی تقسیم نامعلوم ہے اور غالباً دفعہ ۱۷ کی تقسیم اور یکساں تقسیم کے درمیان ہوگی۔

پھیلے ہوئے بوجھ — پھیلے ہوئے بوجھ کی صورت میں سادہ خماؤ کے نظریے کا اتنی صحت کے ساتھ اطلاق نہیں ہوتا جتنا کہ سارے طول میں انتصابی جزی قوت کے مستقل ہونے کی صورت میں ہوتا ہے (دیکھو دفعہ ۶۴)۔ لیکن اگر اس سے قطع نظر کریں تو طول فرلا کے ایک ٹکڑے کی جزی فسادی بازگشتگی یہ ہوگی :-

صفحہ ۲۵۵

$$\frac{1}{2}\,\frac{\text{ج}^2}{\text{س}} \times \text{ی} \times \text{فرما} \times \text{فرلا}$$

اگر ی اور ما، لا کے تفاعل نہ ہوں یعنی اگر شہتیر کی تراش اس کے سارے طول میں مستقل ہو تو توانائی کے جملے کو لا کے لحاظ سے تکمل کرنے کے لیے صرف یہ کرنا ہوگا کہ برآمدہ بیرم کی بازگشتگی کی سابقہ قیمتوں کو نسبت

$$\int_0^{\text{ل}} \text{ق}^2\,\text{فرلا} : \text{ل}\,\text{و}^2$$

سے ضرب دینا ہوگا۔ مثلاً و فی اکائی طول کے یکساں پھیلے ہوئے بوجھ کی صورت میں آزاد سرے سے فاصلہ لا پر $\text{ق}^2 = \text{و}^2\,\text{لا}^2$، اس لیے یہ نسبت

$\frac{1}{2}\,\text{و}^2\text{ل}^3 : \text{ل}\,\text{و}^2$ یا $\frac{1}{3}\left(\frac{\text{ول}}{\text{و}}\right)^2$ ہوگی یعنی پھیلے ہوئے بوجھ کا اثر سرے کے مرتکز بوجھ کے اثر کا $\frac{1}{3}$ ہوگا۔ صریحاً یہی نسبت سروں پر آزادانہ سہارے ہوئے شہتیر کے لیے بھی درست ہوگی اگر اس میں یکساں طور پر پھیلے ہوئے بوجھ اور وسطی مرتکز بوجھ کے اثرات کا مقابلہ کیا جائے۔

I تراش کے گرڈر — جزی انصراف جن صورتوں میں اہمیت حاصل کرتا ہے وہ مختلف ساختہ تراشوں کی ہیں جو گرڈروں میں اختیار کی جاتی ہیں خاص کر جب کہ گہرائی طول کے لحاظ سے بڑی ہو۔ مثلاً I تراش میں سپیٹے میں جزی زور کی حدت (دیکھو دفعہ ۱۷)

تراشش کے اوسط جزی زور کی حدت سے بہت زیادہ ہوتی ہے - بڑے ساختہ گرڈروں میں مجموعی انصراف کا ایک موٹا سا تخمینہ کرنے کا ایک عام طریقہ یہ ہے کہ جزی کی رعایت سے سے کی قیمت اس کی معمولی قیمت سے ۲۵ فی صدی کم کر کے معمولی خماؤ کا انصراف محسوب کیا جائے۔

کوئی تراشش — کسی ٹھوس تراشش کے لیے (۱) کی بجائے لچکدار توانائی کی مساوات حسبِ ذیل ہوگی :-

$$\tfrac{1}{2}\,\text{وصہ} = \frac{\text{ل}}{2\,\text{س}}\int_{-\frac{\text{ق}}{2}}^{\frac{\text{ق}}{2}} \text{ج}^2\,\text{ی فرما} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots(2)$$

جہاں ی تراشش کا عرض گہرائی ما پر ہے جیسا کہ دفعہ ۱۷ میں ہے۔

اور $\text{ج} = \dfrac{\text{ق}}{\text{آ ی}}\displaystyle\int_{\text{ما}}^{\frac{\text{ق}}{2}} \text{مای فرما}$ دفعہ ۱۷ کی طرح[1] - اس طرح فسادی توانائی

$$\tfrac{1}{2}\,\text{وصہ} = \frac{\text{ل}}{2\,\text{س}}\int_{-\frac{\text{ق}}{2}}^{\frac{\text{ق}}{2}} \left\{ \frac{\text{ق}^2}{\text{۴آ}^2\text{ی}} \left( \int_{\text{ما}}^{\frac{\text{ق}}{2}} \text{مای فرما} \right)^2 \right\} \text{فرما} \quad \ldots\ldots(3)$$

---

[1] متغیر تراشش کی صورت میں ج کی بجائے وہ قیمت مندرج کرو جو دفعہ ۱۷ کے پہلے حاشیہ میں دی گئی ہے اور $\frac{\text{ق}}{2}$ کی بجائے ما، لکھو جو مستقل نہیں بلکہ کسی تراشش میں ما کی انتہائی قیمت ہے، اور (۲) کی بائیں جانب کی بجائے یہ لکھو۔

$$\frac{1}{2\,\text{س}}\int_{0}^{\text{ل}} \left\{ \int_{-\text{ما}_1}^{\text{ما}_1} \text{ج}^2\,\text{ی فرما} \right\} \text{فرلا}$$

یہ معلوم ہو سکتا ہے اگر آ اور ما، بطور لا (شہتیر کا طول) کے تفاعلوں کے معلوم ہوں۔ اس سے زیادہ عام نتیجہ حاصل کرنے کا ایک اس سے مختلف طریقہ پروفیسر سلوکم (Slocum) نے فرانکلن انسٹی ٹیوٹ کے رسالہ اپریل ۱۹۱۱ء میں دیا ہے۔

ر ۲۵۶

اور ایسے برآمدہ بیرم کے لیے جو تراشوں کے تعدیلی محوروں کے گرد تشاکل ہو اور جس کے سرے پر بوجھ و ہو اور اس طرح ق = و :-

$$\frac{1}{2}\,\text{و صہ} = \frac{\text{و}^2\,\text{ل}}{\text{آ}^2\,\text{س}} \int_{0}^{\frac{\text{ق}}{2}} \frac{1}{\text{ی}} \left( \int_{\text{ما}}^{\frac{\text{ق}}{2}} \text{مای فرما} \right)^2 \text{فرما}$$

$$\text{اور} \qquad \text{صہ} = \frac{2\,\text{و ل}}{\text{آ}^2\,\text{س}} \int_{0}^{\frac{\text{ق}}{2}} \frac{1}{\text{ی}} \left( \int_{\text{ما}}^{\frac{\text{ق}}{2}} \text{مای فرما} \right)^2 \text{فرما}$$

فصل ل کے ایک سادہ سہارے ہوئے شہتیر کے لیے جس پر ایک وسطی بوجھ و ہو انصراف اوپر کے جملے کا $\frac{1}{4}$ ہوگا۔

ایسی تراشوں کے لیے جن میں عرض (ی) تعدیلی سطح سے فاصلہ (ما) کا ایک سادہ تفاعل نہ ہو کوئی ترسیمی طریقہ زیادہ سہل ہوگا۔ ج کی قیمتیں دفعہ ۱۷ اور شکل ۱۰۱ کی مدد سے حاصل ہوسکتی ہیں۔ تب شکل ۱۰۱ کی طرح ایک نقشہ کھینچا جاسکتا ہے جس کے معین شکل ۱۰۱ کے معینوں کا مربع لے کر تراش کے متناظر عرض سے ضرب دینے سے $\text{ج}^2 \times \text{ی}$ کے تناسب ہونگے۔ اس نقشے کا مجموعی رقبہ $\int_{-\frac{\text{ق}}{2}}^{\frac{\text{ق}}{2}} \text{ج}^2\,\text{ی فرما}$ کو تعبیر کریگا اور اس سے انصراف حاصل کیا جاسکتا ہے۔ مثلاً برآمدہ بیرم کا انصراف اس کو $\frac{\text{ل}}{\text{مں}}$ سے ضرب دینے[1] اور و سے تقسیم کرنے سے حاصل ہوگا۔ اگر ج کا نقشہ

[1] متغیر تراش کے شہتیر کی صورت میں شہتیر کے طول کو چھوٹے چھوٹے طولوں مف ل میں تقسیم کرو، اور ہر ایک کے لیے $\int_{\text{ما}}^{\text{ما}} \text{ج}^2\text{ی فرما}$ تقریباً معلوم کرو۔ ہر ایک کو مف ل سے ضرب دے کر ان کے حاصل جمع کو مں و سے تقسیم کرو تو انصراف حاصل ہوگا۔ (دیکھو گزشتہ حاشیہ)۔

مطلوب نہ ہو تو حسبِ ذیل عمل آسان ہوگا (دیکھو شکل ۱۳۹) - تراش کے لیے




شکل ۱۳۹

معمولی مقیاسی شکل کھینچو جیسا کہ (و) میں دکھایا گیا ہے اور ایک نقشہ (ب) کھینچو جو شہتیر کی گہرائی کے اساسی خط پر ج کی بجائے ج × ی کو تعبیر کرے - مساوات (۳) دفعہ ۱ سے معلوم ہوتا ہے کہ تعدیلی محور سے فاصلہ ما پر

$$ج ی = \frac{و}{ا} \times (\text{مقیاسی شکل کا رقبہ ما اور } \frac{ق}{۲} \text{ کے درمیان})$$

صفحہ ۲۵۷

اِس مساوات سے معین (ب) شکل (و) میں رقبے ناپنے سے معلوم ہوسکتے ہیں - اس نقشہ (ب) کے معینوں کا مربع لے کر ہر ایک کو عرض ی سے تقسیم کرو اور ان کو گہرائی ق کے اساس پر نقشہ (ج) کے معینوں کے طور پر ترسیم کرو - اس نقشہ (ج) کا رقبہ حسب سابق $\int_{-\frac{ق}{۲}}^{\frac{ق}{۲}}$ ج۲ ی فرما کو

تعبیر کریگا اور انصراف (دیکھو اوپر کی مساوات (۲)) اس طرح معلوم ہوگا
کہ اسے $\frac{ل}{س}$ سے ضرب دیں اور بر آمدہ بیرم کے لیے جس کے سرے پر
بوجھ و ہو و سے تقسیم کریں، اور طول ل کے سروں پر سہارا دیے
ہوئے اور وسطی بوجھ و کے شہتیر کی صورت میں اس کا $\frac{۱}{۴}$ لیں بشرطیکہ
ج ی معلوم کرنے کے لیے و استعمال کیا گیا ہو۔ اور اگر حقیقی جزی قوت
$\frac{و}{۲}$ استعمال کی گئی ہو تو $\frac{۱}{۴}$ نہیں بلکہ $\frac{۱}{۲}$ لیں۔

ظاہر ہے کہ اس کی ضرورت نہیں کہ نقشہ (ب) کو فی الواقع مرتسم
کیا جائے۔

پیمانے — شکل ۱۳۹ (ا) پوری جسامت پر کھینچی گئی ہے
اس لیے مقیاسی شکل کا عرض $\frac{۲ما}{ق}$ × ی کو تعبیر کریگا۔ اگر (ا) کی مقیاسی شکل
کے رقبے کے ط مربع انچ کو (ب) میں معین کے انچ سے تعبیر کیا گیا
ہو تو یہ معین $\int_{۰}^{\frac{ق}{۲}}$ مای فرما کو انچ = ط × $\frac{ق}{۲}$ (انچ)$^{۳}$ کے پیمانے پر تعبیر
کرینگے۔ اگر (ب) کے معینوں کا جو انچوں میں ہیں مربع لے کر آسانی
کے لیے کسی عدد ن سے تقسیم کیا گیا اور پھر شکل (ج) میں انچوں میں
ترسیم کیا گیا تو شکل (ج) کا رقبہ $\int_{\frac{ق}{۲}}^{\frac{ق}{۲}} \frac{۱}{ی} \left(\int_{۰}^{\frac{ق}{۲}} \text{مای فرما}\right)^{۲}$ فرما کو مربع انچ
= ن (ط × $\frac{ق}{۲}$)$^{۲}$ کے پیمانے پر تعبیر کریگا اور اکائیاں (انچ)$^{۶}$ ہونگی۔

کسی شہتیر مثلاً برآمدہ بیرم کا انصراف حاصل کرنے کے لیے

صرف اتنا ضروری ہے کہ اس نتیجے کو جو $(انچ)^{۶}$ میں ہے $\frac{ول}{آس}$ سے ضرب دیا جائے جس کی اکائی $(انچ)^{-۵}$ ہے بشرطیکہ ل، آ اور س کے لیے طول کی اکائی انچ استعمال کی گئی ہو۔ اس طرح حاصل ضرب سے انصراف انچوں میں حاصل ہوگا۔ وسطی بوجھ کے شہتیر کے لیے جزوِ ضربی $\frac{۱}{۴}\frac{ول}{۲۴\,آ\,س}$ ہوگا۔ شکل ۱۳۹ کو پوری جسامت پر کھینچا جائے تو برطانوی معیاری شہتیر کی تراش نمبر ۱ کو تعبیر کرتی ہے جس کے لیے ق = ۶ انچ، آ = ۴۳٫۶۱ $(انچ)^{۴}$، اور پیٹا ۰٫۴۱ انچ موٹا ہے: نقشہ (ج) کا رقبہ ۷۶۱ $(انچ)^{۶}$ کو تعبیر کرتا ہے، اور برآمدہ بیرم کا جزی انصراف

$$۱۶٫۴۴\frac{ول}{س}$$ انچ ہوگا۔

نوکدار کونوں کے I شہتیر کا (جیسا کہ شکل ۱۴۰ میں دکھایا گیا ہے) جزی انصراف دو حصوں پر تکمیل کرنے سے حاصل ہوسکتا ہے جن کے لیے عرض مستقل ہے (دیکھو ذیل کی مثال)، اور اس طریقے کو کوروں اور پیٹے کی اوسط موٹائی کی قیمت لے کر کسی I تراش کے لیے بطور ایک تقرب کے استعمال کیا جاسکتا ہے۔ ذیل میں ایک مثال دی جاتی ہے۔

صفحہ ۲۵۸

**I تراشوں کے لیے آسان تقرب** — خماؤ کے سادہ نظریے کے پورے طور پر درست نہ ہونے کی وجہ سے ان حسابات میں سے کسی کو بھی بالکل صحیح نہیں کہا جاسکتا اس لیے شاید سب میں آسان تقرب لینا ہی بہترین ہو اور وہ تقرب یہ ہے کہ جزی انصراف یہ فرض کرکے معلوم کیا جائے کہ ساری جزی قوت پیٹے پر پڑتی ہے اور یکساں تقسیم کے ساتھ پڑتی ہے۔ اس طرح برآمدہ بیرم کے لیے

$$صہ = \frac{ول}{م\,س}$$

اور سادہ سہارے ہوئے شہتیر کے لیے

$$صد = \frac{و ل}{۴ سا ص}$$

جہاں سا پیٹے کا رقبہ ہے اور ل شہتیر کا طول ہے - تمام خطی اکائیاں ایک ہی مثلاً انچ ہوں۔

مثال — ایک برآمدہ بیرم I تراش کا ہے جس کی گہرائی ۶ انچ اور عرض ۵ انچ ہے اور کوروں اور پیٹے کی موٹائی $\frac{۱}{۲}$ انچ ہے - سرے پر ایک بوجھ ہے - جز اور خماؤ سے انصرافوں کی نسبت معلوم کرو۔



شکل ۱۴۰ الف

$\frac{ے}{س} = \frac{۵}{۲}$ ، $آ = ۴۳٫۱۲۵$ (انچ$^۴$)

تو (دیکھو شکل ۱۴۰ الف)۔

کوروں میں —

$$ج = \frac{و}{آ}\int_{ما}^{۳} ما\, فرما = \frac{و}{۲آ}(۹ - ما^۲)$$

$$ج^۲ = \frac{و^۲}{۴آ^۲}(۸۱ - ۱۸ما^۲ + ما^۴)$$

پیٹے میں —

$$ج = \frac{و}{\frac{۱}{۲}آ}\left(\int_{۲\frac{۱}{۲}}^{۳} ۵ ما\, فرما + \int_{ما}^{۲\frac{۱}{۲}} \frac{۱}{۲} ما\, فرما\right) = \frac{۲و}{آ}\left(\frac{۱۳۵}{۱۶} - \frac{ما^۲}{۴}\right)$$

$$= \frac{و}{آ}\left(\frac{۱۳۵}{۸} - \frac{ما^۲}{۲}\right)$$

$$\text{ج}^2 = \frac{\text{و}^2}{4\,\text{آ}^2}\left(\frac{18225}{64} - \frac{135}{8}\,\text{ا}^2 + \frac{\text{ا}^4}{4}\right)$$

تعدیلی محور کی دونوں جانبوں کو لینے سے مجموعی جزی بازگشتگی (۲) کی رُو سے

$$\frac{1}{2}\,\text{وصہ} = \frac{\text{ل}}{2\,\text{س}}\int_{-3}^{3}\text{ج}^2\,\text{ی فرما} = 2\,\frac{\text{ل}}{2\,\text{س}}\left\{\frac{5\,\text{و}^2}{4\,\text{آ}^2}\int_{2\frac{1}{2}}^{3}\left(81 - 18\,\text{ا}^2 + \text{ا}^4\right)\text{فرما}\right.$$

$$\left. + \frac{\text{و}^2}{2\,\text{آ}^2}\int_{0}^{2\frac{1}{2}}\left(\frac{18225}{64} - \frac{135}{8}\,\text{ا}^2 + \frac{\text{ا}^4}{4}\right)\text{فرما}\right\}$$

$$\text{صہ} = \frac{2\,\text{ل و}^2}{\text{س آ}^2}\left(1,65 + 314,5\right) = \frac{632\,\text{و ل}}{\text{آ}^2\,\text{س}}$$

$$= 340,\frac{\text{و ل}}{\text{س}}$$

(یہ شکل ۱۳۹ کے لیے دیے ہوئے نتیجے کے بہت قریب ہے اور اِس سے اسی تناسب میں کم ہے جس میں اِس کا پٹا اُس کے پٹے سے موٹا ہے ۔ آ دونوں میں تقریباً مساوی ہے۔)

$$\text{انصرافوں کی نسبت}\ \frac{\text{جز}}{\text{خاؤ}} = \frac{632\,\text{و ل}}{\text{آ}^2\,\text{س}} \times \frac{3\,\text{آ}^3\,\text{ے}}{\text{و ل}^3}$$

$$= \frac{1896}{\text{آ}}\cdot\frac{\text{ے}}{\text{س}}\times\frac{1}{\text{ل}^2}$$

اور آ = ۱۲۵، ۳۳۴ اور $\frac{\text{ے}}{\text{س}} = \frac{5}{2}$ لینے سے یہ نسبت تقریباً $\frac{110}{\text{ل}^2}$ ہوتی ہے۔ فصل ل کے سادہ سہارے ہوئے شہتیر کے لیے یہ نسبت $\frac{240}{\text{ل}^2}$ ہوگی، اور اگر فصل گہرائی کا ۱۰ گنا یعنی ۶۰ انچ ہو تو نسبت $\frac{240}{3600}$ یعنی ۱۲ فی صدی سے

صفحہ ۲۵۹

کچھ زیادہ ہوگی -

# سوالات نمبر ۹

۱ - ایک فولادی پٹی ۱ انچ چوڑی اور $\frac{۱}{۲۴}$ انچ موٹی ایک ۸ فٹ قطر کے چرخ پر لپیٹی گئی ہے - دھات کے اندر زور کی حدت اور بازگشتگی فی طولی فٹ معلوم کرو اگر $E$ = ۳۰ × ۱۰^۶ پونڈ فی مربع انچ -

۲ - $\frac{۱}{۱۶}$ انچ قطر کا فولادی تار ایک ۵ فٹ قطر کے چرخ پر لپیٹا گیا ہے - تار کے اندر جمع شدہ کام فی مکعب انچ اور فی طولی فٹ معلوم کرو - $E$ = ۳۰ × ۱۰^۶ پونڈ فی مربع انچ -

۳ - ایک مدور سلاخ میں جو سروں پر سہاروں پر ٹکی ہوئی ہو اور وسط میں ایک بوجھ اٹھائے ہوئے ہو لچکدار توانائی فی مکعب انچ معلوم کرو - جواب کو خماؤ کے زور کی اعظم حدت اور راست لچک کے مقیاس کی رقوم میں بیان کرو -

۴ - اگر بے خطر خماؤ کے زور کی حدود فولاد اور ایش لکڑی کے لیے نسبت ۸:۱ میں ہوں، اور لچک کے راست مقیاس نسبت ۲۰:۱ میں ہوں تو خماؤ کی ایک ہی حالت کے تحت فولاد اور ایش کی برداشتنی بازگشتگی فی مکعب انچ کا مقابلہ کرو - اگر فولاد کا وزن ۴۸۰ پونڈ فی مکعب فٹ ہو اور ایش کا ۵۰ پونڈ فی مکعب فٹ تو دونوں کے مساوی وزنوں کی برداشتنی بازگشتگی کا مقابلہ کرو -

۵ - اگر ایک گاڑی کی کمانی میں زور کی بے خطر حد ۱۰ ٹن فی مربع انچ ہو تو ۱ انچ ٹن توانائی کو برداشت کرنے کے لیے کتنے مکعب انچ شے درکار ہوگی اگر $E$ = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ - اگر سب میں لمبی تختی ۶ فٹ ۶ انچ لمبی ہو اور تختیاں ۴ انچ چوڑی اور $\frac{۱}{۲}$ انچ موٹی ہوں تو کتنی تختیاں درکار ہونگی - برداشتنی بوجھ، برداشتنی انصراف اور ابتدائی نصف قطرِ انحنا کیا ہوگا -

۶ — I تراشش کا ایک شہتیر ۲۰ انچ گہرا اور ½ ۷ انچ چوڑا ہے - پیٹے اور کوروں کی موٹائی علی الترتیب ۶ر۰ انچ اور ۱ انچ ہے - اگر ۲۰ فٹ کے فصل کے وسط میں ایک بوجھ لگایا گیا ہو تو معلوم کرو کہ مجموعی انصراف کا تقریباً کونسا حصہ جز کی وجہ سے ہوگا اگر نسبت ے/س = ۵ر۲ -

صفحہ ۲۶۰

# نواں باب

## راست زور اور خماؤ کے زور

۹۷۔ خماؤ کے اور راست زور ملے ہوئے —— یہ اکثر ہوتا ہے کہ ایک ستون یا بندھن سلاخ کی تراشش پر جس پر ایک طولی دباؤ یا کھنچاؤ عمل کر رہا ہو اس کے علاوہ خماؤ کے زور بھی عمل کرتے ہیں، اور ستون یا بندھن سلاخ میں ایک محوری مستوی کے اندر خمیدگی واقع ہوتی ہے۔ یا یہ کہ ایک شہتیر کی تراش پر جو خماؤ کی مزاحمت کر رہا ہو سروں کے دباؤ یا کھنچاؤ کی وجہ سے ایک مزید راست زور پیدا ہو اور یہ اس طرح ہوسکتا ہے کہ شہتیر پر سب بوجھ عرضی نہ ہوں جیسا کہ باب ۴ اور ۵ میں فرض کیا گیا تھا بلکہ ایسے ہوں کہ شہتیر کو داب رکھ یا بندھن بھی بنائیں۔ بہر صورت کسی تراش کے کسی نقطے پر زور کی حاصل طولی حدت تناؤ یا فشار کے راست زور اور خماؤ سے پیدا ہونے والے راست زور کا جبری مجموعہ ہوگی۔ اگر سرے کے ایک بوجھ کی وجہ سے کسی تراش کے کسی نقطے پر زور کی حدت ف ہو تو

ف = ف. + فساخ ..... ..........(۱)

جہاں ف، سرے کا مجموعی بوجھ بٹے تراش کا رقبہ ہے اور فخ خماؤ کے زور کی حدت ہے جو خماؤ کے معیار سے حاصل ہوگی جس طرح کہ دفعہ ۶۳ میں خالص عرضی لداؤ کے لیے محسوب کی گئی ہے۔ اس کی علامت تراش کے ایک حصے میں وہی ہوگی جو ف کی ہے اور دوسرے حصے میں مخالف علامت ہوگی۔ اگر فخ کی اعظم قیمتیں ف، سے بڑی ہوں تو تراش میں ایک مقام پر زور کی حدت ف علامت بدلیگی، لیکن زور تراش کے مرکزِ ہندسی پر صفر نہیں ہوگا جیساکہ خالص عرضی قوتوں کے زیرِ عمل شہتیر میں ہوتا ہے۔ مزید راست زور ف کے اثر سے تعدیلی سطح کا محل بدل جاتا ہے یا بعض اوقات وہ تراش سے بالکل غائب ہوجاتی ہے۔

۹۸۔ خارج المرکز طولی بوجھ ـــ اگر ایک منشوری سلاخ پر راست بوجھ کا خطِ عمل سلاخ کے محور کے متوازی ہو اور تراش کے ایک محورِ تشاکل کو تراش کے مرکزِ ہندسی سے فاصلہ ھ پر ملے تو سلاخ کے محور کے اور خارج المرکز بوجھ کے خطِ عمل کے مستوی میں خماؤ واقع ہوتا ہے۔ مثلاً شکل ۱۴۱ ایک سلاخ کی تراش کو تعبیر کرتی ہے۔ بوجھ ب نقطہ ج میں سے گزرتا ہے اور ہ تراش کا مرکزِ ہندسی ہے۔ فرض کرو کہ س تراش کا رقبہ ہے، اور ما فاصلہ ہ د ہے جو مرکزِ ہندسی ہ سے انتہائی کنارے د کا سمت ہ ج میں ہے اور فرض کرو کہ ہ ج کے علی القوائم مرکزی محور ف گ کے گرد تراش کا معیارِ جمود آ ہے تب

راست تناؤ یا فشار $\frac{ب}{س}$ یا ف کے علاوہ تراش پر ایک خماؤ کا معیار

م = ب × ھ ہوگا اور ف گ سے فاصلہ ما پر کسی نقطہ پر زور کی حدت صفحہ ۲۶۱

$$ف = ف_ب + ف_خ = \frac{ب}{س} + \frac{ب \times ھ \times ما}{آ} \quad (\text{دفعہ ۶۳})$$

یا چونکہ آ = س گ^۲، جہاں گ، ف گ کے گرد گردشی نصف قطر ہے اس لیے

$$\text{ف} = \frac{\text{ب}}{\text{ر}} + \frac{\text{ب ھ ما}}{\text{ر گی}^2} = \frac{\text{ب}}{\text{ر}}\left(1 + \frac{\text{ھ ما}}{\text{گی}^2}\right) \text{ یا}$$

$$\text{ف}_\text{ب}\left(1 + \frac{\text{ھ ما}}{\text{گی}^2}\right) \quad ..............(1)$$

ما اُن نقطوں کے لیے مثبت ہوگا جو ف گ کے اُسی طرف ہوں جس طرف ج ہے اور دوسری جانب کے لیے منفی ہوگا۔ زور کی حدت ما کے ساتھ ہموار طور پر بدلیگی جیسا کہ اشکال ۱۴۱، ۱۴۲ میں دکھایا گیا ہے۔



شکل ۱۴۱



شکل ۱۴۲

زور کی انتہائی حدتیں تراش کے کناروں پر حسبِ ذیل ہونگی:۔

$$\text{ف}_\text{ب} + \text{ز}_1 \text{ اور } \text{ف}_\text{ب} - \text{ز}_2$$

جہاں ز اور زَ، ف ع کی مخالف انتہائی قیمتیں ہیں، یا اگر ما اور ماَ مرکزِ ہندسی ہ سے انتہائی کناروں کے فاصلے ہوں تو زور کی انتہائی حدتیں حسب ذیل ہونگی :—

$$ف = ف_ب \left(1 + \frac{ھ\, ما}{گ^۲}\right) \text{ اور } ف = ف_ب \left(1 - \frac{ھ\, ماَ}{گ^۲}\right) \quad ....... (۲)$$

جو انتہائی کناروں د اور ع پر ہونگی - د مرکزِ ہندسی کے اُس طرف ہے جس طرف ج ہے، اور ع دوسری جانب - اگر تراش ف گ کے گرد متشاکل ہو تو

$$ما = ماَ = \frac{ق}{۲}$$

صریحاً ف = ۰ جب کہ ما = $-\frac{گ^۲}{ھ}$ اس لیے اگر یہ فاصلہ تراش کے رقبے کے اندر ہو، یعنی اگر $\frac{گ^۲}{ھ} <$ ماَ جو مرکزِ ہندسی سے ج کے مخالف کنارے ع کا فاصلہ ہے تو زور علامت بدلیگا - ف گ کے متوازی اور اس سے فاصلہ $\frac{گ^۲}{ھ}$ پر ج کی مخالف جانب ایک محور کھینچا جائے تو اس کو تراش کا تعدیلی محور کہا جاسکتا ہے کیونکہ یہ تراش کے رقبہ کا ایسی سطح کے ساتھ خطِ تقاطع ہے جس میں راست طولی زور صفر ہے - ھ > $\frac{گ^۲}{ماَ}$ کی صورت میں زور کی ہموار متغیر حدت شکل ۱۴۱ میں دکھائی گئی ہے - اگر $\frac{گ^۲}{ھ}$ > ماَ، یعنی اگر ھ < $\frac{گ^۲}{ماَ}$ تو زور ساری تراش میں ف کی قسم ہی کا ہے - زور کی یہ ہموار متغیر تقسیم شکل ۱۴۲ میں دکھائی گئی ہے - دیکھو اگر بوجھ قابل لحاظ خروج المرکز کے ہوں تو ڈھلے لوہے جیسی دھاتیں جو فشار میں مضبوط ہیں فشاری بوجھ کے تحت آخرکار تناؤ کی وجہ سے ٹوٹتی ہیں -

صفحہ ۶۲

مستطیلی تراش ـــــ اگر تراش مستطیلی ہو جس کا عرض ض اور گہرائی ق ہو جیسا کہ شکل ۱۴۳ب میں دکھایا گیا ہے تو اس مطلب کے لیے کہ ساری تراش پر زور ایک ہی علامت کا ہو حاصل بوجھ کے خطِ عمل کا مرکزِ ہندسی میں کے خط گ ھ سے سمت ہ ع میں انحراف حسبِ ذیل سے زیادہ نہیں ہونا چاہیے ـــــ




شکل ۱۴۳ب

$$ھ = گ^2 \div ما = \frac{1}{12} ق^2 \div \frac{ق}{2} = \frac{ق}{6}$$

اِسی نتیجے سے چنائی کے لیے (جس میں تناؤ جائز نہیں رکھا جاتا) وہ مشہور عام قاعدہ حاصل ہوتا ہے کہ مستطیلی جوڑ پر حاصل دباؤ جوڑ کے مرکزی خط سے موٹائی کے $\frac{1}{6}$ کے اندر یعنی وسطی ثلث کے اندر واقع ہونا چاہیے۔ انہی شرائط کے تحت سمت ہ گ میں انتہائی انحراف $\frac{1}{6}$ ض ہونا چاہیے۔

کسی تراش کا قلب ـــــ اگر بوجھ کا خطِ عمل تراش کے دونوں مرکزی خطوط میں سے کسی پر بھی نہ ہو تو خماؤ غیر متشاکل ہوگا اور اس کو آسانی کے لیے دفعہ ۱۶۸ کی طرح دو خاص محوروں کے مستویوں میں تحلیل کیا جا سکتا ہے۔ مثلاً اگر ب کا خطِ عمل رُبع گ ہ ع س میں ایسے نقطے میں سے گزرے جس کے محدد محوروں ہ ع اور ہ گ کے حوالے سے لا اور ما ہوں جو علی الترتیب ع اور گ کی طرف مثبت ناپے جائیں تو خماؤ کا معیار ہ ع کے گرد ب × ما اور ہ گ کے گرد ب × لا ہوگا، اور تراش کے کسی نقطہ (لاَ، ماَ) پر زور حسبِ ذیل ہوگا:

$$ف = \frac{ب}{ض\,ق} + \frac{ب\ ما\ ماَ}{\frac{1}{12} ق\,ض^3} + \frac{ب\ لا\ لاَ}{\frac{1}{12} ض\,ق^3}$$

$$= \frac{12\,ب}{ض\,ق}\left(\frac{1}{12} + \frac{ما\ ماَ}{ض^2} + \frac{لا\ لاَ}{ق^2}\right) \quad \ldots\ldots\ldots\ (۳)$$

اس کی اقل قیمت صریحاً ہمیشہ د پر ہوگی جہاں $\text{لاَ} = -\frac{\text{ق}}{۲}$ اور $\text{ماَ} = -\frac{\text{ض}}{۲}$ اور یہ قیمتیں درج کرنے سے ف کی اقل قیمت

$$= \frac{۶\,\text{ب}}{\text{ض ق}}\left(\frac{۱}{۶} - \frac{\text{ما}}{\text{ض}} - \frac{\text{لا}}{\text{ق}}\right)$$

یہ عین صفر ہوگا اگر

$$\frac{\text{ما}}{\text{ض}} + \frac{\text{لا}}{\text{ق}} = \frac{۱}{۶}\text{، یا } \text{ما} = -\frac{\text{ض}}{\text{ق}}\,\text{لا} + \frac{\text{ض}}{۶}$$

صفحہ ۶۳

یہ ایک خطِ مستقیم کی مساوات ہے جو ہ گ پر کے نقطے $\frac{\text{ض}}{۶}$ اور ہ ع پر کے نقطہ $\frac{\text{ق}}{۶}$ کو ملاتا ہے۔ مستطیل کے دیگر رُبعوں میں اسی طرح کی حدیں حاصل ہونگی اور اس طرح ساری تراش کے اندر زور کی ایک ہی علامت ہونے کی شرط یہ ہوئی کہ حاصل بوجھ کا نقطۂ عمل اُس معین کے اندر واقع ہو جس کے وتر ع ف اور گ ھ پر ہیں اور ان کے طول علی الترتیب $\frac{\text{ق}}{۳}$ اور $\frac{\text{ض}}{۳}$ ہیں۔ یہ معین تراش کا قلب کہلاتا ہے۔

مدور تراش — ایک مدور تراش کی صورت میں جس کا نصف قطر س ہو وہ انحراف جس سے تراش کے احاطے کے ایک نقطے پر زور عین صفر ہو اور اس کے بالکل مقابل نقطے پر اوسط حدت کی دُگنی حدت ہو حسبِ ذیل ہوگا:—

$$\text{ہ} = \text{گ}^۲ \div \text{س} = \frac{\text{س}^۲}{۴} \div \text{س} = \frac{۱}{۴}\,\text{س}$$

اور ایک کھوکھلی مدور تراش کے لیے جس کا اندرونی نصف قطر ر اور بیرونی نصف قطر س ہو انحراف حسبِ ذیل ہوگا:—

$$\text{ہ} = \frac{\text{س}^۲ + \text{ر}^۲}{۴\,\text{س}}$$

جو پتلی نلی کی صورت میں حد ½ ر کے قریب پہنچتا ہے۔

دیگر تراشیں ـــ صریحاً (۳) کی ایک زیادہ عام شکل یہ ہوگی:۔

$$ف = \frac{ب}{ر}\left(۱ + \frac{ما\ ماَ}{گ^۲_{لا}} + \frac{لا\ لاَ}{گ^۲_{ما}}\right) \quad ..........(۴)$$

جہاں $گ_{لا}$ اور $گ_{ما}$ تراش کے رقبے کے گردشی نصف قطر علی الترتیب محاور لا اور ما کے گرد ہیں۔ اور کسی نقطہ (لاَ ، ماَ) پر زور صفر ہونے کے لیے

$$\frac{ما\ ماَ}{گ^۲_{لا}} + \frac{لا\ لاَ}{گ^۲_{ما}} = -۱ \quad ............(۵)$$

اگر تراش ایک متشاکل I تراش ہو جس کا عرض لا کی سمت میں ض اور گہرائی ما کی سمت میں ق ہو تو چاروں کونے صفر زور کی حد کے نقطے ہونگے، اور اس طرح تراش کے اندر زور کی علامت تبدیل نہ ہونے کے لیے مرکزِ ہندسی سے بوجھ کے انحراف کی حدود حسبِ ذیل خط سے

$$ما = -\frac{گ^۲_{لا}}{گ^۲_{ما}} \times \frac{ض}{ق}\ لا - \frac{۲گ^۲_{لا}}{ق} \quad ............(۶)$$

اور تین اور خطوط سے حاصل ہونگی جو مل کر ایک معین بنائینگے جس کے وتر تراش کے خاص محاور ہونگے۔ اور بہت سی اور تراشوں کے لیے بھی جن کے احاطوں کے گرد کثیر الاضلاع کھینچے جاسکیں اسی طرح کی حدود قائم کی جاسکتی ہیں۔

متشاکل I تراش کے لیے جیسی کہ شکل ۸۲ ہے اگر تراش کے انتصابی خاص محور کو محور ہ ما لیا جائے تو ایک کونے کے محدد یہ ہونگے:۔

$$لاَ = \frac{ض}{۲} \quad اور \quad ماَ = \frac{ق}{۲}$$

اگر بوجھ کے مرکز کے محدد لا ، ما ہوں تو (۴) سے اکائی زور حسبِ ذیل ہوگا:۔

$$\text{ف} = \frac{\text{ب}}{\text{س}} \left( \frac{\text{ماق}}{\text{۲گ}_\text{ا}^\text{۲}} + \frac{\text{لاض}}{\text{۲گ}_\text{ب}^\text{۲}} + \text{۱} \right)$$

صفحہ ۲۶۴

$$\frac{\text{ف}}{\text{ف}_\text{ب}} - \text{۱} = \frac{\text{ماق}}{\text{۲گ}_\text{ا}^\text{۲}} + \frac{\text{لاض}}{\text{۲گ}_\text{ب}^\text{۲}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (\text{۷})$$

$\frac{\text{ف}}{\text{ف}_\text{ب}}$ کی مختلف قیمتوں کے لیے مساوات (۷) سے خطوطِ مستقیم کا ایک سلسلہ تعبیر ہوگا جن پر بوجھ کا مرکز واقع ہوگا۔ ان خطوط کا میلان محور ہ لا سے زاویہ طہ ہوگا جس کے لیے

$$\text{مس طہ} = -\frac{\text{گ}_\text{ا}^\text{۲}}{\text{گ}_\text{ب}^\text{۲}} \times \frac{\text{ض}}{\text{ق}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (\text{۸})$$

اور مساوات (۶) ف کی خاص قیمت ف = ۰ کے لیے ہے۔ تراش کے کونے پر $\frac{\text{ف}}{\text{ف}_\text{ب}}$ کی ایک خاص قیمت کے لیے بوجھ کے خروج المرکز کی اقل قیمت اُس وقت واقع ہوگی جب کہ مرکزِ ہندسی اور بوجھ کے مرکز کو ملانے والا خط مساوات (۷) سے تعبیر ہونے والے خطوط کے علی القوائم ہو، یعنی محور ہ لا سے ایسا زاویہ بنائے جس کا مماس یہ ہو:۔

$$\frac{\text{گ}_\text{ب}^\text{۲}}{\text{گ}_\text{ا}^\text{۲}} \times \frac{\text{ق}}{\text{ض}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (\text{۹})$$

خارج المرکز بوجھوں کی عام مثالیں ان میں ملتی ہیں :۔ بندھن سلاخیں جو کسی رکاوٹ کی وجہ سے "خمدار" رکھی جائیں، بعض مشینوں مثلاً متکافی انجنوں کے فریم، فولادی تعمیروں کے ارکان، اور ہر قسم کے ستون۔ لیکن یہ یاد رکھنا چاہیے کہ خاص کر ستونوں کی صورت میں، اگر خم واقع ہو تو ستون کے طول میں انحراف ایک متغیر مقدار ہوتی ہے۔ لیکن اکثر یہ ہوتا ہے کہ جن ستونوں کا طول ان کے تراشی ابعاد سے

تناسب سے چھوٹا ہو اور جن میں محور سے حاصل دباؤ کا انحراف ھ ایک خاصی مقدار ہو ان میں ھ کا یہ تغیر قابلِ نظراندازی ہوتا ہے۔

**حمالوں کے آنکڑے** — ضابطے (۱) اور (۲) حمالوں کے آنکڑوں اور جوڑک آنکڑوں میں کھنچ کی وجہ سے انتہائی زور معلوم کرنے کے لیے اکثر استعمال ہوتے ہیں۔ ان میں بوجھ کا محور آنکڑے کی وسطی تراش کے مرکزِ ہندسی سے خاصے فاصلے پر ہوتا ہے۔ یہ ثابت کیا گیا ہے کہ بہت بڑے انحنا کے آنکڑوں کے خماؤ کے لیے مستقیم شہتیر کا نظریہ استعمال کرنا غلط ہے۔ اس نظریے کے استعمال سے آنکڑے کی اندرونی جانب کا تنشی زور (تقریباً ۵۰ فی صدی) کم حاصل ہوتا ہے اور بیرونی جانب کے فشار کا بیش اندازہ ہوتا ہے۔ اس مبحث سے دفعہ ۱۳۲ میں بحث کی گئی ہے۔

**شہتیروں کے سروں کی چنائی کی نشستیں** —

اگر ہم فرض کریں کہ برآمدہ بیرم یا دربستہ شہتیر پر دیواریں جو قوتیں لگاتی ہیں وہ مشتمل ہوتی ہیں ایک یکساں اوپروار دباؤ پر جو مجموعی انفصالی ردِ عمل ر کے مساوی ہے اور مساوی اوپروار اور نیچوار دباؤں پر جن کی حدت طول میں ہموار طور پر اس طرح بدلتی ہے کہ نشست کے مرکز پر صفر ہوتی ہے اور سروں پر اعظم اور اس طرح ان سے ایک جفت یا تثبیت کا معیار پیدا ہوتا ہے تو اس مفروضے کی بنا پر چنائی پر دباؤ کی اعظم حدت ضابطہ (۱) کے استعمال سے حاصل ہو سکتی ہے۔ اگر شہتیر کا (مستقل) عرض ض ہو اور نشست کا طول ق ہو تو $ف_ب = \frac{ر}{ض\,ق}$ ۔ اگر نشست بہت لمبی نہ ہو تو نشست کے دباؤں کا معیار نشست کے مرکزِ ہندسی کے گرد تقریباً وہی ہوگا جو دیوار میں داخلے کے مقام پر خماؤ کا معیار ہے۔ اس سے دراصل $ر \times \frac{ق}{۲}$ کے بقدر زیادہ ہوگا۔ مثال کے طور پر ایک برآمدہ بیرم کی صورت پر غور کرو جس کا

طول ل ہے اور جس کے سرے پر بوجھ و ہے (شکل ۵۹ب) - صفحہ ۲۶۵

معیار و (ل + $\frac{ق}{۲}$) ہوگا - اس کو ب × ھ کی بجائے اور مر کی

بجائے ض ق اور $\frac{مر گ^۲}{ما}$ کی بجائے $\frac{۱}{۶}$ ض ق^۲ کو (۱) یا (۲)

میں درج کرنے سے دیوار کے داخلے پر دباؤ کی انتہائی حدت

$$ف_{اعظم} = \frac{و}{ض ق} + \frac{۶ و (ل + \frac{ق}{۲})}{ض ق^۲} = \frac{۲ و}{ض ق} (۲ + \frac{۳ ل}{ق})$$

جس سے دباؤ کی اعظم حدت معلوم ہوگی اگر ق معلوم ہو، یا اگر نشست کے پھیلاؤ کے زور کی کامی حدت مختص کردی گئی ہو (مثلاً ۵۰۰ پونڈ فی مربع انچ) تو نشست کا مطلوبہ طول ق معلوم ہوسکتا ہے۔

مثال ۱ — ایک مستطیلی تراش میں جو ۲ انچ چوڑی اور ۱ انچ موٹی ہے ایک ۱۰ ٹن کی کھینچ کا محور تراش کے مرکز سے موٹائی کی سمت میں بقدر $\frac{۱}{۱۰}$ انچ کے ہٹا ہوا ہے، اور چوڑائی کے وسط میں ہے۔ انتہائی زوروں کی حدتیں معلوم کرو۔

خمائی کے انتہائی زور یہ ہونگے:—

$$ز = \frac{م}{مق} = \frac{\frac{۱}{۱۰} \times ۱۰}{\frac{۱}{۶} \times ۲ \times ۱} = ۳ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

جو تراش کے ایک لمبے کنارے پر تناؤ ہوگا اور ایک پر فشار - ان میں تناؤ

$$\frac{۱۰}{۲} = ۵ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

کو جبری طور پر جمع کرنا چاہیے - اس لیے مرکزِ ہندسی سے کھینچ جس جانب منحرف ہے اُس جانب انتہائی تناؤ

$$= ۵ + ۳ = ۸ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

اور مقابل کنارے پر تناؤ

= ۵ - ۳ = ۲ ٹن فی مربع انچ

یہاں مرکزِ ہندسی سے موٹائی کے $\frac{۱}{۱۱}$ انحراف سے زور کی اعظم حدت اوسط سے ۶۰ فی صدی زیادہ ہوجاتی ہے۔

مثال ۲ — ایک چھوٹے ڈھلے لوہے کے ستون کا بیرونی قطر ۸ انچ ہے۔ دھات کی موٹائی ۱ انچ ہے اور بوجھ ۲۰ ٹن کا ہے۔ اگر بوجھ ستون کے مرکز سے $\frac{۳}{۴}$ ۱ انچ ہٹا ہوا ہو تو زور کی انتہائی حدتیں معلوم کرو۔ کتنے انحراف سے تناؤ عین پیدا ہونے کو ہوگا۔

تراش کا رقبہ = $\frac{\pi}{۴}$ (۶۴ - ۳۶) = ۲۲٫۰ مربع انچ

خماؤ کی مزاحمت کا معیار = ۲۰ × $\frac{۳}{۴}$ ۱ = ۳۵ ٹن انچ

اس لیے خماؤ کے زور کی انتہائی حدتیں

$$= ۳۵ \div \frac{\pi}{۳۲} \cdot \frac{۸^۴ - ۶^۴}{۸} = \frac{۳۲ \times ۸ \times ۳۵}{۲۸۰۰ \times \pi}$$

= ۱٫۰۱۷ ٹن فی مربع انچ

مزید فشاری زور = $\frac{۲۰}{۲۲}$ = ۰٫۹۰۹ ٹن فی مربع انچ

اس لیے اعظم فشاری زور = ۱٫۰۱۷ + ۰٫۹۰۹ = ۱٫۹۲۶ ٹن فی مربع انچ

اور اقل فشار = ۰٫۹۰۹ - ۱٫۰۱۷ = - ۰٫۱۰۸ یعنی ۰٫۱۰۸ ٹن فی مربع انچ تناؤ۔

اگر خارج المرکز بوجھ کی مقابل جانب کے کنارے پر زور عین صفر ہو تو انحراف

$$= ۱٫۷۵ \times \frac{۰٫۹۰۹}{۱٫۰۱۷} = ۱٫۵۶$$ انچ

صفحہ ۴۶۶

مثال ۳ — متشاکل I تراش کے ایک چھوٹے کھم پر اس کے محور کے متوازی ایک ایسا دباؤ عمل کرتا ہے جو اگر محور پر عمل کرتا تو زور ۲ ٹن فی مربع انچ ہوتا ہے۔ اگر تراش کی گہرائی ۹ انچ، عرض ۷ انچ، رقبہ ۱۷٫۰۶ مربع انچ اور خاص معیارِ جمود ۲۲۹٫۵ (انچ)[۴] اور ۴۶٫۳ (انچ)[۴] ہوں جن میں سے اول الذکر معیارِ جمود عرض کی سمت کے محور کے گرد ہو تو وہ خروج المرکز معلوم کرو جو ۱۰ ٹن فی مربع انچ کا زور پیدا کرنے کے لیے درکار ہوگا۔

$$\text{گ}_{\text{لا}}^{۲} = \frac{\text{آ}_{\text{لا}}}{\text{س}} = \frac{۲۲۹٫۵}{۱۷٫۰۶} = ۱۳٫۴۵$$

$$\text{گ}_{\text{ما}}^{۲} = \frac{۴۶٫۳}{۱۷٫۰۰} = ۲٫۷۱۴$$

اور مساوات (۷) میں $\frac{\text{ف}}{\text{ف}_{\text{ب}}} = \frac{۱۰}{۲} = ۵$

اس لیے ایک کونے میں یہ اعظم زور پیدا کرنے کے لیے دباؤ کے مرکز کا طریق حسبِ ذیل ہوگا:—

$$۵ - ۱ = ۴ = \frac{۴٫۵\ \text{ما}}{۱۳٫۴۵} + \frac{۳٫۵\ \text{لا}}{۲٫۷۱۴}$$

$$\text{یا}\quad \text{ما} = -۳٫۸۵۴\ \text{لا} - ۱۱٫۹۶$$

اس طریق کا میلان اُفقی خاص محور کے ساتھ

$$= \text{مس}^{-۱}(-۳٫۸۵۴) = ۱۸۰ - ۷۵٫۵۵ = ۱۰۴٫۴۵^{\circ}$$

اور لا = ۰ کے لیے ما = −۱۱٫۹۶ انچ

اس لیے مرکزِ ہندسی سے اس خط کا فاصلہ

$$= ۱۱٫۹۶\ \text{جم}\ ۷۵٫۵۵^{\circ} = ۳٫۰۰\ \text{انچ}$$

اور اس کی سمت اُفقی محور سے ۵۴ء۴۹° کا زاویہ بنائیگی۔ اگر دباؤ کا مرکز I تراشش کے اُفقی محور پر ہوتا تو اسی انتہائی زور کو پیدا کرنے کے لیے مطلوبہ انحراف

$$= \frac{۱۱٫۹۶}{۳٫۸۵۴} = ۳٫۱۰ \text{ انچ}$$

**۱۹۸ - ش کثیر الاضلاع** — غیر متشاکل خماؤ میں (خواہ یہ خارج المرکز طولی بوجھ سے، یا عرضی بوجھ سے، یا ایک خالص معیار یا جفت سے پیدا ہو) پیدا ہونے والے انتہائی زوروں سے بحث کرنے کا ایک کارآمد طریقہ اب یہاں آسانی سے بیان کیا جاسکتا ہے۔ دفعہ ۱۴۷ کی مساوات (۱) کی رُو سے اور اُس دفعہ اور شکل ۱۰۸ الف کی ترقیم کی مدد سے وہ خماؤ کا زور جو مستوی ہ مابین کے ایک خماؤ کے معیار م سے (اشکال ۱۰۸ الف اور ۱۴۳ الف) کسی نقطہ (لاَ، ماَ) پر پیدا ہو (جو شکل ۱۴۳ الف میں ق سے دکھایا گیا ہے) حسبِ ذیل ہوگا:-

$$ف_خ = م \left( \frac{ماَ\ جم\ عہ}{آ_{لا}} - \frac{لاَ\ جب\ عہ}{آ_{ما}} \right) \quad \ldots\ldots\ldots (۱)$$

یا

$$ف_خ = م \div \frac{آ_{لا}\ آ_{ما}}{ماَ\ آ_{ما}\ جم\ عہ - لاَ\ آ_{لا}\ جب\ عہ} \quad \ldots\ldots\ldots (۲)$$

یا

$$ف_خ = \frac{م}{ش} \text{، فرض کرو} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots\ldots (۳)$$

صفحہ ۲۶۷

جہاں ش تراش کا مقیاس ہے (جس کی ایک خاص قیمت دفعہ ۶۳ کا مقیاس مق ہے جو عہ = ۰ کے لیے حاصل ہوتا ہے)

$$ش = \frac{آ_{لا}\ آ_{ما}}{ماَ\ آ_{ما}\ جم\ عہ - لاَ\ آ_{لا}\ جب\ عہ}$$

$$= \frac{س\ گ^۲_{لا}\ گ^۲_{ما}}{ماَ\ گ^۲_{ما}\ جم\ عہ - لاَ\ گ^۲_{لا}\ جب\ عہ} \quad \ldots\ldots\ldots (۴)$$

جہاں سا شہتیر یا ستون کا تراشی رقبہ ہے۔

اگر خماؤ کے معیار مر کا مستوی ہ لا سے زاویہ طہ بنائے تو ہم لکھ سکتے ہیں مہ = طہ - ۹۰° ، اور مساوات (۴) میں یہ اندراج کر کے دونوں جانبوں کا متکافی لینے سے

$$\frac{1}{ش} = \frac{1}{سا}\left(\frac{\bar{ما}\ جب\ طہ}{گ_{لا}^{2}} + \frac{\bar{لا}\ جم\ طہ}{گ_{ما}^{2}}\right) \cdots\cdots\cdots\cdots (5)$$




شکل ۱۴۴

یہ ایک ایسے خطِ مستقیم کی قطبی مساوات ہے جس تک سمتی نیم قطر کا طول محور ہ لا سے زاویہ طہ پر ش ہے۔ ہ لا سے اس خطِ مستقیم کے

زاویہ کا مماس

$$= -\frac{\text{گ}^2_{\text{لا}}}{\text{گ}^2_{\text{ما}}} \times \frac{\text{لاَ}}{\text{ماَ}} \quad \text{یا} \quad -\frac{\text{آ}_{\text{لا}}}{\text{آ}_{\text{ما}}} \times \frac{\text{لاَ}}{\text{ماَ}} \qquad \cdots\cdots (6)$$

$$\left.\begin{array}{l} \text{اور} \quad \text{ہما پر مقطوعہ} = +\frac{\text{ر گ}^2_{\text{لا}}}{\text{ماَ}} \quad \text{یا} \quad \frac{\text{آ}_{\text{لا}}}{\text{ماَ}} \\ \text{اور} \quad \text{ہلا پر مقطوعہ} = \frac{\text{ر گ}^2_{\text{ما}}}{\text{لاَ}} \quad \text{یا} \quad \frac{\text{آ}_{\text{ما}}}{\text{لاَ}} \end{array}\right\} \cdots\cdots (7)$$

صفحہ ۲۶۸

ان کی مدد سے اس خط کو آسانی سے کھینچ سکتے ہیں اور ہلا سے خمائی کے مستوی کے کسی میلان طہ کے لیے ش کی قیمت ناپ سکتے ہیں۔ یہ خط (۷) یا (۶) اور (۷) سے معین ہوتا ہے اور صریحاً صرف ق کے محل (لاَ، ماَ) پر اور تراش کی شکل اور جسامت پر منحصر ہے اور خمائی کے مستوی ہ ماَ کے محل طہ پر منحصر نہیں۔ اس کو آسانی کے لیے نقطہ ق کا ”ش خط“ کہا جا سکتا ہے۔ اس طرح مستوی ہ ماَ یا ہ ک میں کے ایک خمائی کے معیار مَ سے نقطہ ق پر پیدا ہونے والے خمائی کے زور کو معلوم کرنے کے لیے صرف یہ کرنا ہوگا کہ مقطوعہ یا سمتی نیم قطر ہ ھ کو ناپ لیا جائے جس سے ش کی قیمت حاصل ہوگی اور اس کو مساوات (۳) میں درج کیا جائے۔ اگر سمتی نیم قطر ق کے ش خط کے متوازی لیا جائے یعنی (۶) کی رو سے اگر

$$\text{مس طہ} = -\frac{\text{گ}^2_{\text{لا}}}{\text{گ}^2_{\text{ما}}} \times \frac{\text{لاَ}}{\text{ماَ}} \quad \text{یا} \quad -\frac{\text{آ}_{\text{لا}}}{\text{آ}_{\text{ما}}} \times \frac{\text{لاَ}}{\text{ماَ}} \qquad \cdots\cdots (8)$$

تو صریحاً سمتی نیم قطر لامتناہی طول کا ہوگا کیونکہ اس صورت میں ق تراش کے تعدیلی محور پر ہوگا جو (۶) دفعہ ۴، و کے مطابق ہے۔

اگر کوئی تراش ایک ایسے کثیر الاضلاع سے گھری ہو جس میں

متداخل زاویے نہ ہوں (یعنی اندر کو دبا ہوا نہ ہو) تو اس کثیر الاضلاع کے راس ایسے نقاط ہونگے جو خماؤ کی مختلف سمتوں کے لیے تراش کے انتہائی نقاط ہونگے اور اس طرح یہ اعظم خماؤ کے زور کے ریشوں میں ہونگے ۔ ہر ایک راس کے لیے باری باری سے ش خط کھینچے جائیں تو ان سے ایک کثیر الاضلاع بنیگا جس کو پروفیسر جانسن[۱] نے "ش کثیر الاضلاع" کے نام سے موسوم کیا ہے ۔ جب کسی خاص تراش کے لیے ش کثیر الاضلاع کھینچ لیا جائے تو چونکہ تمام انتہائی (اور دیگر) نقاط پر خماؤ کا زور فخ مساوات (۳) کی رُو سے سمتی نیم قطر ش کے بالعکس متناسب ہے اس لیے (ہ کی قربت کا خیال کر کے) آسانی سے معلوم کیا جا سکتا ہے کہ ایک دیا ہوا معیار م کس مستوی میں عمل کرے کہ کسی نقطے پر خماؤ کا زور فخ اعظم ہو اور فخ کی اس قیمت (یعنی $\frac{م}{ش}$) کو نہایت آسانی سے ش کو پیمانے پر ناپ کر حاصل کر سکتے ہیں[۲]۔

اور اسی طرح آسانی سے تراش میں وہ نقطہ اور خماؤ کا وہ مستوی معلوم کر سکتے ہیں جن سے م کی ایک دی ہوئی قیمت سے

[۱] "یکساں تراش کی سیدھی سلاخ کے عام جھکاؤ کی تحلیل"
Trans. Am. Soc. of Civil Engineers, Vol. lvi (1906) p. 169

[۲] ش کی اقل قیمت ظاہر ہے کہ اُس وقت واقع ہوتی ہے جب کہ سمتی نیم قطر ش خط کے علی القوائم ناپا جاسکے، یعنی

$$\text{مس } ط = + \frac{گ^2_{با}}{گ^2_{لا}} \times \frac{با}{لا}$$

یہ ضروری نہیں کہ سمت ہ ق ہو - یہ اسی صورت میں سمت ہ ق پر منطبق ہوگا کہ گ با = گ لا، یعنی تراش دوگونہ متشاکل ہو ۔

خماؤ کا زور تراش میں کسی جگہ ممکنہ اعظم ہو - یہ دونوں چیزیں اس طرح معلوم ہونگی کہ ہ سے ش کثیر الاضلاع کے نزدیک ترین ضلع پر عمود کھینچا جائے۔

اگر تراش ایسی ہو کہ اس کے احاطے کے کچھ حصّے منحنی ہوں اور ان میں ایسے نقاط آتے ہوں جو خماؤ کے خاص خاص مستویوں کے لیے انتہائی نقطے ہوتے ہیں (مثلاً شکل ۱۰۸ ب میں دی ہوئی تراش) تو منحنی احاطے کو ایک اندرونی (یا بیرونی) کثیر الاضلاع کی انتہائی شکل سمجھا جاسکتا ہے - اس طرح کے کثیر الاضلاع کے ہر ایک راس کے متناظر ش کثیر الاضلاع میں ایک ضلع ہوگا اور اگر اندرونی کثیر الاضلاع کے متواتر راس بہت قریب قریب لیے جائیں تو متواتر ش خطوط کے ڈھال اور محل بہت قریب قریب ہونگے اور انتہا میں یہ ش کثیر الاضلاع کا ایک منحنی ضلع ہونگے - اگر ضرورت ہو تو اس طرح کے منحنی ضلع کو تقریبی طور پر کھینچا جاسکتا ہے لیکن ایسی تراشوں میں جیسی کہ نامساوی زاویے، Z سلاخیں، T سلاخیں، وغیرہ، ہیں عموماً یہ کافی ہوگا کہ بیرونی کونوں کو گول کی بجائے نوکدار سمجھا جائے۔

صفحہ ۲۶۹

(۴) سے ظاہر ہے کہ ش کے ابعاد طول کی تیسری قوت ہیں مثلاً (انچ)^۳ - اکثر اس میں سہولت ہوگی کہ تراش کو پوری جسامت پر اور ش کثیر الاضلاع کو ا انچ کو ایک (انچ)^۳ کے پیمانے پر کھینچا جائے، اگرچہ ان مکعب اور خطی مقداروں کے واسطے دوسرے پیمانے بھی اختیار کیے جاسکتے ہیں۔

کثیر الاضلاع کھینچنے کا ایک آسان طریقہ یہ ہے کہ ہر ایک ش خط کو اُس کے مقطوعوں کی مدد سے کھینچا جائے جو (۷) سے حاصل ہوتے ہیں - اور ہر ایک ش خط کو چھوٹے حرف سے تعبیر کیا جائے جو اس کے متناظر احاطے پر کے نقطے کے بڑے حرف کے متناظر ہو - کثیر الاضلاع کا ہر راس اُن دو چھوٹے حروف سے

تعبیر ہوگا جو اس راس پر ملنے والے اضلاع کے حروف ہیں۔

کسی تراش کے لیے شش کثیرالاضلاع کھینچنے کا ایک اور طریقہ یہ ہے کہ اُس کے راسوں یعنی اُن متواترہ شش خطوط کے تقاطعِ تقاطع کا محل معین کیا جائے جو تراش کے بیرونی کثیرالاضلاع کے راسوں کے لیے کھینچے جائیں۔ یہ محددوں کے حسبِ ذیل ضابطوں کی مدد سے کیا جاسکتا ہے۔ فرض کرو کہ ا ب تراش کے بیرونی کثیرالاضلاع کا ایک ضلع ہے اور ا کے محدد $(\text{لا}_{ا}،\ \text{ما}_{ا})$ اور ب کے $(\text{لا}_{ب}،\ \text{ما}_{ب})$ ہیں تب نقطہ ا کے شش خط کی مساوات (۵) یہ ہوگی:-

$$\text{ما} = -\frac{\text{گ}^2_{\text{ما}}}{\text{گ}^2_{\text{لا}}} \times \frac{\text{لا}_{ا}}{\text{ما}_{ا}}\,\text{لا} + \text{ر}\,\frac{\text{گ}^2_{\text{لا}}}{\text{ما}_{ا}} \quad \cdots\cdots\cdots (۹)$$

اور ب کے متناظر خط سے اس کا نقطۂ تقاطع $(\text{لا}_{وب}،\ \text{ما}_{وب})$ حسبِ ذیل ہوگا:-

$$\text{لا}_{وب} = \frac{\text{آ}_{\text{ما}}\,(\text{ما}_{ب} - \text{ما}_{ا})}{\text{لا}_{ا}\,\text{ما}_{ب} - \text{لا}_{ب}\,\text{ما}_{ا}} \quad \text{یا} \quad \frac{\text{ر}\,\text{گ}^2_{\text{ما}}\,(\text{ما}_{ب} - \text{ما}_{ا})}{\text{لا}_{ا}\,\text{ما}_{ب} - \text{لا}_{ب}\,\text{ما}_{ا}} \quad \cdots\cdots (۱۰)$$ ؎

$$\text{ما}_{وب} = \frac{\text{آ}_{\text{لا}}\,(\text{لا}_{ا} - \text{لا}_{ب})}{\text{لا}_{ا}\,\text{ما}_{ب} - \text{لا}_{ب}\,\text{ما}_{ا}} \quad \text{یا} \quad \frac{\text{ر}\,\text{گ}^2_{\text{لا}}\,(\text{لا}_{ا} - \text{لا}_{ب})}{\text{لا}_{ا}\,\text{ما}_{ب} - \text{لا}_{ب}\,\text{ما}_{ا}} \quad \cdots\cdots (۱۱)$$ ؎

---

؎ اگر ہ لا اور ہ ما تراش کے خاص محور نہیں (جیساکہ یہاں فرض کیا گیا تھا) جن کے لیے $\Sigma\,(\text{لا ما فر ما فر لا}) = 0$ تو لا_وب، ما_وب کی قیمتیں حسبِ ذیل ہونگی:-

$$\text{لا}_{وب} = \frac{\text{آ}_{\text{ما}}\,(\text{ما}_{ب} - \text{ما}_{ا}) + (\text{لا}_{ا} - \text{لا}_{ب})\,\Sigma\,(\text{لا ما فر لا فر ما})}{\text{لا}_{ا}\,\text{ما}_{ب} - \text{لا}_{ب}\,\text{ما}_{ا}}$$

$$\text{ما}_{وب} = \frac{\text{آ}_{\text{لا}}\,(\text{لا}_{ا} - \text{لا}_{ب}) - (\text{ما}_{ا} - \text{ما}_{ب})\,\Sigma\,(\text{لا ما فر لا فر ما})}{\text{لا}_{ا}\,\text{ما}_{ب} - \text{لا}_{ب}\,\text{ما}_{ا}}$$

اس میں $\Sigma\,(\text{لا ما فر لا فر ما})$ صفر نہیں۔ بعض جدولوں میں معلومات اِس طرح دی جاتی ہیں کہ لا_وب، ما_وب کی ان عام قیمتوں کو ملحوظ رکھنا بہتر ہوتا ہے۔ لیکن برطانوی معیاری تراشوں کے متعلق جو اعداد و شمار دیئے جاتے ہیں اُن میں اتنی باتیں موجود رہتی ہیں کہ آسان ضابطے (۱۰) اور (۱۱) اختیار کیے جاسکیں جن میں حسابی عمل بہت کم ہوتا ہے لیکن اگرچہ محوروں کے ایک جوڑے کے لیے (جو ضروری نہیں کہ خاص محور ہوں) لا_ا، ما_ا، وغیرہ کی قیمتیں جدولوں سے سادہ تفریق کی مدد سے یا اس کے بغیر حاصل ہوسکتی ہیں لیکن بعض اوقات ان کو ناپنا ضروری ہوتا ہے۔

صفحہ ۲۷۰

(۵) یا (۷) سے تعبیر ہونے والے ش خط اور دفعہ ۹۸ کی مساوات (۵) سے تعبیر ہونے والے خط کی مشابہت کو نوٹ کرو۔ دونوں خطوط کا ڈھال وہی ہے جو (۶) میں دیا گیا ہے، لیکن دفعہ ۹۸ کا خط (۵) مقطوعوں (۷) کی بجائے حسبِ ذیل مقطوعے بناتا ہے:-

$$\left.\begin{array}{ll} -\frac{گ^2}{ما} & \text{محور ہ ما پر} \\ \text{اور}\quad -\frac{گ^2}{لا} & \text{محور ہ لا پر} \end{array}\right\} \cdots\cdots\cdots\cdots (12)$$

اس طرح قلب کے احاطے کے اضلاع ش کثیر الاضلاع کے اضلاع کے متوازی ہونگے لیکن مبدارہ کی مقابل جانبوں میں ہونگے۔ قلب اور ش کثیر الاضلاع اس طرح مشابہہ شکلیں ہونگی اور ش کثیر الاضلاع کی بجائے قلب کو استعمال کیا جاسکتا ہے۔ اس صورت میں ش معلوم کرنے کے لیے قلب کے اُس سمتی نیم قطر کو جو زیرِ بحث نقطے کی مقابل جانب ہے تراش کے رقبے ر سے ضرب دینا ہوگا یا یہ کیا جاسکتا ہے کہ پیمانے میں حسبہٗ ترمیم کرلی جائے۔ شکل ۱۴۳ ب میں ایک برطانوی معیاری شہتیری تراش اب ج د (نمبر ۸، ۶ × ۳) کے لیے ش کثیر الاضلاع دکھایا

شکل ۱۴۳ ب

گیا ہے۔ ضلع ل نقطہ ا کے متناظر ہے، اور اسی طرح ۔ ضابطوں (۱۱) اور (۱۰) میں لا = - لا اور ما = ماب رکھنے سے یہ بالکل ضابطہ (۷) بن جاتے ہیں اور اس کے مقطوعوں سے کثیر الاضلاع کے اضلاع آسانی سے کھینچ لیے جا سکتے ہیں ۔

ایسی صورت میں متطوعے در اصل تراش کے خاص مقیاس مق (دفعہ ۶۳) ہوتے ہیں جو فولاد کی تراشوں کی جدولوں میں دیے جاتے ہیں ۔ اندرونی یعنی چھوٹا معین تراش کے قلب کو تعبیر کرتا ہے ۔

ش کثیر الاضلاع کی ایک زیادہ کارآمد مثال شکل ۱۴۳ ج میں ایک ۶" × ۳$\frac{1}{2}$" × $\frac{3}{8}$" کے برطانوی معیاری زاویے کے لیے دکھائی گئی ہے ۔ د، ف، اور ج پر کے کونے آسانی کے لیے نوکدار فرض کیے گئے ہیں ۔ یہ کثیر الاضلاع اس طرح کھینچا گیا کہ جدولوں میں دی ہوئی تفصیل کی مدد سے زاویہ کی تراش ا ب ج ف د ع اور محاور ہ لا اور ہ ما کھینچے گئے ۔ اور پھر معیاری جدولوں سے خاص محاور ہ لا اور ہ ما کا محاور ہ لاَ اور ہ ماَ کے ساتھ میلان ۹° ( یا س ۱۰ ۴۴۳، ) حاصل کر کے محاور ہ لا اور ہ ما کھینچے گئے ۔ پھر نقشے سے ہ لا اور ہ ما کے حوالے سے ا، ب، ج، د اور ع کے محدد ناپ کر ش کثیر الاضلاع کے راسوں کو ضابطوں (۱۰) اور (۱۱) سے محسوب کیا گیا ۔ ان نتائج کی جانچ ضابطہ (۷) سے حاصل ہونے والے مقطوعوں کے ذریعے کی گئی ۔ اگر ضرورت ہو تو زیادہ صحیح نتیجہ اس طرح حاصل کیا جا سکتا ہے کہ شکل ۱۴۳ ب کی طرح ج اور د پر گولائی بنائی جائے اور ان کا مشترک مماس کھینچ کر خط ج د کی بجائے، اس مشترک مماس کو تراش کے بیرونی کثیر الاضلاع کا ایک ضلع سمجھا جائے ۔ لیکن تمام عملی مقاصد کے لیے بیرونی کثیر الاضلاع ا ب ج د ع کافی صحیح ہے ۔ ش کثیر الاضلاع (شکل ۱۴۳ ج) سے فوراً نظر آ جائیگا کہ خماؤ کی اقل مزاحمت (فح × ش) خماؤ کے ایسے مستوی میں ہوگی جو ہ لا اور ہ لا کے درمیان ہے اور ش کی

صفحہ ۲۷۱ اقل قیمت صریحاً اس طرح حاصل ہوگی کہ ہ سے خط ج پر عمود ہ ھ ڈالا جائے۔




شکل ۱۳۳ ج

ذیل کی مثالوں سے چند مسائل میں ش کثیر الاضلاع کی آسانی اور اس کا کار آمد پن واضح ہوگا۔ مزید مثالیں پروفیسر جانسن[۱] کے پرچے میں (جس کا حوالہ دیا جا چکا ہے) اور پروفیسر بیتھو[۲] کے ایک پرچے میں ملینگی۔

مثال ۱۔ ایک شہتیر کی تراش مستطیلی ہے جس کا عرض ض اور گہرائی ق ہے۔ اس کے لیے خماؤ کے مستوی کا وہ محل معلوم کرو جس سے ایک دیے ہوئے خماؤ کے معیار سے خماؤ کا زیادہ سے زیادہ زور پیدا ہو اور وہ خماؤ کا معیار معلوم کرو جو خماؤ کا زور ف پیدا کرے۔ نیز وہ اعظم زور معلوم کرو جو خروج المرکز ھ کے ایک طولی دباؤ د سے پیدا ہو۔



شکل ۱۴۳ د

شکل ۱۴۳ د میں اس معین کا ربع دکھایا گیا ہے جس کی پوری شکل اس مستطیلی تراش کا ش کثیر الاضلاع ہے۔ اس قائم الزاویہ مثلث کا وتر تراش کے ایک کونے کا ش خط ہے۔ ش کی اقل قیمت اس وتر پر ھ سے عمود ھ ع سے تعبیر ہوگی۔ اس طرح خماؤ کا مطلوبہ مستوی وہ مستوی ہے جو شہتیر کے محور میں سے اور ھ ع میں سے گزرے یعنی چھوٹے محور خاص ھ لا سے زاویہ طہ بنائے جو شکل کو دیکھنے سے ظاہر ہے کہ مس $\frac{ض}{ق}$ کے مساوی ہے۔ نیز ھ ع سے ش کی حسب ذیل قیمت تعبیر کریگی:-

---

[۱] Prof. L. J. Johnson

[۲] Betho

$$ش = \frac{1}{6}\,\frac{ض^2 ق^2}{\sqrt{ض^2 + ق^2}}$$

اس طرح خماؤ کا زور فخ پیدا کرنے کے لیے اقل خماؤ کا معیار حسبِ ذیل درکار ہوگا:۔

$$م = \frac{ف_خ}{6}\,\frac{ض^2 ق^2}{\sqrt{ض^2 + ق^2}}$$

(دیکھو شہتیر کے محور اور تراش کے چھوٹے محور میں سے گزرنے والے مستوی میں عمل کرکے اسی زور فخ کو پیدا کرنے کے لیے مطلوبہ خماؤ کا معیار $\frac{ف_خ}{6} \times ض ق^2$ ہوگا جو اوپر کی اقل قیمت کا $\sqrt{1 + \left(\frac{ض}{ق}\right)^2}$ گنا ہے۔)

نیز اگر خارج المرکز دباؤ د اسی موثر ترین محل میں عمل کرے یعنی محوری مستوی ہ ع میں تو اس کا معیار د ھ ہوگا اور اس سے خماؤ کا زور $\frac{د ھ}{ش} = \frac{6\, د ھ \sqrt{ض^2 + ق^2}}{ض^2 ق^2}$ راست زور $\frac{د}{ض ق}$ کے علاوہ پیدا ہوگا۔ اس طرح زور کی اعظم حدت

$$= \frac{د}{ض ق}\left(1 + \frac{6\, ھ \sqrt{ض^2 + ق^2}}{ض ق}\right)$$

صفحہ ۲۷۳

**مثال ۲** — وہ خماؤ کا معیار معلوم کرو جو ایک زاویئی تراش ۶" × ۴½" × ⅜" تراش کے ہر علی القوائم مستوی میں برداشت کرسکے بغیر اس کے کہ خماؤ کا زور ۶ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ ہو۔

شکل ۱۴۳ ج پیمانہ ۱" = ایک (انچ) پر کھینچا جائے تو اس سے سب میں چھوٹا عمود ہ ھ = ۰٫۹۴ انچ حاصل ہوتا ہے۔ اس طرح ش کی اقل قیمت = ۰٫۹۴ (انچ)$^3$ اور (۳) سے

$$م = 6 \times 0.94 = 5.64 \text{ ٹن انچ}$$

(اس کا مقابلہ دفعہ ۴۷ کی مثال ۱ سے کرو جس میں خماؤ کا معیار زاویے کی لمبی ٹانگ کے متوازی ہ میں سے گزرنے والے مستوی میں عمل کرتا تھا - ہ ھہ = ۵۴۲ (انچ)^۲ اور اس سے معیار ۶ × ۴۵۴ = ۷۴۷ ٹن انچ حاصل ہوتا ہے - اگر کونوں د اور ج کو گول کر دیا جائے جیسا کہ شکل ۱۳۰ ب میں ہے اور ش کثیر الاضلاع میں اس گولائی کا خیال رکھا جائے تو معیار پورا ۱۵ ٹن انچ حاصل ہوتا ہے -)

مثال ۳ — ایک تعمیری رکن پر جو ۶″ × ۳$\frac{1}{2}$″ × $\frac{3}{8}$″ کے زاویے سے بنایا گیا ہے ۱۰۰۰ پونڈ کا دباؤ ایک نقطہ ک پر (شکل ۱۴۳ ج) عمل کرتا ہے جو اع میں ا سے $\frac{3}{8}$۳″ فاصلہ پر کے نقطہ کے محاذی اور $\frac{3}{16}$″ ہٹ کر ہے - تراش میں اعظم فشاری اور تنشی اکائی زور معلوم کرو۔

اس خارج المرکز دباؤ سے پیدا ہونے والے خماؤ کے معیار کا مستوی ہ ک ہوگا جو ع خط کو ھہ پر ملیگا، اور ہ ھہ پیمانے پر ۵٫۱۵ (انچ)^۲ ہوتا ہے اور ہ ک = ۱٫۶۸ انچ - اس لیے (۳) سے

$$ف_خ = \frac{م}{ش} = \frac{1.68 \times 1000}{5.15} = 3260 \text{ پونڈ فی مربع انچ}$$

جو فشاری زور ہے کیونکہ ہ ھہ مبدا ر ہ کے اسی جانب ہے جس طرف ک ہے - اور اوسط راست زور

$$= \frac{د}{رقبہ} = \frac{1000}{3.422} = 3080 \text{ پونڈ فی مربع انچ}$$

اس لیے (۱) دفعہ ۹۷ سے ع پر

اعظم فشاری اکائی زور = ف_خ + ف = ۳۲۶۰ + ۳۰۸۰

= ۶۳۴۰ پونڈ فی مربع انچ

ک ہ عمودجہ میں طول ہ ھہ پیمانے پر = ۲٫۱۷ (انچ)^۲

اس لیے ب پر :-

تنشی ف<sub>خ</sub> = $\frac{1.198 \times 1000}{2.17}$ = ۷۸۵۰ پونڈ فی مربع انچ

اس لیے ب پر

اعظم تنشی اکائی زور = ۷۸۵۰ - ۳۰۸۰ = ۴۷۷۰ پونڈ فی مربع انچ

ک وہ اغلب مقام ہے جہاں زاویئی سلاخ پر ۳/۸" کی کلی تختی سے دھکیل منتقل ہوگا۔

صفحہ ۲۷۴

**۹۹ - ستون اور داب روک** ــــ یہ اصطلاحیں اشیا کے ایسی منشوری اور دیگر مشابہ شکلوں کے ٹکڑوں کے لیے استعمال ہوتی ہیں جو فشاری زور کے تحت ہوں۔ یکساں منقسم فشاری زور کے اثرات سے باب ۲ میں اس مفروضے کے تحت بحث کی گئی تھی کہ داب روک کا طول بڑا نہیں۔ ایک چھوٹے منشوری ٹکڑے پر خماؤ اور فشار کے اجتماع سے پیدا ہونے والے ہموار متغیر زور سے دفعات ۹۷ اور ۹۸ میں بحث کی گئی ہے۔ اب وہ صورتیں باقی ہیں جن میں داب روک چھوٹا نہیں، جن میں داب روک ایک مرکزی یا خارج المرکز بوجھ کے تحت خم ہوکر ناکارہ ہوتا ہے۔ ان صورتوں کے لیے نظری حساب دو قسم کا ہے: پہلی قسم تصوری صورتوں کا صحیح صحیح حساب ہے جو عملی طور پر تقریباً بھی واقع نہیں ہوتیں۔ دوسری قسم آزمایشی (empirical) حساب کی ہے جو کسی نظریے پر مبنی تو نہیں لیکن نظری طور پر معقول اور قابلِ قبول ثابت کیا جاسکتا ہے اور تجربات کے بہت مطابق ہے۔ ذیل کے دفعات میں دونوں قسم کے حسابات سے بحث کی جائیگی اور ہر ایک کی خامیاں بتائی جائینگی، لیکن داب روکوں میں معلومہ بوجھوں کے تحت پیدا ہونے والے زور اور فساد کسی طریقے سے بھی اس صحت کے ساتھ نہیں معلوم کیے جاسکتے جو شہتیروں یا بندھن سلاخوں میں ممکن ہے اور اس کی وجہ بتائی جائیگی۔

ٹھیک محوری لداؤ کی تصوری صورت میں مسئلہ وہ فاصل بوجھ معلوم کرنے کا ہے جو لچک کی غیر قائمیت پیدا کرے اس قسم کے مسئلوں کو کئی طریقوں سے حل کیا جا سکتا ہے لیکن دفعہ آئندہ کے شروع میں جو طریقہ دیا گیا ہے وہ عام ترین اور آسان ترین ہے۔ یہ اس پر مشتمل ہے کہ وہ بوجھ معلوم کیا جائے جس کے تحت داب روک اگر ذرا سا ہٹا دیا جائے تو بوجھ کے اور داب روک کو واپس لانے والی لچکدار قوتوں کے تحت تعادل تعدیلی میں ہوگا۔

**۱۰۰۔ آئیلر کا نظریہ — لمبے ستون** — یہ نظریہ ایسے ستونوں کے لیے ہے جو اپنے تراشی ابعاد کے تناسب سے بہت زیادہ لمبے ہیں، جو بالکل سیدھے اور وصف میں بالکل متجانس ہیں، اور جن میں فشاری بوجھ بالکل محور پر لگائے گئے ہیں۔ ان تصوری حالات کے لیے ثابت کیا گیا ہے کہ ستون ایسے بوجھ کے تحت خم ہو کر ناکارہ ہوگا جو اسی تراش کے چھوٹے ستون کے کچل بوجھ سے بہت کم ہوگا، اور یہ کہ اس فاصل بوجھ کے پڑنے تک ستون سیدھا رہیگا۔ صریحاً یہ نظریہ ایسے چھوٹے ستونوں کے لیے درست نہیں ہوگا جن میں خم آور بوجھ سے پہلے لچک کی حد آ جائے۔



شکل ۱۴۴

خم کھانے کی مزاحمت کی طاقت بڑی حد تک سروں کی حالت پر منحصر ہے یعنی اس پر کہ سرے ثابت ہیں یا آزاد۔ ثابت سرے سے مراد یہ ہے کہ سرا اس طرح سہارا یا چٹکی کیا گیا ہو کہ اس نقطے پر داب روک کی سمت کو مقید کردے جس طرح کہ دربستہ شہتیر میں ہوتا ہے ۔ اور آزاد سرے سے مراد یہ ہے کہ سرا گول کیا ہوا یا چُول دار یا قبضہ دار ہو اور داب روک کی خمیدگی کی وجہ سے کوئی زاویئی وضع اختیار کرسکے ۔ اگر داب روک کو ایک قسم کے سروں کی صورت میں ناکارہ کرنے والا بوجھ معلوم ہوجائے تو سروں کے دیگر حالات کے لیے متناظر بوجھ اس سے اخذ کیے جاسکتے ہیں۔

صفحہ ۴۷۵

صورت ۱ ۔ شکل ۱۴۴ ب —— ترقیم شکل کے مطابق۔ فرض کرو کہ غیر قائمیت بوجھ ف کے تحت واقع ہوتی ہے اور ف کے اور اپنی ذاتی لچکدار مزاحم قوتوں کے زیرِ عمل ستون ایک منحنی کی شکل میں تعادل میں ہے ۔ ایک سرا و ثابت ہے اور دوسرا سرا جو ابتدا میں ہا پر تھا عرضاً حرکت کرسکتا ہے اور کوئی زاویئی وضع اختیار کرسکتا ہے ۔ و پر ظاہر ہے کہ تثبیت کی وجہ سے ستون پر ایک بیرونی معیار (م = ف × ا) اور ایک طولی ردِ عمل ف واقع ہوگا۔ ثابت سرے و کو مبداء لیں اور لا کو داب روک کی ابتدائی وضع وہ پر ناپیں اور خمیدگی کے انحرافوں ما کو وہ کے علی القوائم ناپیں تو اگر خماؤ کے معیار کو ابتدائی وضع وہا کی طرف تحدب کی صورت میں مثبت سمجھیں تو نقطہ ق پر خماؤ کا معیار ف (ا - ما) ہوگا۔ تب راست فشار کے اثرات کو نظر انداز کرنے سے اور معمولی عرضی خماؤ کی مساواتوں کو استعمال کرنے سے انخنا

$$\frac{م}{آ ے} = \frac{ف(ا - ما)}{آ ے} = \frac{ق^2 ما}{ق لا^2}$$ (تقریباً جیساکہ دفعہ ،، میں ہے)

جہاں آ تراش کا کم سے کم معیارِ جمود ہے جس کو سارے طول میں مستقل فرض کیا گیا ہے۔

$$\frac{\text{فر}^2\text{ما}}{\text{فرلا}^2} + \frac{\text{ف}}{\text{آ ے}} \times \text{ما} = \frac{\text{ف}}{\text{آ ے}} \times \text{ا} \quad \ldots\ldots\ldots (۱)$$

اس مشہور تفرقی مساوات کا حل یہ ہے[1]:-

$$\text{ما} = \text{ا} + \text{ب جم} \sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} \times \text{لا} + \text{ج جب} \sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} \times \text{لا} \quad \ldots (۲)$$

جہاں ب اور ج تکمل کے مستقل ہیں جو سروں کے حالات سے معلوم ہونگے۔ اب موجودہ صورت میں ما = ۰ جب کہ لا = ۰ اس لیے

$$۰ = \text{ا} + \text{ب} + ۰ \quad \text{یا} \quad \text{ب} = -\text{ا}$$

اور $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = ۰$ جب کہ لا = ۰ اس لیے (۲) کو تفرق کرنے سے

$$\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = \sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} \left( -\text{ب جب} \sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}}\,\text{لا} + \text{ج جم} \sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}}\,\text{لا} \right)$$

اور $۰ = \sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} \left( -۰ + \text{ج} \right)$ اس لیے ج = ۰

اور اس طرح (۲) یہ ہوگئی

$$\text{ما} = \text{ا} \left( ۱ - \text{جم}\, \text{لا} \sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} \right) \quad \ldots\ldots\ldots (۱۲)$$

اس سے جیبوں یا جیب التماموں کی شکل میں انصراف تعبیر ہوتا ہے اور یہ لا = ل تک لا کی تمام قیمتوں کے لیے درست ہے۔ آزاد سرے لا = ل پر ما = ا اس لیے

$$\text{ا} = \text{ا} - \text{ا جم ل} \sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}}$$

---

[1] دیکھو لیب کا "تفرقی احصا" دفعہ ۱۸۲

صفحہ ۲۷۶

یا $\text{ر جم ل}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} = ۰$

اس سے نتیجہ نکلتا ہے کہ یا تو ر = ۰ یا جیب التمام صفر ہے۔ پہلی صورت میں صریحاً خماؤ واقع نہیں ہوگا۔ لیکن اگر خماؤ واقع ہو تو دوسری صورت ہوگی یعنی

$$\text{جم ل}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} = ۰ \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۳)$$

اور $\text{ل}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} = \frac{\pi}{۲}$ یا $\frac{۳\pi}{۲}$ یا $\frac{۵\pi}{۲}$، وغیرہ

ان میں سے پہلی قیمت $\frac{\pi}{۲}$ لینے سے جس سے ف کی اقل قیمت حاصل ہوتی ہے :-

$$\text{ل}^{۲}\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}} = \frac{\pi^{۲}}{۴}$$

یا

$$\text{ف} = \frac{\pi^{۲}\,\text{آ ے}}{۴\,\text{ل}^{۲}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۴)$$

اس سے تھدیمی کا بوجھ حاصل ہوتا ہے، اور لمبے ستون کی صورت میں یہ فشاری زور کی لچک کی حد سے بہت کم ہوگا۔ تراش کا مستقل رقبہ ر ہو اور اقل گردشی نصف قطر گ ہو تو آ کی بجائے ر۔ گ$^{۲}$ لکھنے سے :-

$$\text{ف} = \frac{\pi^{۲}\,\text{ر ے}}{۴}\left(\frac{\text{گ}}{\text{ل}}\right)^{۲}$$

یا فشاری زور کی اوسط حدت

$$\text{ف}_{\cdot} = \frac{\text{ف}}{\text{ر}} = \frac{\pi^{۲}\,\text{ے}}{۴}\left(\frac{\text{گ}}{\text{ل}}\right)^{۲} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۵)$$

مساوات (۱) سے ف کی قیمت حاصل کرنے میں ما کے منحنی کی

شکل یعنی مساوات (۲) ہم کو اپنے سابقہ علم سے معلوم تھی لیکن اگر اس علم سے کام نہ بھی لیا جائے اور کوئی اور معقول شکل فرض کرلی جائے تب بھی نتیجہ زیادہ مختلف نہیں ہوگا۔ مثلاً اگر یہ فرض کرلیا جائے کہ $\text{ما} = \frac{\text{و}\,\text{لا}^{۲}}{\text{ل}^{۲}}$ جو سروں کی شرائط

$$\text{لا} = ۰ \ \text{پر} \ \text{ما} = ۰ \ \text{اور} \ \frac{\text{فر ما}}{\text{فر لا}} = ۰$$

اور $$\text{لا} = \text{ل} \ \text{پر} \ \text{ما} = \text{و}$$

کو پورا کرتا ہے تو مساوات (۱) یہ ہو جائیگی:-

$$\text{م} = \text{آ ے} \frac{\text{فر}^{۲}\text{ما}}{\text{فر لا}^{۲}} = \text{ف} (\text{و} - \text{ما}) = \text{ف و} \left(۱ - \frac{\text{لا}^{۲}}{\text{ل}^{۲}}\right)$$

دو بار تکمل کرنے سے اور مستقلوں کے صفر ہونے کی وجہ سے

$$\text{آ ے} . \text{ما} = \text{ف} . \text{و} \left(\frac{\text{لا}^{۲}}{۲} - \frac{\text{لا}^{۴}}{۱۲\,\text{ل}^{۲}}\right) + ۰$$

$$\text{لا} = \text{ل} \ \text{پر} \ \text{آ ے} . \text{و} = \text{ف} . \text{و} . \text{ل}^{۲} \left(\frac{۱}{۲} - \frac{۱}{۱۲}\right) = \frac{۵}{۱۲} \text{ف و ل}^{۲}$$

اور $$\text{ف} = \frac{۱۲}{۵} \frac{\text{آ ے}}{\text{ل}^{۲}} = ۲٫۴ \frac{\text{آ ے}}{\text{ل}^{۲}}$$

نیز اس عمل سے حقیقی قیمت (۴) کا تقرب سرعت کے ساتھ اس طرح حاصل ہوسکتا ہے کہ اوپر کی قیمتوں سے $\text{ما} = ۲٫۱ \left(\frac{\text{لا}^{۲}}{\text{ل}^{۲}} - \frac{\text{لا}^{۴}}{۶\,\text{ل}^{۴}}\right) \text{و}$ لکھیں اور اسی عمل کو ایک یا متعدد بار کریں یہاں تک کہ ف کی متواتر قیمتیں بہت زیادہ مختلف نہ ہوں[1]۔

[1] متواتر تقرب کے اس طریقے اور اس کے خاص فوائد کو مصنف نے ایک مقالہ "در تصوری لمبے ستونوں کے لیے فاصل بوجھ" میں پوری طرح واضح کیا ہے (رسالہ انجینیرنگ ۱۴۳، اپریل ۱۹۱۷ء)۔

تقریبی نتیجہ حاصل کرنے کا ایک اور متبادل طریقہ یہ ہے کہ ف کے کیے ہوئے کام یعنی ف ( $\int_{0}^{\text{ل}} \frac{\text{فرس}}{\text{فرلا}}\,\text{فرلا} - \text{ل}$ ) کو لچکدار فسادی توانائی $\frac{1}{2}\int \frac{\text{م}^2}{\text{آ ے}}$ فرلا کے مساوی رکھیں جو (۷)، دفعہ ۹۳ سے حاصل ہوتی ہے، م = $\frac{\text{و لا}^2}{\text{ل}^2}$ کے مفروضے سے اس طرح قیمت ف = ۲٫۵ $\frac{\text{آ ے}}{\text{ل}^2}$ حاصل ہوتی ہے جس کی طالب علم تصدیق کرسکتا ہے۔

صورت ۲ — شکل ۱۴۵ — دونوں سرے چولوں میں یا بے رگڑ قبضوں میں یا کوئی زاویئی وضع اختیار کرنے کے لیے اور کسی طرح آزاد ۔ اگر داب روک کے نصف طول پر غور کیا جائے تو اس کے سرے اور لداؤ صریحاً صورت ا کی شرائط کو پورا کرتے ہیں ۔ اس لیے تہدیمی بوجھ

$$\text{ف} = \frac{\pi^2\,\text{آ ے}}{4\left(\frac{\text{ل}}{2}\right)^2} = \frac{\pi^2\,\text{آ ے}}{\text{ل}^2} \quad \cdots\cdots (6)$$

اور

$$\text{ف}_{\text{ب}} = \frac{\text{ف}}{\text{ر}} = \pi^2\,\text{ے}\left(\frac{\text{گ}}{\text{ل}}\right)^2 \quad \cdots\cdots (7)$$

صورت ۳ — شکل ۱۴۶ — دونوں سرے محل اور سمت میں ثابت ۔ اگر داب روک کے طول کو چار مساوی حصوں میں تقسیم کیا جائے تو صریحاً ہر ایک حصہ سروں کی اور لداؤ کی اسی حالت میں ہوگا جو صورت ا کی ہے ۔ اس لیے اس صورت کا تہدیمی بوجھ

$$\text{ف} = \frac{\pi^2\,\text{آ ے}}{4\left(\frac{\text{ل}}{4}\right)^2} = \frac{4\pi^2\,\text{آ ے}}{\text{ل}^2} \quad \cdots\cdots (8)$$

اور $\quad ف_ب = \frac{ف}{س} = ۴\pi^{۲}ے\left(\frac{گ}{ل}\right)^{۲}$ ..........(۹)

صفحہ

اس طرح دونوں سروں پر ثابت تصوری داب روک دونوں سروں پر آزادانہ قبضہ دار داب روک سے ۴ گنا مضبوط ہوتا ہے۔

صورت ۴۔ شکل ۱۴۷ — ایک سرا و استوارانہ ثابت، اور دوسرا سرا بے رگڑ قبضہ دار، یعنی کسی زاویئی وضع کو اختیار



شکل ۱۴۷



شکل ۱۴۶



شکل ۱۴۵

کرنے کے لیے آزاد لیکن جانباً حرکت کرنے کے لیے آزاد نہیں۔ ظاہر ہے کہ جب خمیدگی واقع ہوگی تو قبضے پر ایک اُفقی قوت ق ظہور میں آئیگی کیونکہ جانبی حرکت یہاں روک دی گئی ہے۔ مبداء و پر لو۔ اگر

اُن معیاروں کو مثبت سمجھا جائے جو و س کی طرف تحدب پیدا کریں تو نقطہ ط پر خماؤ کا معیار ق (ل - لا) ۔ ف × ما ہوگا ۔ اس طرح

$$\text{آ ے}\,\frac{\text{فر}^2\,\text{ما}}{\text{فر لا}^2} = \text{ق}\,(\text{ل} - \text{لا}) - \text{ف ما}$$

یا

$$\frac{\text{فر}^2\,\text{ما}}{\text{فر لا}^2} + \frac{\text{ف}}{\text{آ ے}} \times \text{ما} = \frac{\text{ق}}{\text{آ ے}}\,(\text{ل} - \text{لا})$$

اس کا حل یہ ہوگا :-

$$\text{ما} = \text{ب جم لا}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} + \text{ج جب لا}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} + \frac{\text{ق}}{\text{ف}}\,(\text{ل} - \text{لا}) \quad \cdots\cdots\cdots (۱۰)$$

حسب سابق مستقلوں کو اس طرح معلوم کر سکتے ہیں :-

$$\text{لا} = ۰ \text{ پر ما} = ۰ \text{ سے } ۰ = \text{ب} + ۰ + \frac{\text{ق}}{\text{ف}}\,\text{ل}$$

اور $$\text{ب} = -\frac{\text{ق}}{\text{ف}}\,\text{ل}$$

$$\text{لا} = ۰ \text{ پر } \frac{\text{فر ما}}{\text{فر لا}} = ۰ \text{ سے } ۰ = ۰ + \text{ج}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} - \frac{\text{ق}}{\text{ف}}$$

اور $$\text{ج} = \frac{\text{ق}}{\text{ف}}\sqrt{\frac{\text{آ ے}}{\text{ف}}}$$

ان قیمتوں کو (۱۰) میں درج کرنے سے لا کی ہر قیمت کے لیے :-

$$\text{ما} = \frac{\text{ق}}{\text{ف}}\left(-\text{ل جم لا}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} + \sqrt{\frac{\text{آ ے}}{\text{ف}}}\,\text{جب لا}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} + \text{ل} - \text{لا}\right)$$

لا = ل پر ما = ۰ رکھنے سے

$$0 = \frac{ق}{ف}\left(- ل جم ل \sqrt{\frac{ف}{آ ے}} + \sqrt{\frac{آ ے}{ف}} جب ل \sqrt{\frac{ف}{آ ے}}\right)$$

اس لیے یا تو ق = ۰ جس صورت میں خمیدگی واقع نہ ہوگی اور یا

$$مس ل \sqrt{\frac{ف}{آ ے}} = ل \sqrt{\frac{ف}{آ ے}}$$

یہ ل $\sqrt{\frac{ف}{آ ے}}$ کی ایک مساوات ہے جو ایسی جدول کی مدد سے آسانی سے حل ہو سکتی ہے جس میں مماسوں کی قیمت اور زاویوں کی نیم قطری قیمت دی گئی ہو۔ ف کی اقل قیمت (ف = ۰ کو چھوڑ کر) کے لیے حل تقریباً حسبِ ذیل ہے :-

$$ل \sqrt{\frac{ف}{آ ے}} = ۴٫۵ \text{ نیم قطری}$$

جس سے $$ف = \frac{۱}{۴} ۲۰ \frac{آ ے}{ل^۲} \quad \ldots\ldots\ldots (۱۱)$$

اور $$ب = \frac{ف}{س} = \frac{۱}{۴} ۲۰ ے \left(\frac{گ}{ل}\right)^۲ \ldots\ldots (۱۲)$$

صفحہ ۹

ما کی معلومہ قیمتوں کو ابتدائی مساوات میں درج کرکے $\frac{ف۲ ما}{ف۲ لا}$ کو صفر کے مساوی رکھنے سے تقریباً ۴٫۵ = مس $\frac{۴٫۵ لا}{ل}$ حاصل ہوتا ہے جس کا حل لا = ل یا لا = ۰٫۳ ل ہے یعنی نقطۂ انعطاف ع (شکل ۱۴۲) و سے تقریباً ۰٫۳ ل اور س سے ۰٫۷ ل تقریباً کے فاصلے پر ہے۔ اس طرح تقریباً ۰٫۲۵ طول صورت ا کی حالت میں ہے۔

ہر صورت میں داب روک کی انتہائی مضبوطی اس کے طول کے

مربع کے بالعکس متناسب ہے۔ اور اُوپر کی چار صورتوں کے باہمی مقابلے سے ظاہر ہوتا ہے کہ اشکال ۱۴۴، ۱۴۵، ۱۴۶ اور ۱۴۷ کے داب روکوں کی مضبوطیاں علی الترتیب ۱، ۱/۲، ۱/۴ اور (تقریباً) ۲۰۵ کے مربعوں کے بالعکس متناسب ہیں۔ اور یہ کسریں طول کی وہ کسریں ہیں جو ایک نقطۂ انعطاف اور ایک اقل انحنا کے نقطے کے درمیان ہیں۔ اس طرح ان کی مضبوطیاں علی الترتیب ۱، ۴، ۱۶ اور تقریباً ۸ کے تناسب میں ہونگی۔

## ۱۰۱۔ آئیلر کے ضابطوں کا استعمال

چونکہ حقیقی داب روک دفعہ ۱۰۰ کی تصوری صورتوں سے کئی ایک باتوں میں مختلف ہوتے ہیں اس لیے دفعہ ۱۰۰ کے ضابطوں میں معمولی قدرِ سلامتی کے علاوہ کوئی ایسا جزو شریک کرنا چاہیے جو ان اختلافات کی رعایت رکھ سکے۔ تصوری صورتوں سے ذرا سے اختلاف کا بھی بہت بڑا اثر ہوتا ہے (دیکھو دفعہ ۱۰۴)۔

"ثابت" اور "آزاد" سرے — اکثر حقیقی داب روک سروں کے بالکل ثابت یا بالکل آزاد ہونے کی شرط ٹھیک پوری نہیں کرینگے اور آئیلر کے ضابطوں کے استعمال میں اس کی رعایت رکھنی چاہیے۔ سرے پر ایک چوڑی چپٹی کور ہو جو استوار بنیاد کو بولٹ کی گئی ہو تو یہ بڑی حد تک کاملاً "ثابت" ہوگا۔ اور اگر سرا کسی تعمیر کے ایک حصے کو کسی طرح کے کیل جوڑ کے ذریعے جوڑا گیا ہو تو یہ تقریباً "آزاد" حالت میں ہوگا۔ سروں کی بندش کی دیگر صورتیں ایسی ہوسکتی ہیں کہ داب روک کی مضبوطی دفعہ ۱۰۰ کی دو تصوری صورتوں کے درمیان ہو، اور بعض اوقات یہ ممکن ہے کہ بندش کی ان صورتوں کی وجہ سے خماؤ کے مختلف مستویوں میں حالات مختلف ہوجائیں۔

لچکدار ناکارگی — صریحاً آئیلر کے ضابطے ایسے

چھوٹے داب روکوں پر عائد نہیں ہوتے جو دفعہ ۱۰۰ میں دی ہوئی قیمتوں کے واقع ہونے سے پہلے فشاری زور کے نقطۂ مغلوبیت پر پہنچ کر ناکارہ ہوجاتے ہیں۔ مثلاً ایک نرم فولاد کے داب روک پر غور کرو جو دونوں صورتوں پر آزادانہ قبضہ دار ہے (صورت ۲، دفعہ ۱۰۰)، اور سے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ اور نقطۂ مغلوبیت ۲۱ ٹن مربع انچ لو۔ تب چھوٹے سے چھوٹا طول جس پر ضابطہ (۷) کا اطلاق ممکن ہے ایسا ہونا چاہیے کہ

$$ف = ۲۱ = \pi^۲ \times ۱۳۰۰۰ \times \left(\frac{گ}{ل}\right)^۲$$

یعنی ل = تقریباً ۸۰ گ جو ٹھوس مدور تراش کی صورت میں تقریباً ۲۰ قطر اور ایک پتلی نلی کی صورت میں ۲۸ قطر ہوگا۔ چونکہ اِن قاعدوں میں صرف بہت لمبے داب روکوں پر غور کیا گیا ہے اس لیے یہی توقع کی جاسکتی ہے کہ ناکارگی کے بوجھ کے لیے یہ اُس وقت تک صحیح قیمتیں نہیں دینگے جب تک کہ طول اُس اوپر کی قیمت سے بہت بڑا نہ ہو۔ اِن سے چھوٹے داب روکوں پر آئیلر کے ضابطوں کا اطلاق نہیں ہوتا، اور اگر استعمال کیے گئے تو ظاہر ہے کہ اُن سے ناکارگی کے بوجھ کی حقیقی سے بہت زیادہ قیمت حاصل ہوگی۔ لیکن یہ چھوٹے اور اوسط طول کے داب روک تعمیروں اور مشینوں میں بہت کثرت سے واقع ہوتے ہیں۔ آزادانہ قبضہ دار سروں کے نرم فولاد اور ڈھلے لوہے کے ستونوں کے لیے ف کی جو قیمتیں (۷) دفعہ ۱۰۰ سے حاصل ہوتی ہیں وہ شکل ۱۴۸ میں دکھائی گئی ہیں۔

## ۱۰۲ - رینکن کے اور دیگر آزمائشی ضابطے —

رینکن — ایسے داب روک کے لیے جو اتنا چھوٹا ہو کہ اس میں خمیدگی تقریباً ناممکن ہو انتہائی فشاری بوجھ یہ ہوگا:—

$$\text{ف}_{\text{ن}} = \text{ز}_{\text{ن}} \times \text{س} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (1)$$

جہاں س تراش کا رقبہ ہے اور $\text{ز}_{\text{ن}}$ فشاری زور کی انتہائی حدت ہے۔ اس مقدار ( $\text{ز}_{\text{ن}}$ ) کو تجربے کے ذریعے معلوم کرنا مشکل ہے (دیکھو دفعات ۳۶ اور ۴۷) کیونکہ چھوٹے نمونوں میں عرضی پھیلاؤ کی رگڑ کی وجہ سے جو مزاحمت ہوتی ہے اس کی وجہ سے فشار کی طولی مزاحمت بڑھ جاتی ہے اور لمبے نمونوں میں خم ہوجانے کی وجہ سے ناکارگی واقع ہوجاتی ہے۔ بہتر یہی ہوگا کہ $\text{ز}_{\text{ن}}$ کی قیمت فشاری مغلوبیت کے زور کی حدت کے مساوی لے لی جائے۔

بہت لمبے داب روک کے لیے انتہائی بوجھ آئیلر کے قاعدوں سے (دیکھو دفعہ ۱۰۰) خاصی صحت کے ساتھ حاصل ہوتا ہے۔ فرض کرو کہ یہ بوجھ $\text{ف}_{\text{و}}$ سے تعبیر ہوتا ہے۔ تب دونوں آزاد سروں کے داب روک کے لیے (صورت ۲ دفعہ ۱۰۰):—

$$\text{ف}_{\text{و}} = \frac{\pi^2 \, \text{ا} \, \text{ے}}{\text{ل}^2} = \pi^2 \, \text{ے} \, \text{س} \left(\frac{\text{گ}}{\text{ل}}\right)^2 \quad \ldots\ldots\ldots (2)$$

اب اگر کسی طول ل اور تراش س کے داب روک کا خم آور بوجھ ف ہو تو مساوات

$$\frac{1}{\text{ف}} = \frac{1}{\text{ف}_{\text{ن}}} + \frac{1}{\text{ف}_{\text{و}}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (3)$$

سے صریحاً ف کی ایسی قیمت حاصل ہوگی جو بہت چھوٹے داب روک کے لیے صحیح ہوگی کیونکہ اس صورت میں $\frac{1}{\text{ف}_{\text{و}}}$ قابلِ نظر اندازی ہوگا اور اس طرح ف بہت تقریباً = $\text{ف}_{\text{ن}}$ ہوگا، اور نیز یہ مساوات بہت لمبے داب روک کے لیے بھی صحیح قیمت دیگی کیونکہ اس صورت میں $\frac{1}{\text{ف}_{\text{ن}}}$ بمقابلہ $\frac{1}{\text{ف}_{\text{و}}}$ کے بہت خفیف ہوگا اور اس طرح ف بہت تقریباً

= ف_ر ہوگا۔ نیز چونکہ ایک مستقل رقبہ س کے ساتھ طول ل کے بڑھنے سے ف کا تغیر تدریجی ہونا چاہیے اس لیے یہ معقول معلوم ہوتا ہے کہ کسی طول کے داب روک کے لیے مساوات (۳) کو صحیح تسلیم کیا جائے۔

دونوں آزاد سروں کے داب روک کے لیے مساوات (۳) کو یوں لکھ سکتے ہیں:-

$$ف = \frac{1}{\frac{1}{ز_ن \times س} + \frac{ل^2}{\pi^2 ے آ}} = \frac{ز_ن \times س}{1 + \frac{ز_ن \times ل^2}{\pi^2 ے گ^2}}$$

$$= \frac{ز_ن \times س}{1 + و\left(\frac{ل}{گ}\right)^2} \quad \cdots\cdots\cdots\cdots (۴)$$

جہاں $و = \frac{ز_ن}{\pi^2 ے}$ جو ایک دی ہوئی شے کے لیے مستقل ہوگا، یا اگر تراش پر فشاری زور کی اوسط حدت ف_ب ہو تو

$$ف_ب = \frac{ف}{س} = \frac{ز_ن}{1 + و\left(\frac{ل}{گ}\right)^2} \quad \cdots\cdots\cdots\cdots (۵)$$

دونوں سروں پر "ثابت" داب روک کی صورت میں یہ مستقل $\frac{و}{۴}$ ہوگا اور ایسے داب روک کی صورت میں جو ایک سرے پر ثابت اور دوسرے پر ڈھال میں آزاد ہو یہ مستقل تقریباً $\frac{و}{۲}$ ہوگا[1] اور ایسے داب روک کے لیے جس کا ایک سرا ثابت اور دوسرا سمت اور محل ہر لحاظ سے آزاد ہو یہ مستقل ۴و ہوگا (دیکھو صورتیں ۳، ۴، ۱ دفعہ ۱۰۰)۔ صفحہ ۱۰۱

[1] $\frac{و}{۲}$ زیادہ آسان اور زیادہ صحیح ہے بہ نسبت $\frac{۴و}{۹}$ کے جو بعض اوقات دی جاتی ہے (دیکھو صورت ۴ دفعہ ۱۰۰)۔

یہ رینکن کے داب روکوں کے قاعدے ہیں۔ یہ دراصل آزمائشی ہیں اور ان کے نتائج $\frac{ل}{ک}$ کی مختلف قیمتوں کے داب روکوں پر کیے ہوئے تجربات کے نتائج سے بہت مطابقت رکھتے ہیں۔ اس ضابطے کے مستقل انہی تجربات سے حاصل کیے جاتے ہیں، ہے اور چھوٹے طول کے نمونے سے حاصل ہونے والے نز سے نہیں حاصل کیے جاتے۔

مساوات (۴) میں ز اور $\frac{نز}{\pi^2 ے}$ کی جو قیمتیں ہیں ان کو "نظری" مستقل کہا جاسکتا ہے۔ عملاً ایسے قبضہ دار سروں کے لیے جو رگڑ سے پاک نہ ہوں اور جو اس وجہ سے خمیدگی کی مزاحمت کریں ا صریحاً $\frac{نز}{\pi^2 ے}$ سے کم ہوگا۔

**گارڈن کا قاعدہ** ـــــ رینکن کا قاعدہ دراصل ایک پرانے قاعدے کی ترمیم یافتہ شکل ہے۔ یہ قاعدہ گارڈن کا وضع کیا ہوا تھا اور حسبِ ذیل ہے:ـــ

$$ف = \frac{نز \times س}{1 + ج\left(\frac{ل}{ق}\right)^2} \qquad \text{.................} \quad (٦)$$

جہاں ق تراش کا اقل عرض یا قطر اقل گردشی نصف قطر کی سمت میں ہے، اور ج ایک مستقل ہے جو نہ صرف مختلف اشیا اور سروں کی تثبیت کے لیے مختلف ہوگا بلکہ تراش کی شکل پر بھی منحصر ہوگا۔ رینکن کے مستقل ا کے ساتھ اس کا ربط یہ ہے:ـــ

$$\frac{ج}{ق^2} = \frac{ا}{ک^2} \quad یا \quad ج = ا\left(\frac{ق}{ک}\right)^2$$

مثلاً نصف قطر ر کی ٹھوس مدور تراش میں ق = ۲ ر، ک = $\frac{ر}{۲}$،

اس طرح ج = ۱۶ و

رینکن اور گارڈن کے ضابطوں سے "قیاسی طور پر" اخذ کیے ہوئے قاعدے اکثر پیش کیے گئے ہیں لیکن یہ ایک غیر صحیح مفروضے پر مبنی ہیں یعنی یہ کہ چونکہ خالص عرضی بوجھوں کے تحت شہتیر کا انصراف لچک کی حد کے اندر طول کے مکعب کے بالراست متناسب ہوتا ہے اس لیے یہ بات سروں کے بوجھوں کے لیے اور لچک کی حد کے باہر بھی درست رہیگی۔

رینکن کے مستقل ـــ رینکن کے ضابطے میں معمولاً زن اور و کی جو قیمتیں تسلیم کی گئی ہیں وہ حسب ذیل ہیں:-

| شے | زن ٹن فی مربع انچ | و |
|---|---|---|
| نرم فولاد | ۲۱ | ۱/۷۵۰۰ |
| پٹواں لوہا | ۱۶ | ۱/۹۰۰۰ |
| ڈھلا لوہا | ۳۶ | ۱/۱۶۰۰ |

پٹواں اور ڈھلے لوہے کے لیے اُوپر کے مستقل وہ ہیں جن کو رینکن نے بطور اوسط قیمتوں کے پیش کیا ہے اور جو بہت کثرت کے ساتھ اختیار کی گئی ہیں۔ اگر زن کو نقطۂ مغلوبیت کے مساوی لیا جائے تو نرم فولاد کے لیے اوپر کی قیمت سے کم قیمت حاصل ہوگی اور مشینری فولاد کی کئی قسموں کے لیے اُوپر کی قیمت سے بڑی قیمت حاصل ہوگی کیونکہ و بھی تقریباً اسی نسبت سے بدلیگا۔ رینکن کے ضابطے (۵) سے اور ہے کے مستقلوں سے فن کی جو قیمت حاصل ہوگی وہ بالکل آزاد سروں کے بہت لمبے ستونوں کے لیے عموماً آئیلر کے "قصودی" داب روک سے اور اس طرح مناسب قیمت سے زیادہ ہوگی کیونکہ و کی قیمتیں ( جو عموماً

ایسے تجربات سے اخذ کی جاتی ہیں جن میں سرے پورے طور پر آزاد نہیں ہوتے) "نظری قیمت" $\frac{...}{\pi^2 ...}$ سے کم حاصل ہوتی ہیں۔ رینکن کے ضابطے سے اور اوپر کے مستقلوں سے نرم فولاد اور ڈھلے لوہے کے مختلف طولوں کے آزاد سروں کے داب رودکوں کے لیے انتہائی بوجھ پر واقع ہونے والی زور کی جو حدتیں (یعنی بوجھ فی اکائی رقبہ) حاصل ہوتی ہیں وہ شکل ۱۴۳ھ میں دکھائی گئی ہیں۔




شکل ۱۴۳ھ۔ داب رودکوں کی انتہائی مضبوطی

**ضابطے کا انتخاب** — اگر نسبت $\frac{ل}{ک}$ تقریباً ۱۵۰ سے زیادہ ہو تو شکستی بوجھ معلوم کرنے کے لیے آئیلر کی قیمتیں اختیار کی جا سکتی ہیں اور زور کی اوسط حدت کے ساتھ قدر سلامتی فولاد اور پکھلاں لوہے

کے لیے ۵، ڈھلے لوہے کے لیے ۶، اور چوبینے کے لیے ۱۰ اختیار کرکے کامی بوجھ حاصل کیے جا سکتے ہیں۔ اس سے چھوٹے داب ردکوں کے لیے رینکن کا ضابطہ اور اس کے ساتھ فولاد کے لیے قدرِ سلامتی ۳ یا ۴ اختیار کی جا سکتی ہے۔

امریکی پُل کمپنی (American Bridge Co.) کی تخصیصات میں مردہ بوجھ کے لیے جائز بوجھ پونڈ فی مربع انچ تراش حسبِ ذیل بتایا گیا ہے :—

$$ف = \frac{15000}{1 + \frac{1}{13500}\left(\frac{ل}{ح}\right)^2} \quad \text{(نرم فولاد کے لیے)}$$

اور

$$ف = \frac{17000}{1 + \frac{1}{11000}\left(\frac{ل}{ح}\right)^2} \quad \text{(اوسط فولاد کے لیے)}$$

صفحہ ۲۸۴

جہاں ل کسی تعمیری داب ردک کا طول اس کے سروں کی کیلوں کے مرکزوں کے درمیان ہے۔

آئیلر کے ضابطے میں خوبی یہ ہے کہ جہاں بھی اِس کو جائز طور پر استعمال کیا جا سکے وہاں اس کو بالراست استعمال کر سکتے ہیں یعنی ایک دیے ہوئے بوجھ کے لیے ضروری تراشی رقبہ دفعہ ۱۰۰ کی مساوات (۴)، (۶)، (۸) یا (۱۱) سے راست حاصل کر سکتے ہیں۔

رینکن کا ضابطہ (اور آئیلر کے ضابطے کو چھوڑ کر دوسرے ضابطے بھی) تراش کے دیے ہوئے رقبے اور شکل کے لیے کامی یا انتہائی بوجھ معلوم کرنے کے لیے تو سہل ہیں لیکن ایک دیے ہوئے بوجھ کو برداشت کرنے کے لیے مطلوبہ تراش کے ابعاد ان سے راست حاصل نہیں ہو سکتے بلکہ ایک بُعد کے مربع کی مساوات درجہ دوم حاصل ہوتی ہے۔

جانسن کا مکافی ضابطہ ۔ جانسن نے ایک آزمائشی ضابطہ اختیار کیا ہے :۔

$$ف = ز_ن - ب \left(\frac{ل}{گ}\right)^2 \quad ........... (۷)$$

جس کو $\frac{ل}{گ}$ کے اساس پر ترسیم کریں تو ایک مکافی حاصل ہوتا ہے۔ اس میں $ز_ن$ فشاری نقطۂ مغلوبیت ہے اور ب ایک مستقل ہے جس کا اس طرح تعین کیا جاتا ہے کہ یہ مکافی ف کی آئیلر کی قیمتوں سے ترسیم کیے ہوئے منحنی کو مماساً ملے۔ سروں پر بالکل "آزاد" داب روک کی صورت میں اس سے ب = $\frac{ز_ن^2}{۴\pi^2 ے}$ حاصل ہوگا، اور رگڑ کی وجہ سے جانسن اِس سے چھوٹی قیمتیں کیل دار سروں کے لیے $\frac{ز_ن^2}{۴۶ ے}$ اور چپٹے سروں کے لیے $\frac{ز_ن^2}{۱۰۰ ے}$ اختیار کرتا ہے۔ آئیلر کے منحنی کو مس کرنے کے بعد $\frac{ل}{گ}$ کی قیمتوں کے لیے آئیلر کے منحنی کو اختیار کرنا چاہیے اور کیل دار یا چپٹے سرے رگڑ کی وجہ سے خمیدگی کی جو مزاحمت کرتے ہیں اُس کی رعایت سے دفعہ ۱۰۰ کے جملہ (۷) میں ترمیم کرکے کیل دار سروں کے لیے ۱۶ سے $\left(\frac{گ}{ل}\right)^2$ اور چپٹے سروں کے لیے ۲۵ سے $\left(\frac{گ}{ل}\right)^2$ کردیتے ہیں۔ یہ قیمتیں تجربوں کے نتائج پر مبنی ہیں۔ جانسن کے ضابطے کی شکل رینکن کے ضابطے سے کسی قدر سہل تر ہے۔

**۱۰۳۔ تجربات کے ساتھ مقابلہ** —— داب روکوں کی انتہائی مضبوطی کے متعلق مختلف حالات کے تحت بہت کثرت سے تجربات کیے گئے ہیں اور اِن مختلف نتائج کی مناسبت سے مختلف آزمائشی ضابطے وضع کیے گئے ہیں۔ جب کبھی لداؤ اور تثبیت تصوری حالات کے قریب رہے نتائج میں باہم بہت مطابقت رہی اور آزمائشی جبری ضابطوں کے بھی مطابق رہے جیسی کہ توقع کی جاسکتی ہے لیکن عملی داب روکوں میں جو مشینوں اور تعمیروں میں استعمال ہوتے ہیں یہ حالات نہیں پائے جاتے اور ان عملی داب روکوں اور تصوری داب روکوں میں فرق یہ ہوتا ہے کہ عملی داب روکوں میں کامل سیدھا پن اور مادے کا متجانس پن نہیں ہوتا اور دباؤ کم و بیش خارج المرکز ہوتا ہے اور سروں کی آزادی یا تثبیت بھی تصوری داب روک سے مختلف ہوتی ہے۔ کامی حالات کے تحت جو تجربات کیے گئے ہیں اُن کے نتائج بہت مختلف ہیں اور کسی ضابطے کے ذریعے، خواہ وہ آزمائشی ہو یا کسی طرح کا، اس کا ایک موٹے اندازے سے زیادہ نہیں کیا جاسکتا کہ کسی دی ہوئی صورت میں کس بوجھ پر ناکارگی واقع ہوگی[1]۔ اس وجہ سے تجویز کے کاموں میں سب آزمائشی ضابطے برابر ہیں اور استعمال کے لیے بہترین ضابطہ وہ ہے جو سہل ترین ہو۔ بہر صورت ضابطے کے مستقل ل/ح کی قیمتوں کی ایک (چھوٹی) وسعت سے اخذ کیے گئے ہوں گے جس کے اندر تجرباتی معلومات میسر آسکتی ہیں۔ مثلاً خطِ مستقیم کی شکل کا ضابطہ

صفحہ ۲۸۲

ف = ز ۔ (مستقل × ل/ح)

جہاں ف بوجھ فی اکائی تراشی رقبہ ہے اور ز ایک مستقل ہے ل/ح کی چھوٹی وسعتوں کے اندر کامی یا شکستی زور کی حدیں دے سکتا ہے۔

تجربے سے معلوم ہوا ہے کہ جن داب روکوں پر بوجھ محوری مقصود ہے

---

[1] تجرباتی تحقیقات، عددی خطِ مستقیم کے ضابطے اور ساختہ داب روکوں کی شکل اور تناسب کے حوالے مصنف کی کتاب "تعمیروں کا نظریہ" میں دیے گئے ہیں۔

اُن میں بھی خمیدگی اعظم انتہائی بوجھ سے بہت پہلے شروع ہو جاتی ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ بوجھ فی الحقیقت ٹھیک ٹھیک محوری نہیں ہوتا اور بعض اور مفروضات بھی پورے نہیں ہوتے جن پر آئیلر اور رینکن کے قواعد مبنی ہیں - اس طرح ایسے لمبے ستون پر خارج المرکز بوجھ کے اثرات کا مسئلہ پیش آجاتا ہے جس کی خمیدگی نظر انداز نہیں کی جاسکتی (جیسی کہ ایک بہت چھوٹے ستون میں کی جاتی ہے) اور جس میں اعظم خماؤ کا معیار زیادہ تر اُس بڑھتے ہوئے خروج المرکز کی وجہ سے ہوتا ہے جو خمیدگی کی وجہ سے پیدا ہوتا ہے - اس مسئلے سے ہم دفعہ آیندہ میں بحث کرینگے۔

چھوٹے داب روکوں کی (محوری طور پر لدے ہونے پر بھی) ناکارگی کی ایک دلچسپ عقلی توجیہ ساؤتھ ول[1] نے پیش کی ہے - وہ آئیلر کے نظریے میں ترمیم کرکے اس بات کی رعایت رکھتا ہے کہ لچک کی حد کے باہر خمیدگی میں فساد کے لحاظ سے زور کے بڑھنے کی شرح داب روک کے مقعر پہلو میں ینگ کے مقیاس (ے) سے بہت کم ہوتی ہے اور محدب پہلو میں اس کے گھٹنے کی نسبت تقریباً ے کے مساوی ہوتی ہے - مربع تراش کے داب روکوں کے متعلق اس نے نتیجہ یہ حاصل کیا

$$\frac{\text{لَ}}{\text{ل}} = \frac{\text{۲}}{\text{۱} + \sqrt{\frac{\text{ے}}{\text{ےَ}}}}$$

جہاں لَ اُس داب روک کا طول ہے جس کا تہدیمی بوجھ عملی طور پر وہ حاصل ہو جو طول ل کے لیے آئیلر کے ضابطے سے حاصل ہوتا ہے اور ےَ خمیدگی میں مقعر پہلو پر زور اور فساد کے بڑھنے کی نسبت ہے - یہ نتیجہ ٹھوس مدور تراش اور پتلی نلی نما تراش کے لیے بھی تقریباً درست ہے - اس ترمیم یافتہ نظریے سے جو نتائج محسوب ہوتے ہیں وہ اُن بہترین تجربات سے بہت مطابق ہوتے ہیں

[1] "داب روکوں کی مضبوطی" رسالہ انجینیرنگ اگست ۲۳ ۱۹۱۲ء - تجرباتی توثیق رابرٹسن سے حاصل ہوتی ہے - دیکھو "داب روکوں کی مضبوطی" انسٹیٹیوشن آف سول انجنیری، منتخب پرچہ، ۲۸ (۱۹۲۵ء)-

Southwell [1]

جن میں لداؤ کی کیفیت تصوری لداؤ کے قریب قریب ہو۔

مثال ۱۔۔ ایک نرم فولاد کا داب روک جس کو دونوں سروں پر قبضہ دیا گیا ہے T تراش کا ہے جس کا رقبہ ۳٫۶۳۴ مربع انچ اور اقل معیار جمود ۴٫۷۷ (انچ)$^4$ ہے۔ رینکن کے ضابطے سے اس کے ۶ فٹ طول کے لیے خم آور بوجھ معلوم کرو اگر انتہائی کچل مضبوطی ۲۱ ٹن فی مربع انچ لی جائے۔

$$\text{اقل گردشی نصف قطر کا مربع} = \frac{۴٫۷۷}{۳٫۶۳۴} = ۱٫۲۹۳\ (\text{انچ})^2$$

$$\left(\frac{ل}{ک}\right)^2 = \frac{۷۲ \times ۷۲}{۱٫۲۹۳} = ۴۰۰۰$$

صفحہ ۲۸۵

متن کتاب میں دیا ہوا مستقل یعنی $\frac{۱}{۷۵۰۰}$ استعمال کرنے سے ۔۔

$$ف = \frac{۲۱ \times ۳٫۶۳۴}{\frac{۴۰۰۰}{۷۵۰۰} + ۱} = ۲۱ \times ۳٫۶۳۴ \times \frac{۱۵}{۲۳} = ۴۹٫۷ \text{ ٹن}$$

مثال ۲۔۔ ایک فولادی ستون کا جس کی شکل شکل ۱۴۹ میں دی گئی ہے تراشی رقبہ ۳۹٫۸۸ مربع انچ ہے اور اقل گردشی نصف قطر ۳٫۸۴ انچ ہے۔ دونوں سرے ثابت ہیں اور طول ۴۰ فٹ ہے۔ اس کا خم آور بوجھ (۱) آئیلر[1] کے ضابطے سے (۲) رینکن کے ضابطے سے معلوم کرو (سے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔




شکل ۱۴۹

آئیلر کے ضابطے سے :۔

$$ف = \frac{۴ \pi^2 \times ۱۳۰۰۰ \times ۳۹٫۸۸ \times (۳٫۸۴)^2}{۴۸۰ \times ۴۸۰} = ۱۳۰٫۷ \text{ ٹن}$$

رینکن کے ضابطے سے اور دیے ہوئے مستقلوں کے استعمال سے :۔

$$ف = \frac{۳۹٫۸۸ \times ۲۱}{\frac{۴۸۰ \times ۴۸۰}{۳۰۰۰۰ \times ۳٫۸۴ \times ۳٫۸۴} + ۱} = \frac{۳۹٫۸۸ \times ۲۱}{۱٫۵۲۰} = ۵۵۱ \text{ ٹن}$$

[1] Euler

مثال ۳ ـــ ۲۰ فٹ طول اور دونوں سرے ثابت اور کھوکھلی مدور تراش کے ایک ڈھلے لوہے کے ستون کی دھات کی ضروری موٹائی معلوم کرو جس کا بیرونی قطر ۸ انچ ہے ـ محوری بوجھ ۸۰ ٹن آنے والا ہے اور کچل بوجھ اس سے ۶ گنا ہونا چاہیے ـ

فرض کرو کہ ق مطلوبہ اندرونی قطر انچوں میں ہے ـ

$$\text{تب تراشی رقبہ} = \frac{\pi}{4}(8^2 - \text{ق}^2)$$

$$\text{اور} \quad I = \frac{\pi}{64}(8^4 - \text{ق}^4)$$

$$\text{گ}^2 = \frac{1}{16}(8^2 + \text{ق}^2)$$

شکستی بوجھ ۴۸۰ ٹن ہونا چاہیے ـ اس لیے رینکن کے ضابطے میں دفعہ ۱۰۲ کے مستقل استعمال کرنے سے

$$480 = \frac{36 \times \frac{\pi}{4}(8^2 - \text{ق}^2)}{1 + \frac{16 \times 240 \times 240}{6400(8^2 + \text{ق}^2)}} = \frac{9\pi(8^2 - \text{ق}^2)}{208 + \text{ق}^2}$$

$$\text{ق}^4 + 17\,\text{ق}^2 - 560 = 0$$

$$\text{ق}^2 = 16.65 \;\text{،}\quad \text{ق} = 4.08''$$

$$\text{دھات کی موٹائی} = \frac{8 - 4.08}{2} = 1.96 \text{ یا تقریباً ۲ انچ}$$

۱۰۴ ـ لمبے ستون خارج المرکز بوجھ کے تحت ـــ چونکہ آئیلر کے ضابطے صرف ایسے داب روکوں پر قابلِ اطلاق ہیں جو کامل محوری طور پر لدے ہوئے ہوں اس لیے یہ دیکھنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ اگر بوجھ کے نقطۂ عمل پر خروج المرکز ہ ہو تو کیا ترمیم لازم آتی ہے ـ شے کے اندر لچک متغیر ہو یا داب روک میں پہلے سے انحنا ہو تو اِن کا بھی اسی طرح کا اثر ہوگا اور ان کے لیے صرف یہ فرض کرنا کافی ہے کہ ان سے ہ کی قیمت بڑھ جاتی ہے ـ صورت ۱ دفعہ ۱۰۰ پر غور کرو ـ اگر ف سرے س (شکل ۲۵۵) پر

صفحہ ۲۸۶

مرکز سے فاصلہ ھ پر۔ (اور اُس خاص محور پر جس کے علی القوائم محور کے گرد آ کی قیمت اقل حاصل ہوئی ہے) لگایا جائے تو نقطہ قَ پر خماؤ کا معیار ف (ا + ھ - ما) ہوگا اور مساوات (۱) دفعہ ۱۰۰ حسبِ ذیل ہو جائیگی :—

(فز^۲ ما / فز لا^۲) + (ف / آ ے) . ما = (ف / آ ے) (ا + ھ) ............ (۱)

اور دفعہ ۱۰۰ کا حل (۲ ل) حسبِ ذیل ہو جاتا ہے :

ما = (ا + ھ) (۱ - جم لا √(ف / آ ے)) ............ (۲)

اور لا = ل ہو

ما = ا = (ا + ھ) (۱ - جم ل √(ف / آ ے))

یا ا جم ل √(ف / آ ے) = ھ (۱ - جم ل √(ف / آ ے))

ا = ھ (قطل √(ف / آ ے) - ۱) ............ (۳)

مبداء ھ پر لداؤ کا خروج المرکز

= ا + ھ = ھ قطل √(ف / آ ے) ............ (۴)

اور اِس طرح مبداء پر خماؤ کا معیار خمیدگی کی وجہ سے قطل √(ف / آ ے) گنا ہو گیا۔ ھ پر خماؤ کا معیار = ف (ا + ھ) = ف ھ قطل √(ف / آ ے) جو اس وقت تک کہ زور کی حدت فساد کے متناسب ہو ایک متشاکل تراش میں مساوی اور مخالف خماؤ کے زور پیدا کریگا جن کی حدت

---

لہ خارج المرکز لداؤ کی زیادہ عام صورت جس میں حاصل وتکیل کا خط کسی تراش کو اس کے دونو صدر محوروں میں سے کسی پر بھی نہ قطع کرے یہاں دی ہوئی صورت سے کچھ زیادہ مشکل نہیں۔ ھ کے دو اجزائے ترکیبی استعمال کیے جائینگے اور زور اعظم حاصل ترکیبی خروج المرکزوں سے دفعہ ۹۰ کے (۴) اور (۵) سے کیے جا سکتے ہیں (دیکھو ذیل میں ۱۰۱)

$$\text{فع} = \frac{\text{ف ھ}}{\text{م ق}}\,\text{قطل}\,\frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} = \frac{\text{ف ھ ق}}{\text{آ}\,۲}\,\text{قطل}\,\frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}}$$

جہاں ق تراش کی گہرائی خماؤ کے مستوی میں، یعنی اقل گردشی نصف قطر کی سمت میں ہے۔ اگر تراش غیر متشاکل ہو تو $\frac{\text{ق}}{۲}$ کی بجائے م‌ا اور م‌ب استعمال کرنا چاہیے (دیکھو دفعہ ۶۳)۔ اس طرح (۱) دفعہ ۹۷ کی رو سے اعظم فشاری زور

$$\text{ف} = \frac{\text{ف}}{\text{ر}} + \frac{\text{ف ھ ق}}{۲\,\text{گ}^۲\,\text{ر}}\,\text{قطل}\,\frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}}$$

$$= \frac{\text{ف}}{\text{ر}}\left\{۱ + \frac{\text{ھ ق}}{۲\,\text{گ}^۲}\,\text{قطل}\,\frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}}\right\} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۵)$$

جو دفعہ - اکی طرح لا تناہی ہو جائیگا جب کہ

$$\frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}} = \frac{\pi}{۲}$$

یا

$$\text{ف} = \frac{\pi^۲\,\text{آ ے}}{\text{ل}^۲}$$

صفحہ ۴۸۷

نیز

$$\frac{\text{ف}}{\text{ر}} = \frac{\text{ف}}{۱ + \frac{\text{ھ ق}}{۲\,\text{گ}^۲}\,\text{قطل}\,\frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}}} \quad \ldots\ldots\ldots (۶)$$

اور اگر زن شے کی کیمل مضبوطی ہو یعنی مثلاً فشاری نقطۂ مغلوبیت پر زور کی حدت ہو تو خمیدگی کی وجہ سے ناکارگی پر

$$\text{فب} = \frac{\text{ف}}{\text{ر}} = \frac{\text{زن}}{۱ + \frac{\text{ھ ق}}{۲\,\text{گ}^۲}\,\text{قطل}\,\frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}}} \quad \ldots\ldots\ldots (۷)$$

دونوں سروں پر آزاد ستون کی صورت میں (صورت ۲ دفعہ ۱۰۰ اور شکل ۱۲۵) سروں کے دباؤ میں خروج المرکز ھ ہو تو ل کی بجائے $\frac{\text{ل}}{۲}$ لکھنے سے (۴) یہ ہو جاتی ہے :-

$$\text{ی} + \text{ه} = \text{ه}\ \text{قط}\ \frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ}\ \text{ے}}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (۸)$$

اور (۵) یہ ہوجاتی ہے :-

$$\text{ف} = \frac{\text{ف}}{\text{ر}}\left(۱ + \frac{\text{ه ق}}{۲\ \text{گ}^۲}\ \text{قط}\ \frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ}\ \text{ے}}}\right) \quad \ldots\ldots\ldots (۹)$$

اور فشاری مغلوبیت پر ناکارگی کے لیے (۷) یہ ہوجاتی ہے :-

$$\text{ف}_\text{ب} = \frac{\text{ف}}{\text{ر}} = \frac{\text{ن}}{۱ + \frac{\text{ه ق}}{۲\ \text{گ}^۲}\ \text{قط}\ \frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ}\ \text{ے}}}}$$

$$= \frac{\text{ن}}{۱ + \frac{\text{ه ق}}{۲\ \text{گ}^۲}\ \text{قط}\ \frac{\text{ل}}{۲\ \text{گ}}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{ا}\ \text{ے}}}} \quad \ldots\ldots\ldots (۱۰)$$

حسابات کے لیے یہ یاد رکھنا سہولت سے خالی نہ ہوگا کہ نرم فولاد کی صورت میں ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ لینے سے زاویہ $\frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{گ}\ \text{ے}}}$ نیم قطری = بہت تقریباً $\frac{\text{ل}}{۸\ \text{گ}}\sqrt{\text{ف}}$ درجے جب کہ ف ٹن فی مربع انچ میں ہو۔

دفعہ ۹۸ کی مساوات (۷) کی صورت میں جو زیادہ عام ہے (۱۰) حسب ذیل ہوجائیگی :-

$$\text{ف}_\text{ب} = \frac{\text{ن}}{۱ + \frac{\text{ه}_\text{ی}\ \text{ق}}{۲\ \text{گ}_\text{ی}^۲}\ \text{قط}\ \frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{گ}_\text{ی}\ \text{ے}}} + \frac{\text{ه}_\text{ا}\ \text{ض}}{۲\ \text{گ}_\text{ا}^۲}\ \text{قط}\ \frac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{گ}_\text{ا}\ \text{ے}}}} \quad \ldots\ldots (۱۰ الف)$$

جہاں $\text{ه}_\text{ی}$ اور $\text{ه}_\text{ا}$ تراش کے دونوں خاص محاور کے لحاظ سے خروج المرکز کے اجزائے ترکیبی یعنی بوجہ نقطے کے محدد ہیں اور $\text{گ}_\text{ی}$ اور $\text{گ}_\text{ا}$ متناظر خاص محوروں کے گرد گردشی نصف قطر ہیں اور ض اعظم عرض ہے جو

گہرائی ق کے علی القوائم ناپا گیا ہے۔
ترقیم میں جو ذرا سا فرق ہو گیا ہے اس کی رعایت رکھیں تو ل = ۰ کے لیے (۵) اور (۹) تحویل ہو کر دفعہ ۸۰ کی مساوات (۱) کی شکل میں آجاتے ہیں۔ خمیدگی کی وجہ سے خماؤ کے زور کا اضافہ اُسی وقت اہم ہوتا ہے جب کہ طول قابلِ لحاظ ہو۔
اسی طرح ل = ۰ کے لیے (۱۰) تحویل ہو کر (۷) دفعہ ۱۹۸ کی شکل میں آجاتا ہے کیونکہ اس صورت میں قاطع کی قیمت اکائی ہوگی۔

صفحہ ۲۸۸

اگر ناکارگی تناؤ کی وجہ سے واقع ہو جیسا کہ ڈھلے لوہے میں عام ہے تو (۹) کے متناظر زور کی اعظم حدت

$$ف = \frac{ف}{س} \left( \frac{ھ ق}{۲ ح^۲} قط \frac{ل}{۲} \sqrt{\frac{ف}{ے}} - ۱ \right) \ldots\ldots\ldots (۱۱)$$

ہوگی۔ اور اگر شکستگی پر تنشی زور کی حدت کی حد $ن_ت$ ہو تو تناؤ کی وجہ سے ناکارگی پر اوسط فشاری زور (۱۰) کی بجائے حسبِ ذیل ہوگا:-

$$ب = \frac{ف}{س} = \frac{ن_ت}{\frac{ھ ق}{۲ ح^۲} قط \frac{ل}{۲} \sqrt{\frac{ف}{ے}} - ۱} = \frac{ن_ت}{\frac{ھ ق}{۲ ح^۲} قط \frac{ل}{۲} \sqrt{\frac{ف}{ح^۲ ے}} - ۱} \ldots\ldots (۱۲)$$

مساواتوں (۹) اور (۱۱) سے ایک دیے ہوئے ابعاد، بوجھ اور خروج المرکز کے داب روک کے فشاری اور تنشی زور کی انتہائی حدتیں معلوم ہوسکتی ہیں، یا وہ خروج المرکز معلوم ہوسکتا ہے جو ایک مختص زور پیدا کرے۔

یہاں بھی صریحاً ف لاتناہی ہو جائیگا اگر $ف = \frac{\pi^۲ ا ے}{ل^۲}$ جیسا کہ

آئیلر کے نظریے میں ہوتا ہے جس میں ھ = ۰۔ لیکن ان مساواتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ ھ صفر نہ ہو تو ف انتہائی فشاری یا تنشی مضبوطی کی قیمت کو ف کی ایسی قیمتوں کے لیے پہنچ جاتا ہے جو آئیلر کی فاصل قیمتوں سے بہت پست ہوتی ہیں۔ طالب علم کے لیے یہ فائدے سے خالی نہ ہوگا کہ ایک دی ہوئی تراش اور مختلف خروج المرکزوں کے لیے ف اور ف کی قیمتوں کو ترسیم کرے اور ہر صورت میں دیکھے کہ ف کے ساتھ ف کس طرح بڑھتا ہے۔

دیے ہوئے ابعاد اور دیے ہوئے خروج المرکز ھ کے داب روک کے لیے انتہائی بوجھ ف (یا ف)، جو ایک دی ہوئی زور کی انتہائی حدت زن یا زن کے لیے مساوات (۱۰) یا (۱۲) کو پورا کرے، آزمائش کے ذریعے یا اس طرح معلوم ہوسکتا ہے کہ دونوں میں سے کسی مساوات کی طرفین کی قیمتوں کے فرق کو ف کی قیمتوں کے اساسی خط پر ترسیم کریں اور معلوم کریں کہ ف کی کس قیمت کے لیے معین صفر ہوتا ہے۔ ف کی قیمت آزمائش سے

معلوم کرتے وقت آسانی کے لیے $\frac{ل}{۲}\sqrt{\frac{ف}{آ ے}} = \frac{\pi}{۲}\sqrt{\frac{ف}{ف_ب}}$ لکھ لیا جائے جہاں

$ف_ب = \frac{\pi^۲ آ ے}{ل^۲}$ اور زاویہ کی قیمت درجوں میں $۹۰\sqrt{\frac{ف}{ف_ب}}$ ہوگی۔

شکل نمبر ۱۵۰ میں ف کی انتہائی قیمتیں نرم فولاد کے، مدور تراش کے اور مختلف طولوں کے داب روکوں کے لیے دکھائی گئی ہیں۔ ان میں مختلف خروج المرکز لیے گئے ہیں اور زن = ۲۱ ٹن فی مربع انچ لیا گیا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مثلاً طول = ۲۰ قطر کے داب روکوں میں قطر کے $\frac{۱}{۱۰۰}$ خروج المرکز سے تصوری داب روک سے برداشت ہونے والا بوجھ بہت کچھ گھٹ جاتا ہے۔ نیز یہ کہ $\frac{۱}{۸}$ قطر کا خروج المرکز ہو تو $\frac{۱}{۱۰۰}$ قطر کے مزید خروج المرکز سے مضبوطی کچھ ایسی زیادہ نہیں گھٹتی۔

یہ دیکھنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ عملی تجویز کے مقاصد کے لیے اس قسم کے منحنی اُن منحنیوں سے زیادہ مختلف نہیں جو دفعہ ۱۰۲ کے آزمائشی قاعدوں سے حاصل ہوتے ہیں اور نیز نمونے میں اُس تصویری صورت سے بھی زیادہ مختلف نہیں جو ساوتھ ول کی تصحیح سے حاصل ہوتی ہے۔

داب روک کا طول، بوجھ اور خروج المرکز، اور تراش کی شکل دی ہوئی ہو اور نی اور نیہ کی قیمت مختص کردی گئی ہو جن سے زور نہیں بڑھنا چاہیے تو تراش کے مطلوبہ ابعاد معلوم کرنے کے لیے اوپر کی مساواتوں کو آزمائش کے ذریعے یا ترسیم کے ذریعے حل کرسکتے ہیں اگر ہر اور گ (یا آ) کو ق کی رقوم میں لکھ لیا جائے یعنی $ہر^2 = ج_1 \times ق^2$ اور $گ^2 = ج_2 \times ق^2$ (یا $آ = ج_3 \times ق^2$)، جہاں $ج_1$ اور $ج_2$ (یا $ج_3$) مستقل ہیں جو تراش عمودی کی شکل پر منحصر ہیں۔ آزمائش سے حل کرنے میں نامعلوم مقدار کا ایک پہلا تقرب اس طرح حاصل ہوسکتا ہے کہ قاطع کو ایک کے مساوی لیا جائے جیسا کہ دفعہ ۹۸ میں ہے۔ اس کے بعد نتیجے کی مزید تصحیح آسان ہے۔ پروفیسر[1] سمتھ نے دکھایا ہے کہ اگر اس طرح کے بہت سے مسائل حل کرنے کے ہوں تو حسابات میں اس طرح آسانی پیدا کی جاسکتی ہے کہ منحنیوں کا ایک سلسلہ کھینچ لیا جائے جو مختلف خروج المرکزوں کے متناظر ہوں اور تراش کی ہر شکل کے لیے درست ہوں۔

صفحہ ۲۸۹

پروفیسر[2] باسکوئن نے لداؤ کے خروج المرکز، ستونوں کے ٹیڑھے پن اور اِن کے اندر لچک کے مقیاس کے تغیر کی صورتوں سے خاصی تفصیل کے ساتھ بحث کی ہے۔ اور مشورہ دیا ہے کہ ستونوں کی تجویز میں اس طرح کے احتمالی نقائص کو زور کے اندازے کی بنا قرار دی جائے۔

مساواتوں (۹) اور (۱۰) سے معلوم ہوگا کہ بوجھ ف کے بڑھنے سے زور کی اعظم حدت اس کے تناسب سے زیادہ بڑھتی ہے کیونکہ زور کا جو حصہ خماؤ کی وجہ سے ہے وہ بڑھتے ہوئے بوجھ کے علاوہ خروج المرکز

[1] Prof. P. H. Smith

[2] Prof. O. H. Basquin

کے ساتھ بھی بڑھتا ہے جو خود بھی بوجھ کے بڑھنے سے جھکاؤ کے ساتھ بڑھتا ہے۔ اس طرح اگر حسبِ معمول قدرِ سلامتی سے مراد کُل زور کی



شکل نمبر ۱۵۱ داب روکوں کا خارج المرکز لداؤ۔

انتہائی حدت (مثلاً نقطۂ مغلوبیت پر) اور زور کی اعظم حدت کی نسبت لی جائے تو متناظر بوجھوں کی یعنی ناکارگی اور عملی بوجھوں کی نسبت اس سے کم ہوگی۔ اس نکتے کو دفعہ ہذا کے آخر میں مثالوں ۳ اور ۴ میں واضح کیا گیا ہے۔ صفحہ ۴۹۰

ایک لمبی بندھن سلاخ کی صورت میں جس پر خارج المرکز بوجھ ہو زور کی اعظم حدتیں سروں کی تراشوں پر ہوتی ہیں جہاں خروج المرکز ھ ہوگا۔ وسط میں خروج المرکز صرف ھ قطر $\frac{ل}{۲}\sqrt{\frac{ف}{ـے}}$ ہوگا۔

تقریبی طریقہ —— پروفیسر پیری[1] نے دکھایا ہے کہ مثلثی تفاعل قط $\frac{ل}{۲}\sqrt{\frac{ف}{آ سے}}$ (یا قط $\frac{\pi}{۲}\sqrt{\frac{ف}{ف_ر}}$ ، جہاں $ف_ر = \frac{\pi^۲ آ سے}{ل^۲}$ آئیلر کی ف کی فاصل قیمت جب کہ ھ = ۰) کی بجائے تقریبی طور پر ذیل کا جبری تفاعل رکھا جاسکتا ہے :—

$$\frac{۱٫۲}{۱-\frac{ف}{ف_ر}} \quad یا \quad \frac{۱٫۲}{۱-\frac{ف ل^۲}{\pi^۲ آ سے}}$$

اس میں عددی سر ۱٫۲ ایک اوسط قیمت ہے جو $\frac{ف}{ف_ر}$ کی وسعت ۰٫۰۵ تا ۰٫۹ پر قابلِ اطلاق ہے اور کامی بوجھوں کے لیے صحیح قیمت سے اِس کا انحراف حفاظت کی جانب ہے۔ $\frac{ف}{ف_ر}$ کی قیمت $\frac{۱}{۵}$ کے لیے جو داب روک کا ایک عام کامی بوجھ ہے یہ عددی سر ۱٫۰۵ ہوتا ہے۔ جبری تفاعل مندرج کرنے سے مساوات (۹) حسبِ ذیل ہوجاتی ہے:

$$ف_ا = \frac{ف}{س}\left(۱ + \frac{\frac{۱٫۲ ھ ق}{گ^۲}}{۱-\frac{ف ل^۲}{\pi^۲ آ سے}}\right) \quad \text{......(۱۳)}$$

جس کو ایک بڑی ستھری شکل میں یوں لکھ سکتے ہیں :—

$$\left(\frac{ف_ا س}{ف}-۱\right)\left(۱-\frac{ف}{ف_ر}\right) \quad یا \quad \left(\frac{ف_ا}{ف_ب}-۱\right)\left(۱-\frac{ف_ب ل^۲}{\pi^۲ سے گ^۲}\right)$$

$$= \frac{۱٫۲ ھ ق}{گ^۲} \quad \text{......(۱۴)}$$

اور (۱۱) حسبِ ذیل ہوجاتی ہے :—

[1] Prof: Perry.

$$ف = \frac{ف}{م}\left(\frac{\frac{۱٫۲ ھ ق}{گ^۲}}{۱ - \frac{ف ل^۲}{۳ ۲ ے}} - ۱\right) \quad ........(۱۵)$$

جو حسبِ ذیل شکل میں آجاتی ہے:—

$$\left(\frac{ف م}{ن} + ۱\right)\left(۱ - \frac{ف}{ف_و}\right) \text{ یا } \left(\frac{ن}{ف ب} + ۱\right)\left(۱ - \frac{ن ل^۲}{۳ ۲ ے گ^۲}\right)$$

$$= ۱٫۶ \frac{ھ ق}{گ^۲} \quad ..................(۱۶)$$

حسبِ سابق (۱۴) اور (۱۶) سے ایسے داب روک کے انتہائی زور کی حدتیں معلوم ہوسکتی ہیں جن کے ابعاد، بوجھ، اور خروج المرکز معلوم ہوں۔ یا تنشی یا فشاری زور کی حدت کی ایک دی ہوئی حد کے اندر جائز خروج المرکز معلوم کیا جاسکتا ہے۔ نیز اگر داب روک کے ابعاد، زور کی اعظم بے خطر حدت اور خروج المرکز دیے ہوئے ہوں تو بوجھ ف بالراست محسوب ہوسکتا ہے کیونکہ یہ مساوات درجہ دوم (۱۴) یا (۱۶) کی اصل ہوگی (بمطابقت اس کے کہ تخصیص شدہ حد فشاری زور کی ہے یا تنشی زور کی یعنی ف = ن یا ن)۔

اگر داب روک کا طول اور شکل معلوم ہوں تو ایک دیے ہوئے بوجھ اور خروج المرکز اور زور کی حد کے لیے تراش کے ابعاد اس طرح معلوم ہوسکتے ہیں کہ (۱۴) یا (۱۶) میں حسبِ سابق م = ج ق^۲، گ^۲ = ج ق^۲ آ = ج م ق^۲ = ج ج ق^۴ لیا جائے جہاں ج اور ج م مستقل ہیں۔ چونکہ ف تناسب ہے ق^۲ کے اس لیے یہ مساواتیں ق میں صریحاً چھٹے درجے کی ہوں گی اور ق کو مساوات (۱۴) یا (۱۶) سے (بمطابقت اس کے کہ تخصیص شدہ حد فشاری ہے یا تنشی) آزمائش یا ترسیم کے ذریعے معلوم کیا جاسکتا ہے۔ آزمائش سے حل کرنے میں ایک پہلا تقرب ق کا

صفحہ ۲۹۱

لینے سے حاصل ہوسکتا ہے جس سے مساوات (۱۴) مساوات (۱) دفعہ ۹۸ کی شکل میں آجاتی ہے - اگر ہ کو ق کی ایک کسر کے طور پر دیا گیا ہو تو مساوات ق^۲ کی ایک مساوات درجہ سوم ہوگی -

تقریبی حل کو (۱۰) اور (۱۲) کے زیادہ صحیح قاعدوں سے جانچ کر ان کے لحاظ سے تصحیح کرلی جاسکتی ہے -

پروفیسر پیری نے داب روکوں میں پہلے سے کوئی انحنا ہو تو اس کو جیب التمام کے منحنی کی شکل کا مان کر ایک پرچے میں جس کا اوپر حوالہ دیا گیا ہے یہ دکھایا ہے کہ ابتدائی انحنا ایسے خروج المرکز کے معادل ہے جو داب روک کے وسط میں صحیح سیدھی وضع سے اعظم انحراف کے تقریباً مساوی ہے - اس کی اس طرح تصدیق ہوسکتی ہے کہ ان میں ہ کی بجائے

ہ جم $\frac{\pi}{2}\frac{لا}{ل}$ درج کریں - اس کے ساتھ شرائط یہ ہونگی کہ لا = ۰ پر

ما = ۰ اور $\frac{فر ما}{فر لا} = ۰$ اور لا = ل پر ما = و - اس طرح اعظم خماؤ کا معیار

ف (و + ہ) ہوگا جو مساوی ہے

$$\frac{ف\ ہ}{۱ - \frac{ف}{ف_و}}$$

کے جہاں ف$_و$ = $\frac{\pi^2 آ ے}{۴ ل^2}$ - دیگر صورتوں کے لیے بھی اسی طرح کی قیمتیں درست ہونگی - صرف ف$_و$ میں دفعہ ۱۰۰ کے مطابق ترمیم کرنی ہوگی -

مثال ۱ - ایک ڈھلے لوہے کے ستون کا بیرونی قطر ۸ انچ ہے - دھات کی موٹائی ۱ انچ ہے - ستون پر بوجھ ۴۰ ٹن ہے - اگر ستون ۳۰ فٹ لمبا ہو اور دونوں سروں پر استوارانہ ثابت ہو تو

دھات میں زور کی انتہائی حدتیں معلوم کرو اگر بوجھ کا مرکز ستون کے محور سے ۱ ۳/۴ انچ کے فاصلے پر ہو۔ ستون میں تناؤ پیدا کرنے کے لیے کتنا خروج المرکز عین کافی ہوگا۔ (ے = ۵۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

بہت چھوٹے ستون کے لیے متناظر سوال مثال ۲ دفعہ ۹۸ میں حل کیا گیا ہے اور اس کے نتائج سے کام لیا جاسکتا ہے:-

ف ب = ۹۰۹ء ٹن فی مربع انچ

گ² = ۱/۱۶ (۸² + ۶²) = ۲۵/۴

خماؤ کا زور حسبِ ذیل نسبت میں بڑھ جائیگا:-

قط ل/۴ √(ف/ے آ) = قط ل/۴ √(ف/(ے خ گ²)) = قط ۴۸۰/۴ √((۴ × ۹۰۹ء)/(۲۵ × ۵۰۰۰))

= قط ۶۴۶ء = قط ۳۷° = ۱٫۲۵

اس طرح خماؤ کے زور کی حدت

= ۱٫۰۱۷ × ۱٫۲۵ = ۱٫۲۷ ٹن فی مربع انچ

اعظم فشاری زور = ۱٫۲۷ + ۹۰۹ء = ۲٫۱۸ ٹن فی مربع انچ

اعظم تنشی زور = ۱٫۲۷ − ۹۰۹ء = ۳۶ء ٹن فی مربع انچ

یعنی اس صورت کا تقریباً ۲ گنا جس میں جھکاؤ کی وجہ سے خروج المرکز میں اضافہ نہ ہوا ہو۔

اگر خروج المرکز عین اتنا ہے کہ ستون میں تناؤ پیدا کرے تو اس کی مقدار

= ۱٫۷۵ × ۹۰۹ء/۱٫۲۷ = ۱٫۲۵ انچ

صفحہ ۲۹۲

مثال ۲ - ایک مرکب ستون اُس تراش کا ہے جو شکل ۱۴۹ میں دکھائی گئی ہے۔ اس کا گردشی نصف قطر ما ما کے گرد ۳٫۸۴ انچ ہے اور ۷ ۷ کے متوازی عرض ۱۴ انچ ہے۔ ستون کا طول ۲۲ فٹ

ہے اور اس کو دونوں سروں پر آزاد سمجھا جائے - اگر بوجھ فی مربع انچ تراش ۴ ٹن ہو تو حاصل قوت کا خط سروں پر محور ما ما سے کتنا انحراف کرسکتا ہے بغیر اس کے کہ فشاری زور ۶ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ ہو - حاصل دباؤ خط لا لا پر ہے - بہت چھوٹے ستون میں یہ خروج المرکز کتنا ہوسکتا ہے - (ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ) -

صریحاً (۹) کی رُو سے خماؤ کے زور کی حدت ۶ - ۴ = ۲ ٹن فی مربع انچ ہونی چاہیے - اس لیے اگر ھ خروج المرکز ہو تو

$$\frac{4\,\text{ھ}\,\text{ق}}{2\,\text{ح}^2}\ \text{قط}\ \frac{\text{ل}}{2}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{ے}\,\text{ی}}} = 2$$

یا

$$\frac{14\times \text{ھ}\times 4}{(3.84)^2\times 2}\ \text{قط}\ \frac{192}{3.84}\sqrt{\frac{4}{13000}} = 2$$

یا

$$\text{ھ}\,(1.897\ \text{قط}\ 50.3^\circ) = 2.97\,\text{ھ} = 2$$

اس لیے

$$\text{ھ} = .675\ \text{انچ}$$

بہت چھوٹے ستون کی صورت میں جس میں جھکاؤ قابل نظر اندازی ہو ھ کی مطلوبہ قیمت صریحاً حسبِ ذیل ہوگی :-

$$\text{ھ}\times 1.897 = 2\ ,\quad \text{ھ} = 1.055\ \text{انچ}$$

اس کے لیے مساوات دفعہ ۹۸ کی مساوات (۱) کی شکل اختیار کرلیتی ہے کیونکہ قاطع تقریباً اکائی ہے -

(۱۴) سے حاصل شدہ حل کے ساتھ مقابلہ دلچسپی سے خالی نہ ہوگا :-

$$\left(1-\frac{6}{4}\right)\left(1-\frac{4\times 10000}{\pi^2\,13000}\right) = 2.6\times\frac{14}{14.75}\times \text{ھ}$$

$$\text{ھ} = .605\ \text{انچ}$$

یہ سابقہ نتیجے سے کم ہے کیونکہ (۱۳) میں جو عددی سر ۲ر۱ لایا گیا ہے وہ

انتہائی زور سے اتنے کم اوسط زور کے لیے بہت بڑا ہے۔ یہ حد دی سر حذف کر دیا جائے تو تقریبی طریقے کے ذریعے ۲۰ فی صدی بڑی قیمت یعنی ھ = ۲۶٫۷، حاصل ہوتی ہے جو بہت بڑی ہے اور اس کی غلطی حفاظت کی مخالف جانب ہے۔

مثال ۳۔ بوجھ فی مربع انچ تراش معلوم کرو جو مثال ۲ میں دی ہوئی تراش کا ستون ∨∨ سے ½۱ انچ کے خروج المرکز پر برداشت کرسکے۔ ستون ۲۸ فٹ لمبا ہے اور دونوں سروں پر آزاد ہے۔ اعظم فشاری زور ۶ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ نہیں ہونا چاہیے۔ نیز اگر انتہائی فشاری مضبوطی ۲۱ ٹن فی مربع انچ ہو تو انتہائی بوجھ فی مربع انچ تراش معلوم کرو۔ (ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

صفحہ ۲۱۳

پہلے تقریبی طریقہ استعمال کرنے سے (۱۴) سے حاصل ہوگا:۔

$$\left(\frac{۶}{ف} - ۱\right)\left\{۱ - \frac{ف}{۱۳۰۰۰ \times \pi^{۲}}\left(\frac{۱۲ \times ۲۸}{۳٫۸۴}\right)^{۲}\right\} = \frac{۳}{۵} \times \frac{۳}{۲} \times \frac{۱۴}{(۳٫۸۴)^{۲}}$$

$$(۶ - ف)(۱ - ۰٫۰۵۹\,ف) = ۰٫۸۵۸\,ف$$

یا

$$ف^{۲} - ۳۶٫۱۳\,ف + ۱۰۲ = ۰$$

اس لیے

$$ف = ۲٫۹۵ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

(۹) سے اِس کی جانچ کرنے سے

$$۲٫۹۵\left(۱ + \frac{۳}{۲} \times \frac{۱۴}{۱۴٫۷۵ \times ۲}\,\text{قط}\,\frac{۱۶۸}{۳٫۸۴}\sqrt{\frac{۲٫۹۵}{۱۳۰۰۰}}\right)$$

$$= ۲٫۹۵\,(۱ + ۰٫۷۱۵\,\text{قط}\,۳۶٫۸^{\circ}) = ۵٫۶۲ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

بجائے ۶ ٹن فی مربع انچ کے۔ اس لیے معلوم ہوا کہ ۲٫۹۵ کسی قدر کم ہے۔ آزمائش سے معلوم ہوتا ہے کہ

$$ف = ۳٫۱۲ \text{ ٹن فی مربع انچ}$$

سے مساوات (۹) پوری ہوتی ہے اور اس طرح یہی جائز بوجھ فی مربع انچ تراش ہوا۔ اوپر کے عمل میں ۶ ٹن فی مربع انچ کی بجائے ۱۲ ٹن فی مربع انچ مندرج کرنے سے خم آور بوجھ ۸٫۲ ٹن فی مربع انچ تراش حاصل ہوتا ہے۔ اب دیکھو کہ اگرچہ زور کی حدت کے لحاظ سے قدرِ سلامتی $\frac{21}{6} = 3\frac{1}{2}$ ہے لیکن انتہائی اور کامی بوجھ کی نسبت صرف $\frac{8.2}{3.12} = 2.63$ ہے۔

مثال ۴ — ایک مدور تراش کا فولادی داب روک ۵۰ انچ لمبا اور دونوں سروں پر قبضہ دار ہے۔ ضروری قطر معلوم کرو تاکہ اگر ۱۵ ٹن کا دباؤ سروں پر داب روک کے محور سے بقدر $\frac{1}{10}$ قطر کے منحرف ہو تو اعظم فشاری زور ۵ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ نہ ہو۔ اگر فولاد کا فشاری نقطۂ مغلوبیت ۲۰ ٹن فی مربع انچ ہو تو داب روک کا خم آور بوجھ معلوم کرو۔ (سے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

$$\text{گ} = \frac{\text{ق}}{4}\,،\quad \text{م} = \frac{\pi\,\text{ق}^2}{4}\,،\quad \text{ہ} = \frac{\text{ق}}{10}$$

تقویمی مساوات (۱۴) استعمال کرنے سے

$$\left(\frac{5\pi\,\text{ق}^2}{15\times 4}-1\right)\left(1-\frac{2500\times 64\times 15}{\pi^2\times 13000\times \pi\,\text{ق}^4}\right) = .6\times\frac{\text{ق}}{10}\times\frac{16\times\text{ق}}{\text{ق}^2} = .96$$

$$\left(.2616\,\text{ق}^2-1\right)\left(1-\frac{5.88}{\text{ق}^4}\right) = .96$$

$$\text{ق}^6 - 7.5\,\text{ق}^4 - 5.88\,\text{ق}^2 + 22.5 = 0$$

یہ ق² میں ایک مساوات درجہ سوم ہے جس کا حل آزمائش سے حسبِ ذیل ہے:—

$$\text{ق}^2 = 7.9$$

$$\text{ق} = 2.81 \text{ انچ}$$

مساوات (۹) سے اس کی جانچ کریں تو

$$\frac{4 \times 15}{7.9 \times 32}\left(1 + \frac{16}{20}\ \text{قط}\ 4.34\right) = 4.58$$

بجائے ۵ ٹن فی مربع انچ کے۔

آزمائش سے ق = ۲٫۷ انچ تقریباً۔

ف = ۲۰ ٹن فی مربع انچ پر ناکارگی واقع ہونے کے لیے ق کی یہ قیمت استعمال کریں تو (۱۴) سے

$$\left(\frac{20}{\text{ف}} - 1\right)\left(1 - \frac{5500\ \text{ف}}{128000}\right) = 0.96$$

ف = ۱۵٫۸ ٹن فی مربع انچ

اور (۹) سے آزمائش کے ذریعے

ف = ۳۴٫۸ ٹن فی مربع انچ

داب روک پر مجموعی بوجھ —

$$34.8 \times \frac{22}{4} \times (2.7)^2 = 48.4\ \text{ٹن}$$

اس طرح دیکھو قدرِ سلامتی زور کی اعظم حدت کے حساب سے

$= \frac{20}{5} = 4$، لیکن خم آور بوجھ اور کامی بوجھ کی نسبت $= \frac{48.4}{15} = 3.22$

**۱۰۵ — داب روک اور بندھن سلاخیں جانبی بوجھوں کے ساتھ** — اگر ایک منشوری شے پر محوری اور جانبی دونوں طرح کی قوتیں عمل کریں تو اس کو یا تو ایک شہتیر سمجھا جاسکتا ہے جس پر ایک محوری بوجھ بھی ہے، اور یا ایک داب روک یا بندھن سلاخ جس پر جانبی خماؤ کی قوتیں بھی ہیں۔کسی تراش پر زور کی حدت مساوات (۱) دفعہ ۹۷ کے بموجب خماؤ کے زور اور اس راست زور کا جبری حاصل جمع ہوگا جو محوری جاؤ بغیر جانبی قوتوں کے پیدا کرے۔

ایسے شہتیر میں جس میں ایک بہت محدود انصراف واقع ہوسکتا ہو یعنی جو اپنے تراشی ابعاد کے تناسب سے بہت لمبا نہ ہو، خماؤ کے زور کو

بس اتنا سمجھا جاسکتا ہے جو صرف عرضی بوجھوں سے پیدا ہو۔ البتہ اگر شہتیر اپنی تراش کے تناسب سے طویل ہو تو طولی قوت جو حقیقی طور پر محوری صرف سروں پر ہوگی دوسرے مقامات پر اپنے خروج المرکز کی وجہ سے خاصا خماؤ کا زور پیدا کرےگی اور جانبی بوجھوں سے پیدا ہونے والے انصراف کو زیادہ یا کم کرنے میں بڑا حصہ لےگی بلحاظ اس کے کہ یہ دباؤ ہے یا کھنچاؤ۔ اس صورت میں کسی تراش پر خماؤ کے زور اُن دو خماؤ کے زوروں کے جبری حاصل جمع ہونگے جن میں سے ایک عرضی بوجھوں سے پیدا ہوں اور دوسرے طولی قوتوں کے خروج المرکز کی وجہ سے۔ سوائے اُس صورت کے سلاخ بہت لمبی ہو یا یہ کہ طولی قوت بہت بڑی ہو عام طور پر خماؤ کے معیار کا ایک بہت تقریبی تقرب اس طرح حاصل ہوسکیگا کہ اُن دو معیاروں کا جبری حاصل جمع لیا جائے جن میں سے ایک عرضی قوتوں کی وجہ سے ہو اور دوسرا طولی قوت کے خروج المرکز کی وجہ سے، اس مفروضے کے ساتھ کہ انصراف یا خروج المرکز صرف عرضی بوجھوں کی وجہ سے ہے۔ ان تقربات کے تحت کسی مسئلے کے حل سے بحث کی جاچکی ہے۔ عرضی بوجھوں کی وجہ سے خماؤ کا زور باب ۴ اور ۵ کی طرح محسوب ہوگا، انصراف باب ۶ کی طرح اور خارج المرکز طولی قوت سے پیدا ہونے والے زور دفعہ ۹۸ کی رُو سے محسوب ہونگے۔ اب صرف اُن صورتوں سے بحث کرنا باقی ہے جن میں سروں کے دباؤ یا کھنچاؤ انصراف کو قابلِ لحاظ طور پر متاثر کریں اور جہاں اس وجہ سے اوپر کا تقرب جائز نہ ہو۔ ان سے ذیل کی دو دفعات میں بحث کی گئی ہے اور کسی تناسب کے ابعاد کے ارکان کے زور معلوم کیے گئے ہیں اور یہ بھی بتایا گیا ہے کہ کن حالات میں سادہ تقریبی حل تقریباً صحیح ہوگا۔

۱۰۶۔ داب روک جانبی بوجھ کے ساتھ[1] ــــــ فرض کرو کہ ل ایک یکساں داب روک کا طول ہے جو دونوں سروں پر آزادانہ قبضہ دار ہے اور ایک بوجھ د فی اکائی طول اُٹھائے ہوئے ہے۔ فرض کرو کہ سروں کا دھکیل جو دونوں سروں پر تراش کے مرکزِ ہندسی میں سے

[1] اس مضمون کی مفصل تحقیق کے لیے دیکھو پیپرڈ و پرچرڈ (Pippard & Pritchard) کی "ہوائی جہازوں کی تعمیر" (مطبوعہ لانگمنس) دفعہ ۹۰ اور وہ حوالے جو اس میں مذکور ہیں۔

گزرتا ہے ف ہے ۔ مبداء کو دونوں سروں کے وسط میں لو (شکل ۱۵۱) اور سروں کے مرکزِ ہندسی کو ملانے والے خط کو محور لا مانو ۔ نقطہ قَ پر خماؤ کا




شکل ۱۵۱

معیار جانبی بوجھ کی وجہ سے $\frac{\text{و}}{۲}\left(\frac{\text{ل}^۲}{۴}-\text{لا}^۲\right)$ اور سروں کے دھکیل ف کی وجہ سے ف × ما ہوگا ۔ چونکہ دونوں معیار داب روک کے ابتدائی محل کی طرف تقعر پیدا کرتے ہیں اس لیے ان کا حاصل جمع ۔ آے $\frac{\text{فر}^۲\text{ما}}{\text{فرلا}^۲}$ کے مساوی ہوگا جہاں آ تراش کا (مستقل) معیارِ جمود ایسے محور کے گرد ہے جو مرکزِ ہندسی میں سے گزرتا ہے اور خمیدگی کے مستوی کے علی القوائم ہے ۔ اس طرح

$$\text{آے}\,\frac{\text{فر}^۲\text{ما}}{\text{فرلا}^۲}=-\frac{\text{و}}{۲}\left(\frac{\text{ل}^۲}{۴}-\text{لا}^۲\right)-\text{ف}\times\text{ما}\quad\ldots\ldots(۱)$$

$$\frac{\text{فر}^۲\text{ما}}{\text{فرلا}^۲}+\frac{\text{ف}}{\text{آے}}\times\text{ما}=-\frac{\text{و}}{۲\,\text{آے}}\left(\frac{\text{ل}^۲}{۴}-\text{لا}^۲\right)\quad\ldots\ldots(۲)$$

اس مساوات کا حل حسبِ ذیل ہے :-

$$\text{ما}=\frac{\text{و}}{۲\,\text{ف}}\text{لا}^۲-\frac{\text{و}\,\text{ل}^۲}{۸\,\text{ف}}-\frac{\text{و}\,\text{آے}}{\text{ف}^۲}+\text{ا}\;\text{جم}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آے}}}\;\text{لا}$$

$$+\;\text{ب}\;\text{جب}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آے}}}\;\text{لا}\quad\ldots\ldots\ldots\ldots(۳)$$

اس کے ساتھ شرائط یہ ہیں کہ لا = ۰ پر $\frac{فرما}{فرلا} = ۰$ اور لا = $\frac{ل}{۲}$ پر ما = ۰ - ان کے اندراج سے

$$ب = ۰ ، ا = \frac{و آسے}{ف^۲} قط \frac{ل}{۲}\sqrt{\frac{ف}{آسے}}$$

اس لیے
$$ما = \frac{و}{۲ف} لا^۲ - \frac{و ل^۲}{۸ ف} - \frac{و آسے}{ف^۲}$$

$$\left(۱ - قط \frac{ل}{۲}\sqrt{\frac{ف}{آسے}}\, جم \sqrt{\frac{ف}{آسے}}\, لا\right) \quad\quad (۴)$$

اور مبدا پر
$$ما_۰ = -\frac{و ل^۲}{۸ ف} - \frac{و آسے}{ف^۲}\left(۱ - قط \frac{ل}{۲}\sqrt{\frac{ف}{آسے}}\right) \quad\quad (۵)$$

اور ۰ پر اعظم خماؤ کا معیار

$$- صر_۰ = ف \times ما_۰ + \frac{۱}{۸} و ل^۲ = \frac{و آسے}{ف}\left(قط \frac{ل}{۲}\sqrt{\frac{ف}{آسے}} - ۱\right) \quad\quad (۶)$$

$$یا \quad - صر_۰ = \frac{و آسے}{ف}\left(قط \frac{\pi}{۲}\sqrt{\frac{ف}{ف_۰}} - ۱\right) \quad\quad (۷)$$

جہاں $ف_۰ = \frac{\pi^۲ آسے}{ل^۲}$ ، یعنی تصوری داب روک کے لیے آئیلر کی انتہائی قیمت (صورت ۲، دفعہ ۱۰۰) - اگر ف = $ف_۰$ تو $صر_۰$ اور $ما_۰$ لاتناہی ہوجاتے ہیں -

اگر (۶) میں حسب ذیل پھیلاؤ

$$قط طہ - ۱ = \frac{طہ^۲}{۲!} + \frac{۵ طہ^۴}{۴!} + \frac{۶۱ طہ^۶}{۶!} + \frac{۱۳۸۵ طہ^۸}{۸!} + وغیرہ$$

، استعمال کیا جائے تو (۶) حسب ذیل ہوجاتی ہے :-

$$-\text{م}_\text{و} = \frac{\text{و}\,\text{ل}^{2}}{8}\left\{1 + \frac{5\pi^{2}}{48}\left(\frac{\text{ف}}{\text{ف}_\text{و}}\right) + \frac{61\pi^{4}}{5760}\left(\frac{\text{ف}}{\text{ف}_\text{و}}\right)^{2}\right.$$

$$\left. + \frac{277\pi^{6}}{258048}\left(\frac{\text{ف}}{\text{ف}_\text{و}}\right)^{2} + \text{وغیرہ}\right\} \quad \ldots\ldots (8)$$

یا

$$-\text{م}_\text{و} = \frac{\text{و}\,\text{ل}^{2}}{8} + \frac{5}{384}\,\frac{\text{و}\,\text{ل}^{4}}{\text{ا}\,\text{ے}} \times \text{ف}\left\{1 + \frac{61\pi^{2}}{600}\,\frac{\text{ف}}{\text{ف}_\text{و}}\right.$$

$$\left. + \frac{277\pi^{4}}{26880}\left(\frac{\text{ف}}{\text{ف}_\text{و}}\right)^{2} + \text{وغیرہ}\right\} \quad \ldots\ldots (9)$$

اِن دو شکلوں (۸) اور (۹) سے وہ ربط معلوم ہوتا ہے جو دفعہ گذشتہ میں بیان کیے ہوئے تقریبی طریقے کو خماؤ کا معیار محسوب کرنے کے زیادہ صحیح طریقے کے ساتھ ہے۔ دونوں مساواتوں (۸) اور (۹) میں پہلی رقم صرف جانبی بوجھوں کے خماؤ کے معیار کو تعبیر کرتی ہے۔ (۹) کی دوسری رقم محوری دھکیل ف کا اور صرف عرضی بوجھ سے پیدا ہونے والے انحراف $\frac{5}{384}\,\frac{\text{و}\,\text{ل}^{4}}{\text{ا}\,\text{ے}}$ کا (دیکھو (۱۱) دفعہ ۷۸) حاصل ضرب ہے۔ لمبے سے لمبے داب روک میں بھی $\frac{\text{ف}}{\text{ف}_\text{و}}$ تقریباً $\frac{1}{5}$ سے زیادہ نہ ہوگا اور چھوٹے داب روکوں میں تو بہت چھوٹا ہوگا۔ اس طرح ظاہر ہے کہ تقریبی طریقے میں جس میں (۹) کی پہلی دو رقمیں لی جاتی ہیں کوئی ایسی بڑی خطا واقع نہیں ہوگی۔

مساوات (۱) کا ایک تقریبی حل اس طرح حاصل ہو سکتا ہے کہ $\frac{\text{و}}{2}\left(\frac{\text{ل}^{2}}{4} - \text{لا}^{2}\right)$ کی بجائے اس سے ایک بہت مشابہ جملہ $\frac{\text{و}\,\text{ل}^{2}}{8}\,\text{جم}\frac{\text{لا}}{\text{ل}}\pi$ لکھیں جس سے حسبِ ذیل نتیجہ حاصل ہوگا:—

$$\text{م} = \frac{\text{و}\,\text{ل}^{2}}{8}\cdot\frac{\text{جم}\frac{\text{لا}\,\pi}{\text{ل}}}{\text{ف}_\text{و} - \text{ف}} \quad \ldots\ldots (10)$$

$$ما_ہ = \frac{و ل^2}{8 (ف_۱ - ف)} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (11)$$

$$- م_ہ = \frac{1}{8} و ل^2 \frac{ف_۱}{ف_۱ - ف} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (12)$$

۲۹۷ اب خواہ خماؤ کا معیار دفعہ گزشتہ کے تقریبی طریقوں سے محسوب کیا گیا ہو جو چھوٹے داب روکوں کے لیے قابلِ استعمال ہیں خواہ (۷) سے یا (۱۲) سے کیا گیا ہو، بہرحال خماؤ کے زور کی حدت بلا لحاظ علامت دفعہ ۶۳ کی رُو سے حسبِ ذیل ہوگی:-

$$ف_خ = \frac{م_ہ ا}{آ} = \frac{م_ہ}{مق} = \frac{م_ہ ق}{2 آ} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (13)$$

جہاں ا متشاکل تراش میں نصف گہرائی $\frac{ق}{2}$ کے مساوی ہوگا اور مق تراش کا مقیاس ہے۔ اس لیے مساوات (۱) دفعہ ۹۷ کی رو سے فشاری زور کی اعظم حدت

$$ن_ن = \frac{م_ہ}{مق} + ف \quad \text{یا} \quad \frac{م_ہ ق}{2 آ} + ف \quad \ldots\ldots\ldots (14)$$

جہاں ف تراش پر فشاری زور کی اوسط حدت ہے یعنی $\frac{ف}{ر}$ کے مساوی ہے جہاں ر تراش کا رقبہ ہے اور خماؤ کا معیار مثبت لیا گیا ہے۔
اور تنشی زور کی اعظم حدت

$$ن_ت = \frac{م_ہ}{مق} - ف \quad \text{یا} \quad \frac{م_ہ ق}{2 آ} - ف \quad \ldots\ldots\ldots (15)$$

جو منفی ہونے کی صورت میں فشاری زور کی اقل حدت کو تعبیر کریگا۔ اگر تراش متشاکل نہ ہو تو تنشی اور فشاری خماؤ کے زور مساوی نہیں ہونگے اور ان کو مساوات (۲) دفعہ ۶۳ کی رو سے معلوم کیا جاسکتا ہے۔
ضابطہ (۱۴) سے ایسے داب روک کی تراش کے ابعاد محسوب

کرنے کا ایک بالواسطہ طریقہ ہاتھ آتا ہے جس کی شکل دی گئی ہے اور جس کو زور کی اعظم حدت کی ایک مختص حد کے اندر رہ کر دیئے ہوئے محوری اور جانبی بوجھ برداشت کرنے ہوں - چونکہ یہ طریقہ بالواسطہ ہے جس میں آزمائش کی مد لینی ہوتی ہے اس لیے ابعاد کا ایک پہلا تقرب حاصل کرنے کے لیے مر = ۸/۱ ول۲ استعمال کیا جا سکتا ہے اور پھر زیادہ صحیح ضابطے (۱۴) کے ذریعے، جس میں مر مساوات (۷) یا (۱۲) کو پورا کرتا ہے، زن کی قیمتوں کی جانچ کرکے تصحیح کی جا سکتی ہے -

جانبی بوجھ کے داب روک کی ایک دلچسپ صورت حرّا کے ملاپ ڈنڈے میں پیش آتی ہے - جانبی بوجھ وہ ہے جو ڈنڈے کے مادے کی مرکز گریز قوت کی وجہ سے ہے - اس طرح و تراش کے رقبے کے متناسب ہوگا - تراش کا رقبہ اکثر I کی شکل کا ہوتا ہے اور ڈنڈا عموماً وسط سے سروں کی طرف گاؤدم ہوتا ہے - ایسی صورت میں اگر محوری بوجھ ٹھیک ٹھیک معلوم ہو جائیں تو بھی صحیح حساب ناممکن نہیں تو پیچیدہ ضرور ہوتا ہے - البتہ خماؤ کے زور کا ایک عمدہ تخمینہ اس طرح حاصل ہو سکتا ہے کہ اس متغیر تراش کے شہتیر پر صرف جانبی بوجھوں سے پیدا ہونے والا خماؤ کا معیار اور انصراف دفعہ ۸۲ کی طرح معلوم کیے جائیں اور وسطی خماؤ کے معیار کو بقدر اس مقدار کے بڑھا دیا جائے جو محوری دھکیل کی وجہ سے ہے -

اگر داب روک پر یکساں پھیلے ہوئے بوجھ کی بجائے وسط میں ایک جانبی بوجھ و ہو تو مساوات (۲) یہ ہو جائیگی :-

$$\frac{\text{فر}^{2}\text{ما}}{\text{فرلا}^{2}}+\frac{\text{ف}}{\text{آے}}\times\text{ما}=-\frac{\text{و}}{\text{۲آے}}\left(\frac{\text{ل}}{\text{۲}}-\text{لا}\right)\quad\text{....(۱۶)}$$

صفحہ ۲۹۶

$$\text{ما}=[\text{illegible}]\sqrt{\frac{\text{آے}}{\text{ف}}}\ \text{مس}\ \frac{\text{ل}}{\text{۲}}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آے}}}-\frac{\text{ول}}{\text{۴ف}}\quad\text{....(۱۷)}$$

$$\text{مر}=\frac{\text{و}}{\text{۲}}\sqrt{\frac{\text{آے}}{\text{ف}}}\ \text{مس}\ \frac{\text{ل}}{\text{۲}}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آے}}}$$

اور دوسری صورتیں ایک مضمون میں ملینگی جو فلوسافیکل میگزین (جون ۱۹۱۰ء) میں شائع ہوا۔

## ۱۰۷۔ بندھن سلاخ جانبی بوجھوں کے ساتھ —

ترقیم بالکل دفعہ گزشتہ کی رہیگی صرف یہ کرنا ہوگا کہ داب روک کی بجائے بندھن سلاخ ہونے کی وجہ سے ف کی علامت تبدیل کردینی ہوگی۔ اس طرح مساوات (۲) دفعہ ۱۰۶ یہ ہوجائیگی :—

$$\frac{\text{فز}^{2}\text{ما}}{\text{فزلا}^{2}} - \frac{\text{ف}}{\text{آ ے}} \times \text{ما} = - \frac{\text{و}}{2\,\text{آ ے}}\left(\frac{\text{ل}^{2}}{4} - \text{لا}^{2}\right) \quad \ldots\ldots (1)$$

اور اگر تثبیت کے حالات دفعہ گزشتہ کی طرح ہوں تو حل یہ ہوگا :—

$$\text{ما} = - \frac{\text{و}}{2\,\text{ف}}\,\text{لا}^{2} + \frac{\text{و ل}^{2}}{8\,\text{ف}} - \frac{\text{و آ ے}}{\text{ف}^{2}}$$

$$\left(1 - \text{قطز}\,\text{ه}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}}\,\frac{\text{ل}}{2}\;\text{جمز}\,\text{ه}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}}\,\text{لا}\right) \quad \ldots\ldots\ldots (2)$$

اور

$$-\,\text{م}_{\text{ه}} = \frac{\text{و آ ے}}{\text{ف}}\left(1 - \text{قطز}\,\text{ه}\,\frac{\text{ل}}{2}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ ے}}}\right)$$

$$= \frac{\text{و آ ے}}{\text{ف}}\left(1 - \text{قطز}\,\text{ه}\,\frac{\pi}{2}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{ف}_{\text{ہ}}}}\right) \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (3)$$

اگر (۱) میں سابقہ اندراج $\frac{\text{و}}{2}\left(\frac{\text{ل}^{2}}{4} - \text{لا}^{2}\right)$ کی بجائے $\frac{1}{8}$ و $\text{ل}^{2}$ جم $\frac{\text{لا}}{\text{ل}}\pi$ کیا جائے تو $-\,\text{م}_{\text{ه}} = \frac{1}{8}\,\text{و ل}^{2}\,\frac{\text{ف}_{\text{ہ}}}{\text{ف}_{\text{ہ}} + \text{ف}}$ حاصل ہوگا جو اس طرح بھی حاصل ہوسکتا ہے کہ (۳) کو $\frac{\text{ف}}{\text{ف}_{\text{ہ}}}$ کی بڑھتی ہوئی قوتوں میں پھیلایا جائے۔ پھیلاؤ میں سر متبادلاً تقریباً ۱+ اور ۱− ہونگے۔

خماؤ اور محوری کھنچاؤ سے پیدا ہونے والی زور کی حدتیں دفعہ گزشتہ کی طرح محسوب ہوسکتی ہیں - مہ کی علامت سے قطع نظر کرنے سے

$$\text{ز}_\text{ت} = \frac{\text{م}_\text{ہ}}{\text{مق}} + \text{ف}_\text{ب} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots \quad (۴)$$

$$\text{ز}_\text{ف} = \frac{\text{م}_\text{ہ}}{\text{مق}} - \text{ف}_\text{ب} \ \text{(جو مثبت یا منفی ہوسکتا ہے)} \quad \ldots\ldots \quad (۵)$$

اگر بندھن سلاخ پر پھیلا ہوا بوجھ نہ ہو بلکہ ایک وسطی جانبی[ـه] بوجھ و ہو تو دفعہ ۱۰۶ کی مساوات (۱۶) یہ ہوجائیگی :-

$$\frac{\text{فر}^۲\text{ا}}{\text{فرلا}^۲} - \frac{\text{ف}}{\text{آ سے}} \times \text{ا} = - \frac{\text{و}}{۲\,\text{آ سے}}\left(\frac{\text{ل}}{۲} - \text{لا}\right) \quad \ldots\ldots \quad (۶)$$

اور $\quad \text{ا}_\text{ہ} = \dfrac{\text{و ل}}{۴\,\text{ف}} - \dfrac{\text{و}}{۲\,\text{ف}}\sqrt{\dfrac{\text{آ سے}}{\text{ف}}}\ \text{مسنر}\ \dfrac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\dfrac{\text{ف}}{\text{آ سے}}}$

اور $\quad -\text{م}_\text{ہ} = \dfrac{\text{و}}{۲}\sqrt{\dfrac{\text{آ سے}}{\text{ف}}}\ \text{مسنر}\ \dfrac{\text{ل}}{۲}\sqrt{\dfrac{\text{ف}}{\text{آ سے}}}$

صفحہ ۲۹۹

اور دوسری صورتیں فلوسافیکل میگزین جون ۱۹۰۸ء کے ایک مضمون میں ملینگی -

مثال ۱ - فولاد کی ایک مدور سلاخ کا قطر ۱ انچ اور طول ۱۰ فٹ ہے - اس کے دونوں سروں کے مرکزوں پر محوری قوتیں لگائی گئی ہیں اور اس کو افقی وضع میں آزادانہ سہارا گیا ہے - اس طرح اس پر اس کے ذاتی وزن (۰٫۲۸ پونڈ فی مکعب انچ) کا جانبی بوجھ ہے - سلاخ میں فشاری اور تنشی زور کی اعظم حدت معلوم کرو (ل) ایک ۵۰۰ پونڈ کے محوری دھکیل کے ساتھ (ب) ۵۰۰ پونڈ کے ایک محوری کھنچاؤ کے ساتھ (ج) بغیر کسی محوری قوت کے - (سے = ۳۰ × ۱۰^۶ پونڈ فی مربع انچ) -

$$\text{ف}_\text{ز} = \frac{۳ \times ۱۰^۶ \times ۳۰ \times ۳^۲}{۶۴ \times ۱۲۰ \times ۱۲۰} = ۱۰۱۰ \ \text{پونڈ}$$

[ـه] Lateral

$$و = ۰٫۲۸ \times \frac{\pi}{۴} = ۰٫۲۲$$ پونڈ فی طولی انچ

(ا) خماؤ کے زور کی اعظم حدت (۷) اور (۱۳) دفعہ ۱۰۶ کی رُو سے حسبِ ذیل ہوگی :-

$$ف_خ = \frac{م}{مق} = \frac{و آ ے}{ف مق} \left( قط \frac{\pi}{۲} \sqrt{\frac{ف}{ف_ا}} - ۱ \right)$$

اور چونکہ $\frac{آ}{مق} = \frac{۱}{۲}$ انچ

اس لیے $ف_خ = \frac{۲۲}{۱۰۰} \times \frac{۱۰^۶ \times ۳۰}{۲ \times ۵۰۰} \left\{ قط (۹۰ \times ۰٫۳۶۷)^{\circ} - ۱ \right\}$

$= ۶۶۰۰ \times ۱٫۲۲۷۴ = ۸۱۰۰$ پونڈ فی مربع انچ

$ف_ب = \frac{ف}{س} = \frac{۵۰۰}{۰٫۷۸۵۴} = ۶۳۷$ پونڈ فی مربع انچ

اعظم فشاری زور $ز_ف = ۸۱۰۰ + ۶۳۷ = ۸۷۳۷$ پونڈ فی مربع انچ

اعظم تننی زور $ز_ت = ۸۱۰۰ - ۶۳۷ = ۷۴۶۳$ پونڈ فی مربع انچ

(ب) خماؤ کے زور کی اعظم حدت (۳) دفعہ ۱۰۷ کی رُو سے

$$= \frac{و آ ے}{ف مق} \left( ۱ - قط \frac{\pi}{۲} \times ۰٫۳۶۷ \right) = ۶۶۰۰ (۱ - قط ۳۳° ۱۰')$$

$ف_خ = ۶۶۰۰ \times ۰٫۴۰۴ = ۲۶۶۶$ پونڈ فی مربع انچ

$ز_ف = ۲۶۶۶ + ۶۳۷ = ۳۳۰۳$ پونڈ فی مربع انچ

$ز_ت = ۲۶۶۶ - ۶۳۷ = ۲۰۲۹$ پونڈ فی مربع انچ

(ج) $ز_ف = ز_ت = \frac{م}{مق} = \frac{۱}{۸} \times \frac{۲۲}{۱۰۰} \times \frac{۳۲ \times ۱۲۰ \times ۱۲۰}{\pi}$

$= ۴۰۳۰$ پونڈ فی مربع انچ

مثال ۲ ـ معلوم کرو کہ مثال ۱ کے ۵۰۰ پونڈ کے سروں کے

دھکیل محور سے کتنے فاصلے پر لگائے جائیں کہ زور کی حدت ممکنہ طور پر کم ہو۔
فرض کرو کہ دھکیل کا مطلوبہ خروج المرکز محور سے نیچے کو ھ ہے۔
تب دفعہ ۱۰۶ کی مساوات (۱) میں معیار ف × ھ کا اضافہ کرنے سے

$$\text{آے}\,\frac{\text{فز}^{2}\text{ما}}{\text{فزلا}^{2}} = -\frac{\text{و}}{2}\left(\frac{\text{ل}^{2}}{4}-\text{لا}^{2}\right)-\text{ف}\times\text{ما}+\text{ف}\times\text{ھ}$$

اس کا حل دفعہ ۱۰۶ کی طرح ہوگا اور وسط میں —

صفحہ ۳

$$\text{ما} = -\frac{\text{و ل}^{2}}{8\,\text{ف}}-\left(\frac{\text{و آے}}{\text{ف}^{2}}-\text{ھ}\right)\left(1-\text{قط}\,\frac{\text{ل}}{2}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آے}}}\right)$$

اور $\text{سر} = \text{ف}(\text{ما}-\text{ھ})+\frac{\text{و ل}^{2}}{8}$

$$= \frac{\text{و آے}}{\text{ف}}\left(\text{قط}\,\frac{\text{ل}}{2}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آے}}}-1\right)-\text{ف ھ قط}\,\frac{\text{ل}}{2}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آے}}}$$

جو اوپر وار تقعر پیدا کریگا اگر پہلی رقم دوسری سے بڑی ہو۔ اور سروں پر اُوپر وار تحدب پیدا کرنے والا معیار

$$= \text{ف}\times\text{ھ}$$

خماؤ کے معیار کے نقشے یا اوپر کے جملوں پر غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ ھ کے بڑھنے سے خماؤ کے معیار کی مقدار سروں پر صفر سے بڑھتی ہے اور وسط میں گھٹتی ہے۔ اس لیے خماؤ کا معیار، خماؤ کا زور اور زور کم سے کم ہونے کے لیے سروں اور وسط کے خماؤ کے معیار مقدار میں مساوی اور علامت میں مخالف ہونے چاہییں یعنی

$$\text{ف ھ} = \frac{\text{و آے}}{\text{ف}}\left(\text{قط}\,\frac{\text{ل}}{2}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آے}}}-1\right)-\text{ف ھ قط}\,\frac{\text{ل}}{2}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آے}}}$$

$$\text{اس لیے ھ} = \frac{\text{و آے}}{\text{ف}^{2}}\times\frac{\text{قط}\,\frac{\text{ل}}{2}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آے}}}-1}{\text{قط}\,\frac{\text{ل}}{2}\sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آے}}}+1}$$

اور

$$\text{ز}_{\text{ن}} = \frac{\text{ف}}{\text{ر}} + \frac{\text{ف} \times \text{ھ}}{\text{مق}} = \frac{\text{ف}}{\text{ر}} + \frac{\text{د آ}_{\text{ے}}}{\text{ف مق}} \times \left( \frac{\text{قطل} \frac{\text{ل}}{۲} \sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ}_{\text{ے}}}} - ۱}{\text{قطل} \frac{\text{ل}}{۲} \sqrt{\frac{\text{ف}}{\text{آ}_{\text{ے}}}} + ۱} \right)$$

مثال ا کی عددی قیمتیں استعمال کرنے سے

$$\text{ھ} = \frac{۲۲}{۱۰۰} \times \frac{۶۰ \times ۳۰}{۲۵۰۰۰} \times \frac{\pi}{۶۴} \times \frac{۱٫۲۲۷۴}{۳٫۲۲۷۴} = ٫۴۹۲ \text{ انچ}$$

اور چونکہ $\text{ف}_{\text{خ}}$ کی قیمت خروج المرکز کی وجہ سے نسبت ۱ : ۳٫۲۲۷۴ میں گھٹ گئی ہے اس لیے

$$\text{ز}_{\text{ف}} = ۶۳۷ + \frac{۸۱۰۰}{۳٫۲۲۷۴} = ۶۳۷ + ۲۵۰۷$$

$$= ۳۱۴۴ \text{ پونڈ فی مربع انچ}$$

مثال ۳ ـ ایک جرّاکے کا ملاپ ڈنڈا ۱۰۰ انچ طول اور I تراش کا ہے جس کا رقبہ $۶\frac{۳}{۴}$ مربع انچ، اور معیارِ جمود ایک مرکزی اُفقی محور کے گرد ۱۰ (انچ)$^۴$ ہے اور گہرائی $۴\frac{۱}{۲}$ انچ ہے۔ ڈنڈے میں اعظم دھکیل (جس کا ملاپ پہیے کی اعظم چپک سے اندازہ کیا گیا ہے) ۱۷ ٹن ہے اور جانبی بوجھ جو ڈنڈے کے جمود کی وجہ سے ہے پوری رفتار پر ۴۲ پونڈ فی طولی انچ ہے۔ کھیلوں پر رگڑ کو نظر انداز کرکے سلاخ میں اعظم فشاری زور کا اندازہ کرو۔
(ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

$$\text{ف}_{\text{و}} = \frac{۱۰ \times \pi^{۲} \times ۱۳۰۰۰}{۱۰۰۰۰} = ۱۲۸٫۳ \text{ ٹن}$$

$$\frac{\text{ف}}{\text{ف}_{\text{و}}} = \frac{۱۷}{۱۲۸٫۳} = ٫۱۳۲۶$$

صفحہ ۳۰۱

وسط میں خماؤ کا معیار = $\frac{و\,آ\,ے}{ف}\left(قط\ \frac{\pi}{2}\sqrt{\frac{ف}{ف_و}} - ۱\right)$

$= \frac{۱۰ \times ۱۳۰۰ \times ۲۴}{۱۷ \times ۲۲۴۰}\left(قط\ ۷۷٫۲۳۲^{\circ} - ۱\right)$

$= ۸۲ \times ۱٫۸۹ = ۱۵٫۵$ ٹن انچ

$ف_ع = \frac{۹ \times ۱۵٫۵}{۴ \times ۱۰} = ۳٫۴۹$ ٹن فی مربع انچ

$ف_ب = \frac{۱۷}{۶٫۷۵} = ۲٫۵۲$ " "

$ز_ن = ۶٫۰۱$ " "

بطور تنقیح کے، وسط میں خماؤ کا معیار دوسرے طریقے سے (جو ڈھکیلوں کی کامل قیمتوں کے لیے بہت تقریباً صحیح ہے) -

$= \frac{۱}{۸}\,و\,ل^{۲}\,\frac{ف}{ف_و - ف} = ۱۳٫۴ \times \frac{۱}{۰٫۸۶۷۴}$

$= ۱۵٫۴۵$ ٹن انچ

**۱۰۷ و - متغیر تراش کے ستون** ـــــ دفعہ ۱۰۰ میں کسی داب روک یا ستون کے انصرافی منحنی کی عام شکل خماؤ کی تفرقی مساوات (۱) کو حل کرکے حاصل کی گئی تھی اور یہ مساوات ایک سرے کے اختیاری انصراف (ا) کی رقوم میں لکھی گئی اور حل کی گئی - اس عام حل سے اور سروں کے ڈھال اور انصراف کی کیفیت سے فاضل بوجھ کی قیمت اخذ کی گئی - خماؤ کی تفرقی مساوات کو حل کرنے کی بجائے اگر انصرافی منحنی کی ایک شکل

فرض کر لی جائے تو خماؤ کی مساوات کو دو بار تکمل کر کے سرے پر حاصل ہونے والے انصراف کو مفروضہ انصراف کے مساوی رکھنے سے فاصل بوجھ کی قیمت حاصل کی جاسکتی ہے ۔ یہ امر کہ آیا یہ حقیقی قیمت کا ایک عمدہ تقرب ہے یا نہیں اس پر موقوف ہے کہ منحنی کی مفروضہ شکل حقیقی شکل کا معقول تقرب ہے یا نہیں ۔ اگر ایسی شکل فرض کی جائے جو سروں کی شرائط کو پورا کرے تو بالعموم عمدہ تقرب آسانی سے حاصل ہو جائیگا ۔ سادہ عام صورتوں کے لیے اس طریقے میں کوئی خاص خوبی نہیں ۔ اس کا فائدہ یہ ہے کہ ایسی صورتوں کا حل اس کی مدد سے آسانی سے ممکن ہو جاتا ہے جن میں تراش داب روک کے محور کے طول میں مستقل نہ ہو اور یہ صورتیں دفعہ ۱۰۰ کے طریقے سے بہت مشکل سے حل ہونگی بلکہ بعض اوقات حل ہی نہیں ہو سکینگی ۔ اس کے علاوہ حل کے ذریعے انصراف کی مفروضہ شکل کی تصحیح کی جاسکتی ہے اور اس طرح ایک نزدیک تر تقرب حاصل کیا جاسکتا ہے ۔ اس کی وجہ سے پہلے تقرب کی قیمت کو جانچنا ممکن ہوتا ہے اور اگر ضرورت ہو تو اس عمل کی تکرار سے جیسا چاہیں ویسا قریبی تقرب حاصل کر سکتے ہیں ۔ اس طریقے کی تفصیلات اور مثالیں مصنف کے لکھے ہوئے پرچوں میں دی گئی ہیں ۔

ایک اور تقریبی طریقہ جو آزمائش اور تصحیح پر مبنی ہے اور جو کسی معلومہ طور پر متغیر تراش کے داب روکوں کے لیے قابل استعمال ہے یہاں مختصر طور پر شکل ۲۴۲ ۱ کی صورت کے حوالے سے بیان کیا جائیگا ۔ فاصل بوجھ ھ کی ایک آزمائشی قیمت کسی طریقے سے مثلاً ٹیلر کے ضابطہ (۳) دفعہ ۱۰۰ سے معلوم کی جاسکتی ہے اور آزاد سرے کا کوئی اختیاری انصراف ل فرض کیا جاسکتا ہے (اس کو آسانی کے لیے اکائی لیا جاسکتا ہے) ۔ اب اگر داب روک کو چند مثلاً ۱۰ مساوی طولوں میں تقسیم کریں تو خمیدہ شہتیروں کے ربطوں (باب ۶) کی مدد سے ۱۰ نقطوں پر ڈھال (ھ یا $\frac{\text{فرلا}}{\text{فرلا}}$) اور انصراف ما کو تقریبی طور پر ل کی رقوم میں معلوم کرنا ممکن ہے اور وہ

نوٹ ۳۰۲

اس طرح کہ ثابت سرے ہ سے جہاں $\frac{ف}{ح}$ اور ما دونوں صفر ہیں سر تک
ڈھال اور انصراف کے مسلسل اضافے مف ھ اور مف ما معلوم کیے جائیں اور
اگر ف کے متعلق صحیح قیاس کیا گیا ہو تو سر پر ما کی قیمت و حاصل ہوگی۔
اگر و سے زیادہ حاصل ہو تو معلوم ہوا کہ ف کی آزمائشی قیمت بہت زیادہ
لی گئی۔ ایک آزمائشی قیمت اس سے کافی کم لیں تو ما کی آخری قیمت
و سے کم حاصل ہوگی۔ اگر ضرورت ہو تو مزید آزمائش کے ذریعے حقیقی قیمت
کا نزدیک تر تقرب حاصل کیا جا سکتا ہے۔ یہ مختلف مقداریں ترسیماً
(باب ۷ کی طرح) حاصل ہو سکتی ہیں یا اس طرح کہ اضافوں کو ذیل کی جدول
کی طرح ترتیب دیں اور جدول کے بازو کے ربط استعمال کریں۔

| لا | آ | $\frac{م}{آ ے}$ | مف ھ | ھ | مف ما | ما | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ٠ | آ٠ | — | — | — | — | ٠ | مفلا = اول<br>مر = ف (و-ما) |
| اول | آ١ | — | — | — | — | — | مفھ = $\frac{م}{آ ے}$ مفلا |
| ۲اول | آ۲ | — | — | — | — | — | مفما = ھ مفلا |
| ۳اول | آ۳ | $\frac{م۳}{آ۳ ے}$ | — | ھ۳ | — | ما۳ | |
| وغیرہ | | | | | | | |

مف ھ اور ھ کی قیمتیں لا = اول، ۲اول، ۳اول، وغیرہ کے وسط کی
تراشوں پر محسوب کی جا سکتی ہیں۔ کسی تراش مثلاً لا = ۲٫۵اول پر مف ھ
محسوب کرنے کے لیے م کی مناسب قیمت ۲اول پر کی ہوگی یعنی
ف (و-ما۲)، لا = ۲٫۵اول پر ھ کی قیمت لا = ۳اول پر مفما کی قیمت محسوب
کرنے کے لیے منضبط ہوگی اور علیٰ ہذا القیاس۔
ایک عددی مثال مصنف کے لکھے ہوئے ایک مضمون میں ملیگی

اور ایک اسی کے مشابہ طریقے کا بیان بیرآسٹو اور اسٹڈمن نے شائع کیا ہے۔ گاڈوم داب روکوں کے متعلق مزید معلومات ہوائیات (Aeronautics) کی مشیر کمیٹی کی رپورٹ نمبر ۳۴۳ اور ۳۶۳ میں ملینگی جو بارلنگ اور ولز کی لکھی ہوئی ہیں۔ نیز یہ کمیٹی کی رپورٹ بابتہ ۱۹۱۷-۱۸ء میں بھی مل سکتی ہیں۔

**۱۰۷ ب۔ منقسم محوری بوجھ** —— اگر محوری بوجھ ستون کے طول پر پھیلا ہوا ہو تو اس کا فاصل بوجھ انصرافی منحنی کی ایک شکل فرض کرنے سے اور اگر ضرورت ہو تو نتائج کی مسلسل تصحیح کرتے جانے سے حاصل ہوگا۔ اس تصحیح کا بیان دفعہ ۱۰۷ ا میں مختصراً سمجھایا گیا ہے۔ تفصیل اور مختص مثالیں مصنف کے لکھے ہوئے ایک مضمون میں ملینگی۔

**۱۰۷ ج۔ پتلے نلواں داب روک یا کھم** —— اگر کسی داب روک کی دیوار اس کے قطر کے مقابلے میں بہت پتلی ہو تو ناکارگی اس طرح واقع ہو سکتی ہے کہ یا تو زور نقطۂ مغلوبیت کو پہنچ جائے یا دیواروں میں مقامی لچکدار غیر قائمیت اور ناکارگی ایک موج کی شکل میں یا جھریوں کے طور پر پیدا ہو جن سے فصوص کا ایک سلسلہ بن جائے اور بوجھ اتنا نہ ہو کہ داب روک کے طول میں بحیثیت مجموعی جھکاؤ پیدا ہو۔ مختلف ریاضیاتی اور تجرباتی تحقیقاتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ ناکارگی ان میں سے ایک وجہ سے ہوگی بشرطیکہ دیوار کی موٹائی کی نسبت نصف قطر کے ساتھ ایک مقررہ قیمت سے کم ہو جو شے کے طبعی خواص پر منحصر ہوتی ہے۔ فشاری زور کی وہ حدت جو دیوار میں جھریاں پیدا کر کے مقامی ناکارگی پیدا کرتی ہے ینگ کے مقیاس کے اور دیوار کی موٹائی اور نلی کے نصف قطر کی نسبت کے متناسب ہوتی ہے۔

نوٹ ۳۰۲

## سوالات نمبر۹

۱۔ ایک چھوٹے ڈھلے لوہے کے ستون پر جس کا بیرونی قطر ۶ انچ اور اندرونی قطر

ا Bairstow ۲ Stedman ۳ Barling ۴ Wells

۵ انچ ہے۔ بوجھ ۱۲ ٹن ہے اور اس دھکیل کا محور تراش کے مرکز سے ½ انچ کے فاصلے پر سے گزرتا ہے۔ فشاری زور کی اعظم اور اقل حدت معلوم کرو۔

۲ - ایک بندھن سلاخ میں جس کی گہرائی ۴ انچ اور چوڑائی ½۱ انچ ہے کھنچاؤ کا محور تراش کے مرکز سے ½ انچ کے فاصلے پر گزرتا ہے اور گہرائی کے وسط میں ہے۔ اس تراش پر تنشی زور کی اعظم اور اقل حدت معلوم کرو۔ مجموعی کھنچاؤ ۲۴ ٹن ہے۔

۳ - ایک حالہ کا انتصابی ستون I تراش کا ہے جس کی گہرائی پیٹے کے متوازی ۲۵ انچ ہے، رقبہ ۲۴ مربع انچ اور کوروں کے متوازی ایک مرکزی محور کے گرد معیارِ جمود ۳۰۰۰ (انچ)$^4$ ہے۔ اگر ۱۰ ٹن کا ایک بوجھ ستون کی تراش کے مرکز ہندسی سے افقاً ۱۴ فٹ کے نیم قطری فاصلے پر اٹھایا گیا ہو تو ستون میں فشاری اور تنشی زور کی اعظم حدتیں معلوم کرو۔

۴ - اگر چنائی کے ایک استوانی ستون کا قطر ۳ فٹ ہو اور اس پر ہوا کا افقی دباؤ ۵۰ پونڈ فی فٹ بلندی ہو تو کامل لچک مان کر معلوم کرو کہ ستون کو کس بلندی تک تعمیر کیا جا سکتا ہے کہ قاعدے میں تناؤ نہ پیدا ہو۔ چنائی کا وزن ۱۴۰ پونڈ فی مکعب فٹ ہے۔

۵ - نرم فولاد کے ایک داب روک کا طول ۵ فٹ اور تراش T نما ہے جس کا رقبہ ۴٫۷۷ مربع انچ اور اقل معیارِ جمود ۶٫۰۷ (انچ)$^4$ ہے۔ داب روک کے سرے آزادانہ قبضہ دار ہیں۔ اگر کچل مضبوطی ۲۱ ٹن فی مربع انچ اور رینکن کے ضابطے میں مستقل ا کی قیمت $\frac{1}{7500}$ لی جائے تو داب روک کے لیے انتہائی بوجھ معلوم کرو۔

۶ - سوال ۵ میں دی ہوئی تراش کے ساتھ داب روک کا زیادہ سے زیادہ طول معلوم کرو جو آزاد قبضہ دار سروں کے ساتھ ۴ ٹن فی مربع انچ تراش کا کامی بوجھ برداشت کر سکے۔ کامی بوجھ خم آور بوجھ کا $\frac{1}{4}$ ہو اور مستقل حسب سابق لیے جائیں۔

۷ - ایک نرم فولاد کے کھم کا تراشی رقبہ ۴۰٫۳۴ مربع انچ ہے اور اس کی

شکل شکل ۱۷۶ کے مطابق ہے - اقل گردشی نصف قطر ۰.۴۹ انچ ہے - طول ۱۴ فٹ ہے اور دونوں سرے ثابت ہیں - رینکن کے ضابطے سے دفعہ ۱۰۲ کے مستقل استعمال کرکے خم آور بوجھ معلوم کرو -

۸ - سوال ۷ کے ستون کے لیے انتہائی بوجھ اس صورت کے لیے معلوم کرو کہ ایک سرا ثابت اور ایک آزاد ہو -

۹ - ایک ڈھلے لوہے کے ستون کے لیے شکستی بوجھ معلوم کرو جس کا بیرونی قطر ۸ انچ، اندرونی قطر ۶ انچ طول ۲۰ فٹ اور سرے ثابت ہیں - رینکن کے مستقل استعمال کرو -

۱۰ - نرم فولاد کے ایک داب روک کا کامی بوجھ معلوم کرو جس کا طول ۱۲ فٹ ہے اور جو $6'' \times 4'' \times \frac{1}{2}''$ کی دو T تراشوں سے مرکب ہے جن کے ۶ انچہ آڑے حصے پیٹھ سے پیٹھ ملا کر رکھے گئے ہیں، داب روک دونوں سروں پر ثابت ہے - کامی بوجھ رینکن کے ضابطے سے حاصل ہونے والے خم آور بوجھ کا $\frac{1}{4}$ لیا جائے -

۱۱ - ایک فولادی داب روک کے لیے انتہائی بوجھ معلوم کرو جس کی تراش سوال ۱۰ کی طرح ہے، اور جس کا طول ۸ فٹ اور دونوں سرے آزادانہ قبضہ دار ہیں -

۱۲ - ڈھلے لوہے کے ایک ستون میں دھات کی ضروری موٹائی معلوم کرو جس کا طول ۱۵ فٹ، بیرونی قطر ۹ انچ اور دونوں سرے ثابت ہیں اور جس کو ۵۰ ٹن کا بوجھ اٹھانا ہے - انتہائی بوجھ اس کا ۶ گنا رہے -

۱۳ - ڈھلے لوہے کے ایک ستون کا بیرونی قطر معلوم کرو جس کا طول ۲۰ فٹ، دھات کی موٹائی ۱ انچ اور دونوں سرے ثابت ہیں - خم آور بوجھ ۴۸۰ ٹن ہونا چاہیے -

۱۴ - سوال ۱ کو اس صورت کے لیے حل کرو کہ ستون ۱۰ فٹ لمبا ہو، ایک سرا ثابت ہو اور دوسرا کامل جانبی آزادی رکھتا ہو - (ـــ = ۰۰۰۰ ۵ ٹن فی مربع انچ) صفحہ ۲۰۲

۱۵ - سوال ۵ میں رینکن کے ضابطے سے جو انتہائی بوجھ حاصل ہوتا ہے

وہ داب روک کے سروں پر کس خروج المرکز کے ساتھ عمل کرے (خروج المرکز اقل گردشی نصف قطر کی سمت میں اور T کے آڑے حصے کی طرف ہونا چاہیے) کہ سیدھے متجانس داب روک میں اس پورے بوجھ تک کامل لچک تسلیم کرکے فشاری زور ۱۲ ٹن فی مربع انچ کو پہنچے۔ تراش کے مرکزِ ہندسی سے فشاری کنارے تک فاصلہ ۰٫۹۶۸ انچ ہے۔ (ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

۱۶ ــ سوال ۱۵ میں معلوم کیے ہوئے خروج المرکز اور ۱۶ ٹن فی مربع انچ تراش کے بوجھ کے ساتھ داب روک کا طول کتنا رکھا جاسکتا ہے کہ فشاری زور کی اعظم حدت ۲۱ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ نہ ہو۔ اس صورت میں زور کی اقل حدت کیا ہوگی۔ مرکزِ ہندسی سے تناؤ کے کنارے کا فاصلہ ۳٫۰۳۲ انچ ہے۔

۱۷ ــ وہ بوجھ معلوم کرو جو سوال ۷ میں دی ہوئی تراش کے، ۱۲ فٹ طول کے اور دونوں سروں پر آزادانہ قبضہ دار کھم میں انتہائی فشاری زور ۲۱ ٹن فی مربع انچ پیدا کریگا۔ تراش کی گہرائی اقل گردشی نصف قطر کی سمت میں ۱۲ انچ ہے اور تراش کے مرکز سے بوجھ کا انحراف ۱۶ انچہ گہرائی کی سمت میں ۱ انچ ہے۔ (ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

۱۸۔ سوال ۱۵ کا ستون کتنا بوجھ برداشت کریگا اگر ایک سرے پر ثابت ہو اور دوسرے پر پوری جانبی آزادی رکھتا ہو۔ ستون کا طول ۱۰ فٹ، لداؤ کا خروج المرکز ½ انچ اور اعظم تنشی زور ۸ ٹن فی مربع انچ لیا جائے۔ فشاری زور کی اعظم حدت کیا ہوگی۔ (ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

۱۹ ــ نرم فولاد کے ایک داب روک کا ضروری قطر معلوم کرو جس کا طول ۵ فٹ اور دونوں سرے آزادانہ قبضہ دار ہیں اور جس کو ۱۲ ٹن کا دباؤ محور سے ⅒ قطر کے ایک ممکن انحراف کے ساتھ برداشت کرنا ہے۔ اعظم فشاری زور ۶ ٹن فی مربع انچ سے زیادہ نہیں ہونا چاہیے۔ (ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ)۔

۲۰ ــ سوال ۱۸ کو اس صورت کے لیے حل کرو کہ انحراف ۱ انچ ہو۔

۲۱ ــ فولاد کی ایک مدور سیدھی سلاخ جس کا طول ۵ فٹ اور قطر ۱ انچ ہے ایک افقی وضع میں رکھی گئی ہے اور سرے آزادانہ سہارے گئے ہیں۔ اگر دونوں سروں پر ۲۰۰۰ پونڈ کا ایک محوری دباؤ لگایا جائے تو سلاخ میں زور کی

انتہائی حدتیں معلوم کرو۔ فولاد کا وزن ۰۲۸ پونڈ فی مکعب انچ لیا جائے۔ (س = ۳۰ × ۱۰^۶ پونڈ فی مربع انچ)۔

۲۲ - معلوم کرو کہ گزشتہ سوال میں ۲۰۰۰ پونڈ کے دھکیل کا کتنا خروج المرکز سلاخ میں اعظم فشاری زور کو ممکنہ اقل قیمت پر لائیگا اور یہ زور کی حدت معلوم کرو۔

۲۳ - ایک حرّاکہ ملاپ ڈنڈے کی تراش مستطیلی $2\frac{1}{2}$ انچ گہری اور $\frac{3}{4}$ ۱ انچ چوڑی ہے۔ سلاخ میں اعظم دھکیل کا اندازہ ۱۰ ٹن اور اعظم جمودی اور جاذبی بوجھ کا اندازہ ۱۷ پونڈ فی انچ طول ہے۔ ڈنڈے کا طول مرکزوں کے درمیان ۸ فٹ ۴ انچ ہے۔ کیلوں کی رگڑ کو نظر انداز کرکے ڈنڈے میں زور کی اعظم حدت کا تخمینہ کرو۔

# جوابات

## سوالات نمبر ۱ (صفحہ ۵۲)

(۱) ۳٫۹۶ ٹن فی مربع انچ ، ۱۳٫۰۰ ٹن فی مربع انچ ، ۱٫۹۸ ٹن فی مربع انچ۔

(۲) ۲۰° ۵۴½′ ، ۲٫۶۲ ٹن فی مربع انچ ، ۲٫۸۰ ٹن فی مربع انچ۔

(۳) ۳٫۲۷ ٹن فی مربع انچ ، ۳٫۶۰ ٹن فی مربع انچ۔

(۴) ۰٫۰۳۱۸ انچ۔

(۵) ۲۳۲۰۰۰۰ پونڈ فی مربع انچ ، ۳٫۳۸۵۔

(۶) ۳٫۵ ٹن فی مربع انچ ، ۵٫۸۶۶ ٹن فی مربع انچ ، ۳٫۶۰ ٹن فی مربع انچ مستوی سے ۷۶° ۵′ کے زاویے پر۔

(۷) ۳۲٫۵° اور ۳٫۵۴ ٹن فی مربع انچ ، یا ۷۲° اور ۲٫۲۷ ٹن فی مربع انچ۔

(۸) ۴٫۵۸ ٹن فی مربع انچ مستوی سے ۴۰٫۹° ، ۴ ٹن فی مربع انچ۔

(۹) ۸٫۱۲ ٹن فی مربع انچ ، مستوی کا عماد ۵ ٹن والے زور کے محور سے ۳۸° کا زاویہ بناتا ہوا۔

(۱۰) ۶٫۶۵ ٹن فی مربع انچ ، مستوی کا عماد ۵ ٹن والے زور کے محور سے ۲۲½° کا زاویہ بناتا ہوا۔

(۱۱) ۴٫۸۲۸ ٹن فی مربع انچ تنشی اور تراش سے ۲۲½° بنانے والے مستوی پر۔

۲۸٫۸ ٹن فی مربع انچ فشاری اور تراشش سے $\frac{۱}{۲}$ ۴۷° بنانے والے مستوی پر۔

(۱۲) ۴٫۱۶ اور ۳٫۱۶ ٹن فی مربع انچ۔

(۱۳) ۴٫۳۷۵ ٹن فی مربع انچ۔

(۱۴) $\frac{م^۲ - م - ۱}{م(م - ۱)}$

(۱۵) $\frac{م^۲ - ۱}{م^۲}$

(۱۶) $\frac{۱}{۱۰۰۰م}$ کا اضافہ۔

(۱۷) ۱۹۵۵۶ پونڈ فی مربع انچ (فولاد)، ۱۰۲۲۲ پونڈ فی مربع انچ (پیتل)، ۴۸٫۰۹ فی صدی۔

## سوالات نمبر ۲ (صفحہ ۱۱۴)

(۱) ۳۲٫۴ اور ۲۱٫۶ ٹن فی مربع انچ، ۲۳٫۱۵ فی صدی، ۱۳٫۲۰ ٹن فی مربع انچ۔

(۲) (ا) ۱۵٫۷۷ ٹن (ب) ۶٫۹۱ ٹن

(۳) ۱۰٫۳۶ ٹن فی مربع انچ۔

(۴) (ا) ہر ایک میں ۴۰۰۰ پونڈ فی مربع انچ (ب) ۱۱۰۸۰ پونڈ فی مربع انچ (فولاد)، ۸۴۴ پونڈ فی مربع انچ (پیتل)، ۹۲٫۳ فی صدی۔

(۵) ۲٫۱ ٹن فی مربع انچ۔

## سوالات نمبر ۳ (صفحہ ۱۷۶)

(۱) ۷۲٫۳ انچ ٹن۔

(۲) ۶۲۰ انچ پونڈ۔

(۳) ۲۷۶۰ اور ۱۶٫۲۶ انچ پونڈ۔

(۴) ۸ ٹن فی مربع انچ ، ۰٫۰۷۳۸ انچ ، ۴٫۰۶ ٹن۔

(۵) (ا) ۵۵ ٹن ، ۴٫۰۷ مربع انچ (ب) ۲۵ ٹن : ۱٫۸۵ مربع انچ۔

(۶) ۵٫۴۶ ٹن فی مربع انچ۔

(۷) ۳٫۵۰ انچ۔

(۸) ۱۲٫۶۸ ٹن فی مربع انچ ، ۴۰ فی صدی زیادہ۔

## سوالات نمبر ۴ (صفحہ ۲۱۷)

(۱) ۱۵۸ ٹن فٹ ، ۲۰ ٹن ، ۵۰ ٹن فٹ ، ۱۴ ٹن۔

(۲) ۲۶۵۰ پونڈ فٹ۔

(۳) ۸ ٹن فٹ ، بائیں سرے سے ۶ فٹ ، ۹٫۷۵ ٹن فٹ۔

(۴) بائیں سہارے سے ۱۰٫۹۵۸ فٹ ، ۱۱٫۸۸ ٹن فٹ ، ۸۷ ٹن فٹ۔

(۵) $\frac{۱}{۳۴}$ ل فٹ ، $\frac{و ل^۲}{۳۴۹}$ ٹن فٹ ، ۱۰٫۴ فٹ ، ۱۴٫۵ ٹن فٹ۔

(۶) ا سے ۱۱٫۷۶ فٹ۔

(۷) ا سے ۱۳٫۱ فٹ۔

(۸) ۳۲ اور ۴۰ ٹن فٹ ، سہاروں سے ۳٫۰۵ فٹ۔

(۹) سروں سے ۰٫۲۰۷ ل اور ۰٫۲۹۳ ل۔

(۱۰) ۴٫۶ ٹن فٹ ، ۰٫۵ ٹن فٹ ، بائیں سہارے سے ۴٫۹ فٹ ، دائیں سہارے سے ۴٫۷۴ فٹ۔

(۱۱) ۱۳ ٹن فٹ ، بائیں سہارے سے ۲٫۸۹ فٹ ، دائیں سہارے سے ۱٫۴۶ فٹ۔

(۱۲) ۴٫۸ ٹن فی مربع انچ۔

(۱۳) ۲۱۷٫۵ ٹن انچ۔
(۱۴) ۱۵٫۶۲۵ ٹن ، ۷٫۸۱۲ ٹن۔
(۱۵) ۹۳۷٫۵ فٹ ، ۲۵۳٫۲ ٹن انچ۔

## سوالات نمبر ۵ (صفحہ ۲۸۹)

(۱) ۱۴۷۰ پونڈ فی مربع انچ ، ۶۰۹٫۵ فٹ ۔
(۲) ۳ $\frac{۱}{۴}$ انچ ۔
(۳) ۱۳٫۱ انچ۔
(۴) ۱٫۴۱۴
(۵) ۱۲ فٹ ۔
(۶) ۱۱۳٫۲۷
(۷) ۷ ٹن فی مربع انچ ۔
(۸) ۲۱۷۵۰ پونڈ انچ ۔
(۹) ۵٫۹۶ (انچ)$^{۴}$ ۔
(۱۰) ۴٫۵۷ انچ ، ۹۳۰ (انچ)$^{۴}$ ، ۱۱٫۳۶ ٹن ، ۱٫۹۵ ٹن فی مربع انچ۔
(۱۱) ۱۴۳۷ پونڈ ، ۶۹۳۰ پونڈ فی مربع انچ ۔
(۱۲) ٫۶۳ مربع انچ ، ۳۸۶ پونڈ۔
(۱۳) ۴٫۶۷ مربع انچ۔
(۱۴) ٫۵۶۵ مربع انچ ، ۱۴۵۸۰ پونڈ فی مربع انچ۔
(۱۵) ۳ مربع انچ ، ۱۸۰۰۰ پونڈ فی مربع انچ ۔
(۱۶) ۹۵۸۰ پونڈ فی مربع انچ ، ۱۰۴۰۰۰ پونڈ انچ۔
(۱۷) ۳۵۱۹۰۰ پونڈ انچ ، ۱۸۰۰۰ پونڈ فی مربع انچ۔
(۱۸) ۱٫۸۶۷
(۱۹) ۵٫۸۰ ٹن فی مربع انچ ، ۳٫۹۳ ۔

(۲۱) ۴ء۶۸ ٹن فی مربع انچ تناؤ تراشش سے ۵۳° ۴۴′ پر ، ۲ء۰۶۰ ٹن فی مربع انچ تراش سے ۳۶° ۴۴′ پر ۔

(۲۲) ۱۵ء۳۴ ٹن انچ ۔

## سوالات نمبر ۶ (صفحہ ۳۵۶)

(۱) ء۰۷۳ انچ ۔

(۲) ۴ء۹۶ ٹن ، ۴ء۷۴ ٹن فی مربع انچ ، ۷ء۹۴ ٹن ، ۳ء۷۹ ٹن فی مربع انچ ۔

(۳) $\frac{1}{384}\,\frac{\text{و ل}^{3}}{\text{آ ے}}$ ، $\frac{\frac{\text{و}}{2}}{1+\frac{48\,\text{آ ے}}{\text{ص ل}^{3}}}$

(۴) فصل کے مرکز سے (تقریباً) ۳ انچ ، ء۲۶۲ انچ ۔

(۵) $\frac{5}{2}$ و ، $\frac{7}{96}\,\frac{\text{و ل}^{3}}{\text{آ ے}}$ ۔

(۶) $\frac{5}{16}$ و ، $\frac{5}{32}$ ول ، $\frac{3}{16}$ و ل ، آزاد سرے سے $\frac{1}{\sqrt{5}}$ ل ، $\frac{1}{48\sqrt{5}}\,\frac{\text{و ل}^{3}}{\text{آ ے}}$ ، ء۲۰۳۸ و ۔

(۷) $\frac{19}{32}$ ۔

(۸) $\frac{1}{30}\,\frac{\text{و ل}^{4}}{\text{آ ے}}$ ۔

(۹) ء۱۳۴ انچ ، ء۱۴۸ ا انچ ، مرکز سے ۹ء۲۵ انچ ، ء۱۴۸ انچ ۔

(۱۰) ۹ء۱۸ ٹن ، ۳ء۳ ٹن ۔

(۱۱) مرکز سے ۸ء۸ انچ ، ء۳۴۲ انچ ۔

(۱۲) ۱۲ء۰۸۳ ٹن (مرکز) ، ۳ء۹۵۸ ٹن (سرے)

(۱۳) ء۳۱۴ ، ء۶۸

(۱۴) ء۲۹ ، ء۳۳۷ ، ء۶۴۴

(۱۵) $\frac{۴}{۵}$ ، $\frac{۱۲}{۱۹}$

(۱۶) ۰ء۰۱۸۶ انچ ، ء۲۲۴ انچ ، ء۰۱۸۱ انچ (اوپر وار) ، ۹ء۸۷ فٹ۔

(۱۷) ء۰۹۸۸ ، ء۰۷۳ انچ (اوپر وار) ، ء۴۰۹ انچ ، د سے ۴ء۱۶۳ فٹ بائیں طرف۔

(۱۸) ء۵۴۴ $\frac{\text{و ل}^{۳}}{\text{ے آء}}$ ۔

(۱۹) ۲ء۹۸ انچ۔

(۲۰) ء۰۲۴۱ $\frac{\text{و ل}^{۳}}{\text{ے آء}}$

(۲۱) ء۰۱۵۳ $\frac{\text{و ل}^{۳}}{\text{ے آء}}$

(۲۲) ۴ ، ء۴۰۹۶ انچ ، ۱۷۶ انچ۔

(۲۳) ۲ء۳۵ ٹن ، ۱۶ء۹۲ ٹن فی مربع انچ۔

## سوالات نمبر ۷ (صفحہ ۴۱۸)

(۱) ۶ء۵۵ ٹن فی مربع انچ ، ء۱۵۲ انچ۔

(۲) $\frac{۱}{۳۰}$ و ل$^{۲}$ ، $\frac{۱}{۲۰}$ و ل$^{۲}$ ، $\frac{۳}{۲۰}$ و ل ، $\frac{۷}{۲۰}$ و ل ، مرکز سے ۰ء۲۵ ل۔

(۳) $\frac{۲}{۹}$ و ل ، $\frac{۱}{۹}$ و ل ، $\frac{۵}{۶۴۸}$ $\frac{\text{و ل}^{۳}}{\text{ے آ}}$ ، $\frac{۱}{۱۶۲}$ $\frac{\text{و ل}^{۳}}{\text{ے آ}}$ ، سروں سے $\frac{۲}{۹}$ ل۔

(۴) $\frac{2}{27}$ ول ، $\frac{4}{27}$ ول ، $\frac{7}{27}$ و ، $\frac{20}{27}$ و ، $\frac{5}{1296}$ $\frac{\text{ول}^3}{\text{آ ے}}$ ،
$\frac{8}{2187}$ $\frac{\text{ول}^3}{\text{آ ے}}$ ، ہلکے سرے سے $\frac{4}{7}$ ل ، $\frac{16}{3969}$ $\frac{\text{ول}^3}{\text{آ ے}}$ ،
ہلکے سرے سے $\frac{2}{7}$ ل اور $\frac{4}{5}$ ل ۔

(۵) ۲۲٫۰۲۵ ٹن فٹ (بایاں) ، ۱۹٫۳۷۵ ٹن فٹ (دایاں)۔

(۶) $\frac{11}{192}$ ول² اور $\frac{5}{192}$ ول² ، بھاری سرے سے ٫۱۸۲ ل
اور $\frac{13}{18}$ ل ، بھاری سرے سے ٫۴۴۳ ول ، ٫۰۰۱۳۴ $\frac{\text{ول}^4}{\text{آ ے}}$ ۔

(۷) ٫۱۱۰۸ ول ، ٫۱۳۹۲ ول ، ٫۰۰۷ $\frac{\text{ول}^3}{\text{آ ے}}$ ۔

(۸) ٫۰۷۵۹ ول ، ٫۰۴۹۱ ول ، ٫۰۰۳۷ $\frac{\text{ول}^3}{\text{آ ے}}$ ۔

(۹) ۰ ، $\frac{1}{10}$ ول² ، $\frac{1}{10}$ ول² ، ۰ ، $\frac{4}{10}$ ول ، $\frac{11}{10}$ ول ،
$\frac{11}{10}$ ول ، $\frac{4}{10}$ ول ۔

(۱۰) ۰ ، ۱۷۵ ٹن فٹ ، ۱۲۵ ٹن فٹ ، ۰ ، ۲۴٫۱۶ ٹن ،
۵۷٫۰۸۳ ٹن ، ۵۵ ٹن ، ۲۳٫۷۵ ٹن ۔

(۱۱) ب پر ۷٫۴۲۹ ٹن فٹ ، ج پر ۴٫۹۱۳ ٹن فٹ ، ا ، ب ،
ج ، د پر علی الترتیب ۳٫۴۵ ، ۷٫۳۴ ، ۶٫۳۹ ، ۳٫۸۲ ٹن ۔

(۱۲) (ا) ثابت سرے سے $\frac{9}{104}$ ول² ، $\frac{1}{13}$ ول² ، $\frac{11}{104}$ ول² ،
ہر ایک پر (ب) $\frac{41}{104}$ ول ، $\frac{59}{52}$ ول ، $\frac{25}{26}$ ول ، $\frac{53}{104}$ ول ، ۰ ۔

$\frac{۱}{۱۲}$ ول۲ ، سروں پر $\frac{ول}{۲}$ و اندرونی سہاروں پر ول -

(۱۳) ا ، ب ، ج ، د پر علی الترتیب ۱۹۳ء۶ و ۱۶۶۱ء۵ و ۵ء۴۸۶ و ۰ ٹن فٹ ، ۱۴۴ء۴ و ۶ء۰۳ و ۶ء۸۴۳ و ۳ء۷۰۳ ٹن -

(۱۴) ۲ء۹۴ اور ۸ء۶۵ ٹن فٹ ، ۴ء۰۱ و ۵ء۶۰ و ۸ء۳۲ و ۳ء۰۷ ٹن -

## سوالات نمبر ۸ (صفحہ ۴۴۸)

(۱) ۱۵۶۲۵ پونڈ فی مربع انچ ، ۸۱۵ء انچ پونڈ -

(۲) ۵ء۴۳ اور ۱۵ء انچ پونڈ -

(۳) $\frac{۱}{۲۴} \frac{ف^۲}{سے}$

(۴) ۲ء۳ : ۱ ، ۱ : ۳ -

(۵) ۸۰ء۷ مکعب انچ ، ۱۰ء ، ۸ء۵۴ ٹن ، ۲ء۳۴ انچ ، ۲۷ فٹ انچ

(۶) ۴ء۷ فی صدی -

## سوالات نمبر ۹ (صفحہ ۵۲۶)

(۱) ۱ء۹۳۶ اور ۴ء۸۴۴ ٹن فی مربع انچ -

(۲) ۵ء۶ اور ۲ء۴ ٹن فی مربع انچ -

(۳) ۷ء۳۱۷ اور ۶ء۵۸۳ ٹن فی مربع انچ -

(۴) ۱۴ء۸۵ فٹ -

(۵) ۷ء۲۸ ٹن -

(۶) ۴ فٹ ۶ء۶ انچ -

(۷) ۹۸۹ ٹن ۔

(۸) ۳۵۴ ٹن ۔

(۹) ۳۲۴ ٹن ۔

(۱۰) ۳۶٫۶ ٹن ۔

(۱۱) ۱۲۱٫۳ ٹن ۔

(۱۲) ٫۴۸ انچ ۔

(۱۳) ۹٫۵ انچ ۔

(۱۴) ۲٫۴۴۱ اور ٫۳۳۹ ٹن فی مربع انچ ۔

(۱۵) ٫۳۰۹ انچ ۔

(۱۶) ۳٫۴۶ انچ ، ٫۳۴۴ ٹن فی مربع انچ ۔

(۱۷) ۷۷۰ ٹن ۔

(۱۸) ۱۹٫۰۶ ٹن ، ۵٫۴۲ ٹن فی مربع انچ ۔

(۱۹) ۲٫۲۷۵ انچ ۔

(۲۰) ۱۳٫۲ ٹن ، ۴٫۰۶ ٹن فی مربع انچ ۔

(۲۱) ۱۷۵۴ اور ۵۱۱ پونڈ فی مربع انچ فشار

(۲۲) ٫۰۳۰۸ انچ ، ۳۱۷۳ پونڈ فی مربع انچ ۔

(۲۳) ۶٫۸۱ ٹن ۔

# فہرستِ اصطلاحات

## مضبوطیٔ اشیاء۔ حصۂ اول

| انگریزی | اردو |
|---|---|
| **A.** | |
| "Age" | عمر |
| Aircraft | طیارہ سازی۔ ہوابازی |
| Alpha, Beta & Gamma iron | عہ بہ اور جہ لوہا |
| Annealed | تپا نرمانا |
| Asymptote | متقارب |
| **B.** | |
| Bending moment | خمیدگی کا معیارِ اثر |
| Bessemer steel | بیسیمر فولاد |
| Breaking load | شکستی فولاد |
| Bronze | کانسی |
| Buckling load | خم آور بوجھ |
| Built-in beam | وابستہ شہتیر |
| Built-up girder | ساختہ گرڈر |
| Bulb angle | گرہ دار زاویہ |
| **C.** | |
| Cantilever | برآمدہ بیرم |
| Collapsing load | تہدیمی بوجھ |
| Compressive stress | فشاری زور |
| Conjugate axes | مزدوج محور |
| Contraflexure | انعطاف۔ تعاکسِ خمیدگی |
| Core or Kernel | قلب |
| Corrosion | تآکل |
| Coupled wheel | ملا پہیہ۔ ملاپ پہیہ |
| Coupling hooks | جوڑک آنکڑے |
| Coupling rod | ملاپ ڈنڈا |
| "Creeping" | رینگنا |
| Crippling load | خم آور بوجھ |
| Crushing load | کچل بوجھ |

| انگریزی | اُردو |
|---|---|
| **D.** | |
| Dead load | ساکن یا مُردہ بوجھ |
| Delta metal | ڈیلٹا دھات یا ترِدھات |
| Downward | نیچوار |
| Ductility | تمدّد |
| **E.** | |
| Eccentricity | خروج المرکز |
| Elongation | تطویل |
| Empirical | آزمائشی |
| Exponential relation | قوت نمائی ربط |
| Extensometer | امتداد پیما |
| **F.** | |
| Failure | ناکارگی |
| Fatigue | تھکن |
| Ferrous metal of alloy | آہنی دھات یا بھرت |
| Finish | تکمیل |
| Fixing couples | تثبیتی جفت |
| Flange | کور |
| Flexure | خم |
| Fluctuating stress | متغیر زور |
| Fluctuation | تغیر - اتار چڑھاؤ |
| Fluidity | سیالی - سیالیت |
| Fracture | شکستگی |

| انگریزی | اُردو |
|---|---|
| Funicular Polygon | رسیانی کثیر الاضلاع |
| **G.** | |
| Grit | موٹی ریت |
| Gross load | مجموعی بوجھ |
| Gusset plate | گلی تختی |
| **H.** | |
| Hardening | سختاؤ |
| Hysteresis | پسماندگی |
| **I.** | |
| Impact | تصادم |
| Ingot | کندا |
| Intensity of stress | زور کی حدّت |
| Internal Combustion engine | اندرونی احتراقی انجن |
| Isotropic | متساوی السموت |
| **L.** | |
| Lateral loads | جانبی بوجھ |
| Limiting stress | انتہائی زور |
| Link Polygon | کڑیوں کا کثیر الاضلاع |
| Live load | متحرک بوجھ یا وزن |
| Load | بوجھ - بار |
| Loading | لداؤ |
| Locomotive | حرّاکہ |

| اردو | انگریزی |
|---|---|
| | **M.** |
| متورق | Malleable |
| اعظم زور | Maximum stress |
| فلز نگاری | Metallography |
| نرم فولا | Mild steel |
| مُقوّے | Millboard |
| اقل زور | Minimum stress |
| انشقاق کا مقیاس | Modulus of rupture |
| | **N.** |
| خالص | Net |
| تعدیلی سطح | Neutral surface |
| غیر آہنی بھرت | Non-ferrous alloy |
| تطبیع | Normalising |
| | **O.** |
| برآویختہ سرے | Overhanging ends |
| بیش فساد | Overstrain |
| | **P.** |
| مکافی شانے | Parabolic spandril |
| سکتے | Pauses |
| گوہرین | "Pearlitic" |
| جائز بوجھ | Permissible load |
| فاسفر کانسی یا نحاس | Phospher-bronze |

| اردو | انگریزی |
|---|---|
| کیل جوڑ | Pin-joint |
| گھائی | Pitch |
| سطح پیما | Planimeter |
| پیکر پذیری | Plasticity |
| نقاط انعطاف | Points of contraflexure |
| برداشتنی بوجھ | Proof load |
| برداشتنی بازگشتگی | Proof resilience |
| برداشتنی تنشی زور | Proof tensile stress |
| تھونی دار | Propped |
| گھل ملانے کی بھٹی | Puddling furnace |
| | **R.** |
| گردشی نصف قطر | Radius of gyration |
| متکافی انجن | Reciprocating engine |
| بازیابی | Recovery |
| متداخل زاویے | Re-entrant angles |
| بازگشتگی | Resilience |
| برقراری | Retention |
| تعاکسی حد | Reversal limit |
| | **S.** |
| نوشادر | Sal-ammoniac |
| دندانہ دار منحنی<br>کنگھنہ دار منحنی | Serrated Curve |

| انگریزی | اردو |
|---|---|
| Shearing stress | جزی زور |
| Sinking Prop | دھسان تھونی |
| Slag | خُبث۔ تیل |
| Spandril | کمان شانہ |
| "Squirting" | پچکارنا |
| Stainless steel | بے داغ فولاد |
| Strain | فساد |
| Strain-hardening | فساد سختائی |
| Stress | زور |
| Structural strut | تعمیری داب روک |
| Strut | داب روک |
| Subsidence | دھسن |
| **T.** | |
| Tempering | آب دینا |
| Tenacious | مستحکم |
| Tenacity | تنشی استحکام |
| Tensile strain | تنشی فساد |
| Testing machine | امتحانی مشین / جانچ کل یا مشین |
| Thrust | دھکیل۔ دباؤ |
| Tie-bar | بندھن سلاخ |
| Tool steel | اوزاری فولاد |
| Transverse curvature | عرضی انحنا |
| Treatment (of gun metal) | (توپ فولاد کا) عمل تیاری |
| Tubular section | نلی نما تراش |
| **U.** | |
| Uniformly distributed load | یکساں منقسم بوجھ |
| Upward | اوپر وار |
| **V.** | |
| Vector polygon | سمتی کثیر الاضلاع |
| Vertical web | انتصابی پیٹا |
| **W.** | |
| web | پیٹا |
| Welding | تپا جوڑنا |
| Working load | کامی بوجھ |
| **Y.** | |
| Yielding | مغلوبیت |
| Yield point | نقطۂ مغلوبیت |

# اشاریہ

## مضبوطیٔ اشیاء - حصۂ اول

## پہلا باب تا نواں باب

# اغلاط نامہ

## مضبوطیٔ اشیاء (حصۂ اول)

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۲ | ۵ | پٹوان | پٹواں |
| ۱۶ | آخر سطر حاشیہ | Poissons | Poisson's |
| ۱۹ | شکل نمبر ۱۳ | | فم اوپر کی طرف |
| ۳۰ | ۱۷ | "مور" | "موڑ" |
| ۳۸ | شکل نمبر ۲۱ | ف | فم دائیں طرف |
| ۴۴ | فٹ نوٹ | یہ | بہ |
| ۵۸ | ۲۴ | موک | ھوک |
| ۷۶ | شکل نمبر ۳۱ | پٹوان | پٹواں |
| ۸۵ | ″ | ٹمنوں | ٹنوں |
| ۸۷ | شکل کے نیچے | ۰٫۰۳ | ۰٫۰۲ |
| ۱۰۰ | ۳ | تشکستگی | شکستگی |
| ۱۳۸ | فٹ نوٹ | Unwirn | Unwin |
| ۱۴۳ | ″ | | (Pearlitic) لے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۴۸ | ۱۰ | دیلچسپی | دلچسپی |
| ۱۶۰ | زیر حاشیہ | Spangenbery | Spangenberg |
| ۱۶۷ | حاشیہ | صفحہ ۱۶ | صفحہ ۹۹ |
| ۱۷۶ | ۱۵ | سلاخ | سلاخ کی |
| ۱۸۲ | شکل نمبر ۵۹ | $م_۱ + و۔لا$ | $م_۱ = و۔لا$ |
| ۱۸۳ | ″ شکل نمبر ۶۱ | $ق_۱ + ولا$ | $ق_۱ = ولا$ |
| ۱۸۹ | ″ شکل نمبر ۶۸ | | $\sqrt{ل^۲ - (\frac{س}{۲})^۲}$ |
| ۲۷۳ | ″ شکل نمبر ۱۰۵ | | $\frac{م}{ا}$ |
| ۲۸۶ | ″ شکل نمبر ۱۰۸ | م ۲٫۸ | م ۳٫۸ |
| ۳۱۰ | ″ شکل نمبر ۱۱۳ | | و |
| ۳۲۰ | آخری سطر | جاۓ | جاۓ اور |
| ۳۲۱ | حاشیہ | صفحہ ۱۸۱ | صفحہ ۱۸۷ |
| ۳۲۲ | شکل نمبر ۱۱۶ کے نیچے | ح | ج |

